غبن کرکے جمع کی ہے ابھی جو ہر روز کی چوری کا حال سرکار مین کہون اور سب کیفیت بیان کرون تو تیرا گھر بار سارا ضبط ہو جائے کچھ تیرے سے بن نہ آئے بقال نے جو سب باتین پتے کی ٹھیک ٹھیک سنین گھبرا گیا لڑکھڑانے لگا بزرجمہر کے پانؤن پر گر پڑا اور ہاتھ باندھ کے کہنے لگا اے نامی گرامی اے مقرب بادشاہ خانہ زاد آپ کی خدمت گذاری سے کبھی باہر نہوگا دو من آٹا روز در دولت حضور پہونچا کریگا بزرجمہر نے اُسکو اپنے گھر کا پتا بتا دیا وہ آٹا بقال نے پہونچا دیا بقال کو تاکید کی کہ خبردار ہر روز کے راتب مین فرق نہ آئے بزرجمہر نے آ کے مان سے کہا اے مادر گرامی دایہ پرورش کنندہ فرزند دلبند دو من گوشت اور دو من آٹا آپکے یہان ہر روز آئے گا پروردگار رزاق مطلق ہے رزق پہونچائیگا مان بزرجمہر کی نہایت خوش ہوئی اور فرزند کی سر سے پانؤن تک بلائین لین سینے سے لگایا اور گھر کے کار و بار مین مشغول ہوئی اوقات بخوبی بسر کرنے لگی ایک دن مان نے بزرجمہر کو کہا اے نور چشم آٹا اور گوشت تو اللہ نے کھانے کو دیا مگر ساگ پات ترکاری کبھی نہین پکتی ساگ کھانے کو میرا بہت دل چاہتا ہے بزرجمہر نے کہا کہ اگر ممکن ہوگا تو کسی دن کسی کنجڑن سے ساگ لا دونگا پھر بزرجمہر اُٹھے گھر سے باہر نکلے ساگ کو بہت تلاش کیا مگر شہر مین کہین دستیاب نہوا آخرکار تلاش کرتے کرتے شہر کے باہر آئے تقدیر نے اور بہی سر سبزی کے سامان دکھائے بخت نے رہبری کی طالع رسا نے جلوہ گری کی ہمت نے اُسکی جاہ و حشم دکھائے اقبال نے یہ اشعار پڑھکر سنائے غزل

ممکن نہین ہے دوسرا آشیانہ ازین
صیاد باغ باغ نہوئے بہار مین
خون جگر سے اپنا غم دل ہون پالتا
پاتا ہون تندخوئی کو اُس گل کی خار مین
صحرائے دل کی سیر تو مجنون ذرا کرے
وعدہ خلافی لاتی ہے فرق اعتبار مین
ایک آفتاب خانہ زین کا ہے اشتیاق
ہستی حباب اپنی بھی ہے اس دیار مین

ہوتا ہے اک بہشت کا دانہ انار مین
اے ترک مست شہر صدا صیدگاہ چل
رکھتی ہے طفل اشک کو مژگان کنار مین
کیا کیا گلون نے کان مین اپنے لٹکے
محمل سوار ہے اسی گرد و غبار مین
آیا وہ مہروش جو کبھی قبر پہ مری
مانند گرد راہ ہون فکر سوار مین

بلبل نہ ہاتھ آئے الٰہی شکار مین
آہو کباب ہوتے ہین شوق خدنگ یار مین
دکھلاتی ہے بہار خزان مین بھی سیر باغ
آمد کو سنکے یار کی فصل بہار مین
کہدے کوئی یہ میرے تغافل شعار سے
دن کی سی روشنی ہوئی کنج مزار مین
برباد ہو رہے ہو یہ آتش تمھین نہین

بزرجمہر کو جب ساگ فرمائش مادر نامدار بعد جستجوے بسیار کہین نہ ملا تو یہ خیال آیا کہ چلو کسی باغ مین ضرور ہوگا جسطرح ملیگا لائینگے اور اپنی مادر مہربان کو دینگے کہ خوشنودی انکی موجب رستگاری اپنی اور خوشی پروردگار کی بھی ہے شہر سے باہر بزرجمہر چلے جاتے ہین اور دل مین خیالات فرمائش مادر مہربان آتے ہین ناظرین پر واضح ہو کہ اسی طرف وہ باغ دلکش تھا کہ جو وزیر القش کا آراستہ و پیراستہ کیا ہوا ہے بہار سبزہ از شکل عروس سجا ہوا خوشبوئین پھولون کی چلی آتی ہین بلبلین نغمہ سرائیان اپنے آشیانون مین کرتی ہین قضائے کار و باتفاق روزگار بزرجمہر اسی جگہ پہونچے کہ جس باغ مین القش وزیر نے انکے باپ کو قتل کرکے لاش دفن کی اور عمارت عمدہ اُس دولت لازوال سے بنوائی خواجہ بزرجمہر اُس جگہ پہونچکر ٹھہرے اور در باغ سے باغبان کو آواز دی وہ آیا اُسکو ایک درم نکال کر دیا اور یہ کہا کہ اے باغبان مجھے تھوڑا ساگ یہان سے توڑ کر لادے خوف و خطر کو دل مین نہ جا دے باغبان نہایت شاد و مسرور ہوا دل مین بیحد خوشی کا ظہور ہوا خواجہ بزرجمہر کو ٹھہرا کر ساگ توڑنے ایک کیاری کیطرف گیا بیٹھکر ساگ نوچنے لگا خواجہ نے دیکھا کہ ایک گوسفند دلپسند قریب سبزہ روش چمن پر بندھی ہے ہر بار گھانس کیطرف رغبت کرتی ہے مگر پہونچ نہین سکتی ہے کیونکہ ڈوری اُسکی تنگ ہے بھوک سے نہایت قلق ہے خواجہ نے دیکھا کہ باغبان تو ساگ نوچنے مین مصروف ہے اور ادھر سے غافل وہ بیوقوف ہے چپکے سے ڈوری اُس گوسفند کی کھولدی وہ نہایت دل مین شاد ہوئی گویا خضر نے راہبری کی وہ مزے سے سبزہ اور درخت عمدہ تر و تازہ کھانے لگی

گھاس چبا چبا کر مُنھ اپنا چلانے لگی باغبان نے جو دور سے دیکھا غصہ کرکے دوڑا اور اُس گوسفند کو سبزہ سے دور باندھ دیا اور ساگ بیٹھکر نوچنے لگا خواجہ بزرجمہر نے بشفقت پھر اُسکو کہدیا ابکی اُس گوسفند نے علاوہ روش اور بڑی کے بہت سے درخت نوچ کے کھا لیے باغبان نے یہ دیکھکر اشک حسرت دیدۂ گریان سے بہائے اور غیظ و غضب کے ساتھ اٹھا ایک بیلچہ لوہے کا نوک دار آبدار تھا کہ اُس سے وہ باغبان تھالے درختوں کے بناتا تھا اور کیاریان درست کیا کرتا تھا وہی بیلچہ اٹھا کر اُس جلاد نے گوسفند کو کھینچ مارا اور مطلق خوف اور رحم نہ کیا نوک اس بیلچہ کی شکم گوسفند مین در آئی اُس بیلچہ نے ایک ندی خون کی بہائی روح اُس گوسفند کی جسم سے نکلکر چلی ای باغبان واہ کیا بہادری کی

بموجب اشعار آبدار اس شعر کے

شوق و درد رحم نے لکھوایا آن نکو خو کا
اور اُسے لٹتا تھا ارادہ یا ن مجھے فریاد کا
دام مین لاکر کیا جب ان چھری اُسنے حلال
آسمان کو شوق باقی رہ گیا بیداد کا

برق خرمن ہو کبھی نالہ دل ناشاد کا
الفت گل سامنا کرواتی ہے صیاد کا
قتل کرتا ہے شعار ایسے وہ چشم مست کے
باغبان بھی ہوگیا عاشق ترے صیاد کا
رہگیا تسمہ جو گردن مین لگا تو رہ ہیں

حوصلہ باقی نہین اے آسمان فریاد کا
عرصۂ محشر مین جاتے ہی جہنم مین پڑا
ظلم سلطان سے ہے خونریزی عمل جلاد کا
گردش چشم بتان سے ملگیا ہین خاک مین
کھینچکر دامن مین کیا دل توڑا جلاد کا

یہ دیکھکر خواجہ بزرجمہر نے بڑا افسوس کیا اور باغبان سے کہا او باغبان تو بڑا نادان ہے تجھکو اس گوسفند کے حال پر کچھ رحم نہ آیا جو تو نے تین بیزبانون کا خون بہایا باغبان نے کہا وہ بیزبان وہ کون سے ہین کہان ہین خواجہ بزرجمہر نے کہا اسکے شکم مین پنہان ہین یہ گوسفند تو حاملہ تھی اسکے پیٹ مین دو بچے ہین باغبان نے کہا آپکو کیونکر معلوم ہوا حال اس گوسفند اور دونون بچون کا کس طرح مفہوم ہوا خواجہ بزرجمہر نے کہا مین حکیم حاذق ہون کاذب نہین قول کا صادق ہون حکمت کی رو سے سب حال اور پتا اور نشان ظاہر و باطن شکم کا جانتا ہون باغبان نے کہا فرمائے کہ وہ بچے اس گوسفند کے پیٹ مین کیسے ہین بزرجمہر نے کہا ایک نر اور ایک مادہ ہے نر تو سادہ ہے مگر مادہ برنگ سفید سیاہ گل اُسکے جسم پر ہین اور وہی آنکھ سے ندارد باغبان حیران ہوا اور دل مین کہا کہ یہ شخص شاید علم غیب مین مہارت رکھتا ہے جو اس گوسفند کے شکم کا سب حال بتلاتا ہے اتفاقاً القش وزیر نابکار اپنی معشوقہ بدکردار کو لیے ہوئے کمرے پر گرم اختلاط تھا شراب خواری کر رہا تھا خواجہ بزرجمہر باغبان کو کمرے سے دیکھا تماشہ مین جھوم رہا تھا یہ سب باتین باغبان اور خواجہ بزرجمہر کی اُسنے سنین غرفہ سے اُس کمرے کے سر نکالکر جھانکا لغور اسکو دیکھا ایک غلام زرین کمر چست و چالاک عتاب مالک سے خوفناک مقرب خدمت وزارت کھڑا تھا اس غلام سے کہا کہ باغبان اور اس لڑکے کو بلا لا غلام جاکر جلد خواجہ بزرجمہر اور باغبان کو بلا کر لایا سامنے مالک کے حاضر کیا اور گوسفند کشتہ کو بھی لیجاکر دکھایا القش وزیر نے حکم دیا کہ شکم اس گوسفند کا چاک کرو کچھ نہ خوف و باک کرو بموجب حکم کے غلام نے شکم اس گوسفند کا چاک کیا بالقول شخصے ـ سوئے پرسود شد ـ غرضکہ جب دیکھا تو درحقیقت جو حال خواجہ بزرجمہر نے کہا تھا وہی ہے کہ دو بچے گوسفند کے شکم سے نکلے ایک نر اور ایک مادہ لیکن نر سادہ ہے اور مادہ سفید رنگ اُسپر سیاہ گل القش نے کہا واہ واہ اور تعجب ہوا خواجہ بزرجمہر سے پوچھا تم کون ہو کہان رہتے ہو کسکے بیٹے ہو خواجہ بزرجمہر نے کہا مین فلان جگہ رہتا ہون اور خواجہ بخت جمال باکمال کا بیٹا ہون القش وزیر یہ سنتے ہی مثل چوب بید لرزنے لگا اور دل سینہ پر کینہ مین ترسان ہوا سوچا کہ جب ایسے حالات گوسفند بہ ہوشیاری بتلائے یہ بڑا عقلمند ہے مجھکو بھی ضرور پہچانے گا کہ قاتل ہون اسکے باپ بخت جمال کا بیشک بیچانکر در پے میرے قتل کا ہوگا اسکی فکر ابھی کرنا چاہیے

اسکے خون سے ہاتھ بھرنا چاہئیے کہ اسوقت میرے قبضہ مین ہی اگر تو اسوقت چوکے گا تو آیندہ یہ ضرور تجھکو ہلاک کریگا بس اے کرا القصہ ا سے جلد گرفتار کرکے ہلاک کر قصہ دولت دنیا کا پاک کر کہ ناگاہ چمن میں زلزلہ سے صدائے نالہ و زاری آئی بعد مضطرب و بیقرار ہی بلبلون نے شور مچایا یہ اشعار پڑھے گلون کو رلایا **اشعار**

قفس کو بند کرکے ظلم کیون صیاد کرتا ہی
تاسف بیگنہ کے حال پر افلاک کرتا ہی
یہی جوش طبیعت اے تحریر خامہ نہین رکتا

ارادہ قتل کا کسواسطے سفاک کرتا ہی
ترے بیداد پر ہر گل گریبان چاک کرتا ہی
گلستان کو اجاڑا باغبان فصل بہاری نے
رہ افلاک طے یہ توسن چالاک کرتا ہی

ارے نا پاک قصہ نیک بد کا پاک کرتا ہی
کمر باندھی ہی جلادی پہ ایسی تو نے اے قاتل
کوئی نادانی ایسی صاحب ادراک کرتا ہی

یہ اشعار آبدار سنکر ہر گل شگفتہ پژمردہ ہوا ہر برگ نہال تازہ کف افسوس ملنے لگا مگر گل سوسن کہ زبان درازی اسکی مشہور عالم ہی اسکا غمگین دل ناکام ہی حسب حال یہ اشعار زبان پر لائی طراری اپنی عنادل کو دکھائی۔ **نظم**

ستم ہم اب گریہ سے تر کچھ نہین تو کچھ نہین
غم ہی یہ ساقی کہ ہستی کا نہین کچھ اعتبار
اور جو تیرا دل مکدر کچھ نہین تو کچھ نہین
غم نہین ہونے نہونے کا بے پروا ہین ہم
اور ہین خوب جوہر کچھ نہین تو کچھ نہین
حسن و خوبی ناز و شوخی سب ہین لیکن خلق مین

ہی نہ بتخانہ مین نہ کعبہ مین ہی جو دل مین ہی
تو وہی جا ہے کے ساغر کچھ نہین تو کچھ نہین
خوبی تقدیر کے ہین ساتھ ساری خوبیان
ہی تو ہی سب کچھ میسر کچھ نہین تو کچھ نہین
خانہ دل کم نہین رتبہ مین بیت اللہ سے
رحم تجھ مین اے ستمگر کچھ نہین تو کچھ نہین

دل غم الفت سے مضطر کچھ نہین تو کچھ نہین
اور اگر دل ہی کے اندر کچھ نہین تو کچھ نہین
ہی ترے دل کی کدورت سے مرے دل پر غبار
اور اگر اے دل مقدر کچھ نہین تو کچھ نہین
خوبی جوہر سے ہی انسان کی قدر و منزلت
گر ترے نزدیک یہ گوہر کچھ نہین تو کچھ نہین

یہ اشعار بھی بگوش دل بیقرار اس نا ہنجار القصہ وزیر نابکار بے مہر نے بلبل و گل کی زبان حال سے سنکے مگر مطلق خیال انجام دل ناکام مین نہ آیا رحم دلی سے نہ ہاتھ اٹھایا اسی غلام بدانجام سے کہا کہ جا اس لڑکے کو گوشہ چمن مین پکڑ لیجا اور ذبح کرکے دل و جگر کے کباب بنا کر لا کہ مین بعد تیرا انجواری شل گزک کے کھاؤن اور آتش خوف و خطر دل پر کینہ کی جو ہنوز سینہ مین بھڑک رہی ہی بجھاؤن یہ سنتے ہی وہ غلام حبشی ظالم اظلم ابدی خواجہ بزرجمہر کا ہاتھ پکڑ کر کھینچتا ہوا گوشہ چمن سبزہ زار مین لالہ زار کرنے کو لیگیا اس طفل حسین مہجبین پر مطلق رحم نکیا اور زمین پر اسکو پچھاڑا قدم جلادی نیستان مین گاڑا شمشیر آبدار میان سے کھینچکر ارادہ قتل کا کیا اب ناظرین پر تمکین کو واضح ہو کہ چونکہ خواجہ بزرجمہر فرزند ارجمند خواجہ بخت جمال بہت کم سن کھیلنے کے دن بلکہ نہایت خورد سال وہ صاحب حسن و جمال تھا اور وہ غلام حبشی جوان پہلوان صاحب تن و توش بہادری کا جوش قوی ہیکل صورت پیل تھا اس طفل خواجہ بزرجمہر کا کچھ بس اور زور نہ چلا گر کر چھٹ گیا وہ اسکے سینہ پر چڑھ بیٹھا اس بے رحمی اور جلادی دیکھکر رنگ چمن دگرگون ہو گیا ہر گل کا جگر خون ہو گیا نہالہائے باردار ٹکرانے لگے اور گل حدیقہ کا حرانی کا غم کھانے لگے لالے کا داغ جگر تازہ ہو گیا خون ٹپکنے لگا نرگس بیمار اشک گرم گل رخسار پر بہانے لگی سوسن کا دل آتش حسرت و یاس سے جلانے لگی بیلا البیلا پن بھول گیا نہایت پژمردہ خاطر ہوا سرو و شمشاد ہر چند کہ ایک پانون سے کھڑا تھا مگر بچانے کو اس گل رعنا کے دوڑا سنبل پیچ و تاب کھانے لگی دل سے آہ آہ کی صدا آنے لگی غنچے مرجھائے نسرین و نسترن کے قلب تھرائے بلبلین آہ و نالہ کرتی تھین کس حسرت سے ہاتھ جگر پر دھرتی تھین طائران چمن بلبلائے تڑپ تڑپ کر آشیانون سے نکل آئے لیکن جب بزرجمہر نے اس سیہ قلب غلام حبشی کی یہ جلادی اور ستم ایجادی و بیدادی دیکھی آنکھون مین آنسو بھر لایا اور کہا کہ اے مرد خدا تو کسواسطے میرا خون ناحق کرتا ہی انصاف کرنے والے سے نہین ڈرتا ہی اسنے کہا اپنے آقا کے حکم سے تجھے قتل کرتا ہون مین کسی سے نہین ڈرتا ہون دل و جگر تیرا کباب کرکے اسکے واسطے لیجاؤنگا وہ مجھسے خوشنود و راضی ہوگا خواجہ بزرجمہر نے کہا ایک بات میری

سن اور سرکو اپنے دشمن پھر مجھکو قتل کر شمشیر کو میرے خون سے بھر از روے حکمت مجھکو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تو القش
وزیر بے مہر کی دختر نیک اختر سیمبر گلبدن غنچہ دہن خوش جمال ہمتیال ملکہ جمال پریوش حورخصال پر عاشق و فریفتہ ہے
اور دل تیرا اُسپر شیفتہ ہے شوق وصل مین اُسکے تو بیقرار ہے مگر وہ سیمبر تجھسے بیزار ہے ہر وقت تصور اُسکا پیش نگاہ ہے
اس نا امید کو تجھسے انکار ہے وہ تیرے ہاتھ نہین آتی ہے حیلہ وحوالہ کرتی ہے پس غلام حبشی یہ راز دل اپنا سنکر متعجب
ہوا اور شعلہ عشق معشوقہ حور لقا نازک ادا ملکہ جمال پری تمثال کا دیو بتھر کا ایک آہ سرد جگر پرسوز سے کھینچی اور زار زار
مثل ابر نوبہار رونے لگا سر پٹک کر جان کھونے لگا اور یہ شعر پڑھا شعر حسرتے ہم تو جاوین تیری + پھر نہ
ٹھہرے نگاہ مین تیری + افسوس صد افسوس اُس گل خوبی غنچہ محبوبی پہ میری جان جاتی ہے اور وہ مطلق توجہ نہین
فرماتی ہے بموجب اشعار نظم

تصور مجھکو رہتا ہے ہمیشہ روے جانان کا
کہون کیا دلمین لہراتا ہے اب رد جانانکا
سپاہی جو ہین تلوار ہی سے کام لیتے ہین
اثر کچھ اُکیا تیر ہی نازنین روے جانان کا
نہ دیکھو غور سے ہم ہو زخم جگر میرا
یہ اک پیچ ہے الفت گیسوے جانان کا
کہلا آخر کو مجھپر یہ بھی اذ ناشاخ ہے اُسکی
کہا ہم خاک نظارہ کرینگے روے جانانکا
سپہر حسن کا یہ اک ہلال نو کشیدہ ہے
جھمکتی ہے اک گنتہ تھا مین جادو جانانکا
نمایان کب ہوا یہ خال پیشانی روشن پر
بہت مشتاق ہے عاشق تماشا روے جانانکا
کہین عاشق سسکتے ہین کہین بسمل پھڑکتے ہین
تو اسکے تلے تکیہ ہوگا زانوے جانان کا

ازل سے عشق ہے دلمین غریب گیسوے جانانکا
مرا دل پیچ ہے گویا ہے ابروے جانان کا
یقین مرگ مجھکو ہوگیا زلفوں کے دیکھ
بڑھے گی آبرو گر عشق ہے ابروے جانان کا
بدی ایسی خیال بد کبھی آتا نہین اس مین
تعجب کیا یہ گھرا گھاٹ ہے ابروے جانانکا
یہ قسمت اپنی اپنی ہے نہ پاوین نقش پا تک بھی
مجھے طوبے پہ ہوتا تھا قد دلجوے جانانکا
شمیم عطر و گل خاک سے بدتر سمجھتے ہین
کوئی کیا جانتا ہے مرتبہ ابروے جانانکا
مجھے رہتا ہے بالائی بلا کا سامنا ہر دم
ستارہ اوج پر ہے عاشق ابروے جانان کا
خجل ہو چاند جسمے آب گوہر پانی پانی ہے
بتایا دیکھنا نامہ بر تو کوے جانان کا

مجھے مشیر سودا ہوئیر لیونکر روے جانانکا
غضب کی کاٹ ہے اس مغربی تلوار مین انکی
[illegible] مین انگی گیسوے جانانکا
گذر جاتے ہین تیر انگے ذرا سی بات مین اسکے
فقط دلمین تصور ہے رخ نیکوے جانانکا
ہوئے رسوا جہان مین دل کی اپنا شفقت مجھے
بنے تعویذ جا کر دل مرا بازوے جانانکا
عشق آباد مجھکو نور جمال پاک ہوسے کو
دماغ عاشقان ہے خاص سید ابو جانانکا
ذرا چوکی نظر بس مارا تار چشم مستان نے
ہوا ہے عشق جب سے قامت گیسوے جانانکا
خداوندا اسے وہ چاند سی تصویر دکھلادے
خدا کی شان ہے عالم صفاے روے جانانکا
نہ سوون تا قیامت نیند آئے پاس یہ مجھکو

وہ غلام حبشی یہ اشعار بہ عالم اضطرار پڑھکر روتا تھا اور جان زار اپنی
کھوتا تھا کہتا تھا ہاے غضب کیا ہوا کیسا بخت برگشتہ نے زندگی سے تنگ کیا ہے تو عشق جمال ہمتیال ملکہ جمال مین
یہ حال ہے اور وہ بیوفا کج ادا ڈبلے یہ واہی اب مجھکو یقین واثق ہے کہ میری جان اُسکے غم مفارقت وشوق صحبت
مین جائیگی وہ معشوقہ حور وش مہرلقا ہاتھ نہ آئیگی صد حیف نظم

اجل کے منہ سے بھی غائب ہی نہ پتیا ہم | کیا ہے رنج جدائی نے ایسا کاہیدہ
تپ جدائی سے اسطرح اب نزار ہوئین | نظر مین خلق کی رشک رہ غبار ہوئین

خواجہ بزرجمہر نے کہا اے حبشی تو فکر اسکا کچھ نہ کر اگر تجھے چھوڑ دے اور میری جانبری کرے کہ دست جلاد
سے گریبان میرا چھوٹے رشتہ حیات مجھ یتیم و بیچارے کا نہ ٹوٹے تو تجھے ملکہ جمال سے ملادونگا تجھکو دلدار
تک پہونچادونگا وہ حبشی خواجہ بزرجمہر کو صاحب اعجاز اور صاحب کرامت جانتا تھا قدموں پر گر پڑا اور
کہا اے صاحبزادہ بلند وقار مین ہزار جان سے تجھپر نثار مگر تو یہ مجھکو بتا کہ مین القش وزیر بے مہر کو کیا جواب
دونگا اور کباب کس چیز کے اُسکو کھلاؤنگا خواجہ بزرجمہر نے کہا تو ایک کام کر دین کہون وہ عمل مین لا

مطلب دل حسب دلخواہ ہوگا میری جان بچے گی تیرے مالک کی بھی خوشی ہوگی اسوقت ایک عورت بازار مین ایک بچہ بکری کا بیچنے لائی ہی اور اُس بچہ کو آدمی کا دودھ پلاکر پرورش کیا ہی گوشت اور جگر اُسکا انسان کا سا ہی سیاہ اور سفید رنگ اُس بچہ کو سفند کا ہی اور فلان مقام پر بازار مین کھڑا ہی اُسسے جاکر مول لے آ اسکو ذبح کرکے دل جگر کے کباب بناکر تیار کرکے اُسکو کھلا دے حبشی یہ سُنکے کمال حیران ہوا اور کہا مین بزرجمہر کو یاد تھا کہ شاید مجھے یہ لڑکا فقرہ دیتا ہو اپنی جان بچاتا ہو غرض بازار مین پہونچا دیکھا جو کچھ خواجہ بزرجمہر نے بتایا تھا اُسی جگہ اس عورت کو پایا سمجھا بیشک یہ صاحبزادہ صاحب کمال ہی یقین ہی کہ اب میرا ابھی مطلب ہوجائیگا اُس عورت سے وہ بچہ بکری حبشی نے خرید لیا اور جو کچھ قیمت اُسنے مانگی وہ اُسے دی بچہ لیکر گھر چلا راہ مین بزرجمہر سے پوچھا میرا کام کب ہوگا خواجہ نے کہا چالیس روز مین حبشی نے خواجہ کے گھر کا پتا دریافت کرکے خواجہ کو چھوڑ دیا خواجہ بزرجمہر وہ ساگ فرمائش والدہ مکرمہ کی جو باغبان سے لیا تھا لیکر اپنے گھر مین آیا اور سجدۂ شکر بجا لایا وہ ساگ اپنی ان کو دیا والدہ نے اسکو پکا کر کھایا بزرجمہر کتاب نایاب جاماسپ نامہ پڑھنے لگا یہان وہ غلام حبشی اُس بکری کے بچے کو ذبح کرکے کباب اُسکے دل و جگر کے تیار کرکے الفقش وزیر بے پیر کے سامنے لایا اُس شریر و ملعون نے وہ کباب بعد شراب خواری مثل گرگ مزے سے کھائے خوش ہوا اور سب کھٹکے دل کے دور ہوئے اور اُسی طرح ناچ و رنگ مین مصروف ہوا

## دو کلمہ داستان حیرت بیان خواب دیکھنا قباد بادشاہ عالیجاہ کا اور تعبیر پوچھنا الفقش وزیر بے تدبیر سے مع احوال خواب کے اور عاجز آنا اسکا بیان حال خواب سے اور بادشاہ سے ذکر کرکے خواجہ بزرجمہر کو دربار مین بلوانا اور جانا خواجہ کا پشت الفقش پر سوار ہوکے بادشاہ کے پاس اور قتل کرانا الفقش کو اپنے باپ کے قتل کے عوض اور اُسکی جگہ آپ وزیر ہونا۔ ساقی نامہ

ساقی مئے لالہ گون پلا دے
تھوڑی ہی شراب دے اگر ہو
لازم تو یہ ہی کہ بھر کے دے جام
جس مین کہ ہی خون کا رنگ ساقی
دکھلاؤن قلم کا رنگ اپنے
ہو چہرۂ دلبری کا غازہ
فراسیاد لوٹینگے ہمارے شعر موزون کا
دو ابیا طاق کسریٰ آشیانہ قصر ایسا فریدون کا
زبان سے اپنی تعریف اپنی آنکھونکی وہ کرتے ہین
وہی عشق جبتک ہی مجھکو حسن روز افزون کا
گدا ہین نہین مد نظر ہی غیر کی پرلی
زمانہ آئینہ ہی اپنے احوال دگرگون کا
بنایا صبح سے تا شام انکو آئینہ رکھکر

ستون کے زرا نشتے جمادے
کیون کرتا ہی اتنی دیر ساقی
مضمون کی ہی فکر صبح اور شام
پُرجوش ہو دل خمار ہو جائے
مضمون کا نیا ہو ڈھنگ اپنے
کیونکر نہ سحر ہو تیز خامہ
نشیمن ہی قفس ہی آشیان ہی مرغ مضمون کا
چمن آئینہ ہی گل عکس ہی رخسار گلگون کا
لب سخن بیان سے سنتے ہین فسانہ فسونکا
زوال حسن مین تو لوٹ لینے دیکھے کیفیت
وہ شیدا ہون نہین جو آشنا بیگانہ مضمونکا
شیشے حق پہ اپنی ہوگی ٹھنڈی اُس پری کی
بلا سے مین سودائی ہوا ہون زلف مشکبو نکا

رندون سے نہ اپنے بیخبر ہو
لاحول جو کچھ ہو باقی ساقی
اُس بادے کی ہی ترنگ ساقی
گلشن کی عیان بہار ہو جائے
فقرو نمین وہ لطف تازہ تازہ
لکھتا ہی یہ داستان کا نامہ نظم
رفیع القدر مصرع ہی اپنی بیت موزونکا
رہا جو شیر پر چھاوان ہی تیرے قد موزونکا
کہن سالی مین بھی الفت وہی ہی نوجوانونکی
بہار آگئی ہی چلتا دور ہی صہبائے گلگونکا
قرار اسکو نہین آتا ہماری بیقراری سے
فنا پیدا اگر گئی رنگ تجھہ سودائی کے خونکا
غنیمت ہو لی ہی معشوق کو بھی عشق کامل

زمین مین ساتھ قارونکے گڑا ہی گنج قارونکا
نہایت دل ہزار دیدار کا قاتل ہے بھوکا ہی
سگ لیلے کا حق ہی استخوان ہر چوکہ مجنون کا
خدا ملتا نہین نفرت سے اپنی بدنصیبون کو

چمن کے سیر کو خورشید سے پہلے وہ ترک آئے
قضا دکھلا چکے منہ مجکو مینے نشتہ خون کا
جنون لیچل عدم کو یان کبھی گھبراتا ہی دم اپنا
نہ دیکھا لالہ داغی کو اک دن نشہ افیون کا

نسیم صبح سے آگے قدم ہوا اُسکے گلگون کا
کھلا دے ہڈیان سوز فراق یار جب چاہے
کیا ہی تنگ وحشت نے ہماری عرصہ ہامون کا

شعر شناسندۂ راز خاطر نیاز پسندان کرد و هرقوم باامتیاز ✤ چہرہ سیاران عالم رویا سے خیالات دیکمال وبیدار نظمان گنہ شناس جوابات عدیم المثال آئینہ خاطر مسرت نظائر سے صورت بہزاد ومانی نقوش نکتہ دانی کو جلوہ شہود مین یون لاتے ہین کہ بادشاہ جمجاہ گردون بارگاہ قباد والا نژاد کہ جسکا وزیر بد تدبیر القش صاحب مکر و تزویر ہی ایک شب مشغول مے نوشی تھا عالم خود فراموشی تھا رات بھر اسقدر بادہ خواری کی کہ روح جمشید شرمائی جام جم چکر مین آیا وہ نشہ انسے جمایا آخراسی حالت مستی مین سو گیا ایک عجیب و غریب خواب دیکھا وہ معاملہ نظر آیا کہ دل سے پیچ وتاب کھایا دیکھا کہ ایک طباق طلائی بہزار صفائی حلوے سے بھرا ہوا گرما گرم مزے کا پکا ہوا سامنے آگے دھرا ہی گھی آٹھ آٹھ انگل اُوپر اُسکے ترترا تا ہی اور اسقدر رقیق سفید اُس مین پڑا ہی کہ شیرینی اُسکے نظارہ کرنے سے دلکو حلاوت بخشتے آبداری پر اُسکی نگاہ نہ ٹھہرے بغیر کھائے زبان پر مزا آئے اگر ایک لقمہ اُسکا انسان نوش جان کرے جہنیون زبان سے لب چاٹے میوہ اوپر اُسکے چھڑکا ہوا ورق طلائی ونقرئی جما ہوا دل نے بے اختیار چاہا کہ کھائیے مزا اسکا چکھیے ایک نوالہ اُس طباق طلا کار مین سے جنگل مارکر اٹھایا اور ہاتھ بیساختہ منہ تک آیا ہی اُسی وقت ایک سگ سیاہ پیدا ہوا اور وہ نوالہ بادشاہ جمجاہ کے ہاتھ سے چھین لیگیا یہ چالاکی وجسارت اُس سگ سیاہ رنگ کی دیکھکر بادشاہ فلک جاہ ششدر و حیران مضطر و پریشان محو حیرت سکتے کی سی صورت بن گیا عین خواب مین صورت آئینہ دنگ ہوگیا آنکھ کھل گئی اُٹھ بیٹھا مگر اُس خواب پریشان سے متردد و متفکر ہو کر نہایت تشویش ہوئی صبح تک جان پر بنی رہی دلمین کہتا تھا نہین معلوم یہ کیا اسرار ہی عجب انتشار ہی مثل آئینہ حیران اور بسان زلف محبوبان پریشان چار طرف دیکھ رہا تھا جو کچھ خواب دیکھا تھا تھوڑی دیر مین سب بھول گیا اور زیادہ گھبرایا فوراً القش وزیر بے تدبیر کو بلوایا جب وہ سامنے آیا بادشاہ نے فرمایا کہ تو نجوم مین کمال دخل رکھتا ہی علم سیارگان مین اپنے کو کامل کہتا ہی گردش بروج فلکی وطلوع وغروب مہر و ماہ شناسم ونگاہ جانتا ہی ہر کس وناکس تیرا معتقد ہی اور تجکو نہایت مانتا ہی جلد مجکو اس وقت ٹھیک ٹھیک بتا دے مین نے خواب مین کیا دیکھا ہی اور اُسکی تعبیر کیا ہی اور کیا تقدیر کا لکھا ہی اور عالم غیب کیا کرنے والا ہی القش وزیر بے تدبیر یہ حکم قضا تو ام سنکر گھبرایا بدن کانپا دل تھرایا دست بستہ عرض کیا اے بادشاہ زبان وای شہنشاہ دوران کون ایسا ہی کہ علم غیب جانتا ہی وہ نہین آپ نے سنا ہی مصرع علم غیبی کس نمی داند بجز پروردگار ✤ شعر سعی بیراحت ہمسائیگان کردن نوعی ست ✤ بشنود گوش از بہانے خواب حقیقتم افسانہا ✤ اے خداوند مین کیا جانون کہ حضور کرامت ظہور نے عالم خواب مین کیا ملاحظہ فرمایا کہ آپ کا دل تردد منزل اسقدر گھبرایا کہ اس خانہ زاد بے بنیاد کو یاد فرمایا میرا دل بھی دورۂ فکر مین آیا بموجب اشعار اشعار یہ انفعال گنہ سے مین آب آب ہوا ✤ کہ میرا کاسۂ سر کاسۂ حباب ہوا ✤ ہمارا طالع خفتہ کہین نہ پس جائے ✤ یہ سر پہ اسکے ہی بیڈھب ہجوم خواب ہوا بادشاہ جمجاہ کلام نافرجام القش بد روش کا سنکر منغض ہوا فرمایا نہ کہا کہ او بیحیا کیا بیہودہ بکتا ہی اسقدر نشۂ کبر و غرور سے بہکتا ہی اتنی مدت تک عہدۂ وزارت پہ سرفراز رہا او کیفیت دنیاے دون کو دیکھا اور نے واسطے

بیچ

کامل و اکمل با امید نفع و تمتع تیرے پاس آئے ہر ایک کام انھون نے تجکو تبلائے کیا تو نا بلد ہا کوئی کمال تجکو میسر ہوا گو ہم لوگ خود اپنے ہاتھ سے کچھ نہین کرتے ہین مگر سب جانتے ہین جب لائق حکومت سلطنت و مکنت و حشمت ہوتے ہین تو یہ وزارت کس بھروسے پر کرتا ہی جو ایک جواب نہین تبلا سکتا ہی اور نہ تعبیر دیتا ہی ای القش وزیر بے ہنر نا بکار دل آزار اگر تو نے اس معمے کو نہ ظاہر کیا اور شگفتہ غنچہ خاطر نہ کیا تو قسم ہی لات و منات و جبل و زرد بے بدل کی تیرا پیٹ چاک کرکے بھس بھروا دونگا اور زن بچہ تیرا کولھو مین پلواؤنگا کیونکہ سات پشت سے اس خاندان عالیشان کا نمک پروردہ ہی اور ہمارے بزرگان اولو العزم کا نظر کردہ ہی ایک ذرا سی بات تجسے دریافت نہین ہو سکتی اور تو اسکے ظاہر کرنے سے انکار کرتا ہی میرے غیظ و غضب و عتاب سے نہین ڈرتا ہی بس ایسے نمک حرام بیوقوف بد عقل بد اندیش کا زمرۂ ارا کین سلطنت و وزیران ابہت مین رہنا بالکل بیکار ہی تو قتل کا سزاوار ہی تیری وزارت کے سبب سے تخت سلطنت مین اور حکومت مین باعث ضرر ہی تجکو اب خوف و خطر ہی جب القش وزیر بے ہنر نے دیکھا کہ بادشاہ غیظ و غضب مین بر سر خون ہی حال دگرگون ہی قسم اپنے سر کی بادشاہ نے کھائی ہی اب ضرور تیری قضا آئی ہی یہ سوچکے یہ شعر پڑھا شعر نہال دوستی بنشان کہ آخر آن بہار آمد + کہ تخم دشمنی افگند انجامش خیار آمد کانپتے ہوئے ہاتھون کو جوڑ کر خاک پائے زیبایش سلطنت کو بوسہ دیا اور ڈرتے ڈرتے عرض کیا کہ غلام جان کی امان پائے تو التماس کرے بادشاہ نے ڈانٹ کر کہا کہ کہہ کیا کہتا ہی کس خواب غفلت مین رہتا ہی ہشیار ہو بیدار ہو القش وزیر بے تدبیر نے کہا ای بادشاہ فلک بارگاہ بخشندۂ جان بیگناہان و ای پرورش کنندہ دادخواہان مین چاہتا ہون کہ تابعدار کو دو روز کی مہلت سرکار نامدار سے عنایت ہو کہ زائچہ وغیرہ کھینچون اور حالات سیارگان بدورۂ فلکی دریافت کرون کیفیت خواب عالیجناب دیکھون پھر تعبیر خواب تبلاؤن بموجب اشعار آبدار نظم

فغان و آہ سے ہی سوز دل عیان ہوتا
حکیم تھا وہ جو انکا مزاجدان ہوتا
فراغ حال ہی دشوار خوشنوایون کو

بتون کے حسن سے ہی نور حق عیان ہیچ نا
دلیل آگ کے ہونے کی ہی دھوان ہوتا
وہی ہی صدر نشین بزم خاکساران مین
قفس سے تنگ ہی بلبل کا آشیان ہوتا

مجاز کبھی حقیقت کا ہی گمان ہوتا +
بنے ہوئے ہین یہ محبوب چار عنصر سے
صفت تعال مین جسکا کہ ہی نشان ہیچ نا
بادشاہ نے قبول کیا الغرض حقیقت

ہو کر فکر مند گھر آیا اور ہر وقت سوچا کرتا تھا کہ کیا تدبیر کرون کچھ بن نہین پڑتی تھی اور دل مین خیال آیا کہ وہ لڑکا جسنے بکری کے پیٹ کے بچے تبائے تھے بڑا ذی کمال ہی مین جانتا ہون کہ اس سے بہتر کامل کوئی نہوگا اگر وہ ہوتا تو سارا حال خوب بتاتا افسوس ناحق اُسے قتل کیا سرا پا خون مین بھر دیا شعر چاپک کو تقدیر کے ممکن نہین کرنا رفو + سوزن تدبیر ساری عمر کو سیتی رہو + القش وزیر بد تدبیر خیال خواب مین تھا اور بادشاہ کے عتاب مین تھا اسی غم مین اپنی جان کھوتا تھا اور حسب حال اپنے یہ غزل پڑھتا تھا غزل

کوئی فراق گل و بلبل کی انجمن مین نہین
جو دل کے داغون مین ہی لطف وہ چمن مین نہین
عجیب لطف ہی وحدت مین اسکی کثرت ہی
گناہ کا کہین دھبا مرے کفن مین نہین
مثال دون کسے اُس کا کل سبز سے

جو تو نہین تو بھلا ای یار کچھ چمن مین نہین
نہک بہ حضرت یوسف کے پیرہن مین نہین
مرے حبیب کا جلوہ کس انجمن مین نہین
نہ ہم عدم کے ہین قائل نہ اُسکی ہستی کے
خطا معاف ہو بیشک تو ختن مین نہین

بہار ایسی گلون کی بھی انجمن مین نہین
ترے پسینے کی بو عطر یاسمن مین نہین
خدا کی عفونت ہی پاک کرد یا پیس ہر گ
ہین کلام کوئی یار کے دہن مین نہین
یہیچ ہیچ ہی کستا ہین نہ یہ تماش خما شی

جواب یار کا واللہ بانکپن مین نہین
وہان ہی مجمع اغیار یان ہجوم ملال
کسی کی آنکھ مین شوخی ہی جو ہرن مین نہین
نکل کے تن سے مری روح نے کہا رخصت
نقاب چہرہ پہ ہی چاند یہ گہن مین نہین
فلک پہ کالا ہو قاتل نے پہنے کپڑے سرخ
کمر مین راز ہی جو وہ ترے دہن مین نہین
ہین وہ جہان مین ہجران نصیب جن از یار

خدا کے فضل سے ہر رنگ مین کہے اشعار
جس انجمن مین ہی تو مین اُس انجمن مین نہین
کسی سے آنکھ ملی اور ہم ہوئے ہشیار
مسافرت مین کے مزے جو ہین وہ وطن مین نہین
خدا کی شان کہین عنبر بار باب وہان
یہ رنگ نو تو مرے جامۂ کہن مین نہین
یہان عدو کا نہین ڈر جو بوسہ لے نہ سکون
کہ وصل کا کہین مضمون مرے سخن مین نہین

وہ بات کونسی ہی جو مرے سخن مین نہین
ابھی ہی چشم عنایت ابھی نظر ٹیڑھی
یہ تیزیان تو کہین بادۂ کہن مین نہین
کسی کی رو سے ہی حجاب اسے
ہمارا ذکر بھی اُس بت کی انجمن مین نہین
عیان ہی اسکی نزاکت تو اسکی پوشیدہ
کہین تو آئے بھلا میری انجمن مین نہین

یہ اشعار آبدار پڑھکر رویا اور دل کو یقین واثق ہوا کہ گردش چرخ بدکردار و دورنگی لیل و نہار شوخی بخت نا ہنجار برگشتگی تقدیر ظاہر ہی کہ بادشاہ قول کا صادق ہی تعبیر خواب کا شائق ہی میرے قتل پر قسم کھائی ہی جلادی دل مین سمائی ہی اب بھلائی نہین ہر طرح برائی ہی طالع بیدار میرا سوتا ہی دیکھیے کیا ہوتا ہی غرضکہ اسی رنج و ملال مین یہی خیال دل پر ملال پر گذرا کہ شاید غلام حبشی نے اس طفل یتیم و بیگناہ کو نہ قتل کیا ہو ترس کھاکر چھوڑ دیا ہو دریافت کرنا چاہیئے کہ وہ طفل یتیم زندہ ہی کہ مرگیا عالم فانی سے طرف ملک جاودانی کے کوچ کر گیا اگر وہ زندہ ہی تو بیشک تیری جانبری ہی ورنہ تو بھی اب عدم کا سفری ہی یہ سوچ کر اُس غلام ناکام کو بلایا اور کہا اے حبشی جس لڑکے کو اس روز باغ مین مین نے تجھے قتل کا حکم دیا تھا اس طفل پر تو نے رحم کر کے چھوڑ دیا یا قتل کیا اگر اُس طفل کو تو نے نہ مار ڈالا ہو تو اسکو جلد بلا لا مین تجھے اُسکے عوض مین مال دنیا سے مالا مال کر دونگا دامن تیرا جواہرات بیش بہا سے بھر دونگا تو ایسا غنی اور دولتمند ہوگا کہ زمانہ تیرے حال پر رشک کریگا اور ہر کس و ناکس تیرا دست نگر ہوگا حبشی نے جواب دیا اے خداوند خانہ زاد نے اسی وقت حکم حضور فیض گنجور سے اُس طفل کو قتل کیا اور کباب اُسکے دل و جگر کے بناکر حضور کو کھلا دئے **شعر** خون جگر آب کا ہے کو پیتے ہین خداوند ✤ مردے بھی دوبارہ کہین جیتے ہین خداوند ✤ اے وزیر باتدبیر آپ نے نہین سنا ہی کسی عقلمند نے کہا ہی **شعر** آسان بہت ہی رشتۂ بدخشانکا توڑنا مشکل ہی وقت کام کے پھر اسکا جوڑنا ✤ اب کیا ہو سکتا ہی وہ لڑکا کب آتا ہی **القش** وزیر غمگین و دلگیر نے جب یہ تقریر ناگزیر اُس غلام حبشی سے سُنی سکوت کیا پھر سوچ کر اس سے کہا کہ لاش جگر پاش اُس طفل دلخراش کی تلاش کر کے جلد لا اور مجکو آنکھون سے دکھا اُسنے عرض کیا کہ لاش اُسکی مین نے پھینکدی دفن نہین کی جو کھود لاؤن کیونکر آپکو دکھاؤن **القش** نے کہا اے غلام جا اُسی جگہ تلاش کر کچھ تو پتا لاش کا معلوم ہوگا یا استخوان تک معدوم ہوگا حبشی نے کہا اے آقا دد و دام جانوران صحرائی و طائران ہوائی اُسکو کھا گئے ہونگے ہڈیون سے کیا پتا نشان ملیگا کیونکر سمجھا جاے گا کہ یہ ہڈیان اُسی کی ہین **القش** نے کہا کہ اے غلام یہ تقریر تیری بیکار ہی سراسر بناوٹ کا اظہار ہی اس کلام سے بوے صدق نہین آتی خار فریب اور دروغ میرے دل مین کھٹکتا ہی اے غلام حبشی اسوقت اگر تو سچ سچ کہے تو مال تجھکو ملیگا ورنہ ابھی تہ تیغ کرونگا قتل سے تیرے دریغ نہوگا اور نہ کسی سے ڈرونگا اب تو مین بھی اپنی جان پر کھیلا ہون جان تو نذر بادشاہ کل سے کر دیکا ہون **شعر** درد دل سے لوٹتا ہون میرا کسکو درد ہی ✤ ہو نہین لفظ درد جس پہلو سے اُلٹو درد ہی دیگر ہر دم دل خون گشتہ مین اک جوش

جو آہ ہر سینے مین سو فوارۂ خون ہی
قایم ہی بنا درد کی فریاد سے میری

پھر جاتی ہی سینہ کو مری آہ بھی اُلٹی
جو نالہ ہی ایوان محبت کا ستون ہی

برگشتہ جو قسمت ہی مری بخت نگون ہی

جسوقت غلام حبشی نے دیکھا کہ القش
وزیر بے پیر کا رنگ رو متغیر ہوا معلوم ہوتا ہی کہ اسپر کچھ عتاب شاہی آیا ہی اسی سبب سے وہ بہت گھبرایا ہی اپنی جان
پر کھیل کے میرے قتل پر تیار ہی اپنی جان سے بیزار ہی یہ کیفیت دیکھکر غلام حبشی نے دست بستہ بعد انکسار عرض
کی کہ بہت اچھا حضور مجھکو ایک روز کی مہلت دیجیے کچھ فکر و تردد نہ کیجیے لاش اُس لڑکے کی تلاش کر کے لاتا ہون اسکو
حاضر خدمت کر کے جان اپنی بچاتا ہون آیندہ آپ کو میرے قتل یا جان بخشی کا اختیار ہی خانہ زاد مجبور و ناچار ہی یہ بندۂ
درگاہ ہر طرح فرمانبردار ہی ہیچ ہی موت کا گرم بازار ہی مطلع کون سے دن تیغ ستم خونریز نہ رہی ❊ کچھ نہ ظالم تری ہر روز چھری تیز رہی
دیگر جو کہو گے تم کہینگے ہم بھی ہان یونہین سہی ❊ آپکی یونہین خوشی ہی مہربان یونہین سہی ❊ غرضکہ القش نے غلام حبشی کو
ایک دن کی اجازت دی اُس غلام نے بزرجمہر کے گھر کی راہ لی جب گھر پر بزرجمہر کے گیا دق الباب کیا بزرجمہر گھر سے
باہر آیا غلام کو دیکھتے ہی گلے لگایا سارا حال پوچھا حبشی نے جو کچھ گذرا تھا من و عن بیان کیا بزرجمہر نے اُسے تسکین دی
اور کہا ای غلام باوفا جسطرح سے تو نے اب انکار کیا ہی اسی طرح سے انکار کیے جانا ہرگز بتانا نہ بتانا القش تجھکو چالیس
لکڑیان مارے گا تو نہ ہوش کھڑا رہنا جب وہ اُنتالیس لکڑیان مار چکے اور چالیسوین مارنے کو اُٹھائے اُسوقت اقرار کرنا
اس عرصہ مین مین جا کر کتاب دیکھتا ہون کہ آیندہ کیا ہونے والا ہی حبشی حسب الارشاد فیض بنیاد خواجہ بزرجمہر پھر گیا
اور القش سے کہا کہ ای وزیر مجھکو لاش اس طفل کی نہین ملتی تجھکو اختیار ہی خواہ قتل کرے خواہ جانبری دے القش
خفا ہوا اور بغیظ و غضب مین اُٹھا غلامان حلقہ بگوش کو بلایا کہ اُس غلام حبشی کو رسی سے باندھ دو اُن غلامون نے بموجب
حکم القش وزیر کے ایک رسی مین حبشی کو مضبوط باندھ دیا اور القش لکڑیان مارنے لگا اور بار بار پوچھتا تھا بتا تو نے
اُس لڑکے کو کیا کیا اور یہ انکار کرتا تھا جب چالیسوین لکڑی مارنے لگا غلام نے فوراً کہا ای القش تو مجھے چھوڑ دے
وہ لڑکا زندہ ہی مین اُسکو حاضر خدمت کرتا ہون القش نے کہا یہ کیا پہلے انکار بہت کیا جب اُنتالیس لکڑیان کھا چکا تو اقرار
کیا حبشی نے کہا ای وزیر مین اسلیے نہ بتاتا تھا کہ شاید تو خفا ہو اور کہے کہ تو نے میرے حکم کے خلاف کیون کیا اور اُس لڑکے
کو کیون چھوڑ دیا اسی طرح جو بات مین تجھسے کہتا ہونگا تو وہ کام نہ کرتا ہوگا اب معلوم ہوا کہ تو بدل اُس
لڑکے کا شائق و خواستگار ہی اب اُسکا بتلانا میرے حق مین اچھا ہی اسلیے اب بتلایا پہلے بُرا ہوتا مطلع
دل گرفتار ہوا یار کی عیاری سے ❊ ہم گرفتار ہوئے دل کی گرفتاری سے دیگر جو دل کشمکش طرہ دوتا
مین پڑے ❊ تو پھر بلا کو غرض ہی کوئی بلا مین پڑے دیگر نگہ کا وار تھا دل پر پھڑکنے جان لگی ❊ چلی تھی برچھی
کسی پر کسی کے آن لگی ❊ القش وزیر بے پیر یہ کلام غلام حبشی کا سنکر بہت خوش ہوا اُسے رسی سے
کھول دیا اور کہا جا بزرجمہر کو جلد بلا لا حبشی خواجہ بزرجمہر کے پاس آیا اور سب ماجرا بیان کیا اور کہا
چلیے آپ کو بلایا ہی جلاد بر سر رحم آیا ہی بزرجمہر فوراً حبشی کے ہمراہ القش وزیر بے پیر کے پاس آیا
اور جلوۂ نور چہرہ دکھایا القش دیکھتے ہی خواجہ بزرجمہر کو برائے تعظیم اُٹھا اور آگے بڑھ کر بزرجمہر
کو گود مین اُٹھا لیا اور بیٹھکر زانو پر بٹھایا خوب پیار کیا گلے لگایا اور کہا ای آرام جان مجھکو تجھسے ایک بہت بڑی
غرض لاحق ہوئی ہی کہ اُس سے میری اور تیری دونون کی جانبری ہی بادشاہ نے ایک خواب دیکھا ہی
اس سے نہایت پریشان ہوا ہی تم بیان کرو اپنے علم و کمال کا امتحان دو کہ خواب کونسا ہی اور کیا ہی بعد
اُسکے تعبیر بتاؤ خواجہ بزرجمہر نے جواب دیا شعر جرتے ہین ترے پیار سے ہم اور زیادہ ❊ تو لطف سے کرتا ہی

گرم اور زیادہ دیگر خبر کی جنگ لو قل کی تو مجنون اہل اسون کو + کہا وہ بے حیا کہو اسے شاخ بید مجنون کو + خواجہ بزرجمہر نے کہا
اے وزیر اعظم تم بادشاہ عالم کے پاس جاؤ اور عرض کرو کہ ایک لڑکا میرا نوکر ہی تا بعدار سر بسر ہی وہ خواب کا حال اور تعبیر خواب
تبلاوے گا مین نے اسکو بموجب حکم محکم فیض شیم تلاش کیا ہی اگر حکم ہو تو اسکو حاضر خدمت سکندر صولت کرون جسوقت
بادشاہ عالیجاہ طلب فرمائینگے بندہ حاضر ہوگا احوال خواب اور تعبیر خواب تبلاوے گا آپکا اور زیادہ نام بڑھیگا یہ مشہور
ہوگا کہ القش کے ایک ادنا ناچیز ملازم پر تپیر نے خواب کا حال اور تعبیر خواب تبلا کے بادشاہ کو مسرور کیا تردد و فکر
و رنج والم دل پژمردہ سے دور کیا القش وزیر دغاباز بے پیر سمجھا کہ یہ لڑکا چاہتا ہی کہ دربار مین وہ کام کرون جس مین اپنا
نام کرون خیر کیا مضائقہ ہی میری تو جان بچ جائیگی کوئی آفت آسمانی بحکم شاہی تو نہ آئیگی اگر زندہ ہون تو پھر کسی
وقت مین انشاد ودربار مین آنے کا کر لون گا یہ کتنی بڑی بات ہی بالفعل وقت کی ضرورت سمجھنا چاہیے
مصرع ع زمانہ با تو نسازد تو با زمانہ بساز شعر سینہ و دل پہ مرے زخم جگر ہنستے ہین + ہنسنے دو چارہ گرو ہنستے
ہی گھر بستے ہین + پھر بزرجمہر کو رخصت کیا آپ اسی وقت دربار مین بادشاہ کے آیا مجرا بجالایا بادشاہ نے فرمایا اے
القش حال خواب دریافت کیا کیا ظاہر ہوا وزیر نے عرض کی حضور خانہ زاد نے تو زائچہ نہین دیکھا مگر ایک لڑکا
سابق مین میرا نوکر تھا اسکو حضور طلب فرمائین اسکو خانہ زاد نے خوب سکھا دیا ہی وہ بخوبی سب تبلاوے گا
اور اُسکا مکان فلان محلہ مین ہی بادشاہ نے سمجھا یہ کسی کو ڈھونڈھ لایا ہی اپنا حیلہ کرتا ہی جان بچاتا ہی کہا اچھا
کیا مضائقہ کام تو نکل جاوے گا یہ خیال کرکے فوراً چوبدار واسطے طلب خواجہ بزرجمہر کے روانہ کیا جب چوبدار
گھر پر خواجہ کے آیا بزرجمہر کو آواز دی خواجہ باہر آئے اُس چوبدار نے کہا کہ آپ کو بادشاہ نے یاد فرمایا ہی تشریف
لیچلیے بہت جلد بلایا ہی بزرجمہر نے کہا مین گنہگار نہین ہون جو ایک ادنے پیادے کے ہمراہ جاؤن قیدی کہلاؤن
یہ سنکے وہ چوبدار مجبور ناچار آیا اور بادشاہ سے ہاتھ باندھ کے عرض کی کہ شہنشاہ کا اقبال زیادہ دولت و حشمت
روز بروز افزون بخت ہمایون جلوہ گر بعد کرو فر خواجہ بزرجمہر ہر چند ابھی کم سن طفل مکتب ہی مگر کلام اُسکا
بزرگترین ارکان دولت و اقبال شاہنشاہی جہان پناہی ہی ہم لوگون کے ساتھ وہ نہین آتا بادشاہ مسکرائے
اور حکم دیا کہ گھوڑا عربی خاص خاصہ کا دوڑ کا بہ مع ساز و یراق عمدہ ترین زرین بجام زین مرصع کار سے آراستہ
کرکے لیجاؤ اور اُس صاحب زادہ بلند اقبال صاحب بخت و اہل کمال کو جلد لے آؤ حقیقت مین اُس
لڑکے نے سچ کہا اور مین نے بُرا کیا کہ پہلے ہی سواری عمدہ آراستہ کرکے اسکے واسطے نہ بھیجی فقط یہ
باعث تردد و فکر کا تھا جو میری عقل نے قصور کیا پھر بادشاہ القش کی طرف متوجہ ہوا اور کہا اے القش
تو نے بھی کچھ لیاقت اُسکی نہ سمجھی تو تیرا نہ کی کہ مجھسے کہتا بلکہ کہنا کیا ضرور تھا سواری اور آدمی عملہ وغیرہ
اُسکے لینے کے لیے بھیجا ہوتا اے القش تو بڑا نالائق ہی قابل عہدہ وزارت کے نہین مگر تقدیر نے
تجھکو اس عہدہ پر فائز کیا القش وزیر بادشاہ کے یہ کلام عتابانہ سُنکر تھرا گیا مگر خاموش سر جھکائے بیٹھا
رہا غرضکہ ملازمان دولت شاہنشاہی جہان پناہی ایک مرکب صبا رفتار کو لیچلے کہ وہ خاص سواری فیض
اختصاص کا تو عروس بنا ہوا سیر سے پا تک زیور طلائی و جواہر مین غرق پری وش حور نژاد انکھڑیان غزالانہ
ہمہ شیرانہ ناز و ادا معشوقانہ چال مستانہ چھم چھم کرتا چلا گرد اُسکے چوبدار خدمتگار خاص بردار کچھ سپاہی پیدل
کچھ سوار لینے کو خواجہ بزرجمہر فرزند ارجمند خواجہ بخت جمال باکمال کے روانہ ہوئے جب دولتسرائے
خواجہ بزرجمہر پر سب آدمی سواری لیے ہوئے پہنچے خواجہ کو آواز دی خواجہ گھر سے باہر آئے

خصون نے عرض کی کہ حضور جلدی سوار ہو جیے تشریف لیچلیے کہ بادشاہ دربار مین منتظر جناب و مشتاق جمال رشک آفتاب بیٹھا ہی خواجہ نے گھوڑے کو دیکھکر کہا کہ حکمت کے خلاف ہی اس سواری پر مین سوار ہونگا کہ لوگ اس سواری کو جنازہ روان کہتے ہین اگر گر پڑون تو ہاتھ پانوٗن ٹوٹ جائین اپاہج ہو کے بیٹھون کسیطرف کا نہ رہون آخر کار سب لوگ سواری لیکر پھر آئے اور بادشاہ سے کیفیت بیان کی بادشاہ ہنسا اور کہا کہ اچھا پالکی سواری اور کہار جائین اُسکو جلد لے آئین ایکی دفعہ پالکی سواری بڑی تیاری اور سامان سے روانہ ہوئی طلائی نقرئی گنگا جمنی کام کیا ہوا جیا سجا جواہرات بیش بہا نگینے عمدہ عمدہ تراشے ہوئے جڑے ہوئے منقشی جھالر ٹکی ہوئی کہارون کی وردیان نہایت نادر مخمل سنہری اُنپر زردوزی کار چوبی کام سچے سچے نگینے ہیرے و زمرد کے جڑے ہوئے یاقوت کے ٹکڑے ٹکے ہوئے پگڑیان مرصع کار جھیلو لگا جھمکا اور جواہر بیش قیمت جڑے ہوئے کہار اُس کو کاندھے پر لیے ہوئے ہمراہ خواصان خاص اور چوبدار دفعدار تنگار و پیدل سپاہی و سواران اردلی شاہی خواجہ بزرجمہر کی خدمت بابرکت مین آئے جب خواجہ بزرجمہر نے پالکی دیکھی فرمایا مین کچھ بیمار نہین ہون کہ اس پالکی پر مُردے کی طرح لیٹ کر جاؤن اور چار کے کاندھے پر جیتے جی چڑھون مین اس صورت سے ہرگز نہ جاؤنگا بلکہ اس طرح پر رخ بھی نہ کرونگا بادشاہ عالم پناہ کو میری جانب سے بہت بہت آداب تسلیمات خادمانہ بجالاکے دست بستہ بارگاہ حضور مین عرض کرنا کہ اگر حضور شاہنشاہ جہان پناہ کو بلانا منظور ہی تو اس نمکخوار و تابعدار کا یہ دستور ہی کہ القش وزیر کو ساز و یراق و سامان بے پایان سے بصد عز و شان آراستہ و پیراستہ کرکے ایک زین جواہر نگار مرصع کار اُسکی پشت پر کھچواکے مزین فرماکے بھیجدیجیے کہ خانہ زاد اُسکی پشت پر بطور مرکب خوش رفتار سوار ہوکر حاضر خدمت سکندر صولت ہوگا ورنہ بادشاہ فلک اشتباہ مجھکو تکلیف نہ دین مین یہین سے اُس رعیت پرور داد گستر شاہنشاہ قباد بادشاہ کو ترقی جاہ و جلال و دولت و اقبال کی مدام دعا کیا کرتا ہون یہ سنکر سب ملازمان شاہی پھر گئے اور من وعن سب کیفیت و عبارت کلام بلاغت نظام خواجہ بزرجمہر حضور مین بادشاہ قباد فلک انقیاد کے بیان کی بادشاہ جمجاہ بھی نہایت عقیل و فہیم صاحب ادراک حسیت و چالاک ذی ہوش عالی منش تھا یہ کلام فصاحت التیام خواجہ بزرجمہر کا سمجھا اور عقل سے دریافت کرکے دل مین کہا کہ معلوم ہوتا ہی کہ القش وزیر بدتدبیر بلکہ بے پیر بدام اجل اسیر سے اس صاحبزادہ بلند اقبال صاحب کمال کو کسی طرحکا رنج و ملال ہی کہ اسکے عوض مین وہ اسکی ذلت اور رسوائی و ہتک عزت چاہتا ہی اور درپے اسکی بے آبروئی کا ہی پھر مجھکو اس امر سے کیا کام ہی اپنے کام سے کام ہی مثل مشہور ہی مثل جو آگ کھائے انگارے ہگے بموجب اشعار آبدار

نظم

پھنسے نہ حلقۂ گیسوے تابدار مین دل
نہ ایسا ہو کسی دشمن کا بھی کنار مین دل
ہمیشہ روزن سینہ سے کیون ہی چشم براہ
پروئے زلف مسلسل کے تار تار مین دل
بہ رنگ غنچۂ پیکان و غنچۂ تصویر
خوش آج کیونکہ ہوا اس نیلگون حصار مین دل
ہزار دشمن جان سے ہی ایک دوست بڑا

بلا سے گر ہو نوالہ دہان مار مین دل
نکل نہ جائے دم اضطراب سینے سے
اگر نہین کسی ہوش سے انتظار مین دل
اڑیگا مثل شرر ہوکے ٹکڑے سنگ مزار
نہ دیکھا اپنا شگفتہ کسی بہار مین دل
بہ رنگ بیضۂ فولاد توڑے دل اُسنے
جو پوچھو کون ہی سو مین کہون ہزار مین دل

بغل مین جیسے مرا دل بغل کا دشمن ہی
بہ رنگ شعلہ کہین آہ شعلہ بار مین دل
ترا ستمگر بھی ہی وہ بلا کہ جلے گر
اگر یونہین رہا گرم تپش قرار مین دل
فلک نے رنگ سے ظاہر مین ماتمی اتار
ہزار دن ایک ہمارا ہی کس قطار مین دل
نہ تھین غلط مین جو مین تو یہ تھا غلط مین کہان

| گرہ ہی تار مین یا میرے جسم زار مین دل | پہ جسم زار ہی یا میرے پیرہن مین دل | لگے ہر جہت خوبان گلعذار مین دل |
|---|---|---|

بادشاہ عالم پناہ قباد کج کلاہ نے ملازمان شاہی سے کیفیت خواجہ بزرجمہر کی سنکر فوراً حکم محکم دیا کہ تم سب لوگ القش وزیر بے تدبیر کو اسی ساز ویراق وسامان طمطراق وزیور جواہر نگار وزین مرصع کار سے آراستہ پیراستہ کر کے مع ملازمان جلوسی لیجاؤ اور اسکو بجد کر دفتر دربار مین لاؤ ہرچند القش وزیر بے پیر نے دلگیر ہو کر عذر و معذرت کی مگر قبول نہ ہوئی فرمایا کہ او نالائق یہ تیری سزا ہے بے ہنری ہی جو یہ تیرا حال کیا جاتا ہی تو نے یون علم و ہنر کو حاصل کیا ہی جیسے دنیا مین مثل مشہور ہی کہ گدھے پر کتابین لادین اگر تو بھی کچھ کمال رکھتا ہوتا اور حال خواب پریشان اور تعبیر رویاے حیران کی بیان کرتا تو یہ دن تیرے واسطے کاہے کو آتا اب تو یہ فقط گھوڑا ہی ساتھ ساز وسامان کے اس سے تو بہتر ہی کہ جو بے ہنر نا خواندے ٹوکری ڈھوتے ہین اور مزدوری کر کے اپنی پیٹھ پر گدھے کی طرح منون کے بورے لادتے ہین القش یہ سنکر ناچار ہوا سر اپنا جھکالیا سائیس نے القش وزیر کا ہاتھ پکڑ کے جھکایا بصورت سمند خوش رفتار بنایا چار جامہ کسا زین پوش مرصع کار ڈالا دہانہ منھ مین دیا تسمہ طلائی لگایا نقرئی وطلائی رکابین جواہر بیش بہا کی بصورت آفتاب ومہتاب لٹکادین کلگی مین یاقوت و زمرد اور ہیرے کی کنیان جڑی ہوئی تنگ بھی کارچوبی سر سے پاتک زیور جواہر نگار پہنایا دوڑی ہفت رنگ ریشم کی تارہاے زرین سے بٹی ہوئی اسکے دہانے مین باندھ دی جسوقت سائیس اس گھوڑے کو سج سجاکر ساز ویراق و زیور سے جواہر کے آراستہ و پیراستہ کر کے دولھن بناکر سامنے بادشاہ فلک بارگاہ کے لایا اہل دربار نے دیکھا بادشاہ فلک بارگاہ مسکرایا مصاحبان خاص نے کہا کہ حضور اس گھوڑے کی دم کیون نہین کیا ہوئی دمچی نہ لگائی گئی پوری کی زیبایش ادھوری رہی بادشاہ نے بھی کہا سچ ہی دم بناؤ دمچی لگاؤ جب تو گھوڑے کی شکل ہو سائیس نے چنوری دم کے مقام پر رکھ کر ذرا اٹھایا کیا گھوڑا اچھلنے لگا ہاتھ سے نکلنے لگا دولتی لگانے لگا پیٹھ ہلانے لگا سائیس نے ڈانٹا کہا کہ او گھوڑے او گھوڑے ٹھہر دم بنانے دے دمچی لگانے دے کسی نے چمکاری دی کسی نے گردن پر ہاتھ پھیرا سائیس نے پھر اشارہ چنوری کی ڈنڈی کا کیا گھوڑا اچھلا کودا نیتنگ ماری الف ہوا سائیس نے باگ ڈور کھینچ کے چمکار اینٹھے پر زور سے ہاتھ مارا کوئی تبسم ہوا کوئی ہنسا کوئی چپ ہو رہا بادشاہ نے جو یہ تماشا دیکھا ایک قہقہہ مارا آخرکار سائیسون نے چنوری کی ڈنڈی کو مقام اسفل پر جڑ دیا براز کار از فشاندہ ہوا دمچی کو بھی زیبندہ کیا اس سمند محفل پسند ہمشکل اسپ صبا رفتار شاہی جہان پناہی کو سائیس ڈپٹاتا ہوا ہمراہ خواصان زرین کلاہ وخاص برداران فلک بارگاہ مسواران اردلی قباد شاہنشاہ کے خدمت فیضدرجت خواجہ بزرجمہر مین لایا ملازمان شاہنشاہی نے دست بستہ عرض کی کہ حضور جلد سوار ہوجیے دیر نہ کیجیے تشریف لیچلیے بادشاہ بہت مشتاق جمال بیمثال ہی یہ سنکر خواجہ رکاب سعادت انتساب مین پاؤن دیکر سوار ہوا سائیس نے سوار کے ہاتھ مین کوڑا دیا گھوڑے نے کنوتیان بدلین گویا کان کھڑے کیے اڑونے کی گھوڑے کو ساعت نہوئی چلنے مین کوتاہی کی شہسوار میدان یکتائی نے باگ جست کی اور کوڑا مارا گھوڑا تڑپ کے اچکنے لگا دوسرا کوڑا جو دیا بیتاب ہو کے دوڑا کبھی سرپٹ بھاگا کبھی دلکی ہوا خواجہ بزرجمہر جس کوچہ و بازار مین نکلے خلقت کا اژدہام ہوا تماشائیون کا ہجوم عام ہوا سب لوگ قہقہے لگانے لگے لڑکے تالیان بجانے لگے ہر طرف ہجوم چار سمت یہی دھوم کیا گھوڑا ہی کیا گھوڑا ہی اور عجب شہسوار ہی نئی دل لگی نئی بہار ہی القش وزیر سر بزرجمہر سوار ہی دو رنگی روزگار ہی یہی گردش لیل ونہار ہی الغرض اسی طرح بزرجمہر دربار بادشاہ سکندر جاہ مین حاضر ہوا اور القش وزیر کی پشت سے اتر کے آیا سامنے کھڑے ہو کر قواعد شاہانہ بجا لایا

اور حسب رتبہ شناسان شاہی و قاعدہ دانندگان جہان پناہی مدح و ثناکی اور دعاے دولت و اقبال و شوکت و اجلال دی رباعی تا شہر ند آفتاب سحر باشی ٭ تا صبح وند ہمدم ساغر باشی ٭ تا تاج حیات بر سر خضر بود ٭ در خانۂ اقبال سکندر باشی اشعار بمدح و ثناے بادشاہ قباد

خسروا جلوہ ترا وہ طرب افزاے جہان
مہر تابان کبھی ظاہر ہی کبھی ہی پنہان
اور کبھی ہون وہ خوش آب جبین دیکھتے ہی
ہو نہ گلشن مین کبھی روئیدہ گل نافرمان
وہ ترازو رعایت ہی کہ جسکے باعث
ایک تار نگہ جور سے سو چیں دہان
وقت کاوش کے دم معرکہ راکب اسکا
جیسے خورشید چھپے اپنی جبین پر افشان
اسطرح جیسے ترے آگے ہی بہم آتش و آب
سچ کہا ہی کہ الانسان لعبید الاحسان

اگر تجھے دیکھ کے ہو عید بھی قربان قربان
قطرہ افشان ہو اگر تیرا سحاب ہمت
طرفۃ العین مین ہو کہ ربا کو یرقان
ہو کے سرسبز بہاران کرم سے تیرے
ناتوانون کو بھی ہی دہر مین اک تاب و توان
لکھون شوخی جو تری توسن چالاک کی مین
سر حاسد کو رکھے صورت گوے چوگان
قہر نازل ہو فلک سے جو ترے اعدا پر
جسطرح آئینہ مین عکس رخ شعلہ نشان

مہر جاہ شب و روز ترا جلوہ فروز
لیکے نیچے مین گہر بحر سے نکلے مرجان
اسقدر تابع فرمان ہی زمانہ تیرا
شاخ گل ہی چمن دہر مین ہو شاخ کمان
ہل سکین پھر نہ جگہ سے کبھی گر باندھ رکھین
اشہب خامہ بھی ہو سیج رم برق تپان
اہی فلک جاہ ترے در کے ہین وہ ذرۂ خاک
چشمۂ مہر ہو مانند تنور طوفان
تیرے احسان سے ہر انسان ہی غلامی مین تری

جسوقت خواجہ بزرجمہر نے بفصاحت و بلاغت دربار شاہنشاہی مین کھڑے ہو کر یہ دعا و ثنا بادشاہ جمجاہ کی اور قباد بادشاہ نے اس گوہر شاہوار بحر حکمت و لعل بے بہاے قلزم شوکت و صولت کو ایسا لائق و فائق ملاحظہ کیا فرمایا کہ آگے آؤ خواجہ بزرجمہر نے زمین ادب کو کب عقیدت و عبودیت سے بوسہ دیا اور قریب تخت سلطنت حاضر ہوا پہلے تو بادشاہ سلیمان جاہ نے خلعت فاخرہ سے مخلع کیا کرسی جواہر نگار پر بمقام القش دہنی طرف بصد عزت و حرمت و رفعت و عظمت بیٹھنے کا حکم دیا پھر بادشاہ خاور شبتاہ نے ارشاد کیا کہ تیرے جمال جہان آرا نے مجھکو بند غم سے آزاد کیا ای شناور بحر اسرار عجائبات و ای غواص دریاے فکر غرائبات اب اپنی زبان طلسم کشاے منجمان سے جلوہ افشان سخن ہو کہ پردۂ غیب سے میرے خانۂ دل مین کونسی تصویر خیالی عالم رویا مین بشکل خواب شہود مین آئی اور کس بدر تمثال خورشید جمال نے جلوہ گری پائی شعر وہ خواب کیا تھا جسے دیکھکر یہ تنگ ہوا وہ کیا خیال تھا جون آئینہ مین دنگ ہوا ٭ خواجہ بزرجمہر نے جب یہ تقریر بادشاہ باتوقیر کی سُنی ایک آہ سرد دل پُر درد سے کھینچی اور دست بستہ ہو کر عرض کیا کہ ای داد گستر عدل پرور فریادرس بیکسان انصاف کن بے نوایان فریاد ہی فریاد ہی ظالم اظلم کی مجھپر بیداد ہی آپکو داور روز جزا نے عادل زمان کیا سلطنت ذی مملکت پر حکمران کیا نظم رعایت دریغ از رعیت مدار ٭ مراد دل داد خواہان برآر چو عدل است پیرایۂ خسروی ٭ چرا عدل را دل نداری قوی ٭ ای بادشاہ فلک بارگاہ پہلے مجھ ستم رسیدہ خاطر کبیدہ مظلوم و بیکس و یتیم کا حال کثیر الاختلال سماعت فرمایے اور انصاف کیجیے بعد اُسکے اپنے خواب بشارت خیال کا حال سُنیے گا قطعہ داد مظلومون کی پہلے دیجیے کام اپنا بعد اُسکے کیجیے ٭ روز محشر داد گر کے سامنے ٭ سرخروئی عدل کر کے لیجیے ٭ بادشاہ نے یہ کلام حیرت انجام اس خستہ فرجام کا سنکر بدل متوجہ ہو کر ارشاد کیا کہ ای جوہر معدن علم و عمل و ای فاضل و عالم بے بدل ارشاد کیجیے مین بگوش دل سماعت کرتا ہون اور بعد اُسکے کوشش بلیغ اس امر کی تحقیق مین فرمائی کہ کسنے آپکو ستایا کسنے رنج و الم پہونچایا ہی کیا سانحہ درپیش آیا جس سے آپنے یہ صدمۂ عظیم اُٹھایا خواجہ بزرجمہر نے رو دیا اور کہا کہ ای بادشاہ آپکے وزیر بے پیر القش ستم کش نے میرے باپ کو بیگناہ ذبح کیا فقط حضور اس ملعون جلاد سے اتنا پوچھین کہ اُنھون نے اسکا کیا گناہ اور قصور کیا تھا بادشاہ نے کہا آپکے باپ کا کیا نام تھا بزرجمہر نے عرض کی اُنکا نام خواجہ بخت جمال تھا اور مجھکو خواجہ بزرجمہر کہتے ہین پھر جو واقعہ خواجہ بخت جمال کا تھا اول سے آخر تک دوستی کا ہونا اور اتحاد کا دونون کے بڑھنا اور چالیس روز گوشہ نشین ہونا اور باغین بزرجمہر کا بیٹھنا اور القش کا پہچاننا اور غلام کو قتل کا حکم دینا اور اُسکا چھوڑ دینا یہ سب کیفیت حرف بحرف بادشاہ سے بیان کی یہ سُنکر

اٹھے ہمت کے تری کوہ ملا یک مثقال
آبداری مین تری تیغ کی ہی برق کی موج
خلق کو تیسرے دن ہوتا ہی مہ دار ہلال
طاقت دم زدن اس دور مین ہی کسکو ہی
لب پہ آجائے ہی شیشے سے مے استقبال
ہی ترے عہد مین فتنہ سے زمانہ خالی

ہو گئی خون جاہ بیتاب گلیم شب تار
کیا تماشا ہی کہ ہی آب سے آتش سیال
طائر عہد کے لئے سیما و جبل
دیکھکر تیرا نسق ای شہ فرخندہ خصال
ہو قوی دست اگر زور شجاعت سے تری
فیلسوفی ہی حکیمون کی خلا کہنہ اعمال
روشن غنچۂ تصویر زبان منہ مین لال

رخ پرنور جو تو پونچھ کے جھاڑے رومال
تری شمشیر کو ہی خون عدو روز سلاح
شہر ہی تیغ مین جوہر سے لگا رکھتا ہی جال
پر تیرا ذکر جو آتا ہی زبانپر تو نفس
شیر سے پنجہ کرے بچۂ مژگان غزال
ہو گئی ہی حیرت توصیف سے تیری شاہا

## دوسرے داستان حیرت بیان خواجہ بزرجمہر کا خواب بادشاہ کا بیان کرنا پھر اسکی تعبیر بتانے کو ہمراہ بادشاہ کے محل مین جانا اور سحر نازنگی کا پھر بادشاہ کا خواجہ بزرجمہر کو وزیر کرنا اور سب وزیرون کو انکے حوالہ کرنا۔ ساقی نامہ

پلا ساقیا جام جم بھر کے مل
عطا کر وہ مے جس سے ہو منفعل
زلال مے ارغوان دے مجھے
فلک کا ہی اب ساقیا دور دور
سیہ جھوم کر آرہے ہین سحاب
برابر پیے جو بھر بھر کے دے جام تو

کہ غائب کا احوال ظاہر ہو کل
اٹھائے حلاوت کچھ اک کام دل
سبو کا کچھ تو نشان دے مجھے
بھرے جام پر چاہیے تجھکو غور
لٹا جائے تو آپ کی تو بھی شراب
ارے اب تو رندون نے اکام تو

جھکا ابھو ساقی فرخندہ فال
اسے تو کی شہرت ہی جستجو
معنبر شرابی سے لا لا کدون
شنسس مین کیون آج رندان دہر
ہر امید ساغر مین ہی دل کباب
لگی مہر کا ہی تری انتظار

کہ دنیا ہی نیرنگ خواب و خیال
کہ ہر جسم مین ہی مسرت کی بو
کہ ہو نشہ سے جسکے ہر چشم خون
کہ ہانے کی ہر موج دریا کی لہر
یہ رندون سے کیسا ہی ساقی حجاب
پلا دے ارے ہو گیا کم خمار

غول خم فلک سے بھرین وہ شراب شیشے مین
شراب چیدہ ہے انتخاب شیشے مین
خزان مین مرغ چمن میکدے مین ساکن ہون
رہیگی ورد کی مٹی خراب شیشے مین
کھلی ہی چاندنی مو بیجیے تو موقع ہی
شراب شیشے مین ہی یا گلاب شیشے مین
سفید ہو ہوے ترک قدح کشی کیجے

یقین ہو نورون کو ہی آفتاب شیشے مین
ہمارے گھر مین ہی شبکو بھی روشنی دن کی
بہار رنگی ہی گلگون شراب شیشے مین
وہ پیرہن مین ترے رنگ سرخ کو دیکھے
طلوع ماہ ہی اور آفتاب شیشے مین
بتا کے رکھتے ہین ساقی اگر دیا چاہے
عوض شراب کے رکھتے خضاب شیشے مین

وہ میرزا انش آنکلے شاید ای ساقی
کرم سے ساقی کے ہی آفتاب شیشے مین
زلال نوش ہو نہین مست دور مین میرے
بھرا نہ دیکھا ہو جسنے شہاب شیشے مین
ہر ایک مست کی ہو حق ہی نالۂ بلبل
سوال کا ہی ہمارے جواب شیشے مین
یہ ہمسے نشہ مین ہوویگی بے محل حرکت

شراب پیکے بھرینگے کباب شیشے مین ☙ شعر خوشنویسان معنی دفتر ✽ گزار رقام داستان یکسر چہرہ جلوہ طرازان جلوہ دلفریب سخن و پردہ بازان حجلۂ زیبائے عروس داستان کہن زینت دہ انجمن شگفتہ احوال نادر تمثال اس بیان کو منصۂ شہود مین یون جلوہ گری کے ضیا بار فرماتے ہین اور نقش بوالعجبی صفحۂ قرطاس پر اس ذکر کا یون بٹھاتے ہین کہ جب خواجہ بزرجمہر نے قتل دشمن یعنے الققش وزیر بے پیر سے فراغت پائی اطمینان کمال ہوا خوشی کا حاصل مآل ہوا بادشاہ سے عرض کی کہ ای بادشاہ جمجاہ بارگاہ فلک اشتباہ مین تشریف لے چلیے تو کیفیت خواب و تعبیر خواب عرض کرون بادشاہ بموجب ایماے بزرجمہر بارگاہ مین تشریف لائے تخت پر متمکن ہوے بزرجمہر نے دست بستہ عرض کی ای بادشاہ معلے القاب گردون رکاب اپنے خواب کا احوال سنیئے کہ آپ نے عالم رویا مین کیا مشاہدہ فرمایا ہی بادشاہ نے متوجہ ہو کر کہا کہ ہان اب ارشاد کر دل متردد منزل و غمگین و محزون کو شاد کر ☙ اشعار

خواجہ کی رہائی کا خواہان تھا بزرجمہر کی ذلت و رسوائی کی تدبیر مین سوچتا تھا کہ کسی طرح دربار شاہنشاہ مین خواجہ
کو ذلیل کرون اور زک دون کہ خواجہ بزرجمہر کی ذات سے میرے باپ الیقش کو ذلت فاش
ہوئی گھربار سارا میرے باپ کا انھون نے لٹوا لیا اور خزانہ مال و دولت چھین لیا اور مجھکو بھی ذلیل و
خوار سامنے بادشاہ کے کرتا ہے اور ہمیشہ کریگا کوئی ایسی تدبیر کیجیے کہ خواجہ بزرجمہر بھی سامنے بادشاہ
کے ایسا ذلیل و خوار ہو کہ یاد کرے بختک اسی فکر مین ہر وقت سرگرم رہتا ہے دلمین ملال و غم سہتا ہے
کہ ایک روز آسمان پر لکہ ابر آئے اور کالی کالی گھٹا پہاڑ کی طرف سے آئی بیت شعر شور سینہ مست
ز کہسار آمد + سیکستان فرخدہ کہ ابر آمد و بسیار آمد + نوشیروان نے جو یہ ہنگام فرحت انگیز مسرت
خیز دیکھا حکم دیا سامان شکار تیار ہو بہلیئے سیر شکار حاضر ہوئے جانور شکاری بادشاہ نے ہمراہ لیے
باز دار ہاتھ لیے ہوئے باشہ جرا بہری اور ترمتی شاہین عقاب ہر ایک کو آمادہ شکار کیا طعمہ ہر ایک کا روک
رکھا چیتے کی کھٹولیان تانگون پر کسی گئین خیمے بار کیے گئے مصاحب رفیق ہمنشین راز دار ادھر کہاے
بری پیکر پر سوار ہوئے غلامان زرین کمر خواصان ذی ہنر و سرداران کج کلاہ و جوانان ذیجاہ ہمراہ
رکاب سعادت انتساب ہوئے اور تمام سامان عیش و نشاط و فرش و فروش انبساط اور شراب
و کباب کی کشتیان یہ سب سامان ہمراہ تماشے کو تمام خلقت کا ہجوم چہار طرف شکار کا دھوم یہ بات ہر
خرد و کلان کی زبان پر آئی یوز و گوزن و چیتے و شیر ژیان و پیل دمان کی اب قضا آئی جنگل کے جنگل
صاف ہو جائینگے صحرائی جانور درند چرند وغیرہ شکار ہونگے گلڈانک تازی و ڈریے لیے ہوئے آگے
آگے چلے انکو بھی چیتون کی طرح سے بہلانے لگے الغرض بادشاہ نوشیروان بصد جاہ و حشم و جلال
و خدم سوار ہوا ہٹو بچو کا شور بار بار ہوا نقیب آگے آگے سواری شاہنشاہی کی صدائین خدا
سلامت کی لگاتے ہوئے روانہ ہوئے شہر سے نکلکر صحرائے سبزہ زار کی فضا دیکھتے ہوئے چلے
عجب صحرائے سبزہ زار ہے رشک گلشن نوبہار جا بجا بہار ہے ہوا مشکبار گل خودرو کی بہار برگ گیاہ کی لہک
بھینی بھینی مہک جدھر نگاہ مشتاق پردہ چشم سے نکلکر جائے فرش مخمل زنگار پر لوٹ جائے وہ طائران
خوش گلو کا چہکنا پھولون کا مہکنا بلبلون کی نوا سنجی فاختہ کی کوکو تیتو کی صدا قمریان شاخ سرو لب
خوش نوا خاک صحرا رشک عنبر سارا سے خوشبو مین تیز ذرے گل اشرفی کا جلوہ دکھاتے ہین غنچہ ریحانی
دبہم مسکراتے ہین نخلہائے صحرائی جھوم رہے ہین شاخون کے بار سے زمین چوم رہے ہین شعر
این سبزہ و این صحرا بوی زجنون دارد + دیوانگی و مستی از ذر شگون دارد + غرض کہ بادشاہ نے حکم
شکار کا دیا شکاریون نے جانورون کو آمادہ شکار کیا باز کو کبوتر و دراج پر چھوڑا ابلق باز شکاریون
نے بجایا نظم چو در نالیدن آمد طبلک باز + در آمد مرغ صید افگن بہ پرواز + روان شد بر ہوا باز
سبک پر + جہان شد خالی از کبک و کبوتر + بادشاہ جا بجا مع رفقائے مشیر و مصاحب خوش تقریر شکار
کھیلنے لگے جھکڑے طائران شکاری سے بھرنے لگے اسوقت سب قراولون نے آکر عرض کی کہ حضور
کچھار مین بہت سے آہو چر رہے ہین کلیلیان کر رہے ہین حضور تشریف لیچلیے شکار کھیلیے بادشاہ
فور کچھار مین آئے دریا کی طرف ملاحظہ کر کے چار طرف اشارے کیے آہو پاڑہ نیل گاے کا شکار
ہونے لگا آپس مین قہقہہ اڑا پھر تو تیر لگائے حلقہ کمند پڑے ہرن زخمی ہو ہو کے گرے صیاد شکار ان کو ذبح کرنے لگے

پھر بڑھ بڑھ کے تیر لگاتا کمندین مارتا ہرنون کو ذبح کرتا اپنے صید کو آگے باندھ کے روکتا دوسرے کے ہتھے نہ
چڑھنے دیتا ہر ایک سے زیادہ آپ ہی گھسیٹ لیجاتا اتنا جلد تیر مارتا سبحان اللہ لایق دید وقابل شنید تھا بادشاہ
بھی ہر طرف تاج کج سر پر رکھے ہوئے دوڑتا پھرتا تھا خواجہ بزرجمہر دہنی طرف اور بختک دست چپ کی جانب ساتھ ساتھ
خواجہ تعریف کرتے جاتے تھے اور بختک وغیرہ شکار بتاتے تھے غرضکہ ایک ہرن کو بادشاہ نے تیر مارا وہ ہرن تیر کھا کر بھاگا
چونکہ زبردست تھا نہ گرا بادشاہ نے گھوڑا اُسکے تعاقب مین اُٹھایا اور دور جاکر اُسکو شکار کیا خواجہ بزرجمہر فقط
ساتھ آئے اور بختک بھی لپٹا چلا آیا باقی کوئی نہ پہونچ سکا جب بادشاہ نے اُس آہو کو شکار کیا خواجہ بزرجمہر
نے دوشالہ کمر سے کھول کے بادشاہ کے واسطے بچھا دیا بادشاہ اُس پر آکر بیٹھا اور خواجہ کو بھی قسمین دے کر
ہاتھ پکڑ کر برابر بٹھا لیا بختک رومال جھلا کیا سامنے کھڑا رہا مگر دل مین جلا آتش رشک سے کلیجا کباب ہوا
ہر طرف صحرا کے جو خیال کیا دیکھا کہ یہ مقام ویران ہی نہ انسان ہی نہ حیوان ہی ایک گانون قریب ہی سامنے دو درخت
سوکھے ہوئے کھڑے ہین اُن پر دو طائر بیٹھے ہوئے آپس مین نغمہ سنجی کر رہے ہین بختک تو اسی فکر مین رہتا تھا
دل پر غم والم سہتا تھا چپکے سے بادشاہ سے کہا کہ ای جہان پناہ آپ خواجہ بزرجمہر سے پوچھیے کہ یہ دونون
جانور کیا باتین کرتے ہین اور آپس مین کیا کہتے ہین بادشاہ نوشیروان تو اس امر کا مشتاق رہتا تھا فوراً
خواجہ بزرجمہر کی طرف رخ کر کے فرمایا کہ ای عمہ نامدار ارشاد فرمائیے کہ یہ دونون جانور شاخ شجر خشک پر کیا باتین
کہتے ہین خواجہ سوچے کہ اگر نہ بتلاؤنگا تو بادشاہ کے سامنے دروغ گو ٹھہرونگا اور اگر بتلاؤن تو مین کیا جانون
کہ یہ جانور آپس مین کیا باتین کرتے ہین سوچے کہ ایسی بات کہون کہ ذرا بھی جھوٹھ ثبوت نہو ٹھیک درست اُترے
موزون اور مقتضاے وقت ہو گردن جھکا کے کلام کو اُن طائرون کے سُنا بڑی دیر کے بعد جواب دیا کہ ای بادشاہ
عادل یہ جانور آپس مین نسبت کی باتین کرتے ہین ایک دوسرے سے کہتا ہی کہ تو اپنی بیٹی کی میرے بیٹے کے
ساتھ شادی کریگا تو کیا جہیز دیگا وہ جواب دیتا ہی کہ جبتک نوشیروان زندہ ہی اور تخت سلطنت پر جلوہ آرا ہی تمام
جہان تباہ و ویران ہی عدل و داد نہین کوئی دل شاد نہین شہر قصبے گانون پڑے ہوے آباد نہین مجھسے جہیز ایسے نحوس
زمانے مین کیونکر دیا جاے اور کہان سے آئے لیکن خیر مین سات خزانے جانتا ہون وہ جہیز مین دیدونگا اور
زیادہ مجھسے نہین ہو سکتا اس زمانے مین یہ بھی بہت ہی دیکھتے ہو کیسا پر آشوب زمانہ ہی کوئی کسی کا آشنا نہین
جب نوشیروان نے یہ بات اُس حکیم حاذق لائق وفائق سے سنی سر گریبان مین ندامت سے ڈالا اور کہا ای
عمہ نامدار آپ بجا ارشاد کرتے ہین حقیقت مین مین ایسا ہی غافل ہون عیش و عشرت کی طرف مائل ہون خلقت
میری غفلت سے تنگ ہر ایک مجھسے اور میری غفلت شعاری سے تنگ شعر زہے بے تمیزی و بے عاقلی
کہ از فکر دنیا و دین غافلی ٭ ای خواجہ بزرجمہر سچ کسی نے کہا ہی بیت بآب زر لکھا ہی بو علی نے ٭ کہ سونے
سے مسافر کو خطر ہی ٭ یہ دنیا کھیتی عاقبت کی ہی جو یہان بوے وہ وہان اُگے بقولے الدنیا مزرعۃ الآخرۃ جو یہان
دے وہ وہان پاے نہین تو آخر کو پشیمانی ہاتھ آئے اب مجکو آپ کبھی غافل نہ پائیے گا داد و دہش مین ہرگز پہلو تہی نہ کرونگا
یہ فرما کر وہ بادشاہ عادل طرف دار العمارۃ کے روانہ ہوا محل مین قدم رنجہ فرمایا اُسیوقت حکم دیا کہ ایک زنجیر طلا کار در
عدالت پر لٹکائی جائے مستغیث اُسے ہلائے تاکہ مین اطلاع پاؤن اُسکو اپنے سامنے بلاؤن حال سنون اُسکا
مطلب دلی بر لاؤن اُس زنجیر کے سرے کو محل کے اندر خوابگاہ تک پہونچایا اُس مین ایک گھنٹہ طلائی لٹکایا کہ
شاید مین سوتا ہون اور کوئی مستغیث زنجیر در ہلائے مجکو فوراً خبر ہو جائے شاید کہ مین بستر خواب پر خوابیدہ

ہون تو صدا نے زنجیر طلائی سے بیدار ہوجاؤن گھنٹے کی آواز سے ہشیار ہوجاؤن اُسیوقت عدالت کرکے داد دون
جب یہ امر حکم بادشاہ عادل قرار پایا ہر ایک ظالم کا دل خوف سے تھرایا ظلم وجور کم ہونے لگا ہر چور قزاق رہزن اپنے
اپنے گھر رہنے لگا اتفاقاً ایک دن ایک گدھا کسی دھوبی کا آیا اور اُسنے اپنی پشت مجروح کو عدالت کی زنجیر سے
گھسا یا وہ زنجیر ہلی اور گھنٹہ بجا بادشاہ محل مین خواب غفلت سے چونک پڑا جلدی بیدار ہوکے ہشیار ہوا اُسی وقت
برآمد ہوا حکم دیا کہ دیکھو کون مستغیث آیا ہی کیا فریاد لایا ہی جلد حاضر کرو غرضکہ لوگ دوڑے اس گدھے کو
سامنے لائے بادشاہ نے ملاحظہ کیا کہ کوئی آدمی فریادی نہین ہی بلکہ ایک گدھا دبلا اور ضعیف ہی جسنے زنجیر کو ہلایا
ہی بادشاہ متعجب ہوکر سوچا کہ اسکا کیا انصاف کرون اور اگر انصاف نہ کیا تو ندامت ہوگی پشیمان ہونگا لوگ طعن و تشنیع
کرینگے ہنسکر پھر خواجہ بزرجمہر کی طرف دیکھا اور کہا کیون عمنا مدار اس گدھے پر کیا ظلم وستم ہوا ہی جو یہ فریادی آیا ہی
آپ جانورون کی زبان سمجھتے ہین بخوبی دریافت کیجیے اور داد دیجیے خواجہ دل مین سوچے کہ اگر مین نے اس گدھے
سے پوچھا اور اس نے کچھ جواب نہ دیا بروقت سوال منہہ سے نہ بولا تو بڑا غضب ہوا چونکہ خواجہ بزرجمہر عقل وفہم وذکا
رکھتے تھے کہنے لگے ای بادشاہ کیوان بارگاہ عجیب وغریب اسکا حال ہی یہ نہایت پر ملال ہی یہ اپنی کیفیت بزبان حال
بیان کررہا ہی مجھے سب معلوم ہی یہ گدھا دھوبی کا ہی پہلے بڑا زبردست اور بڑا طاقت دار اور جوان تھا وہ دھوبی اسکو
پیٹ بھر کے کھانا دیتا تھا اور اس پر بوجھ لادا کرتا تھا اور اس سے محنت اور مشقت لیا کرتا تھا اب جو یہ ضعیف اور
کم طاقت کمزور ناچار ہوا بوجھ اٹھانا دشوار ہوا دھوبی نے کھانا دینا موقوف کیا اور اسکا رہنا بار ہوا دھوبی نے نکال
دیا یہ بھوکھا پیاسا پشت فگار زار و نزار آستانہ عالی وقار پر آیا ہی زبان حال سے عرض رساہی کہ اُس دھوبی سے
کہاجاے کہ مجھے دانہ گھاس کیون نہین دیتا ہی بھوکھا رکھتا ہی ظلم کرتا ہی باوجودیکہ شعر قدیمان خود را بیفزاے
قدر ❊ کہ ہرگز نیاید زپرورده غدر ❊ لیکن وہ بخلاف اسکے مجھسے بیزار ہی بادشاہ نے راے پر خواجہ بزرجمہر کی
بہت تحسین وآفرین کی اور حکم دیا کہ منادی ندا کرے اور جارچی جار دے کہ یہ گدھا جس دھوبی کا ہو وہ آکے
ہزار اشرفی لے جب منادی نے ندا کی اور یہ خبر مشہور ہوئی وہ دھوبی کہ جسکا گدھا تھا حضور بادشاہ عدالت بنیاد
مین حاضر ہوا آداب بجالایا زمین ادب کو بوسہ دیا اور دست بستہ عرض کیا کہ یہ گدھا غلام کا ہی بادشاہ نے کہا تو نے
اسکو کیون چھوڑ دیا اُس دھوبی نے کہا کہ اب یہ ضعیف وکمزور ہوگیا بوجھ لادنے کے قابل نہ رہا اسلیے مین نے اسکو چھوڑ
دیا بادشاہ نے جب یہ کلام دھوبی کا سنا فوراً سخن خواجہ بزرجمہر ذہن نشین ہوا اور کہا ای عمنامدار تم سچ کہتے تھے یہ گدھا
یہی فریاد لایا تھا اہل دربار شہنشاہ سب متعجب ہوکر تعریف کرنے لگے اور تحسین وآفرین کا دربار مین شور وغل برپا ہوا
پھر بادشاہ نے دھوبی سے کہا او نالایق جبتک یہ جوان تھا تو نے اس سے خدمت لی اور کام محنت ومشقت کا لیا
اور وقت ضعیفی کنارہ کیا حق خدمتگزاری اسکا دل سے سب بھلا دیا جا اسے لیجا خبردار جو تو نے اسکو کبھی کوئی ایذا
وتکلیف یا اسکی آب وخورش مین کمی کی تو تجھکو سزاے سخت دیجائیگی کہ پیٹ چاک کرکے بھس بھروا دیا
جائیگا اور اہل وعیال تیرے سب دار پر کھینچے جائینگے پھر ہزار اشرفیان اسکو عنایت کین وہ دھوبی دعاے
عمر ودولت وترقی حشمت جاہ وجلال وصولت وشوکت زبان پر جاری کرتا ہوا گدھے کو اپنے لیکر
چلا گیا یہ قصہ عدالت نوشیروانی تمام عالم مین شہر بشہر دیار بہ دیار صحرا بصحرا گلشن بہ گلشن دشت
بہ دشت کوہ بہ کوہ آفاق بہ آفاق مشہور ومعروف ہوا افسانہ عجائب وغرایب ہر زبان پر جاری ہوا جبتک
اس معاملہ عجیب کو دیکھکر آتش رشک وحسد سے جل گیا رنگ چہرے کا بدل گیا متحیر ومتفکر ومتردد

ہر وقت یہی سوچ کہ کسی تدبیر سے خواجہ بزرجمہر کو دربار عالی جاہ سے نکلواؤن نگاہ التفات نوشیروان
عادل سے گراؤن ہر روز اور ہر وقت خواجہ بزرجمہر کی بری غیبت بادشاہ نوشیروان سے کرتا رہتا ہی دل
مین یہ خیال فاسد رکھتا ہی کہ نوشیروان کو بہکا کے لڑائی جھگڑا کروا دیوے ایک روز بحکم بادشاہ نوشیروان
جلسۂ عیش و طرب مہیا ہوا ارباب نشاط تیار ہوئے ساقی خوش ادا و مطرب خوش نوا حاضر ہوئے بادۂ گلگون
کا دور ہوا رنگ محفل اور ہو اصحبت مینوشی گرم ہوئی ہر مست بادہ کش جھومنے لگا بادشاہ کو بھی نشۂ شراب زیادہ ہوا
آنکھین خمار آلود ہوگئین سامنے ناچ ہو رہا ہی مطرب طرانہ سنج ہین اُس وقت بختک نے پھر ذکر سابق چھیڑا عرض
کیا اے بادشاہ عالیجاہ افسوس ہی خواجہ بزرجمہر نے آپ کو بڑا دھوکا دیا دروغ گوئی کا پیشہ اختیار کیا بادشاہ
نے کہا کہ خواجہ بزرجمہر نے کیا جھوٹھ کلام کیا بیان کرو بختک نے کہا کہ اے بادشاہ زمان زبان طائرون
کی سوائے جناب سلیمان بن داؤد علیہما السلام کے کوئی نہین سمجھ سکتا ہی خواجہ بزرجمہر نے آپ سے فریب
کیا نوشیروان تو اس وقت نشۂ شراب مین مست تھا بختک کے کہنے کو تسلیم کیا اور بہر امتحان خواجہ
بزرجمہر کو بلا کر یہ پوچھنے لگا کہ اے عم نامدار آپ سچ بتائیے کہ زبان جانورون کی آپ سمجھتے ہین یا نہین بختک
نے کہا کہ شہنشاہ یون جو آپ خواجہ بزرجمہر سے پوچھیے گا وہ اقرار کرینگے اور ایسی بات کہینگے کہ کبھی
نہ معلوم ہوگا کہ یہ زبان جانورون کی نہین جانتے ہین اس سے تو ہم یہ بہتر جانتے ہین کہ خواجہ بزرجمہر
کو شراب پلائیے جب وہ خمار بادۂ ناب سے مخمور ہون لحاظ و پاس و شرم دور ہون اُس وقت اپنے سر کی
قسم دیجیے اور اصرار کیجیے کہ اے خواجہ بزرجمہر تم جانورون کی زبان جانتے ہو یا نہین دیکھیے تو وہ کیا کہتے ہین
جھوٹھ سچ معلوم ہوگا صاف صاف اور صحیح صحیح مفہوم ہوگا جب بختک نے بادشاہ کو اسطرح بھڑکایا اور فتنہ پردازی
کا سبق پڑھایا بادشاہ بمصداق الصحبت تمن التاثیر اُسکے کہنے مین آگیا اور فوراً حکم دیا کہ خواجہ بزرجمہر کو
بلاؤ جلد حاضر کرو اُسوقت چوبدار مثل باد تند دوڑے ہوئے گئے اور خواجہ بزرجمہر سے کہا کہ بادشاہ نے آپ کو
یاد کیا ہی خواجہ بزرجمہر اُسی وقت سوار ہو کر حضور بادشاہ نوشیروان عادل مین حاضر ہوئے آداب تسلیم
موافق رسم شاہی بجا لائے دعائے درازی عمر و ترقی دولت و حشمت دی شعر نگین سعادت بکام تو باد ✤ ہمہ کار
عالم بکام تو باد ✤ اے شہریار پر تمکین و ذی وقار خوش آئین اس ذرۂ بے مقدار کو حضور نے کیون یاد کیا ہی بادشاہ
نے فرمایا کہ اے عم نامدار مین اسوقت تنہا تھا اور جلسۂ مینوشی مہیا تھا جی چاہا کہ آپ کو بھی شریک صحبت کرون
اور آپ کو بھی شراب خواری کی تکلیف دون خواجہ بزرجمہر نے کہا حضور مین تو اس نعمت عظمے اور عطیہ
اعلی سے شہنشاہ دوران کے محروم ہون اسی سے دلفگار اور مغموم ہون شراب اس زمانہ مین گو کہ ممنوع
شریعت نہین مگر باعث عیش و فرحت سے مانع طاعت و عبادت ہی خلاق ازل اس سے ہر انسان کو بچانے
لائق ہی کہ بمقتضائے آیۂ کریمہ کما قال عز و جل فلیضحکوا قلیلاً یعنی خدائے عز و جل فرماتا ہی کہ انسان کو چاہیے
ہنسی مذاق کم کرے اور اپنے گناہون کو دیکھکر منفعل ہو بلکہ روئے اے بادشاہ گریہ و زاری عجز و عاجزی
انفعال و انکساری مقبول بارگاہ خدا ہی خاصان خدا ہمیشہ گریہ و نالان رہے ہین حال دنیائے دون
پر مدام خائف و ترسان رہے ہین کسی عاقل نے کبھی دختر رز کے حسن و جمال پر نگاہ نہ کی اور نہ اُسکی
ادا و ناز پر مائل ہوئے اور نہ کبھی اس مہر جمال حور تمثال سے دل لگایا ہان صحبت سلاطین مین اکثر
جو چار با حکما اور علما و فضلا اور اراکین و کاملین اس سے مدام انکار کرتے رہتے ہین بلکہ اپنے نزدیک

بدکرداری سمجھتے ہین بختک نے جو یہ کلام خجستہ فرجام خواجہ بزرجمہر حکیم حاذق کے سنے چپکے سے کان مین
بادشاہ کے کہا کہ حضور ملاحظہ فرمایئے جو کہ شراب آپ پیتے ہین خواجہ بزرجمہر اسکی مذمت بیجا کرتے ہین اسوقت
آپ کوئی عذر و معذرت نہ سنیے اس انکار محض کو بھی فریب جانیے آپ مزوران کو شریک مینوشی کیجیے اسوقت
کا موقع بر محل رو بکار ہی خالی ہرگز ہرگز نہ جانے دیجیے بادشاہ نے یہ سنکر ایک جام بادۂ گلرنگ و خوناب کا خوب
لبریز کیا اور اُسکو ہاتھ پر رکھکر کہا کہ ای عمر نامدار خواجہ بزرجمہر ذی وقار براے روح قباد شہریار میری
طرف خیال کرکے خاطراً ایک جام بادۂ گلفام نوش فرمایئے دل غمزدۂ نوشیروان مینوشی فرماکر شاد کر دیجیے
اب خواجہ بزرجمہر مجبور و ناچار ہوئے آخر کار جام شراب نایاب و انتخاب ہاتھ سے بادشاہ فلک بارگاہ کے آداب
بجا لاکر لے لیا بڑی دیر تک اُس جام آفتاب التیام بادۂ شنگرفام کو دیکھا کیا کیونکہ اُس زمانے مین عہد نوشیروان
تک پینا شراب کا ممنوع نہ تھا اگر خواجہ بزرجمہر بموجب حکم شریعت و بہ طریقہ حکما و فضلا و علماے روزگار
صاحب فضل و ہنر و اقتدار انکار کیا کرتا تھا شراب ارغوانی بہ عیش و عشرت جاودانی کبھی نہ پیا کرتا تھا لیکن بہ
مجبوری قسم روح قباد شہریار عالی وقار و خاطر نوشیروان عادل زمان اُس جام شنگرفام کو خواجہ
بزرجمہر نے ایک جرعہ یعنے ایک گھونٹ کرکے پی لیا اُسوقت بہ سبب اطاعت و تابعداری بادشاہ فلک پناہ
کچھ خیال انجام و حکم امتناعی کا نہ کیا جام خالی ساقی کو دیدیا اور بار معصیت پہلے پہل سر انکسار پر لیا پھر
بادشاہ نوشیروان نے ساقی کو اشارہ کرکے کہا کہ ایک جام بادۂ سرخ واسطے خواجہ بزرجمہر کے اور
لے آ بیت ساقیا برخیز و در دہ جام را ٭ خاک بر سر کن غم ایام را ٭ خواجہ بزرجمہر تو کبھی ذائقہ بادۂ خوشگوار
سے آگاہ نہ تھے جادۂ خمار و بدمستی و سرشاری سے رو برا نہ تھے بادشاہ نوشیروان عادل زمان نے نہایت مسرور ہوکر
وہ جام بادۂ خوش کام منگوایا اپنی صحبت عیش و عشرت مین باخلاص شاہانہ پلایا خواجہ بزرجمہر دو جام بادۂ
بد انجام کے پی کر نہایت مخمور و بدمست ہو گئے نشۂ شراب ناب سے ہوش و حواس کھو گئے اُسوقت بختک
نے اشارہ کیا کہ ای بادشاہ یہ وقت چوکنے کا نہین ہے اب خواجہ بزرجمہر سے جسطرح چاہیے پوچھیے جھوٹھ سچ
کا حال سبھی معلوم ہو جائیگا آپ کو اخفا اور افشا کا مفہوم ہو جائیگا یہ سنکے بادشاہ نے اُسیوقت خواجہ
بزرجمہر سے کہا ای عمر نامدار تمکو میرے سر عزیز کی قسم اور روح قباد شہریار کی سوگند اسوقت مجھسے سچ سچ
بتادو کہ تمنے اُس قزاق بد آفاق سے زبان وحشیان و طائران صحرا کی سیکھ لی اور بولی حاصل کی اُسوقت خواجہ
بزرجمہر نشۂ شراب مین نہایت مست تھے فوراً بول اُٹھے کہ ای بادشاہ عادل آپ کو کچھ خبر ہے اسوقت گلستان
نشۂ مسرت کی سیر ہے کوئی شخص سواے جناب سلیمان بن داود علیہ السلام کے زبان وحش و طیر نہین جانتا وہ قزاق
بھلا بولی جانوران وحش و طیر کی کیا پہچانتا اور مین کیا سیکھتا وہ کیا مجکو زبان جانورون کی سکھاتا وہ خود ہی نہین
جانتا تھا مجھے کیا بتلاتا ای بادشاہ مصرع او خویشتن گم است کرا رہبری کند ٭ بادشاہ نوشیروان عادل زمان
نے جب یہ سنا بختک کے کلام کی تصدیق بخوبی ہو گئی اور مکر بختک کا نہ سمجھے یہ سراسر ذہن نشین بادشاہ ہوا کہ
خواجہ بزرجمہر ہمیشہ اسی طرح مجھسے ہر بات جھوٹھ بولتے ہونگے افترا پردازی کرتے ہونگے تھوڑی دیر تامل
کرکے کہا کیون خواجہ ہم تمکو عمر نامدار کہتے ہین اور آٹھ پہر تمھارے کلام کے اعتبار پر رہتے ہین تمھارے
ایک کلام دروغ کی تصدیق ہوئی اسی طرح تم مجھسے ہمیشہ جھوٹھ باتین بولتے ہونگے ہزاران دروغ مین کلام
ناراستی تولتے ہونگے کس واسطے آپ مجھسے جھوٹھ بولے اور عقدۂ راستبازی زبان سے نہ کھولے خواجہ

خواجہ بزرجمہر نے دست بستہ ہو کر یہ جواب باصواب دیا ای بادشاہ خیال کر کے سمجھنا چاہیے اور میری رائے فاسق
و نہم غلط غور کر کے دیکھنا چاہیے بقول شیخ سعدی شیرازی علیہ الرحمہ + دروغ مصلحت آمیز بہ از راستی فتنہ انگیز
ای بادشاہ ذیوقار اُسکے پوشیدہ کرنے کی یہ وجہ تھی کہ تمام خلق خدا اپنے اپنے مقام پر کہتی کہ بادشاہ نے ایک
قزاق ابوالخیر صحرائی سے دھوکا کھایا اور وہ فریب دے کر چلا گیا آپ کے واسطے بڑی بدنامی کا باعث ہوتا یہ بھی میری
خیر خواہی اور نمک حلالی تھی فقط تجھ اور عقل کا سبب ہی دوسرے یہ بات ہی ای بادشاہ قولہ تعالے والکاظمین
الغیظ والعافین عن الناس واللہ یحب المحسنین طریقہ صلحا و تقیا یہ ہی کہ جو کوئی اپنے پاس پناہ لینے
آئے انسان بہر صورت اُس کی جان بری کرے چونکہ اُس نے مجھ سے پناہ چاہی بمصلحت مین نے جھوٹھ
بول کے اُس کی جان بچائی خوشنودی خدا کی جس وقت یہ کلام خواجہ بزرجمہر وزیر خوش انجام نے خدمت بادشاہ
نوشیروان عادل زبان مین عرض کیے بادشاہ سر جھکا کر سوچ سکوت کیا کچھ جواب نہ دیا عرق خجالت
مین غرق از پا تا فرق مگر دل رنجیدہ طبع کبیدہ چشم کشیدہ ہو کر خواجہ سے کہا ای عم نامدار خیر جو کچھ ہوا سو ہوا
وہ باتین گذشتہ را صلوات معلوم ہوا کہ آپ کی سب باتین اسیطرح مصلحت آمیز اور یہ باتین تمام فتنہ و
فساد خیز ہونگی اور جو شخص کہ جھوٹھ بولتا ہی کچھ دلمین اُسکا نیک و بد بھی سمجھ لیتا ہی اور کچھ نہ کچھ اپنے نزدیک
مصلحت جانتا ہی گو کہ وہ دوسرے کے نزدیک خلاف ہو بلکہ سراسر جھوٹھ صاف صاف ہو لیکن اُس کی
عقل کے نزدیک مصلحت ہی سراسر پُر از حکمت ہی ای عم نامدار یہ عذر تو آپ کا دلپذیر نوشیروان ہوا بالکل
خلاف میرے دل نالان کے ہوا جب وصیت پدر عالیمقدار تھا و شہریار مجھکو آپ کے نہایت پاس و خیال خاطر
مسرت ماثر نے مجھ پر ملال کیا کہ کوئی امر بے عنوانی اور کلام بے تہذیبی مین اپنی زبان پر نہین لایا
اور اگر دوسرا اس مقام پر ہوتا سزا پاتا آپ کو دیدہ عتاب بھی نہ دکھایا خراب آپ کے واسطے کیا سزا و جزا
بس اب آپ کو یہ مناسب ہی کہ عہدہ وزارت سے دست برداری کیجیے ٹھنڈے ٹھنڈے گھر کی راہ لیجیے گرم جوشی
سے معاف رکھیے زیادہ باتین نہ بنایئے بقول شخصے شعر سزا را یا فتند ای مرد زیرک زیر نادانی + چرا کارے کند عاقل
کہ باز آید پشیمانی + خواجہ بزرجمہر یہ کلام بادشاہ نوشیروان عالی مقام سنکر صحبت عیش و عشرت سے اُٹھکر
آداب آخری بجا لا کر دولت سرا مین تشریف لائے اور خانہ نشینی اختیار کی اور یہ کلام اپنی زبان پر لائے کہ
پروردگار عالم عالمیان اپنے دربار مین مجھکو کبھی نہ لائے اور خداوند کریم ایسے بادشاہ ناقدر کی صورت کبھی
نہ دکھائے خواجہ بزرجمہر ہمیشہ علوم و فنون و حکمت اور عبادت رب العزت مین رہنے لگے لیکن ایّا نوشیروان
عادل کا یہ دستور رہا کہ آٹھ پہر لہو و لعب مین دن رات شراب خواری و عیش و عشرت مین مشغول ہوا
بختک کا ستارہ عروج پر ہوا تھا بادشاہ ایسا شراب غفلت سے مدہوش ہوا کاروبار ملکی و مالی خلق خدا
کی سرپرستی بھولا غرضکہ یونہین ایک مدت مدید گذری عدالت کی کچھ توجہ نہ کی ایکدن آسمان پر گھٹا چھائی ابر
سیاہ جھوم کے آیا از فرط ظلمت شب کے اندھیرا چہار طرف چھایا میکشون کو بادہ نوشی کی امنگ ہوئی دل مین
خمار جوانی کی ترنگ ہوئی بختک بدمست نے بادشاہ نوشیروان سے کہا کہ حضور آج کا روز قابل دید صحرا
سبزہ زار ہی تشریف لے چلیے فزائے صحرائے لالہ زار کی سیر کیجیے وہ موسم بادہ خوشگوار پیجیے صید افگنی
کا مزہ ہی ہنگام دل افروز ہی یہ سنکے بادشاہ نے حکم دیا کہ سامان شکار تیار ہو ہر ایک چلنے پر آمادہ و ہشیار ہوا
الغرض بجاہ و حشم و جلال و خدم بڑے تزک و سامان سے بادشاہ سوار ہوے اور جانب دشت روانہ ہوئے

ناگاہ درمیان صحرائے سبزہ زار کے پہونچے سامنے ہرن کا غول نظر آیا بادشاہ نے اُن کی طرف گھوڑا اُٹھایا جہید کو نشانہ تیر قضا بنایا کسی جانور کو شکار باز کیا کسی کو صید طعمہ زبان دراز کیا شفیق رفیق امیر وزیر سرداران وجوانان اُس صحرائے پُر فزا مین پھرتے تھے عالم نوجوانی مین کلیلین کرتے تھے یہان تک مرغ زرین بال فلک یعنی آفتاب عالمتاب چراگاہ چرخ اطلس نیلگون مین پھرتے پھرتے معدل النہار تک پہونچا یعنی نصف النہار کا وقت آیا ٹھیک دوپہر ہوئی اور دھوپ تیز گرمی کی شدت حرارت انگیز ہوئی بادشاہ نے عیاران بیباک سے فرمایا کہ کوئی جگہ معقول سایہ دار ٹھنڈی ٹھنڈی تلاش کرو کہ جہان سبزہ خفتہ عالم بیداری پر لہکتا ہو ہر گل خودرو مہکتا ہو وہان جاکر ٹھہرین تھوڑی دیر دم لین برسات کی دھوپ جو بعد بارش کے نکلتی ہو انسان سے سہی نہین جاتی ہو طبیعت عرق عرق ہو جاتی ہو یہ سنتے ہی بادشاہ نوشیروان کے عیاران طرار مثل صبا کے تیز رفتار دوڑے اور جائے تفریح برائے بادشاہ ڈھونڈھنے لگے تھے کہ ایک گانوں کے قریب پہونچے دیکھا کہ ایک باغ معطر کن دماغ عجیب بہاری کا سامنے نظر آیا اُن عیارون نے در باغ پر پہونچ کر باغبان سے دریافت کیا یہ باغ کس کا ہو کون مالک اور مہتمم اس کا ہو باغبانون نے یہ کہا کہ منوچہر بادشاہ کا ہو لیکن اب ایک پیرمرد میفروش کہ وہ آہنگر کا پوتا ہو تا ہو وہ عیاران تیز رفتار مثل صرصر نوبہار خدمت بادشاہ گل رخسار مین آئے اور قاعدہ آداب سے یہ دعا و ثنائے شہنشاہی بجالائے شعر رہے حکم مین تیرے روئے زمین + غلامی کرے تیری خاقان چین + ای شہنشاہ دوران بادشاہ نوشیروان بموجب ارشاد فیض بنیاد ہم چہار طرف مثل گردش لیل و نہار مضطر و بیقرار برائے آسائش شہنشاہ فلک وقار دوڑے ایک سمت کو جو پہونچے یہان سے تھوڑی دور پر ایک باغ دیکھا کہ نہایت پُر فضا بغایت دلکشا تر و تازہ شاداب و خوش نما ہو قریب اُس باغ کے ایک گانوں بھی بہت آباد و شاد ہو دریافت کرنے سے معلوم ہوا کہ یہ باغ منوچہر شہریار کا ہو اب ایک پیرمرد میفروش کا کہ وہ آہنگر کا پوتا ہو رہتا ہو اور وہی مہتمم باغ دلکش ہو حضور وہان تشریف لے چلین تا دیر وہان استراحت کرین آسائش سیر باغ کیجیے بادہ گلفام پیجیے یہ سنتے ہی بادشاہ بموجب التماس عیاران نمک آشنا سمند باد پیما مسمر کی باگ لی مثل باد بہاری سواری چلی ہمراہ تمام ہوا خواہان گرم عنان وہ خوش شان فلک رسان در گلزار پر بشوکت و شان آئے قطعہ باغ کا دربان دیدہ وا

محو نظارہ گل رعنا + جتنے گل تھے جہان سے اندر + سب تھے اُس بوستان کے اندر + زمین گل آسمان گل بحر و بر گل
نمانده در جہان گوئی مگر گل +

دیکھتے ہی باغ بہار گلستان جنت نشان کو ہوش و حواس بجا ہوئے دل نے لطف اُٹھائے باغبان شگفتہ بیان نے دوڑ کے اُس پیرمرد میفروش سے بصد جوش و خروش عرض کیا کہ آج اسوقت ایک بادشاہ جم جاہ کسی طرف سے شکار کھیلتا ہوا گرمی سے بدحواس دھوپ کی حدت سے مبتلائے ہراس آیا ہو وہ پیرمرد فوراً سنتے ہی آیا اداب شاہی بجا لایا اور دست بستہ عرض کیا حضور کرامت ظہور اندر باغ کے تشریف لائین دل کو بہلائین کفش خانہ جہان پناہی حاضر ہو موجود سب اسباب عیش حضور کی خاطر ہو استراحت کیجیے بادہ گل رنگ پیجیے بادشاہ جم جاہ مع ہوا خواہان فرحت خواہ اُس پیرمرد کے ساتھ باغ دلکشا مین تشریف لائے عجیب رنگ بہار نظر آئے دیکھ کر نہال ہو گئے میوہ دار بار بار جھوم رہے ہین پھل شاخون کے سبزہ نو خیز کو چوم رہے ہین اور اشجار گوناگون بو قلمون سرسبز شاداب ہین گلہائے رنگا رنگ نایاب انتخاب ہین سبزہ خرم فرش مخمل زنگاری بچھائے ہوئے سوتا ہو افق آفتاب کرن کی افشان چمک کرشمہ ہوتا ہو دھوپ کی زردی جو برگہائے

کاہی پر پڑتی ہو زعفرانی کھیت معلوم ہوتا ہی سہانوں مین تھالوں کے جو پانی بھرا ہی ہر گل پژمردہ گرگر کر منھ دھوتا ہی غنچے شادابی چمن دیکھکر مسکراتے ہین پھول تازہ تازہ نسیم بہار کے آنے سے کھلے جاتے ہین نرگس گلون سے اشارے کرتی ہی سوسن شادابی چمن کا دم بھرتی ہی بیلا البیلاپن دکھاتا ہی گل ریحان خوشی سے اتراتا ہی سنبل پیچان سنے ناؤ کے گیسوے تابدار دوش پر ڈالے ہین عاشق مزاجون کے دل لہرانے کے واسطے سانپ پالے ہین ذرن لالے کا کنول روشن ہی داغ سینے خورشید تابان جلوہ افگن ہی سرو لب جو فرحت سے اکڑ رہا ہی گل خورشید باغ فلکی رشک سے بگڑ رہا ہی کلیان پھولون کی چٹک رہی ہین بلبلین شاخون پر چہک رہی ہین خوشنوا ترنم کنان ہین قمریان کہتی ہین زمزمہ پرداز طائر خوش الحان ہین بادشاہ نوشیروان آرائش باغ سے معطر دماغ ہو کر بہت خوش اور مسرور ہوا خوشبوے گلہاے تر و تازہ سے غبار مسافت دشت نوردی دور ہوا باغ مین آنے سے دل بہل گیا بے ساختہ یہ شعر زبان شگفتہ بیان سے نکل گیا شعر اگر فردوس بر روے زمین است * ہمین است و ہمین است و ہمین است مگر ساتھ ہی یہ دل مین خیال علی الاتصال آیا کہنا حق مین نے ان بہادران دل تنگ اور عیاران بے درنگ کو ہمراہ اپنے لایا ایسا ہو کہ یہ سبب مسافت بادیہ پیمائی کی اٹھاے ہوے اور کلفت صحرا نوردی سے اکتاے ہوے شاید دست درازی کرین قدم جا و بے جا دھرین کوئی پھول توڑ لین منھ رسم و راہ مروت سے موڑ لین یا کوئی پھل کھائین ذائقہ زبان پر اٹھائین مالیون کا دل پژمردہ ہو باغبان افسردہ ہو پژمردہ چمن نوبہار پر چھری ظلم کی چلے مثل برگ خزان دیدہ کف افسوس ملے اگر سبزہ روش کا پامال ہو جائیگا باغبان کا عجب حال ہو جائیگا شعر بہ پنج بیضہ کہ سلطان ستم روا دارد * زنند لشکریانش ہزار مرغ بہ سیخ * انوشیروان بختک خار دہ چمن نے جب بادشاہ کو متردد و متفکر دیکھا مستفسر ہوا بادشاہ نے راز دل بیان کیا اس خار گلشن عشرت نے عرض کیا کہ حضور آپ ناحق اتنی سی بات کے خیال مین متردد ہین عملداری سرکار مین ایسے ایسے ہزارہا باغ آراستہ و پیراستہ ہین اگر ایک باغ تاراج ہو جائیگا تو ہو جاے کچھ فکر نہ کیجیے تشریف لیچلیے بارہ دری مین رونق افروز ہو جیسے جام جم چلائیے مزے اڑائیے بختک کے کہنے سے بادشاہ مجبور و ناچار ہوا جانب بارہ دری گرم رفتار ہوا بقول خواجہ بزرجمہر حکیم حاذق لائق و فائق کہ جیسے بادشاہ نوشیروان کے آپ مشیر کار ہین ویسے ہی خود بدولت کی عقل کے کاروبار ہین مصداق اسکا کہ الصحبت من التاثیر و بقول شیخ سعدی شیرازی علیہ الرحمۃ نظم

گلی خوشبوی در حمام روزی
رسید از دست محبوبی بدستم
بدو گفتم کہ مشکی یا عبیری
کہ از بوی دلآویز تو مستم
بگفتا من گل ناچیز بودم
ولیکن مدتی با گل نشستم
جمال ہمنشین در من اثر کرد
وگرنہ من ہمان خاکم کہ ہستم

الغرض بادشاہ نوشیروان عادل زمان اندر بارہ دری کے آئے اور مسند عیش و عشرت پر جلوہ آرا ہوے مگر حکم قطعی دیا کہ باغ مین جابجا پہرے کھڑے ہون کوئی بغیر اجازت شہنشاہی کوئی پھل پھول نہ توڑے سبزے کی راحت سے منھ نہ موڑے بموجب حکم محکم بادشاہ جم جاہ چوبدار پہرے والے سپاہی جابجا گرد و پیش باغ مین گھومنے پھرنے ٹہلنے لگے یہ سب اثر صحبت خواجہ بزرجمہر کا اور تربیت و تعلیم کا سبب تھا اور نصیحت قباد شہریار کا باعث تھا کہ اکثر بواجہ خواجہ بزرجمہر قباد شہریار نوشیروان عالی وقار کو فہمائش کیا کرتے تھے کہ ہرگز ہرگز کبھی کسی کا دل نہ دکھانا کسی کو تکلیف نہ دینا کسی پر ظلم و تعدی نہ کرنا کسی کا نقصان نہ ہونے دینا وہ امر پیش نظر ہوا کہ اس نصیحت کے اثر سے ویسا ہی کیا الغرض اُسی پہر چوبدار نے باادب کھڑا ہو کر بادشاہ کا استمزاج کیا اور عرض کیا اگر حکم ہو تو حضور کی بادہ نوشی کا سامان کرون دعوت و مہمانداری جہان کرون نوشیروان نے اُس

پیرمرد کی عالی ہمتی پر کمال آفرین کی اور بہ سبب دلشکنی کے اُس کی دعوت قبول کی پیرمرد بہت خوش ہوا گویا
سعادت دارین حصول کی جلدی اُٹھ کے گیا طرح طرح کے کھانے پکوائے بادشاہ کے واسطے خوان میں رکھکر لایا
دسترخوان دیبائے اطلس رومی بچھایا اُس پر ہر ایک قسم کا کھانا چنوایا اشعار

مزعفر بھی زردہ بھی سب اِنتخاب
لبالب کئی کاسوں میں شیر تھی
بھرے پیالے سالن کے تھے بیشمار
وہ جام ایک پلے لئے میں لطف ہی

سفیدہ بھی تھا اور بریانی بھی تھے
کہیں کوفتے اور کہیں نان و قتان
دہی بھی شکر بھی نبات اور قند

کئی ڈھیر تھے روٹیوں کے لگے
کہیں شیرمالوں کا دستہ نشان
وہ کھانے لطیف اور عجب دلپسند

پلاؤ چلاؤ و تُجن کباب
کئی رنگ کا زردہ اور کھیر تھی
مربے کئی تھے کئی تھے اچار
کئی کشتیوں میں صراحی فی

بختک نے جب تک صحبت آراستہ و پیراستہ اور پیرمرد کی سیر چشمی اور خاطر و
مدارات کرنا جو دیکھا کہا یہ پیرمرد ایسا مالدار ہی کہ اس نے بادشاہ کی دعوت کی فوراً بادشاہ کو صلاح دی کہ اس
پیرمرد کے پاس خزانہ بیشمار ہی یہ بڑا مالدار ہی اس سے بطور جزیہ روپیہ طلب کیجیے بادشاہ نے کہا او نالائق اُسنے
تو یہ احسان عظیم کیا مقام آسائش و آرام پہ بٹھایا کھانا کھلایا پانی پلایا اُسکا بدلہ یہی ہی کہ میں اُسے تکلیف
دوں اور ستاؤں جزیہ کا روپیہ طلب کروں مجھسے یہ نہوگا بیت جو از چنگال گرگم در ربودی * چو دیدم عاقبت
خود گرگ بودی * دیگر ستم و جور تعدّی کے یہ پہلو نکلے * جسکو سمجھے تھے مسیحا وہ بلا کو نکلے ای بختک بڑے افسوس
کی بات ہی کہ مرد اپنے قول و قرار سے پھرے اور کسی کو تکلیف و اذیت پہنچائے مصرع جنکے رتبے ہیں سوا اُنکو
سوا مشکل ہی + بادشاہوں کو ایسا فعل لغو کرنا نچاہیے یہ فرما کر اُس پیرمرد سے بادشاہ معدلت پناہ مستفسر
حال ہوا اور گوش حق نیوش کو اُس کے جواہر بیش بہاے کلام سے لبالب کیا فرمایا کہ ای مرد پیر خوش
تدبیر سن تیرا کسقدر ہی تو بڑا عالی ہمت و نامور ہی اُس نے سارا حال اپنا باہ و زاری عرض کیا کہ ای شہنشاہ
گیتی پناہ عمر میری تین ہزار برس کی ہی اور میں منوچہر کے زمانے میں تھا اور ایک گانوں یہ جو قریب
یہاں سے ہی یہ منوچہر بادشاہ کا آباد کیا ہوا ہی میں اسی گانوں میں رہتا ہوں اور شب و روز یاد
خدا میں مشغول ہوں جو مسافر اس جگہ آتا ہی اُسے میں اپنے مقام پہ لیجاتا ہوں جو کچھ مجھکو میسر ہی ماحضر
اُسکے واسطے لاتا ہوں بادشاہ سنکے بہت شاد و مسرور ہوا پیرمرد سے فرمایا ای پیرمرد جو کچھ تجھکو خواہش
مال و زر کی ہو وہ تو میرے خزانۂ عامرہ سے لے اُتنا ہی تیرے واسطے ہمیشگی کو مقرر ہو جاے گا
بختک نے دل میں کہا کہ میں نے تو بادشاہ کو طلب زر و مال کی اشتعالک دی تھی کہ اس پیرمرد سے
روپیہ لیجیے اور یہ نہیں کہا تھا کہ اور خزانے اپنے پاس سے دیدیجیے واہ واہ یہ خوب اُلٹا افسون چلا کہ
اُس سے روپیہ طلب نہ کیا اور اپنے پاس سے دیتے ہیں بادشاہ لوگ بھی بڑے بیوقوف ہوتے ہیں
آخر بختک سے ضبط نہو سکا بادشاہ سے کہا آپ کیا غضب کرتے ہیں مفت ایک جزو اپنے ہاتھ سے کھوتے ہیں برائے
لات و منات جو کیے نہیں میرا کہا مانیے اس پیرمرد سے روپیہ طلب کیجیے بادشاہ نے کہا ای بختک یہ ظلم مجھسے کبھی
نہوگا میرے اُستاد نے یہ سبق مجھے نہیں پڑھایا ہی جو تیرے ذہن و عقل ناقص میں آیا ہی خواجہ بزرجمہر نے
مجھکو یہ نہیں بتایا ہی جو کچھ تو سکھاتا ہی بختک نے کہا آپ چپکے بیٹھے رہیے میں روپیہ مانگتا ہوں آپ کی
خیرخواہی کا جویا ہوں آدمی تھا کا شیطان وہی ہی کیا پیرمرد کے پاس روپیہ کی کمی ہی بادشاہ چپ ہو رہا بختک
نے اُس پیرمرد سے کہا کہ بادشاہ کچھ تجھسے لیتا ہی روپیہ مانگتا ہی کیونکہ تو نے دعوت نذر نہیں دی پیرمرد نے
کہا میں غریب آدمی بادشاہ کو کیا نذر دوں مصرع چہ نسبت خاک را با عالم پاک + لیکن چار لاکھ دینار بادشاہ کی

نذر کرونگا مین بادشاہ کی ہمت کو دیکھتا تھا کہ بادشاہ مجھسے مانگتا ہی یا نہین اگر نہ مانگتا تو اس سے زیادہ اور نذر دیتا
افسوس ہی کہ مجھ ایسا غریب تو ہمت رکھے اور بادشاہ ہفت کشور نا لائقی کرے اور مثل تنگ دلون اور زر گندہ نظرون کے
بندۂ زر ہو جاے جب بادشاہ نے یہ کلام نصیحت انجام سنا کہا ای بختک اس پیر مرد سے پوچھ کر وہ دینار چاندی
کے ہین یا سونے کے ہین پیر مرد ہنسا اور کہا ہیہات سخنان ناہموار برنخورند شہ بخیلان غم سیم و زر نخورند
مجھ غریب کی ہمت سے خدا نے انکو سونے کا کر دیا ہوگا ای بادشاہ ہمت مردان مدد خدا مرد کو چاہیے کہ ہمت اپنے
پروردگار عالم برکت دینے والا ہی وہ رزاق مطلق ہی مال کیا مال ہی بادشاہ نے کہا ای پیر مرد من فہمیدہ تیرا
سنجیدم مین سمجھا کہ تو مجھے اس پردے مین سمجھاتا ہی اور غیر معلوم سمجھتا ہی بھلا تیرے پاس روپیہ کہان سے آیا
اُسنے عرض کیا ای بادشاہ اب آپ بیشک سمجھے بس اسقدر میرے پاس زر ہی کہ جو کوئی مسافر آجاتا ہی مین اُسکی
دعوت کر سکتا ہون نہ یہ کہ اُسکو دون کہان سے لاؤن جو تقسیم کیا کرون جو پایا وہ کھایا جمع کرنے والا استقلال
قارون ہی یہ نہایت سخن زشت و زبون ہی بختک نے یہ کلام پیر مرد کا سُنکے کہا ای پیر مرد بادشاہ کو نہ بھلاوا
دے جو کچھ زر رکھتا ہی وہ لا دے تو نسل کاوان آہنگر سے ہی وہ بادشاہ فریدون فر کا سپہ سالار تھا بلکہ اُسکے
بجاے پدر بزرگوار کے تھا کہان تک مال و متاع فراوان اُسنے تجھے دیا ہوگا اُس پیر مرد نے عرض کیا کہ صدقا کبیرا
وہ میرے پدر بزرگوار نے سچ کہا تھا کہ ایک بادشاہ کیانی ہوگا اُسکا ایک وزیر نطفۂ بیوقت کافر بیدین
جہنمی لعین خواجہ گرازالدین ہوگا اور ایک وزیر اُسکا حاکم و عادل و فاضل و کامل و بالغ و باذل و عاقل
و عامل ذکی فہیم دقیقہ رس اختر شناس رحم دل غربا پرور حکیم حاذق بے بدل آفتاب عالمتاب سپہر حکمت ماہتاب
جلوہ افروز فلک ہمت خواجہ بزرجمہر ہوگا مگر افسوس کہ بادشاہ اُسکے کہنے کو نہ مانیگا اور اُس مردود ازلی و
ابدی کے بہکانے پر آمادہ رہیگا ای بادشاہ میرا بھی نام ظہیر ہی ۔ انشد ہی میرے پاس ایک لوح ہی کہ اسمین
ایک طرف یہ باتین سب تحریر ہین جو کچھ مین نے بیان کین اور دوسری طرف جو کچھ مرقوم ہی وہ مجکو نہین معلوم ہی وہ
عبارت مجھسے پڑھی نہین جاتی ہی اگر حکم ہو تو لے آؤن آپ کو دکھاؤن بادشاہ یہ سُنکے اس لوح نایاب کے
دیکھنے کا بہت مشتاق ہوا اور اُس پیر مرد سے کہکر لوح کو منگایا سبکو دکھایا آپ بھی بغور ملاحظہ کیا جتنا
پڑھا جاتا تھا اُتنا ہی پڑھا زیادہ نہ پڑھ سکا ایک حرف نہ چلا پیر مرد نے کہا ای بادشاہ اب بھی آپ کہنے پر خواجہ
بزرجمہر کے عمل کیجیے اور اس لوح عمدہ و نایاب کو فال غیبی اور دفتر نصیحت منجانب اللہ سمجھکر لیجیے بادشاہ نے
یہ سُنکے بختک کی طرف دیکھا بختک نہایت نادم و منفعل و ذلیل و اپنی حرکات ناشائستہ سے پشیمان ہوا
مگر بقول شخصے ایسے بد دیانت انسان کہین پشیمان ہوتے ہین مثل مشہور ہی کہ چکنے گھڑے پر بوند پڑی اور ڈھلک گئی
خداوند کریم سبکو راہ راست دکھاے طبیعت صاف اور دل پاک عنایت فرمائیے بادشاہ نے بختک سے کہا
اسکو پڑھ کہ اس لوح مین آگے اس عبارت فہمیدہ کے اور کیا مضمون پیچیدہ ہی اگر نہ پڑھا تو تو کیسا وزیر بے تدبیر
ہی آخر کو سچا پائیگا سزا پائیگا بختک نے بڑی دیر تک غور کیا عبارت کا ایک حرف نہ پڑھا گیا آخر طفل مکتب
کی طرح مثل الف بے کے ہجے لگانے مگر حرف اسکے پڑھنے مین نہ آے بادشاہ نے ایک دو ہنٹر اُسکے منہ پر مارا اور کہا
او نالائق بدذات ارے کودن دے کر پڑھتا ہی یا کتابین گدھے پر لادی ہین دور ہو تو نے مجھے بلاے مالا یطاق مین
گرفتار کیا ہی راہ زشت و ضلالت کیطرف لیچلا ہی بختک کانپتا تھا تاپتا بخوف جان دار و سامنے سے بادشاہ
نوشیروان عادل کے اُٹھکر چلا گیا بادشاہ نے ایک معذرت نامہ بنام خواجہ بزرجمہر حکیم حاذق تحریر کیا اور سعد

نذیمن ملاوسعید نزرین کمرتھین کہ یہ دونون بادشاہ کے رفقاے قدیم اہل ندیم سے تھے انکو وہ معذرت نامہ دیا اور کہا کہ جاؤ
تم دونو اور خواجہ بزرجمہر کو سمجھا کر اپنے ساتھ لاؤ اور مجھسے میرے شفیق و رفیق و بزرگ جلدی ملاؤ سعد و سعید دونون بحکم تاکید
مزید بادشاہ وحید گھوڑون پر سوار ہو کر مثل بادِ صرصر تیز و بہزار تگ و دو گھوڑے اُڑاتے ہوئے ملک مدائن مین
اگردولت سراے خواجہ بزرجمہر پر پہونچے اور وہ معذرت نامہ مسرت شمامہ بادشاہ جمجاہ نوشیروان عادل زمان کا خواجہ
کو دیا خواجہ بزرجمہر نے ہنسکر وہ نامہ پڑھا اور سعد اور سعید سے کہا کہ بادشاہ نوشیروان کو جب کوئی ضرورت شدید
ہوتی ہی اسی غرض سے مجھے بُلاتا ہی نہین تو ہر وقت بختک رفیق یاد آتا ہی مین اب نہ جاؤنگا بادشاہ نالایق ناشایستون کا
شائق ہی مجھے کچھ ضرور نہین کہ ایسے نالائق اور ناقدر کے پاس جاؤن اور ملاقات کرون اور اپنے کو جھوٹا اور فتری مشہور
کراؤن ای بھائی سعد اور سعید یہ صحبت بختک نالائق کی دیکھیے کیا دکھاتی ہی اور بادشاہ نوشیروان پر کیا بلا لاتی
ہی اور صرف قباد شہریار کے کہنے سے مین جانبازی کرتا تھا وہ بادشاہ مرگیا اب مجھے کیا ضرور رہی اور کیا مطلب ہی نقول شخصے
جو جیسا کریگا وہ ویسا پائیگا سعد اور سعید نے کمال منت کی اُسوقت خواجہ نے پوچھا کہ آخر یہ بات بادشاہ کو
ایسی کیا مشکل اہم درپیش ہوئی ہی جو مجھکو یاد کیا ہی سعد و سعید نے سب حال بادشاہ کے شکار پر جانے اور پیر مرد
کے ملنے کا اور کیفیت لوح بیان کی خواجہ نے کہا کہ بختک تو بڑا عقیل و فہیم ہی اُس سے وہ لوح کیون نہ پڑھی گئی
مشکل لاحل سلطان نہ حل ہوسکی سعد و سعید نے بڑی خوشامد درآمد و منت سماجت کی خواجہ مجبور ناچار
ہو کر اُنکے ہمراہ چلے خدمت باسعادت بادشاہ جمجاہ نوشیروان عادل زمان مین حاضر ہوئے آداب و تسلیمات بجالائے
بادشاہ دیکھتے ہی بادائے تسلیم و تعظیم صفت و ثنا کرنے لگا بہت خرم و شاد ہوا مزاج پُرسی کرکے عرض کیا ای خواجہ بزرجمہر آپ ایسا
لائق و فائق حکیم حاذق کوئی دنیا کے پردے پر ہوگا رونق سلطنت قباد شہریار و نوشیروان نامدار
قدوم میمنت لزوم حضور سے ہی بادشاہ نوشیروان نے کہا ای عم نامدار یہ آپ کو پیرمرد نے عطیہ دیا ہی اسکو ملاحظہ
فرما کر پڑھ دیجیے کہ اس مین کیا لکھا ہی ایک رخ سے تو پڑھی جاتی ہی دوسری طرف کی عبارت سمجھ مین کسی کی نہین آتی ہی خواجہ
بزرجمہر نے اُس لوح کو بغور دیکھا مضمون عبارت کا آئینہ ہوگیا عرض کیا ای بادشاہ یہ تحفہ منوچہر بادشاہ نے
دیا ہی اس مین فہرست ہفت گنج منوچہر ہی اور نام خزانون کے تحریر ہین وہ خزانے جواہر اور سونے چاندی وغیرہ
کے سات رنگ کے ہین اور وہ خزانے اس باغ مین دفن ہین اگر آپ چاہین تو اُن ساتون خزانون کو
نکلوا سکتے ہین پھر ہاتھ بادشاہ نوشیروان کا پکڑ کے لائے جہان خزانے دفن تھے وہ مقام خواجہ بزرجمہر نے
بادشاہ کو بتائے بادشاہ نے حکم دیا کہ جلد ابھی بیلدارون کو بلاؤ یہان کی زمین کھدواؤ فوراً بحکم بادشاہ جہان پناہ
خود بیلدار آئے وہ مقامات خواجہ بزرجمہر کے بتائے ہوئے کھدوائے بہت دور جاکر ایک دروازہ نمودار ہوا اُسکو خواجہ
بزرجمہر اور بادشاہ نے کھلوا دیکھا کہ کھمبھاے زرین زنجیرہاے طلائی سے بندھے ہوئے چھت کے قلابون مین
لٹکے ہین اُس مین جواہر بیش بہا اور سونا اور چاندی اور روپیہ اشرفی بھرا ہوا ہی بادشاہ نے خزانے کی یہ کیفیت دیکھکر
اپنا قبضہ کیا اور ہاے خزانہ مقفل کرکے اُسپر پہرا بہت ہوشیار و زبردست کردیا بختک بدبخت رشک و حسد
سے سر پیٹنے لگا کہا کہ واہ کیا خوبی تقدیر کی ہی کہ اس صندوقچہ سے تو بادشاہ کو لوح دلوائی اور آگے میرے یہ
تحریر آئی کہ مثل مگس شیر شیرین نکالکر پھینکدیا اور کچھ میری محنت و ریاض کا خیال نہ کیا اگر مین اسقدر
اس پیرمرد سے تقریر نہ کرتا تو لوح کا کاہے کو ثبوت ہوتا اور خزانے کیونکر دستیاب ہوتے اب پکی پکائی
ہانڈی پاکر سب موجود ہوگئے خدا کی شان پکائے کون کھائے کون پھر دوسرے خزانے کا مقام

خواجہ بزرجمہر نے بتایا اُسکو کھدوایا اُس مین بھی ایسا ہی مال نظر آیا اسی طرح ساتون خزانے نکلے ایک خزانے مین ایک لوح بھی نکلی وہ لوح بادشاہ نے نکلوائی اور اُس لوح کو ملاحظہ کیا مگر ایک حرف بھی اس لوح کا پڑھا نہ گیا خواجہ بزرجمہر نے کہا کہ ای بادشاہ یہ لوح وزیر اعظم بختک کو دیجیے وہ پڑھین بختک نے غور کر کے پڑھا مگر کوئی حرف نہ چل سکا بادشاہ نے خواجہ بزرجمہر سے کہا کہ ای عم نامدار کیونکر ہوسکتا ہی کہ بختک آپ کے مقابل ہو کر آپ کی ہمسری کرے مصرع ہر کسی را بہر کاری ساختند ✥ آخر الامر اُس لوح کو خواجہ بزرجمہر نے فر فر پڑھا گویا اُنکے ہاتھ کی لکھی ہوئی تھی اور نام اُس لوح کا جواہر الحکمت اور نسبت اُسکا تذکرۃ المغنی اور وہ لوح حکیم جالینوس کے ہاتھ کی لکھی ہوئی تھی اور اُس لوح مین سراسر حکمت کے طریقے مندرج تھے اور وہ لوح ایسی تھی کہ اسیر تمام و فاتن روے زمین نثار پارہ دل قارون صدقے بار بار اگر اسکو جان بیچ کر خریدے تو بھی کچھ اس لوح کے آگے حقیقت نہین کہ اس مین تمام آئین ملک داری و نسخہ جات ہر طرح کے لکھے تھے اور سلاطین روزگار بصد خواہش دل زار ایسی چیزون کے متجسس رہتے ہین الغرض بادشاہ کو جب یہ معلوم ہوا خواجہ بزرجمہر سے کہا ای عم نامدار تم مجھے اس لوح کو پڑھا دینا حرف حرف اسکا بتا دینا خواجہ نے کہا بہت خوب حقیقت مین حضور یہ لوح راحت دل بیتاب ہی پھر اُس لوح کو خواجہ نے لے لیا اور دل مین تصور کیا کہ اگر یہ بادشاہ نوشیروان اس لوح کو پڑھتا تو بڑا غضب ہوتا خیر اسی ذریعے سے یہ لوح مجھے ملی اور دولت خزانے کی بادشاہ نے بالی غرضکہ وہ خزانہ بادشاہ نوشیروان نے نکلوا کر بار کرایا اور کئی ہزار دینار بشرح خواجہ بزرجمہر نے اُس پیرمرد کو دلوائے جو مہتمم باغ فرحت افزا تھا باقی سب مال و دولت ہمراہ نوشیروان لیکر مدائن مین آئے عیش و عشرت مین مشغول ہوئے مطالب دلی حصول ہوئے اب بختک کی دال بھی نہین گلتی کوئی دل کی ہوس نہین نکلتی کچی روٹی ہوگئی تھپیڑے کھائے اپنا سا منہ لیکر چلے آئے گھر مین بیٹھے مکھیان اُڑایا کرتے ہین دل ہی دل مین رنج و غم اُٹھایا کرتے ہین ہر وقت دل کی مذاقیہ اور دل لگی کی یہ صدا ہی ای بختک روٹیلے پیر شاہ پیر محمد کے جا کر کس واسطے خواجہ بزرجمہر کے رشک و حسد سے مثل خمیر پیٹ پھولا جاتا ہی تجکو تو دو ساعتے بزرجمہر کے بادشاہ سے بات کرتے چپ آتی ہی اب صورت تنور آتش حسد تجکو جلاتی ہی یہان بادشاہ نوشیروان کا خواجہ بزرجمہر کے کہنے پر عمل ہی کچھ اندنون ملک مین نہ بدانتظامی نہ خلل ہی ✥

## جبتک دو گلیے داستان خواب دیکھنا نوشیروان کا اور تعبیر کہنا خواجہ بزرجمہر کا اور جانا بزرجمہر کا طرف خانہ کعبہ کے واسطے پرورش حمزہ صاحبقران کے اور پیدا ہونا امیر و عمرو اور مقبل کا

بلا ساقیا پھر مجھے وہ ایاغ　　معطر ہو پینے سے جسکے دماغ
وہ ہی کون سنگش جواب آئیگا　　تو کس مہر کا جلوہ دکھلائیگا
قسم ہی تجھے بادہ و جام کی　　قسم ہی تجھے آب گلفام کی
ہیون جام و ساغر ترے روبرو　　گلابی لگادے مرے منہ سے تو

کسی اور رمی کی نہین جستجو　　بلا مجکو گل رنگ اک جام تو
عوض مے کے بلوادہ اچھوا نیان　　دکھائین مجھے ملک سو جانیان
سبو و خم و مے کی تجکو قسم　　سبو سے مرے کروے ساغر بہم
سحر مختصر کر سوادے نہ طول　　کہ ہین ناظریان محفل ملول

قطعہ
ابر کی طرح اشکبار رہے　　برق کی طرح بیقرار رہے
ایکی برسات مین تو ای ساقی　　ہمکو ایسے ہی کاروبار رہے

بیت نویسندہ داستان سحر نمونہ ارقام فرحت و نور جرعہ کشان جام لذت خیال و آئینہ داران احوال عدیم المثال شواہد معانی کو عالم شہود مین یون جلوہ طراز کرتے ہین اور عروس الفاظ کو واسطے مشتاقون کے یون مسند آرائے ناز کرتے ہین کہ جب نوشیروان گیتی ستان بصد کر و فر داخل شہر مدائن ہوا عجب دل کو شادمانی ہوئی فرحت و کامرانی ہوئی نہایت لطف سے بسر بعیش جاودانی زندگانی ہوئی مگر ساقر باد یہ پیمائے سپہر زنگار گون یعنے نیر اعظم بصد تاب و حدت

لشکر پرخون سرائے مغربی مین فروکش ہوا لیلائے شب نے گیسوئے تابدار مشکبار کھولے سردار نجوم
بافواج سیارگان اوسط فلک پر جلوہ افشان ہوا بادشاہ نوشیروان عالم ستان بستر خواب پر
بہ بیداری بخت سوگیا جب خسرو خاور اورنگ زنگاری سپہر پر جلوہ فرما ہوا نوشیروان بھی خواب غفلت
سے چونکا وردی صبح کی لشکر مین بجی نقارہ درباری پر چوب پڑی بادشاہ محل سے برآمد ہوئے دربار فلک جاہ مین
آئے تخت سلطنت پر بکنت و حشمت جلوہ آرا ہوئے تمام مشیران ہیبت و وزیران سلطنت وامرائے عالی مرتبت
وارکان دولت فیضہ رجت و سرداران عالی وقار بعد غرو افتخار چار طرف دربار مین متمکن ہوئے خواجہ بزرجمہر بھی
تشریف لائے زیب و زینت مقام وزارت پر بیٹھے بادشاہ نے فرمایا ای عم نامدار خواجہ بزرجمہر آج حالات جاماسپ نامہ
کو غور کرکے ملاحظہ فرمایئے کہ میری حکومت سلطنت کب تک رہیگی اور زوال دولت تو کبھی نہوگا تا حیات
اپنی مین تخت بادشاہت پر رہونگا خواجہ بزرجمہر نے یہ کلام حیرت انجام سنکر زائچہ کھینچا اور بعد فکر بسیار خیال بیشمار نہایت
سوچ بچار کرکے خدمت بادشاہ عالی مقدار مین عرض کیا کہ ای شہنشاہ گردون پناہ وای زیب اورنگ سلطنت
وای زینت تخت حشمت وافسر نیک سیر و نیک اختر آج مشیت ایزدی اس امر کی مقتضی ہی کہ آپ جب جاکر آرام
کیجیے فرش مسرت پر سویے بخت خوابیدہ ہوگا عالم غفلت مین ایک خواب ملاحظہ کیجیے گا جس خواب سے دل صفا
منزل کو حضور کے ایک پریشانی اور حیرانی ہوگی مناسب ہی حضور خیال بیخیال مین اُسے امانت رکھین غفلت
عیش جوش فراموش نہ فرمایئن کل صبح کو خادم سے بزبان الہام بیان ارشاد فرمایئن کہ مناسبت سے اس
خواب کی تعبیر کی روداد یادری حشمت واقبال اور کیفیت ازدیاد حکومت سلطنت بادشاہ نامدار مین
عرض کرونگا دامن دامن گوہر مدعائے کلام سے لبریز ہوگا بادشاہ یہ بات خواجہ بزرجمہر سے سنکر خاموش
ہورہے جب دربار برخاست کیا بادشاہ کا محل مین داخلہ ہوا بسم اللہ الرحمن الرحیم کی دھوم ہوئی روشنی نیر اعظم
معدوم ہوئی جاسوس شب نے اخبار طلوع لشکر نجوم سامنے شاہزادہ ماہ فلکی کے پیش کیا پردہ ظلمات
شب بسواد علم اختری دریچہ ہائے آسمان پر پڑے بادشاہ کیوان جاہ نوشیروان فلک آستان نے بعد فراغ خاصہ
یعنی طعام لذت التیام کے فرش خوابگاہ یعنی چھپر کھٹ پر آرام فرمایا جب پچھلی رات کا وقت آیا بخت رسا نے طالع خوابیدہ
کا عالم دکھایا روح مقامی خوابیدہ رہی روح سیلانی بیدار رہی عالم رویا نظر آیا وہ ہولناک خواب بادشاہ نے
دیکھا کہ دل وحشت منزل نہایت گھبرایا نعرہ کرکے چلّایا کہ تمام محل مین تہلکہ پڑگیا سب محلات معلا و بیگمات عالیہ
و خدمتگزاران شاہی و کنیزان جہان پناہی بیساختہ چونک اُٹھے سب بیدار ہوگئے بادشاہ بھی خواب
دیکھ کے اُٹھ بیٹھے میدان شب مین شہسوار روح مقامی نے چلتے چلتے باگ روک لی یعنی بادشاہ
نوشیروان جاگے ہشیار ہوگئے سب متعلقان شہنشاہ دوڑے اور پاس آکے سبھون نے کہا ای قربانت شوم
کیا ماجرا ہوا کیا حادثہ گذرا آپ نے کیون نعرہ کیا بادشاہ نے کہا مین خواب مین ڈر گیا ایسا خوفناک سانحہ گذرا
سب لوگ بادشاہ کے پاس بیٹھے رہے تذکرات وحکایات ادھر اُدھر کے بیان کرکے دل تردد منزل بہلایا کیے
جب قلیل رات باقی رہی رویائے صادقہ کا زمانہ آیا بادشاہ نے پھر فرش استراحت پر آرام فرمایا ناگاہ نوشاہ روز
آفتاب عالم فروز نے حجلۂ مشرق سے سر نکالا ہمبستری شب کو ترک کرکے توسن سپہر سبزہ رنگ پر سوار ہوا اور رخ
میدان نصف النہار کا کیا سردار انجم سیاہ مع ہمراہیان ساکن فلکی حجاب ظلمات مین مستقیم ہوا

**نظم**

| آسمان پر وہ صبح کا ہونا | گل کا شبنم سے ہاتھ منھ دھونا | کھلکھلا کر گلون کا وہ کھلنا | کہین غنچون کا مسکرا دینا |
|---|---|---|---|

صبح

جھونکے رہ رہ نسیم کے لینا
اسکی وحدانیت کا دم بھرنا
زمزمہ ساز مرغ خوش الحان

چہچہانا عنادلون کا تمام
کو کلون کا وہ کو کو کہنا سو

گلشنون مین سحر کی وہ دھوم دھام
تھا کسی کی زبان پہ یا ہو ہو

وہ عبادت طیور کا کرنا
کہین کو کو تھی قمریون کی عیان

غرضکہ بادشاہ فلک پناہ نوشیروان معدلت نشان بھی بیدار و ہوشیار ہوا اور ضروری حاجات بشری سے فراغت کر کے محل سے برآمد ہوا بسم اللہ بسم اللہ کا غل ہوا ارکین سلطنت سے صحن دربار معمور ہوا بادشاہ بھی دربار مین آیا تخت حکومت پر جلوہ نما ہوا اُس وقت خواجہ بزرجمہر کو یاد فرمایا چوبدار گیا اور اپنے ہمراہ لیکر آیا بعد اسکے حکم دیا کہ آج سب سرداران نامی و جوانان گرامی دربار مین حاضر ہون بموجب حکم شاہی و جہان پناہی سب سردار وغیرہ آکر حاضر دربار فیض دربار ہوئے نشعار خیرہ رنگ میعار تیر و رنگ و میعار فیل پیکر و بہزاد طوسی و امان بن بہزاد و کاوس کاشانی و کیموس کرمانی و محمل جنگ آذر اصفہانی و طعنہ ابن کعب کرمانی و ستہم زرین کفش آرد شیر و مارد شیر و سعد زرین کمر و سعید زرین ترکش و کبر قیت سپہر گردان وغیرہ دربار مین حاضر ہوے ایکہزار چالیس پہلوان سردار بصد عز و افتخار اُسوقت کرسی نشین دربار رہتے کہ بادشاہ نوشیروان بلند مکان نے بزرجمہر حکیم لائق و فائق کو سبکے بالادست بٹھایا اور پھر دربار مین باعلان یہ فرمایا کہ اے عمر نامدار ذیقعدر وذی وقار جو کچھ آپ نے فرمایا تھا وہی ہوا خواب تو دیکھا لیکن بھول گیا الا نہایت ہولناک خواب نظر آیا مجھے اُس خواب کے دیکھنے سے بڑا خوف معلوم ہوا کہ سوتے سوتے چونک اُٹھا اور نعرہ کیا تمام اہل محل گھبرا کے جاگ اُٹھے پہلے یہ آپ بتلایے وہ خواب کیا تھا پھر اُس خواب کی تعبیر ارشاد کیجیے میرا دل تردد منزل مسرور و شاد کیجیے گا خواجہ بزرجمہر نے پہلے بختک کی طرف بغور دیکھا اور کہا اے وزیر اعظم دستور المعظم آپ کچھ بتلایے کہ آج بادشاہ ذیجاہ نے کیا خواب دیکھا ہے بختک نے کہا کہ اے خواجہ بزرجمہر مین اس علم سے بہرہ یابی نہین رکھتا ہون حال غیب مطلق نہین جانتا ہون خواجہ بزرجمہر نے کہا کہ جناب یوسف علیہ السلام نے جو بادشاہ مصر کا حال بیان کیا تھا تو کیا وہ غیب دان تھے بلکہ بفراست کاملہ و علوم معرفہ بقوت علم نبوت ارشاد فرمایا تھا قلب صاحب رویا یعنی سلطان مصر کا شاد فرمایا تھا اسی طرح جو مرد صالح اور مومن صاحب علم اور صاف دل پاک طینت خوش خو احوال خواب و تعبیر خواب بتاتے ہین نہ وہ غیب کا علم رکھتے ہین نہ آنسے جبرئیل علیہ السلام کہہ جاتے ہین بقولے علم غیبی کس نمیداند بجز پروردگار ❊ اے بختک تیرہ علانیہ مادہ گوئی میرے سامنے پیش رفت نہو گی اُسوقت تو نے بہت بڑا کلمہ کہا کہ میرا دل ہل گیا کیا تو اِن بیہودہ بکنے خلاف شتنے دانون مین مل گیا نہین کبھی نہین اور اُسوقت تو نے بحضور بادشاہ جہان پناہ غیب دانی کا الزام رکھکر خلاف شرع شریف ٹھرایا تو نے اپنے نزدیک مجھکو بڑا بیوقوف و احمق دربار عام مین بنایا یہ کہکر بادشاہ ذیجاہ کی طرف مخاطب ہوا اور کہا اے شہریار عادل آج آپ نے عجیب ایک خواب دیکھا ہے کہ طرح کا نقشا عالم رویا مین آپ کے پیش نظر ہوا ہے حضور سنیے توجہ سے ملاحظہ فرمایے آپ کو یہ نظر آیا کہ ایک عجیب طرح کا دھوان بلند ہوا ہے اُسنے تمام عالم کو تیرہ و تار کر دیا ہے شعر کہ وہ چون ابر آمد پدید ❊ از و خیرہ گردید چشم امید ❊ تمام خلائق کی آنکھین بند ہو گیئن ہین کچھ کسی کو نہین سوجھتا ہے جب وہ دھوان ہو چکا آسمان زیر آسمان زمین بالا سے زمین سواد افسر اللہ ہو چکا اس مین ایک زاغ بلند قد عظیم الجثہ پیدا ہوا اور تاج شاہی سر نوشیروان جہان پناہی سے منقار مار کر لے گیا آپ کو نہایت پریشانی و حیرانی ہوئی قدرت خدا سے یکایک ایک شہباز تیز پرواز عنقا شکار ہوا پر اڑتا ہوا مکہ معظمہ کی طرف سے پیدا ہوا اور اُسنے آتے ہی چنگل تیز اور پنجہ آہنی

شکار انداز چشم زاغ سیہ رو پر مارا کہ دونون آنکھین اسکی پھوٹ گئین لقول شخصے مرمک چشم کی ہڈیان پسلیان ٹوٹ گئین بانبر نابینا ہو گیا اُسکی آنکھون سے کچھ سجھائی نہ دیا بیت برد پنجہ تیز بر چشم زاغ + ازو بستہ گردید چشم فراغ * اُس باز نے جب پنجہ اسکی چشم بینا پر مارا اور وہ اندھا ہو گیا تاج اُس زاغ کور چشم سے چھوٹ گیا اُس شہباز عنقا شکار نے وہ تاج مرصع اپنی منقار کو سہارے اٹھا کر پھر سر بادشاہ فلک جاہ پر پہنایا فغر جہانگیر اور شہنشاہ عالمگیر بنایا یہ واقعہ عالم رویا مین بادشاہ کو نظر آیا دل خوفناک ہوا جگر تھرایا آسی عالم اضطراب مین چشم بیدار خواب غفلت سے کھل گئی بادشاہ بیدار ہوئے یہ بسبب اندوہ و اضطراب اور خوفناک ہونے کے خواب یاد نہ رہا فراموش ہو گیا تعبیر بھی اُسکی بدل گئی مگر ساعت بد سر اقدس سے ٹل گئی یہ کہکر خواجہ بزرجمہر نے قرعہ پھینکا شعر بزد قرعہ فال بر نام شاہ نظر کرد بر حال انجام شاہ خواجہ بزرجمہر نے فکر عظیم با مبدء و بیم کر کے سر اٹھایا اور حساب رمل بڑی دیر تک کیا بادشاہ نے حسنت و آفرین فرمایا بزرجمہر نے عرض کیا اے بادشاہ تعبیر اس خواب کی یہ ہے جو عرض کرتا ہون گوش ہوش حضور سماعت کرین اور حضار دربار بھی غور سے سنین وہ زاغ سیاہ جو دمون کے اندر سے پیدا ہوا اور تاج سر بادشاہ سے لے گیا وہ بادشاہ خیبری ہے کہ مثل پہلوان دوران اور رستم نوجوان کے ہے گرشاسپ زمان اُسکے سامنے برابر ایک پشہ کے ہوگا اور وہ بادشاہ عالم طفولیت مین اپنے باپ کا بدلہ لیگا یعنے حضور کے سر پر سے تاج شاہی اُتار لیگا ملازمہ شاہی جو ہین مقابلہ کرینگے وہ اُسپر فتحیاب ہوگا تمام عالم مین تاریکی اسکی ذات سے پھیل جائیگی شہنشاہی پر آفت تازہ آئیگی شعر باید چنین پر از خشم قہر + خروشان و جوشان و سیلاب شہر * فی الجملہ جب بادشاہ کو یہ روز بد نصیب ہوگا اُسوقت مین نہ کوئی رفیق نہ حبیب ہوگا پھر جو آپ نے وہ باز تیز پرواز ملاحظہ فرمایا ہے ایک شخص کعبہ کی جانب سے پیدا ہوگا اور اُس زاغ سیہ سے لڑ بھڑ کر تاج چھین لیگا اور آپ کے سر پر پہنائیگا وہ قاتل اُس بادشاہ کا ہے آپکا سلطنت پناہ ہے یعنے خواجہ عبد المطلب کے یہان ایک لڑکا پیدا ہوگا وہ آفتاب عالمتاب بیستانی مثل نیر اعظم عالم العالیان فن سپاہ گری مین درخشان و تابان ہوگا بحول و قوت یزدان اُس زاغ کو مارے گا تاریکی کفرستان و آتش پرستان کو جہان سے دور کریگا شعر

| | |
|---|---|
| وہان دم شدہ مرد غیبی شکار<br>جہان را کند بیم مردن ہلاک | کند رہبری شاہ را خضر وار<br>گران شہنشہ کند قصہ پاک |
| دران وقت کس را چہ بیند بدی<br>سر دشمن شاہ را هیگ شد | نباشد کسے میکند یاوری<br>بیک ضرب بدخواہ را میکشد |

پس جیسے وہ بادشاہ عالی وہ دہان تاج و تخت شاہی بدخواہ سے چھینے گا فوراً خدمت بادشاہ مین روانہ کریگا اور تاج و تخت پھر حضور کو نصیب ہوگا بادشاہ نے جب یہ حال اور کیفیت اپنے خواب رویائے صادقہ کی سنی مثل بید کانپنے لگے بادشاہ کے جسم نازنین کا تھرایا شعر بہ لرزید چون گوش کرد این سخن + بنجائید دست آن زمان در دہن * پھر بلبلا کے پوچھا اے عم نامدار عالی تبار و اقتدار خواجہ بزرجمہر ذوی اقتدار آخر اُسکی تدبیر کیا ہے اُس دشمن کے دفع کرنے کی کیا صورت ہے خواجہ بزرجمہر نے کہا کہ اے بادشاہ آپ زر و جواہر کسی کو دے کر طرف ملک مکہ معظمہ کے روانہ فرمایئے اور اُس لڑکے کو جو آپکے دشمن کا قاتل ہے جس روز وہ پیدا ہو اُس روز سے نوکر رکھیئے گا وہ لڑکا نسل خلیل بے عدیل سے ہوگا اور اولاد جناب ابراہیم خلیل اللہ پیغمبر خلاق ازل خالق عز و جل سے ہوگا ہمیشہ تجھے مالک و مختار بصد عز و وقار سمجھے گا کسی طرح کا فتنہ و فساد اس سلطنت مین اُسکے باعث سے نہوگا ہیبت شمشیر آبدار و چمندگی برق تیغ شعلہ بار سے ممالک تھرائینگے اور بادشاہان اولو العزم کانپینگے شیر اور بکری عدالت سے اُسکی ایک گھاٹ پانی پینگے شعر جہان را کند عدل او شاد کام + بر آورد مرادات دنیا تمام * اے شہنشاہ سوائے تیری عقل و

گھیر لیا اور قصد گرفتار کرنے کا کیا بہرام گرد نے تیغ آبدار سے ایک سوار کو قتل کیا اور جلد تر اسی سوار کے گھوڑے
پر سوار ہو کے سواروں پر حملہ کیا اور صدہا سواروں کو ایک لمحہ مین قتل کیا آخر باقی ماندہ سوار تاب پیکار نہ لا کر
بھاگ گئے بہرام سواروں کو بھگا کر جلد تر جانب پل شاد گام روانہ ہوا جب سوار بھاگ کر خدمت نوشیروان مین
آئے نوشیروان نے ارادہ کیا تھا کہ سرداران نامی کو واسطے گرفتاری بہرام کے روانہ کیا جائے ناگاہ کلیس
جاسوس نے روبرو نوشیروان حاضر ہو کر عرض کیا کہ ای شہنشاہ فلک جاہ بہرام گرد صدہا سواروں کو
قتل کر کے پل شاد گام تک پہونچ گیا اور داخل لشکر حمزۂ صاحبقران ہوا حمزۂ صاحبقران نے بہرام گرد
کی پوشاک تبدیل کرائی ہی اور بہرام کو لیکر حضور کے دربار مین حاضر ہوا چاہتے ہین جب نوشیروان نے سنا کہ
حمزۂ صاحبقران بہرام گرد کو میرے پاس خود لیکر حاضر ہوا چاہتے ہین سرداروں کو روانہ نہ کیا ادھر حمزۂ
صاحبقران نے خوشی خوشی بہرام گرد بن خاقان چین کو لیکر جانب دربار چلے جب حمزۂ صاحبقران دربار
نوشیروان مین پہونچے بعد تسلیم اپنے ڈنگل پر بیٹھے اور سب سردار بھی حمزۂ صاحبقران کے حسب قدر مراتب
ڈنگلو نپر بیٹھے لیکن بہرام گرد نے بموجب فرمانے حمزۂ صاحبقران کے نوشیروان کو بعد ادب تسلیم کی اور روبروے
نوشیروان کھڑا رہا نوشیروان بہرام کے سلام کرنے سے خوش ہوا اور کسی قدر ملال بھی دفع ہوا جب بہرام
نوشیروان کو سلام کر چکا اسوقت حمزۂ صاحبقران اپنے ڈنگل سے اٹھے اور نوشیروان سے عرض کرنے
لگے کہ ای شہنشاہ ہفت کشور فرمانرواے بحر و بر اسوقت مجھکو کچھ عرض کرنا ہی اگر شہنشاہ کا حکم ہو تو عرض کروں
نوشیروان نے فرمایا ای فرزند کہتے کیون نہین ہو جو کچھ تم کہو گے مین تمھارے کہنے کو منظور کرونگا کیونکہ تم
میرے فرزند ہو مجھکو تمسے الفت ہی حمزۂ صاحبقران نے عرض کیا ای شہنشاہ فلک بارگاہ بہرام نے حضور کو
سلام نہین کیا تھا اور سرکشی کی تھی اسوجہ سے زیادہ تر عتاب سلطانی مین گرفتار ہوا تھا اب بہرام نے شہنشاہ
کو سلام کیا ہی اور اپنی سرکشی کی سزا بھی پائی ہی پس مین امیدوار ہون کہ شہنشاہ میری خاطر سے بہرام کا قصور
عفو فرمائین نوشیروان نے یہ گفتگو حمزۂ صاحبقران کی سنکے ایک لمحہ فکر کی اور بعد فکر کرنے کے فرمایا کہ
ای فرزند اچھا تمھاری خاطر سے قصور بہرام عفو کیا اور بہرام گرد کو تمھارے حوالے کیا اب تم بہرام
گرد کو اپنے سرداروں مین شامل کرو حمزۂ صاحبقران یہ گفتگو نوشیروان کی سنکے نہایت خوش ہوئے اور
تسلیم کر کے اپنے ڈنگل پر بیٹھے اور بہرام گرد سے فرمانے لگے کہ ای بہرام گرد بن خاقان چین قصور تمھارا
شہنشاہ ہفت کشور مالک بحر و بر نے معاف کیا تم کو لازم ہی کہ پھر شہنشاہ کو بصد ادب تسلیم کرو بہرام گرد نے
بموجب فرمانے حمزۂ صاحبقران کے نوشیروان کو دوبارہ تسلیم کی نوشیروان نے خوش ہو کر حکم کیا کہ ڈنگل
واسطے بیٹھنے بہرام گرد بن خاقان چین کے بچھایا جائے بمجرد حکم ملازمون نے دربار مین ڈنگل بچھایا پھر
نوشیروان نے اشارہ بیٹھنے کا کیا بہرام گرد تسلیم کر کے ڈنگل پر جانب دست راست حمزۂ صاحبقران
بیٹھا کیونکہ بہرام گرد بن خاقان چین سردار دست راستی ہی جب بہرام گرد کی تقصیر نوشیروان نے عفو کی
اور بہرام گرد بن خاقان چین ڈنگل پر بیٹھا خواجہ بزرجمہر اور حمزۂ صاحبقران اور سرداران حمزۂ
صاحبقران نے خوش ہوئے لیکن بختک کو نہایت رنج ہوا نوشیروان کو اپنے دل مین کلمات سخت
و درشت کہنے لگا کہ نوشیروان جاہل اور بیہودہ ہی ذرا بھی اسکو عقل و فہم نہین اسنے مجھ ایسے وزیر دانا
اور خوش تدبیر سے بہرام گرد کے بارے مین کچھ بھی مشورہ نہ کیا ورنہ مین بہرام کو ضرور قتل کراتا

بختک تو اپنے دل مین نوشیروان کو نالائق اور بیوقوف و کم عقل و نافہم کہ رہا تھا لیکن نوشیروان نے بعد قتل بہرام گرد و خاقان چین کے حکم کیا کہ سوارون کی لاشین اٹھائی جائین اور جلاد کی لاش بھی اٹھائی جائے بموجب حکم سوارون کی لاشین میدان سے اٹھائی گئین اور جلاد کی لاش بھی اٹھائی گئی بعد اٹھنے لاشون کے نوشیروان نے حکم دیا کہ ساقیان سیمتن غنچہ دہن کشتیان شراب کی لیکر حاضر ہون فوراً بموجب حکم شہنشاہ ساقیان سیمین ساق کشتیان شراب کی لیکر خدمت نوشیروان مین حاضر ہوئے اول جام بلورین مین بادۂ گلگون بھر کے ایک ساقی گلعذار موافق قاعدہ روبرو نوشیروان جہان پناہ لیگیا اور یہ شعر دست بستہ عرض کرنے لگا شعر نوش باد کہ ایام غم نخواہد ماند۔ چنان نماند چنین نیز ہم نخواہد ماند۔ نوشیروان نے بادۂ گلگون دست ساقی مہوش سے لیکر منھ سے لگایا اور شراب پی پھر تو بحکم نوشیروان شہنشاہ گیتی ستان ساقیان مہ لقا نے نوشیروان کے سردارون وغیرہ کو جام مئے ارغوان دینے شروع کیے خواجہ بزرجمہر اور حمزۂ صاحبقران اور سرداران حمزۂ صاحبقران نے شراب نہین پی جب نوشیروان میکشی کر چکا اور سردار وغیرہ بھی نوشیروان کے شراب پی چکے نوشیروان دربار برخاست کر کے داخل محل ہوا

## دو کلمے داستان مسرت نشان رستم ہند لندھور بن سعدان بادشاہ سراندیپ ملک ہندوستان کے بیان کیے جاتے ہین

پلا ساقیا وہ مئے لالہ رنگ
تراو در جم ہے ساقیا
ملائے کوئی آنکھ کیا تاب ہے

ہمالی کی آجائے جس سے امنگ
دکھا دے مجھے جام جم کی ضیا
کہ ہند دکھا رہے وہ یہان آب ہے
قلم روک تمہید کو ختم کر

مظفر پلا ساقیا وہ شراب
شجاعت کا ہمت کا اک شور ہے
بہر شاہ یاں ہے کمان اور ہین
ہر باب ہے مطلب یہ آئی مخمس

کہ ہے جام مین جلوۂ آفتاب
جوانی کا غلطی ہی سے زور ہے
چڑھا جاوٴں مین خم کے خم دو دین

گلہ ہے داغ حلقۂ پیچان مین رکھ لیے | گیا کیا چراغ ظلمت ہجران مین رکھ لیے | نقد قصور عقد کے دامان مین رکھ لیے
ایمان مشک زار پریشان مین رکھ لیے | دل ای حبیب عنبر لرزان مین رکھ لیے

ہے غازۂ عذار معاصی غبار عفو | زاہد گناہگارون سے پوچھے وقار عفو | کس طرح ہم ہون دل وجان سے نثار عفو
دیکھی جو باغ حشر مین ہنسنے بہار عفو | رحمت کے پھول دامن عصیان مین رکھ لیے

کروٹ جو لی کراہ کے محشر ہوا بپا | مجھسا بھی مضطرب نہ کوئی ہوگا دوسرا | یارب کسی طرح نہین پاتا قرار کا
ہے زلزلہ مین عرش یہ معلوم ہو گیا | جب ہاتھ قلب پر شب ہجران مین رکھ لیے

ایدا پسند راحت دنیا سے ہین بری | جو کچھ رضا ہے دوست اسی مین ہے بہتری | وحشت ہین جو غیر ہے وہ دی دبھری
الفت سے ہے عاشق ابرو کو خوش سری | عقرب جراحت تن عریان مین رکھ لیے

اک برق وش کے ہجر مین آرام اب کہان | پل بھر جو دے پہچھم کے دریا ہوا روان | ہر فصل مین دکھاتے ہین برسات کا سما
بھرلین ہزارہا دل مضطر مین حب نہان | لاکھون سحاب دیدۂ گریان مین رکھ لیے

ہندان خوشی سے زخم بدن ہوگئے تمام | دشمن ہوا ہے دوست یہ ہے عشق کا مقام | اب کچھ رہا نہ مرہم جراح سے بھی کام
قاتل کو تھا جو کشتون سے دربردہ انتقام | پھاہے بنام خنجر بران مین رکھ لیے

کب نالۂ فراق ہوا آتشین نہ تھا | وحشت سے تنگ دل مرا کونین نہ تھا | اس عشق تہمت مین دو سرا مجھسا حزین نہ تھا

ساتوں جنموں کا ٹھکانا کہیں نہ تھا | عاشق نے اپنے سینۂ سوزاں میں رکھ لیے

ساقی ہی مہرباں مسرت کا ہی مقام | ون رات وحشت زرسے ہی مجھ بادہ کش کو کام | فاقوں میں کون عمر کو ناحق کرے تمام

عید وصال یار ہی کیسا یہ صیام | روزے تجھے نذر کے یہ شعبان میں کر لیجے

کس سے کہیں جو تم پہ ہیں گذری ہیں آفتیں | [illegible] جا کے من میں پائینگے راحتیں | جیسے فلک تھی دور ہوئیں آنکی صحبتیں

ہم جو چکیں نرگس غلطن کے تلووں سے اوتتیں | خار اپنے گرد ہم نے بیاباں میں رکھ لیے

تاریک شب میں ہجر کی گھبرا رہا ہی جی | خالی مکان بن گیا تصویر قبر کی | تدبیر اور اسکے سوا اک ہمت نہ تھی

داغوں سے یار زلف میں کی دل کی روشنی | شب تھی چراغ خانۂ ویراں میں کر لیے

ہم ہو لئے نہال دعائیں ہوئیں قبول | فرقت کا ل بلبل دل کو ہوئی حصول | خار الم ملا ہمیں اغیار ہیں ملول

دامن سے پھینک پھینک دیے آپ نے جو پھول | ہم نے اٹھا اٹھا کے گریباں میں رکھ لیے

آنکھوں سے اشک شوخ نکلتے ہیں متصل | ناسور کا یقین ہی جگر بھی ہی مستعمل | وحشت میں چاہتے ہیں گھٹے درد جاں گسل

ہم نے بھرا تصور مژگاں سے زخم دل | کانٹے ہزار ہا گل خنداں میں رکھ لیے

بیمار دل ادھر تھا نہ اصلا یقین مرگ | بیمار غم کو اب ہی سیوا یقین مرگ | کچھ آج درد دل نے بڑھایا یقین مرگ

سمجھے سے دم بدم جو ہمیں تھا یقین مرگ | پاس اپنے سو کفن شب ہجراں میں رکھ لیے

آئینہ مطلب یہ کسی کی نہیں نظر | سب اپنی جا یہ ششدر و حیراں ہیں دیکھ کر | بس اک حضور کو نہوئی قدر عمر بھر

ٹکڑے ہمارے دل کے ہوئے جو تن بہ قدر | آئینے سب نے شہر خموشاں میں رکھ لیے

یوں تو اسیر زلف سبھی ہیں ہزار ہا | پر صاحب وقار یہی دو ہیں باوفا | لیلی دشتوں کی مرتبہ دانی کو دیکھنا

قیس دشتی اور سبھوں کو رہا کیا | گل دو اسیر خانۂ زنداں میں رکھ لیے

بیت نگارندۂ دفتر دلستان | شنو و ندارد قائم این داستان

گلچیدان گلشن سخندانی و گلچینان چمن خوش بیانی گلہائے گلدستہ مضامین نوخیز عنبر خیز کو بر شحات سحاب رحمت باغبان قضا و قدر چمن چمن شگفتہ کرکے یوں معطر کرتے ہیں کہ ملک ہندوستان میں ایک بادشاہ شہر سراندیپ کا تھا کہ نام اسکا سعدان شاہ اولاد جناب شیث پیغمبر علیہ السلام میں تھا اور ایک بیٹا اسکا تھا کہ نام اسکا دارائے ہند لندھور بن سعدان رکھا تھا مگر وہ بڑا نہایت حسین و جمیل و شکیل چہرہ مثل آفتاب عالمتاب پیشانی پر کوکب اقبال و تہور جلوہ گر آنکھیں نرگس شہلا نہیں غلط ہے نرگس مردم بیمار ہے یہ آنکھیں آہو شکار ہیں چتون سے شیرانہ متانت شاہانہ دبدبہ بہادرانہ جسم مجسم قوت میں رستم زماں صولت و شوکت میں یکتائے جہاں رخسار گلاب کے پھول لب برگ گل یاسمن جبیں صدقے نسرین اور نسترن دندان گوہر آبدار قامت سرو و شمشاد باغ حسن میں تازہ بہار ماں کی روح باپ کی جان صد ہا دل میں ارمان لیئق فہیم ذکی ذہین ہوشمند عقلمند ارجمند اقبالمند فری جود ذی شعور بادشاہ یعنی سعدان شاہ صاحب لشکر بعد کروڑ ساٹھ لاکھ فوج زیر حکم نہایت شان و شوکت و دولت حشمت جری دلیر شجاع دربار میں نہایت رعب و داب ہندوستان میں انتخاب تھا جب لندھور کا سن پانچ چھ برس کا ہوا باپ نے اسکے یعنی سعدان شاہ بادشاہ ہندوستان نے دنیائے فانی سے طرف گلشن عالم جاودانی کے رحلت فرمائی چچا لندھور بن سعدان کا یعنی شہپال ہندی بادشاہ ہوا تخت

سلطنت شاہی پر متمکن ہوا چونکہ لندھور بہت خورد سال تھا لائق بادشاہت اور حکومت کے نہ تھا
جسوقت لندھور کا سن دس برس کا ہوا اُسکو شوق شکار کا ہوا اور ہر ایک علم و فضل مین کامل ہو چکا
ہو لیکن ہنر جنگ و فن سپہ گری کی تعلیم پایا کرتا ہو جب ان سب امور واجبی سے مہلت پاتا ہو شکار
کو ہمراہ ہوا خواہان زیرک کے جاتا ہو مکتب مین دن رات برابر اُستادان کامل و فاضلان
عالم سے درس لیتا ہو اور پہلوانان روے زمین و شجاعان بحر و بر پیچ کُشتی کے بتایا کرتے ہین المختصر کہ
لندھور کی دس گیارہ برس کی عمر ہوئی ہو ایک روز واسطے شکار کے چلا ہمراہ سب ملازمان و رفیقان و
خواص سب ہمسن ہمسن ہمراز و دمساز اور علاوہ اُنکے فوج ہمراہ رکاب سعادت تھی کہ شہر سے اپنے
باہر نکلا ایک سمت کو گھوڑا اُٹھایا سب ملازم ساتھ ساتھ جیسے قمر کے گرد ہالہ ہوتا ہو چلے جاتے ہین جب دور شہر
سے کئی منزل نکل گئے ایک صحراے سبزہ زار ملا کہ اُسکی فضا دیکھ کر لندھور بہت شگفتہ خاطر ہوا اب گھوڑا اٹھا
لیا خرامان خرامان چلا عجب بہار اُس صحراے سبزہ زار کی نظر پڑی گل خودرو جا بجا کھلے ہوے دکھائی دیے
کہین فرش زمردی کہین فرش طلاکار نظر آتا تھا کسی جا معلوم ہوتا تھا کہ مخمل زنگارگون بچھی ہوئی ہو اُسپر
عکس آفتاب عالمتاب کا پڑتا ہو تمام سبزہ مطلا معلوم ہوتا ہو وہ جا بجا اشجار خوشنما گھنی گھنی شاخین
سبز و زرد دیکھنے مین کیا بھلی معلوم ہوتی ہین اُن پر طائران خوش الحان جا بجا شاخون پر بیٹھے ہین
کوئی کربال کرتا ہو کوئی چہک رہا ہو کوئی پرواز کا ارادہ کرکے رہجاتا ہو کوئی اُڑکے اس شاخ سے اُس
شاخ پر بیٹھتا ہو آہوان صحرائی چراگاہ مین پھر رہے ہین ننھے ننھے اُنکے بچے کلیلین کرتے پھرتے
ہین اور جانور وغیرہ چرند پرند بھی ادھر اُدھر کود پھاند دوڑ دھوپ کرتے پھرتے ہین جھیلین اور
تالاب جا بجا آب مصفا و خوش ذائقہ سے لبریز ہین اُن مین ماہیان رنگارنگ شناوری کر رہی
ہین موجین اُنکی زلف معشوقانہ کا حسن دکھاتی ہین حباب دیدۂ آہوان خوش انداز کے مانند نگران
پھرتے ہین جسوقت ٹھنڈی ٹھنڈی ہوا ترائی کی طرف سے آتی ہو آنکھین بند ہوئی جاتی ہین
دل کو راحت روح کو سرور حاصل ہوتا ہو صاحب حزن کا بھی وہان غم دل سے دور ہوجاتا ہو ہر فرد
بشر خوش و خرم نظر آتا ہو لندھور بن سعدان شاہ یہ سب تماشا صانع قدرت کا دیکھتا بھالتا
آہستہ آہستہ خرامان خرامان چلا جاتا ہو اور ہمراہیان و لشکر و سرداران ذیوقار و رفقاے عالی تبار
وغیرہ بھی سب کے سب لندھور کے ساتھ سیر کرتے ہوئے شاد و خرم چلے جاتے ہین اُس صحراے
جانفزا کی بہار لندھور بن سعدان مشاہدہ کرکے شکار کا بھی خیال دل سے بھول گیا محو
نظارۂ بہار و فضاے سبزہ زار ہو ناگاہ دیکھا کہ سامنے ایک باغ رشک گلشن شداد بہتر از عالم
ایجاد اُس مین دروازہ برنجی نہایت خوشنما لگا ہو مثل آفتاب درخشان کے چمک رہا ہو اور ایک بڑا سا قفل اُس مین
لگا ہوا ہو اور قریب اُس باغ فرحت دہ و باغ کے ایک ٹیکرہ رشک کوہ طور ہو اُسپر ایک فقیر خوش تدبیر پیر کہن سال عمر مین
خضر کی مثال ساکن ہو لندھور بن سعدان شاہ کو خیال ہوا کہ اس فقیر سے چلکر کیفیت اسکی دریافت کرنی چاہیے غرض
سع ہوا ہان اُس فقیر کے پاس آیا اور پوچھا کہ ای شاہ صاحب یہ باغ جنت نگار کس عالی وقار کا ہو اُس فقیر نے کہا
ای بابا یہ باغ سلیمان بن طلحہ کا ہو اور اس باغ بیمثال مین ایک گنبد مثل گنبد فلک دور و دراز ہو اُس
مین بھی ایک قفل ایسا ہی بہت بڑا لگا ہو سلیمان بن طلحہ ایک بڑا قوی ہیکل پہلوان زبردست

نہایت شہزور رستم صفت سہراب نمط قوی ہیکلین تھا کہ اسکا کوئی ہمسر وہم مقابلہ نہو سکتا تھا اُسکے اسلحہ اس گنبد لاجوردین بند
کیے ہوئے رکھے ہین اور ایک فیل اُنکی سواری کا تھا کہ نام اُسکا فیل میمونہ مبارک ہی اُس کو اس صحرا مین چھوڑ
دیا ہی وہ ایک غار عظیم الشان مین رہتا ہی اور ایک دیو اس باغ کا محافظ ہی جب کوئی اس باغ کا قفل توڑنے کا
ارادہ کرتا ہی وہ دیو آکر اُسے مار کر کھا لیتا ہی اکثر پہلوان زبردست و بافشاہان عالی ہمت آئے اور وہ اُس دیو کے
ہاتھ سے مارے گئے مگر ای شخص مجھے یاد ہی قول سلمان بن طلحہ کا وہ کہہ گیا ہی کہ جو شخص اس دیو کو مار ڈالیگا
اور اِس قفل کو توڑ کر اندر باغ کے جائیگا اُسی کے جسم پر وہ اسلحہ کارزار میرے درست اور ٹھیک ہونگے اور وہی
گرز سترہ سو من کا اُٹھائیگا اور میرا تیغہ بھی وہی باندھیگا اور اُسکی سواری کے واسطے فیل میمونہ مبارک
آئیگا وہ جوان بیمثال بصد شوکت و اقبال رستم سنہ ہوگا لندھور نے یہ سُنکر بسم اللہ الرحمن الرحیم
یا فتاح کہکر قفل پر ہاتھ ڈالا فقیر خوش تدبیر نے پکارا ای صاحبزادۂ عالیشان یا... سکان کیون اپنے
حسن و زیبائی کو مٹاتا ہی کیون اپنی جان شیرین اُس تلخ کام مردود دیو کے ہاتھ سے گنواتا ہی مجھکو تیرے
چہرۂ بیمثال خوش جمال پر افسوس آتا ہی میرا کہنا مان قفل در باغ قضا کو نہ توڑ ورنہ پچھتائیگا جب وہ دیو آئیگا
تو پھر تجھسے کچھ نہ بن آئیگا لندھور نے کہا ای شاہ صاحب میرا دل نہین مانتا مین تو ضرور قفل توڑونگا دیو
سے مقابلہ کرونگا آج یہ پہلے پہل کا معرکہ ہی بفضل ایزدی سر کرونگا اُس فقیر کے کہنے سے تمام مصاحب
و رفیق اور سرداران زبردست جو لندھور کے ہمراہ تھے وہ سب مانع ہوئے کہ حضور کیا غضب کرتے
ہین بڑا فساد ہوگا اور بہت بڑی خونریزی ہوگی مفت مین لوگ قتل ہو جائینگے لندھور نے غصہ ہوکر
کہا کہ تم لوگ کیا بکتے ہو انشاء اللہ بہ تائید ربانی و بہ افضال یزدانی اُس دیو مردم خوار کو مارتا ہون
اور قفل باغ کا توڑ کر اسلحہ سلمان بن طلحہ کو اپنے قبضہ مین ابھی کرتا ہون یہ کہکے لندھور
بن سعدان شاہ نے قفل در باغ جنت نظیر بہشت مسیر کو پکڑ کے جھٹکا دیا اور قفل توڑنے لگا ہنوز وہ
قفل نہ ٹوٹا تھا کہ آندھی سیاہ اُٹھی ہوائے تند چلنے لگی ایک شور و غل بلند ہوا جب گرد و غبار دور ہوا دیکھا ایک
دیو مریدہ بہ غیظ شدید مثل رعد گرجتا ہوا چلا آتا ہی کہ او آدمزاد تو یہ کیا کرتا ہی اس قفل در باغ پُر فضا کو کیون
توڑتا ہی خبردار ہو مین آپہونچا تیرے کھا لینے کو لندھور بن سعدان شاہ نے پیچھے پلٹ کر جو دیکھا کہ ایک
دیو کریہ منظر نہایت تناور تین سو ارش کا قد لنبے لنبے ہاتھ بڑے بڑے سینگ فیل مست کے سے
دانت مثل چوٹی پہاڑ کے سر اوچک کر آگیا لندھور بن سعدان شاہ در باغ سے جدا ہوکر کھڑے
ہوئے اور دیو نے سر جھکا کر کھا لینے کا قصد کیا لندھور نے شاخین دونون دیو کریہ منظر کی پکڑکے
جھٹکا دیا بقدرت خدائے عزوجل و بحول و قوت پروردگار عالم وہ دیو منہ کے بھل زمین پر آیا لندھور
نے کود کے گھوڑے پر سے گردن مین دیو کی ہاتھ ڈال دیے اور کشتی ہونے لگی ملحوظ خاطر ناظرین والا تمکین
رہے کہ سن لندھور بن سعدان شاہ کا دس گیارہ برس کا تھا مگر بیتا پا جوان قوی ہیکل تن و توش
جسیم لحیم شحیم مثل رستم دستان اور قوت داد الٰہی ہی افضال پروردگار شامل حال اقبال بلند
باور رعب و داب و اجلال مثل ضحاک و جمشید و خاقان فرشا ہنشاہی چہرے سے نمایان لیکن وہ دیو بھی
کوہ طلعت اژدہا پیکر خونخوار و بدسیرت اُستاد عفریتان ہی الغرض لندھور بن سعدان شاہ سے اور
اُس دیو مریدہ سے تین پہر کامل کشتی رہی اور زور ہوا کیا ایک مقام پر لندھور بن سعدان شاہ نے

ایک پیچ ایسا زبردست لگا منہ کے قینچی پانون کی لگا کے اڑنگا مارا کہ وہ دیو دھڑ سے زمین پر گرا لندھور بن سعدان شاہ نے پھرتی سے اپنے دونون پانوں کے نیچے اُس دیو کا ایک پانون دبایا اور دوسرا پانوں اُسکا دونون ہاتھون سے مضبوط پکڑ کے اور اللہ اکبر کہکر چیرنا شروع کیا دیو چیخنے لگا شور و غل مچانے لگا وہان تہائی دہینہ لگا اُسکی آواز مہیب سے تمام صحرا لرزنے لگا طائر درختون سے ڈر ڈر کے اُڑ گئے یہ تلاطم اس دیو کی آواز سے برپا ہوا کہ جھیلون کی مچھلیان غول کے غول خائف ہوکر اندر سے اُچھل اُچھلکر ریتی مین آ پڑین سب ہمراہیان لندھور بن سعدان شاہ کھڑے تماشا دیکھ رہے ہین اور فقیر خوش تدبیر بھی بغور کھڑا ہوکر دیکھ رہا ہے کہ ماشاء اللہ یہ انسان دیو سے بھی کہین زبردست ہی کہ دیو کو اس طرح زیر کرکے قتل کرنا ہے اُسکے چیر رہا ہی غرض لندھور بن سعدان شاہ اُس دیو کو چیرتے چیرتے سینہ تک پہونچا دیر زیادہ ہوئی کیونکہ وہ دیو نہایت ہی طویل القامت تھا اب لندھور بن سعدان شاہ نے اللہ اکبر کہکر جو ایک جھٹکا اور زور سے مارا اس دیو مرتد پلید کو چیر کر پھینکدیا ہمراہیان لندھور بن سعدان شاہ مین غلغلہ تحسین و آفرین کا بلند ہوا سب یک زبان ہوکر پکارے کہ واہ واہ واہ مرحبا مرحبا ای شہزادے ای دارائے ہند ای رستم زمان کیا کام کیا سبحان اللہ اجر کم اللہ تیرا ہی کام تھا کہ اس دیو زبردست کو یون مثل برگ ترنگ کے چیر کر پھینکدیا فقیر نے دوڑ کر شہزادہ لندھور بن سعدان شاہ کو گلے سے لگالیا پیشانی پر بوسہ دیا اور بہت تعریف کی ملازمان شاہی نے لندھور کے ہاتھ چوم لیے لندھور بن سعدان شاہ دروازے پر باغ کے آیا اور قفل کو زور سے جھٹکا دیا قفل بھی باغ کے دروازہ کا جھڑ سے گرا کنڈی کھولکے لندھور بن سعدان شاہ اندر باغ کے آیا پیچھے پیچھے تمام ملازمان شاہی داخل باغ ہوئے دیکھا کہ باغ دوسرا گلشن شدادی ہی ہر چمن اُس باغ کا جنت نظیر ہر روش رشک فردوس ہی اشجار میوہ دار گوناگون جھوم رہے ہین شاخون سے زمین چمن کو چوم رہے ہین جابجا چمنون مین گلہائے رنگارنگ کھلے ہوئے ہین تھالون مین پھولون کے ڈھیر ہین مگر لندھور بن سعدان شاہ وغیرہ نے باغ کو جو بغور دیکھا تو نہایت اُس باغ پر اُداسی چھا رہی ہی ایسا تو شگفتہ اور شاداب وہ باغ مگر سنسان پڑا ہے نہ کوئی باغبان نہ کوئی گلچین نہین معلوم کس مدت سے وہ گلشن پُربہار بند پڑا ہوا ہی سراسر وہ باغ حیرتکدۂ گلشن خالی معلوم ہوتا ہی نرگس حیرت زدہ چار طرف نگران ہی سنبل پُرپیچ سوسن کو عالم سکوت ہر گل کھلکھلاکر پژمردگی ظاہر کرتا ہی ہر غنچہ مسکرا کر یاس سے رہجاتا ہی ہر گل کے پہلو مین خار ہی ہر طائر کی زبان فاعتبروا یا اولوالابصار ہی مرغان خوش الحان کی زمزمہ سازی سے مایوسی پیدا ہی بلبلین حسرت آمیز نغمہ سنجی کرتی ہین سرو و شمشاد خاموش سکتے کے عالم مین کھڑا ہی گویا کسی کا انتظار کر رہا ہی قمریان متاسف ہوکر کوکو کرتی ہین صاف صدا سے اُنکی ظاہر ہی **شعر** ذات خالق کو جاودانی ہی + اور جو کچھ کہ ہی وہ فانی ہی چکور شمسور کبک دری مثل آئینہ حیران مرغان چمن گویا کہ اشعار عبرت آمیز پڑھتے ہین اور اُڑ جاتے ہین اشعار

زمین چمن گل کھلاتی ہی کیا کیا
بدلتا ہی رنگ آسمان کیسے کیسے

تمھارے شہیدون مین داخل ہوئے ہین
گل و لالہ و ارغوان کیسے کیسے

عجب کیا چھٹا روح سے جامۂ تن
لٹے راہ مین کاروان کیسے کیسے

نہ گور سکندر نہ ہی قبر دارا
مٹے نامیون کے نشان کیسے کیسے

ترے کلک قدرت کے قربان آنکھین
دکھائے ہین خوش رو جوان کیسے کیسے

ہر سو عالم حسرت و یاس نظر آتا ہی کوئی طائر عوض نغمہ کے گویا یہ اشعار

اپنی زبان مین پڑھکے سناتا ہی اشعار
آفاق کی منزل سے گیا کوچ سلامت
کیا یار بھروسا ہی چراغ سحری کا

جس سر کو غرور آج ہی یان تاجوری کا
اسباب لٹا راہ مین یان ہر سفری کا

اک اُسپہ نہین شور ہی اک نوحہ گری کا
لٹ اپنے جگر سوختہ کی جلد خبر لے

یہ عالم اُس باغ جنت نظیر کا دیکھکر لندھور اور تمام ملازمان شاہی دنگ ہوگئے حالت وجد طاری ہوئی بیساختہ یہ خمسہ پڑھا خمسہ

سال گذرے وحشت دلکو ہین ٹالے ہوئے | ایک بیک فصدین کھلین ہیجان کے لالے پڑے | ہوئے تیرے پھول کھلکر پانوؤن کے چھالے ہرے
پھر بہار آئی چمن مین زخم تن آلے ہوئے | پھر ہرے داغ جگر آتش کے پرکالے ہوئے

گرم آہون نے بڑھایا دلجلون کا اضطراب | ہی گلستان مین بہار سلطنتی سے اجتناب | تھے ہم شاخ گل تیر جو رہ کو سیخ کباب
ہوگئی کیا آگ سے جلکر وہ بے ساقی شراب | تاک مین بھی دانۂ انگور تبخالے ہوئے

ای پری ہو جوش سودا مین بلا سے غیر حال | اہل صحبت کی جدائی کا نہو رنج و ملال | کا منار اُون کا اُسکے ہجر مین ہوگا وبال
اسطرح چھوڑون لیکا یک تیری زلفونکا خیال | ایک مدت کے یہ کالے ناگ ہین پالے ہوئے

لب جہان مین ہی سراپا نور جیسا آدمی | جھلملا جائے نہ کیون شمس و قمر کی روشنی | خرمن انجم سے نظارے یہ بجلی گر پڑی
واہ کیا تاثیر ہی رخسار آتشناک کی | شعلۂ جوالہ تیرے کان کے بالے ہوئے

ایک مدت سے ہی عشق غیرت لیلے ہمین | کیون نہ حاصل ہو جناب قیس کا رتبہ ہمین | ملگیا وحشت زدہ جاگیر مین صحرا ہمین
ہو لیا چشم سیاہ یار کا سودا ہمین | شل اہو پھرتے پھرتے دھوپ مین کالے ہوئے

جذب الفت نے دکھایا بعد مرنے کے اثر | فاتحہ روز سوم پڑھنے کو آیا وہ قمر | حسن نے اعجاز دکھلایا ہی اپنا سر بسر
پانے نازک اُسنے رکھے جب ہماری قبر پر | پارہ ہاے سنگ مرمر روئی کے گالے ہوئے

ہمسری کا نام غیر رو سیہ ہرگز نہ لے | طی کیے ہین ظلمت گیسو کے ہمنے مرحلے | روشنی خانۂ الفت ہمین ہین دلجلے
جب شب تاریک مین ہم لوے جانان کو چلے | اُٹے اُنکے جا شعل آستین نالے ہوئے

ہی معالج باغبان دار الشفا گلزار ہی | زرد ہی چمپا مگر دق کا اُسے آزار ہی | دیکھکر تجکو بہار اپنی گلون پہ بار ہی
تجھ بن ای رشک چمن نرگس اگر بیمار ہی | باغ مین لانے کو اپنے جان کے لالے ہوئے

جان پر اغیار کی کیونکر نہ غیرت سے بنے | یاد فاؤن کے ستمی ہوتے ہین ایسے مرتبے | اُنکی جانبازی کے شہرے تا پرستان اُڑگئے
وہ پری پیکر کہا کرتا ہی اکثر فخر سے | اسقدر عاشق بھی ہمارے جاننے والے ہوئے

آگے جو بڑھے تو دیکھا ایک گنبد لاجورد مثل برج سپہر بے مہر جلوہ گر ہی لیکن جابجا استرکاری اُکھڑی ہوئی نقش و نگار شکستہ ہوئے اس کہنگی عمارت پر بھی حسن تازہ برستا ہی خیال کیا کہ جب یہ از سر نو تعمیر ہوا ہوگا کیا رونق و زیبائی ہوگی لندھور بن سعدان نے قفل در گنبد کو توڑا اور اندر داخل ہوا دیکھا کہ اس بوسیدگی پر بھی صنعت صانع ہویدا ہی ہرچند کہ ہر در و دیوار سے محل عبرت پیدا ہی چہار طرف تصویرین شاہان ماسبق کی لگی ہوئی ہین اُن تصویرون مین ایک تصویر سلیمان کی بھی ہی اور ایک تصویر اُسکے باپ طلمہ کی ہی اور جابجا قبور شہزادگان اولو العزم و شاہان ذی حشم کی بنی ہین مگر ہر قبر سے عالم حسرت نمایان ہی ناگاہ اُس گنبد سے ایک صدا پیدا ہوئی کہ ای لندھور یہ مقام عبرت ہی دنیا چند روز آخر شب تاریک کنج مرقد کا سامنا ہی یہ قبرین جنکو تو دیکھتا ہی بڑے بڑے شاہان عالیشان کی ہین اشعار

انھین کا دیکھ لے اب خانۂ تاریک مسکن ہی
نظر ای میہمان تہ سقف سپہر غدار

کسی شب کو چراغ انکی لحد پر بھی نہین جلتا
تابکی حسرت فرزند و زن و شہر و دیار

جلا کرتی تھین جنکے آگے شمعین روز کافوری
تہ خاک آپ ہین اور خاک کا جہرے پہ دامن ہی
آیۂ فاعتبروا یا اولی الابصار پڑھو

ہو خرابے یہ اگر قصر فریدون کے گذار
رات دن چہلین رہا کرتی تہین سیر دانگیز
ارغنون دار سدا گونجتی تہی صوت ہزار
واہ نیرنگ فلک آفرین سبحان اللہ
آج کل وہ لب جو حیف کہے ہین آئنہ دار
چیلین منڈلاتی ہین اُڑتے ہین بگولے ہر سُو
تکیۂ گور و گوزن آج ہی ہر اک کا مزار
نہ وہ چہلین نہ ترنگین نہ خود آرائی ہے

اس مکانین کبھی دربار ربا کرتا تہا
عیش و عشرت کے یہان گرم تہے ہر دم بازار
یار یہان تہا نہ خزن کو تو کسی موسم مین
واہ نیرنگئ نکہ ظرفی یا ہین عزو وقار
گھونسلے سقف مین لاکھون ہین ابابیلون کے
ہین خیابانون پہ ڈیرے زاغ و زغن کے انبار
سینہ لبریز تمنا ہی یا لب مہر سکوت
کنج تنہائی ہی اور عالم تنہائی ہے

جلوہ فرما تہا کوئی خسرو با عز و وقار
شاخ گل زمزمہ سنجون کا نشیمن تہی مدام
کہین گل صنوبری کا عالم کہین لالے کی بہار
جن پہ پریزادون پہ پڑتا تہا نہ جہومر کا عکس
مسکن فاختہ ہر قصر مین ہی نقش و نگار
قصر کو جانے دو باشندون کو دالانکے دیکھو
نہ کوئی دوست نہ مونس کوئی ہے غمخوار

یہ اشعار عبرت آمیز اُس صدائے وحشت انگیز سے سنکر لندھور بن سعدان شاہ نہایت محزون حال زار رہا یقین ہوا اور ملازمون سے کہا ای بھائیو انجام کار اس دنیاے ناپائدار کا بس یہ ہی جو کچھ کہ یہان دیکھ رہے ہین سچ ہی **شعر** ہر کہ آمد عمارت نو ساخت + رفت منزل بدیگرے پرداخت + یہ کہکر سامنے دیکھا کہ دنگل زرین پر اسلحہ سلیمان بن حلکیہ رکھے ہوئے ہین اُٹھکر وہان سے آیا اور اسلحہ اُٹھائے زرہ پہنی ٹھیک جسم لندھور مین ہوئی چہار آئینہ اور بکتر لگائے دستانے ہاتھون مین چڑہائے خود فولادی سر پر رکھا تیغہ کمر سے لگایا کمان و ترکش زیب تن کیا سپر پشت پر لگا کر گرز گاؤ سر شتر موہن کا کاندھے پر رکھا نیزہ ہاتھ مین اُٹھالیا مسلح و مکمل ہوکر ارادہ چلنے کا کیا کہ دیکھا ایک تختی کندہ کی ہوئی دیوار مین لٹکی ہے اُس تختی کو لیکر لندھور نے پڑھا اُسمین کندہ تھا کہ جو جوان پہلوان رستم زمان بعد عزو شان ان اسلحہ کو زیب جسم کرے اور اس گرز گران گاؤ سر کو اُٹھائے وہی یہ خزانہ بھی لے جو اس تہ خانے مین جمع مقفل کیا رکھا ہی وہ اس خزانکو اپنے صرف مین لائے لندھور نے ملازمون سے کہا کہ دیکھو تلاش کرو کہ اس گنبد لاجورد مین تہ خانہ ہی اُسکا دروازہ کسطرف ہی لوگون نے آکر بیان کیا کہ تہ خانے کے دروازے مین قفل دیا ہی آپ تشریف لے چلیے ملاحظہ فرمایئے لندھور دروازے پر تہ خانے کے آیا بقوت دو جوانمردی اُس قفل گرانبار کو توڑا اور تہ خانے کے اندر جاکر دیکھا کہ روپیہ اور اشرفیون کے توڑے ہزار ہا دہرے ہین اور جواہر بیشقیمت لعل و گوہر و یاقوت و نیلم و پکھراج وغیرہ ہزار ہا من بھرا ہوا ہی لندھور بہت خوش ہوا شکر خدا بجا لایا اور حکم کیا کہ یہ خزانہ اُٹھواکر بحفاظت تمام شہر سراندیب مین پہونچاؤ اور اُس باغ پر قبضہ کرکے پہرا چوکی معین کیا اور کچھ ملازم اُس باغ کی محافظت کیواسطے وہان چھوڑ دیئے اور لندھور خراماں خراماں تمام باغ کی سیر کرتا ہوا باہر آیا اور اُس فقیر خوش تدبیر کو بہت سا روپیہ انعام دیا اور اُس سے کہدیا کہ تم یہان رہو تمھارا سرکار شاہی سے مہینا مقرر ہوجائیگا اور میرا نام لندھور ہی مین بیٹا ہون سعدان شاہ کا شہر سراندیب مین رہتا ہون وہ فقیر یہ سُنکر بہت خوش ہوا اور دعاے دولت و اقبال و حشمت و اجلال شہزادہ ہندوستان والاے ہند لندھور بن سعدان کو دینے لگا لندھور نے ملازمون سے کہا کہ جاؤ تلاش کرو کہ فیل میمونہ مبارک کس غار مین ہی اور کہان ہی لوگ فوراً گئے اور تلاش کرکے آئے عرض کیا کہ وہ سامنے غار صحراے سبزہ زار مین ہی چلیے تشریف لے چلیے لندھور اُن آدمیون کے ساتھ اُس غار پر آیا فیل میمونہ مبارک نے سر اُٹھاکر از سر تا پا شہزادہ ہندوستان لندھور بن سعدان کو دیکھا اور خرطوم ہلاتا ہوا آگے لندھور کے آیا لندھور اُس فیل میمونہ مبارک پر سوار ہوا اور مع خزانہ ہمراہ فوج کرکے طرف شہر سراندیب کے روانہ ہوا جب شہر سراندیب مین قلعہ کے اندر مع فوج و خزانہ داخل ہوا شہپال ہندی اُسکے چچا کو خبر ہوئی بارگاہ مین اپنی بلایا لندھور

نے چچا کو مجرا کیا اور تمامی سرگذشت جو کچھ گذری تھی چچا سے بیان کی شہپال ہندی نے لندھور کو بہت تحسین و آفرین کی گلے سے لگایا اور اسکا اسپ دیکھکر بہت خوش ہوا فیل سپید مبارک کو بہت دیکھا اور بہت تعریف کی اشعار

| | | |
|---|---|---|
| شان و شوکت مین کہون کیا تیرے ہاتھی کی | چرخ پہ جون مہ فشاتے ہے جو اسکی کلک | اسکے کجگاہ کی اللہ رے چمک جہر کی |
| کہکشان جون شب یلدا مین تابان ہر فلک | لیکے خرطوم سے زنجیر طلائی وہ اگر | اسکے دانتون کو وہ سمجھے جو کوئی ہو زیرک |
| ہاتھ لیلی نے نکالے ہین سیہ میے سے | لانے کو مجنون سے چین سلسلہ پا کی جھنک | |

شہپال ہندی نے کہا ای لندھور ای جان عم تو لائق سلطنت زیبندہ تاج و تخت حکومت ہے اب تو بادشاہت کر کہ تو اپنے پدر عالیقدر کا وارثدار ہے مین بسبب تیری خاطر دلداری کے بارت تخت سلطنت پر بیٹھکر حکمرانی کرتا تھا تجھکو تیری بادشاہت مبارک رہے لندھور نے بطور محمودانہ عرض کیا ای چچا جان یہ آپ کیا فرماتے ہین یہ سب تخت سلطنت حکومت و مملکت آپ کا ہی مین آپ کی فرمانبرداری مین ہونگا آپ بادشاہت کیجیے مین دعوی پہلوانی رکھتا ہون بس سپہ سالاری آپ کی مجھکو کافی و وافی ہے اور ہمیشہ اسی عہدے پر رہونگا مگر شہپال ہندی نے نہ مانا اور ہاتھ لندھور کا پکڑکے تفنین دیکر تخت پر بٹھایا اور آپ نیابت لندھور کی کرنے لگا مبارک سلامت کی دھوم ہوئی یہ خبر علی العموم ہوئی نذرین گذرنے لگین تصدق اترنے لگے شلنگین توپین سلامی کی چلین تمامی شہر مین آج روز جشن نوروزی ہوا لندھور نے سبکو انعام تقسیم کیا خلعت دیے تمام شہر سراندیپ بلکہ ہندوستان مین یہ خبر مشہور ہوئی کہ آج لندھور بن سعدان تخت سلطنت پر متمکن ہوا اپنے باپ کا وارث ہا لندھور داد گستری اور رعایا پروری مین ہمہ معروف رہا کرتا تھا ہر ایک سے بخلق و مروت پیش آتا تھا سب عزیز قریب اپنا بیگانہ ملازم و رعایا لندھور سے خوش اور راضی تھے مسافرون اور تاجرون کے واسطے مسافرخانہ بنوادیا تھا جو کوئی سوداگر مسافر کہین سے آتا تھا وہان اترتا تھا اسکو کھانے پینے کی راحت ہوتی تھی چنانچہ اکثر سوداگر یہان شہر سراندیپ مین آکے رہے سے مال بیچا اور ملک مداین کو روانہ ہوے جب نوشیروان عادل کی ملازمت سے سرافراز ہوے لندھور بن سعدان کی نہایت مدح و ثنا کی نوشیروان عادل زمان نے یہ خبر سنکر ایک نامہ فیض شمامہ لندھور بن سعدان کو اس مضمون کا تحریر کیا نامۂ نوشیروان ای کوکب سپہر شہریاری و ای اختر فلک تاجداری ای نہال گلشن شہر سراندیپ ملک ہندوستان وای شگوفہ تازہ و تر باغ بادشاہ سعدان زاد مرا بکم بعد سلام شوق مافوق از جانب بادشاہ ہفت کشور نوشیروان عادل زمان تحریر و تسطیر ہوتا ہی سنا ہی کہ عرصہ بارہ برس کا ہوا کہ تمہارے پدر بزرگوار سعدان شاہ والی شہر سراندیپ ملک ہندوستان نے عالم فانی سے طرف ملک جاودانی کے کوچ کیا ہی اور تم قائم مقام وراثت پدری تخت حکومت شاہی پر متمکن ہوئے ہو مجکو بہت خوشی ہوئی مبارک ہو مگر اب تک خراج شہر سراندیپ کا نہ بھیجا اور باب تمہارا ہمیشہ برابر ہر سال دام دام حبہ حبہ حساب کرکے خراج داخل خزانہ نوشیروانی کیا کرتا تھا اور اگر تمکو نہ آگاہی ہو تو اب آگاہ ہو کہ مین بادشاہ ہفت اقلیم ہون لشکر بیشمار رکھتا ہون نام میرا ازل سے نوشیروان عادل زمان ہی پس مناسب و انسب یہ ہی کہ دس برس کا خراج جلد روانہ کرو کہ ہمارے تمہارے رسم و راہ شاہانہ اور مراسم قدیمانہ قائم رہے ورنہ ملال درمیان مین آئیگا رشتہ اتحاد ٹوٹ جائیگا کبھی تحریر پر نظر نہ کرنا مضمون مندرجہ نامہ غور سے دیکھنا فقط زیادہ رسم و شوق باد نوشیروان عادل زمان نے یہ نامہ بطلب خراج تاکیداً لکھواکر ملفوف کراکے عیار کرگس ساسانی کو دیا اور تاکید کی کہ یہ نامہ جلد شہر سراندیپ متعلقہ ملک ہندوستان مین لندھور بن سعدان شاہ کے پاس پہنچا کرگس ساسانی بحکم نوشیروانی مداین سے روانہ ہوا اور چند روز مین شہر سراندیپ مین داخل ہوکر دربار مین لندھور بن سعدان کے حاضر ہوا اور نامہ کمر سے نکال کے آگے لندھور کے پیش کیا لندھور نے وہ نامہ نوشیروان عادل کا پڑھا اور سر ملا

کہا شعر وہ زمانہ اور تھا اور یہ زمانہ اور ہے + حکمران سعدان تھا جب لندھور اب دور ہے یہ کہکر میر منشی سلطنت کو حکم کیا کہ ابھی اس نامہ کا جواب لکھو جواب نامہ ای رونق بوستان شاہنشاہی و ای زینت انجمن جہانپناہی مہر سپہر حکمرانی ماہ فلک جہانبانی افتخار سلاطین مالک ہفت کشور سلطان العظما شاہان مملکت عدل و داد گستر بادشاہ دوران نوشیروان عادل زمان زاد استحکام بعد سلام سنت الاسلام و شوق لقائے بے انتہا از طرف شہزادہ ہند دارائے ہندوستان لندھور بن سعدان شاہ رستم زمان جواب نامہ اتحاد شمامہ یہ مرقوم کیا جاتا ہے کہ پیام فرحت التیام بمنزلہ دفتر السعادہ و داد دہی بدست عیار کرگس ساسانی بحکم نوشیروانی نے شرف ورود پایا مضمون مسرت ارتسام والانظام سے مطلع ہوا کہ شہنشاہ گیتی ستان نوشیروان زمان زمانہ خراج گذاری شہر ہندوستان متعلقہ ملک ہندوستان کا گذر گیا کہ بادشاہ سعدان شاہ راہی ملک بقا ہوا کہ وہ کسی دباؤ سے ماتحت حکومت سلطنت مدائن تھا کہ سالہا سال خراج پہونچایا کرتا تھا اب رستم ہند لندھور بن سعدان شاہ بادشاہ شہر ہندوستان ہے تمھاری جانب سے کسی نے تحکم زیر کیا ہی جو تم مجھسے خراج طلب کرتے ہو اے بادشاہ نوشیروان ہاں اب کسی کو یہاں بھیجئے کہ کوئی پہلوان زبردست مجھے ہم نبرد ہو اور مقابلہ کرے اگر میں زیر ہو جاؤنگا تیری اطاعت کرونگا اور فرمانبرداری بجالاؤنگا اور خراج بھی مدام دیتا رہونگا زیادہ طول کلام بیجا ہی فقط والسلام والاکرام + لندھور بن سعدان شاہ نے یہ جواب نامہ نوشیروان کا تحریر کراکے ملفوف کیا اور عیار کرگس ساسانی کو بعد خلعت کے + کرگس ساسانی بصد فہم و شعور جواب نامہ بغل شمامہ لندھور بن سعدان شاہ کا لیکر بعد طی مراحل و قطع منازل چند روز میں داخل مدائن ہوا اور دربار بادشاہ نوشیروان عادل میں حاضر ہوکر جواب تحریر کردہ لندھور پیش کیا نوشیروان زمان نے پڑھواکر سنا اور خاموش ہوکر سکوت کیا اور نہایت فکرمند ہوا کہ لندھور کے مقابلہ کیلیے کون بھیجا جاوے اور کیونکر یہ زیر ہوکر خراج گذاری اختیار کرے

## دوکھنا داستان جرأت نشان بھیجنا لندھور کا فیل آہنی کو پاس نوشیروان کے بیان کیے جاتے ہین

کدھر کو ساقی ماہرو ہی سراب گلگون جستجو ہی
پیالہ دین کہین تجکو مہ فروشی فقیر مین اور آرزو ہو
دیانہ مجکو بوستان کدھر آئی صدائے قلقل
فقط تفکر کا سبب ہی کہ دور گردش مین جستجو ہی
گل کھلے پڑے سے اڑ رہا بو شاک کے
کیا کہین گشتے ہین کس سفاک کے
مست ہوکر جائینگے اب شب سپہر
خوب ہی سنتے ہیے پوشاک کے

یہ دل کو رندوں کے آرزو ہی چھلکا دو موجود ہے تو
عطا کر اک جام آفتابی کہ تجھ تو دلکو ہو کامیابی
یہ ابر چھایا یہ موسم گل بہار تر رندون کی آرزو ہی
معرفت مین تیری ذات پاک کے
ہاتھوں پیٹے تا بہ دامن چاک کے
وہ گریبان آگ ہین رکھو دیجیے
آستین ... منبت الغضب کہ تاک کے

نا چارا ابو بہتیم تو بھی نہین مناسب ہے یہ خموشی
ترے بہین ہے خرابی کہین ہے شیشہ کہین سبو ہی
سحر کو کوشش جو روز و شب ہے طلب میں صفائی کی ...
اڑتے ہین ہوش و حواس ادراک کے
نام لے سکتے نہین محبوب کا
ہمدم گل ہین چپ ہون بیباک کے
آفرین صد آفرین دست جنون

بیت الٰہ ... لا جواب ... قسطم ... مضمون ... عاشمان

مملکت مضامین تازہ خیال خسروان سلطنت طبیعت و ذہن بیمثال بزور شمشیر ملک سخن مین حکمرانی کرکے عبارات رنگین بصد تزئین کہ پسند خاطر ناظرین ہو رنگین ہو تقریر شاہ سے یوں تحریر دلپذیر کرتے ہین کہ جب لندھور بن سعدان نے جواب نامہ نوشیروان کو روانہ کیا چند روز تک منتظر رہا کہ کسی پہلوان زبردست کو نوشیروان بادشاہ خود برائے مقابلہ بھیجیگا جب کوئی ملک مدائن سے از جانب نوشیروان نہ آیا بعد تھوڑے زمانہ کے لندھور نے ایک فیل آہنی تیار کرکے اور ایام سے فیل ہمیشہ مبارک کے اور ایک نامہ نوشیروان زمان کو تحریر کیا جسکا خلاصہ مضمون یہ ہے کہ ای بادشاہ ہفت کشور ای تاجدار مملکت نامور شہنشاہ دوران نوشیروان زمان تو نے

ابتک کسی پہلوان زبردست کو واسطے میرے مقابلے کے نہ بھیجا مجبور ہو کر خود مین نے ارادہ مقابلہ کا کیا ہی جو کوئی ایک
ضرب شمشیر سے اس فیل کو دو کرے وہ سردار مجھسے ارادہ مقابلے کا رکھے اور جو کوئی اس امر کو منظور نہ کریگا اور مجھسے
ہم نبرد نہوگا تو مین خود تجھسے خراج لونگا اور سمجھونگا کہ کوئی سردار اور پہلوان تیری مملکت مین ایسا نہین ہی کہ مجھسے مقابلہ
کر سکے یہ نامہ لکھکر شہپال ہندی اپنے عم نامدار کو دیا اور یہی مضمون زبانی بھی کہدیا کہ آپ روبرو نوشیروان کے
کہیے گا اور اس فیل آہنی ہمشبیہ فیل ہمونہ مبارک کے ہمراہ بڑے سامان تزک و احتشام سے طرف مدائن کے
روانہ کیا بعد قطع منازل و طی مراحل جسوقت شہپال ہندی مدائن مین آیا یہ خبر نوشیروان کو ہوئی بادشاہ نے
دربار مین اپنے طلب کیا شہپال ہندی بعد کر و فر دربار مین آیا بطریق اسلام سلام کیا اسوقت دربار مین سترہ سو
سردار زیب دنگل تھے اور امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران بھی پہلوے تخت نوشیروان مین دنگل زرین پر جلوہ گر
تھے اور خواجہ عمرو پشت پر کھڑے ہوئے تھے کسی نے جواب سلام نہ دیا مگر امیر حمزہ صاحبقران زمان نے جواب سلام
دیا شہپال ہندی نے نامہ لندھور بن سعدان شاہ بادشاہ نوشیروان کے ہاتھ مین دیا اور زبانی عرض
کیا کہ لندھور بن سعدان نے کہدیا ہی کہ جو کوئی اس فیل کو ایک ضرب شمشیر آبدار سے دو ٹکڑے کرے وہ شخص مجھسے
ارادہ مقابلہ کا رکھے اور اگر یہ فیل ایک ضرب سے دو پارہ نہوا تو کوئی مجھسے مقابلے کا قصد نہ کرے مین سمجھونگا کہ تیرے
دربار مین کوئی پہلوان اور سردار زبردست ایسا نہین ہی کہ مجھسے ہم نبرد ہو پس مین تجھسے خود خراج طلب کرونگا یہ سنکر
بادشاہ نوشیروان بہت متفکر ہوا اور اپنے سرداران نامور کیطرف دیکھا سب سردار اٹھ کھڑے ہوئے اور سب نے ایک
ایک ضرب تلوار کی لگائی مگر فیل پر خط تک نہ پڑا کاٹنا کیسا سب کے سب نادم ہو کر چلے آئے بادشاہ نوشیروان کو
اور زیادہ تردد ہوا بختک نے چپکے سے کان مین کہا کہ حمزہ عرب ہی حکم کیجیے کہ یہ آپکا داماد بھی ہی اور ہم مقابلہ
بھی لندھور کا ہی یہ سنکے نوشیروان نے صاحبقران کیطرف دیکھا امیر باتوقیر تلوار ٹیک کر اٹھ کھڑے ہوئے
اور بسم اللہ کہکے بڑھے اور گھوڑے پہ سوار ہو کر شمشیر آبدار کھینچکر گھوڑے کو اڑایا اور تیری جا کر ہاتھ تلوار کا اس سبکی سے مارا
کہ فیل آہنی یونہین کھڑا رہا اور تلوار آر پار اس پھرتی سے نکل آئی جیسے صابون سے تار آہن نکل آتا ہی دربار مین کسی کو
ثبوت بھی نہوا کہ تلوار نے فیل کو دو ٹکڑے کیا سب سردار ہنسنے لگے یہ سمجھکر کہ تلوار امیر باتوقیر کی فیل کی پشت تک
بھی نہین پہونچی فیل اسی طرح کھڑا ہوا ہی خواجہ عمرو نے کہا کہ تم سب ہنستے کیا ہو وہان جا کر دیکھو تو فیل کے دو پرکالے
ہو گئے لوگون نے جو فیل کو پکڑ کے کھینچا فیل آہنی نصف ادھر گرا اور نصف ادھر گرا تحسین و آفرین کا دربار مین شور بلند
ہوا بادشاہ نوشیروان نے بھی بہت تعریف کی شہپال ہندی نے اپنے دلمین کہا کہ یہ جوان تو کچھ لندھور سے
زیادہ قوت و شجاعت مین معلوم ہوتا ہی سوائے اسکے کوئی لندھور کا مقابلہ نہین کر سکتا شہپال ہندی تو فوراً بادشاہ
نوشیروان سے رخصت ہو کر طرف سراندیپ کے روانہ ہوا ناظرین پر واضح ہو کہ پہونچنا شہپال ہندی کا شہر سراندیپ
مین لندھور بن سعدان کے پاس پھر آگے چلکر بیان کیا جائیگا جسوقت امیر باتوقیر حمزہ صاحبقران
زمان نے فیل آہنی کو ایک ضرب شمشیر سے دو پرکالے کیے اور وہ ٹکڑے فیل آہنی کے لیکر شہپال ہندی چلا گیا بختک
نے چپکے سے کان مین نوشیروان کے کہا کہ حمزہ کو برائے مقابلہ لندھور بھیجیے کہ یہی اسکو زیر کر کے خراج لائیگا نوشیروان نے امیر سے
کہا کہ شہر سراندیپ کو واسطے مقابلہ لندھور کے جائیے اور اسکو زیر کر کے خراج لایے اور اسکو مطیع کیجیے اور جو کچھ ضرورت و خواہش ہو سرکار
نوشیروانی سے لیجیے امیر نے فرمایا کہ بادشاہ کل اسکا جواب دونگا جب دربار برخاست ہوا سب سردار گئے امیر باتوقیر بھی مع
خواجہ عمرو کے اپنے خیمہ مین آئے خواجہ نے کہا کہ اے حمزہ کل جب دربار مین چلیے گا اگر بادشاہ نوشیروان آپ سے کچھ جانے کے بارے مین کہیگا

تو آپ خاموش رہیے گا کچھ جواب نہ دیجیے گا میں خود نوشیروان سے کہونگا کہ امیر بانوقیر کہتے ہیں کہ اگر تو اپنی بیٹی ملکہ مہرنگار کے ساتھ
عقد کر دے تو میں جا کر لندھور کو زیر کر کے خراج لاؤں اور اگر تو نہ راضی ہوگا تو نہ جاؤنگا اور کسی کو برائے مقابلہ لندھور بھیجیو
امیر تو عاشق زار ملکہ مہرنگار ہیں خواجہ عمرو کی رائے پسند آئی امیر بانوقیر بہت خوش ہوئے جب دوسرا دن ہوا دربار بادشاہ
نوشیروان کا جمع ہوا سب سردار اپنے اپنے مقام پر متمکن ہوئے بادشاہ عادل نوشیروان زمان آکر تخت سلطنت پر جلوہ آرا
ہوا امیر بانوقیر حمزۂ صاحبقران زمان بھی دربار شہنشاہی میں تشریف لائے اور اورنگ زرین پر بیٹھے خواجہ عمرو پشت پر امیر
بانوقیر کی کھڑے ہوئے بادشاہ نوشیروان نے حمزۂ صاحبقران زمان سے کہا اے حمزہ کیا کہتے ہو تم جاؤ اور لندھور
بن سعدان شاہ کو مقابلہ کر کے زیر کرو اور خراج لو اور جو کچھ چاہیے ہو مال و خزانہ فوج و لشکر سرکار شاہی سے ابھی لیلو امیر
بانوقیر تو خاموش سر جھکائے بیٹھے رہے جواب بادشاہ کو کچھ نہ دیا مگر خواجہ عمرو بن امیہ ضمری ہاتھ باندھکر سامنے بادشاہ کے
آیا مجرا کر کے عرض کیا شعر یکے عرض حال من گوش کن ❊ اگر خوش نہ آید فراموش کن ❊ اے بادشاہ دوران نوشیروان
زمان اگر حکم ہو اور خلاف مزاج معدلت امتزاج حضور کے ان ظہور نہ ہو تو حضور ہی حضور فیض گنجور میں عرض صادق یہ ہے کہ
حمزۂ صاحبقران عرض رسا ہے کہ اگر ملکہ مہرنگار نور نگاہ بادشاہ عالیوقار کا عقد میرے ساتھ کر دیجیے تو میں بسر و چشم ابھی
طرف شہر سراندیپ کے روانہ ہوں اور لندھور بن سعدان کو زیر کر کے خراج حاصل کروں ورنہ اگر یہ امر نہ ہوگا تو میں جاؤنگا
بادشاہ سنکے نہایت چین بجبین ہوا مگر خاموش ہو رہا خواجہ عمرو سامنے سے ہٹکر پشت پر امیر بانوقیر کی کھڑے ہوئے جب
بادشاہ غصہ سے خاموش ہوکر فکرمند ہوا اور کچھ جواب نہ دیا بختک نے چپکے سے بادشاہ کے کان میں کہا کہ کیوں جواب نہیں
دیتے خاموش کیوں ہو رہے ہے آپ اسوقت اقرار حمزہ سے کر لیجیے وقت پر کسی کنیز کے ساتھ عقد حمزہ کا کر دیجیگا کیا حمزہ مہرنگار
کو پہچانتا ہے اور اگر حمزہ کو بمقابلہ لندھور نہ بھیجیے گا تو لندھور لشکرکشی کر کے خود چلا آئیگا اور مدائن کو تباہ کریگا کوئی ان سرداروں میں
ایسا نہیں ہے کہ لندھور سے مقابلہ کرے بادشاہ کو بختک کی رائے پسند آئی بادشاہ نے حمزۂ صاحبقران سے کہا کیا مضائقہ
ایسا ہی ہوگا مگر خواجہ عمرو نے بختک کے ہونٹ ہلتے ہوئے جو دیکھے تھے وہ سمجھ گئے تھے کہ یہ رائے قرار پائی ہے چپکے سے جھک کر
امیر بانوقیر سے عمرو نے کہا کہ یہ رائے بصلاح بختک قرار پائی ہے آپ بادشاہ سے کہیے کہ اچھا میں ابھی کوچ کرتا ہوں مگر ملکہ مہرنگار
سے بھی رخصت ہو لوں امیر بانوقیر نے بادشاہ نوشیروان سے کہا کہ بہت خوب میں ابھی کوچ کا سامان طرف شہر سراندیپ کے
کرتا ہوں مگر ذرا حکم ہو جائے کہ اس آفتاب جہانتاب ملکہ مہرنگار سے بھی رخصت ہو آؤں بادشاہ نے یہ سنکر پر سکوت کیا بختک
نے جھک کے بادشاہ سے کہا آپ کیوں ذرا سی بات پر خموشی اختیار کرتے ہیں حمزہ کو ساتھ لیکر ملکہ کو دکھا دیجیے مگر خواجہ عمرو
کو ساتھ نہ لیجائیے گا کیونکہ اُستاد کامل یہی ہے اور امیر کو صورت شکل ملکہ کی کب یاد رہیگی یہ سنکے بادشاہ اُٹھ کھڑے ہوئے اور
حمزۂ صاحبقران کا ہاتھ پکڑ لیا اور محل کیطرف چلے راہ میں حمزہ سے کہا کہ عمرو کو ساتھ اپنے نہ لو کیونکہ ناموس ہمارا محل میں ہے
اور تم مثل فرزندوں کے پارۂ جگر ہو داماد بیٹی سے زیادہ پیارا ہوتا ہے جب ڈیوڑھی محل خاص فیض اختصاص کی پہونچے تو
خواجہ عمرو سے امیر بانوقیر حمزۂ صاحبقران زمان نے کہا اے خواجہ تم جاؤ اور ہماری خوابگاہ میں گوہر فرش بچھا رکھا ہے
جلد سے آؤ کہ ملکہ مہرنگار کو دیکھے خالی ہاتھ کیا محل میں جاؤں خواجہ عمرو یہ سنتے ہی امیر بانوقیر سے آدھر روانہ ہوئے یہاں
بادشاہ نوشیروان زمان حمزۂ صاحبقران کو لیے ہوئے ڈیوڑھی میں آئے اس محل خاص ملکہ مہرنگار میں سات
ڈیوڑھیاں ہیں ہر ڈیوڑھی پر سرداروں کا پہرا چوکی ہے غرضکہ سب ملازمان شاہی پہلی ہی ڈیوڑھی پر تھم رہے بادشاہ جمجاہ
حمزہ کو ہمراہ لیے ہوئے داخل محل ہوئے اور ہر ڈیوڑھی پر حکم کر دیا کہ عمرو اندر نہ آنے پائے جب ساتویں ڈیوڑھی پر
پہونچے تو محلداروں نے آگے بڑھکر محل میں سب کو آواز دی کہ بادشاہ سلامت محل میں داخل ہوتے ہیں اور حمزہ بھی ہمراہ ہیں

ساتھ جہان پناہ کے آتے ہین سب کنارے ہو جاؤ جسکو پردہ کرنا ہو پردہ کرے جسکو ہٹنا ہو ہٹ جائے غرض ایک برج مین
بدو آفتاب یا دو بدر کامل داخل ہوئے ملکہ مہر نگار بصد شان و تجمل و وقار اپنے قصر عالیشان فلک آستان مین تخت پر
مثل خورشید درخشان کے جلوہ گر تھی اور سات سو کنیزان زرین پوش دُر در گوش دریاے جواہر مین غوطہ زنی کیے ہوئے
گرد اس بدر کامل ماہ چہاردہ کے مانند ہالہ کے اپنے اپنے عہدون پر حاضر تھین کنیزون کی صورتین دیکھکر خدا کی شان نظر
آتی تھی ایک ایک آفت جان ماہ پیکر پری چہرہ حور لقا سرو قد گل رخسار سیمین تن غنچہ دہن غمزہ و عشوہ غضب کا ناز و انداز بلا کا کمسن
کمسن بھولی بھولی صورتین چلبلی چلبلی طبیعتین ابھرتے چاند سے جوبن ابھار پر چشم کی کٹوریون سے قطرہ حسن چھن چھن چھلکا پڑتا ہے ہین
دیکھنے والے لوٹ پوٹ عشق مین ہو جاتے ہین گیسو صورت مار سیاہ دوش پر لہراتے ہین پہلوؤن مین ملکہ مہر نگار کے برابر
دونون طرف وزیرزادیان زہرہ و مشتری اور فتانہ بلاے بیدرمان حسین مہ جبین شکیل جمیل بصد ناز و ادا استادہ ہین ایک
طرف کرسی جواہر نگار پر ملکہ زر انگیز خاتون مادر مہربان ملکہ مہر نگار بصد غرور و وقار جلوہ گر ہے بادشاہ نوشیروان قصر عالیشان
دختر نیک اختر بلند مکان تک ساتھ ساتھ آیا صاحبقران کو قصر مین پہونچا کے آپ بسبب شرم و لحاظ کے پلٹ گیا مگر ملکہ زر انگیز
خاتون سے کہتا گیا کہ حمزہ تم سب سے ملنے کو آئے ہین کہ انکا کوچ طرف شہر سرانذیب ملک ہندوستان کو بمقابلہ لندھور
بن سعدان شاہ ہے صاحبقران زمان نے جو ملکہ زر انگیز خاتون کو کرسی پر بیٹھے دیکھا تسلیم کو جھک گئے ملکہ زر انگیز
نے آغوش تمنا پھیلا کے دست شوق بڑھا کے صاحبقران جھک کر آگے بڑھے ملکہ زر انگیز نے سر صاحبقران کا
سینہ سے لگایا پیشانی منور پر بوسہ دیا دونون ہاتھون سے چہرہ حمزہ صاحبقران کی ٹپاٹپ بلائین لین اور ترقی جاہ و جلال
و فتح و فیروزی کی دعائین دین کیونکہ بیٹی کی سبب سے داماد کی چاہ ہوتی ہے مثل مشہور ہے کہ پھول سے بباس پیارا ہوتا ہے
بعد اسکے کچھ سوچ کے وہان سے اٹھکر چلی آئی صاحبقران سے کہا اے فرزند بیٹھو مین آتی ہون صاحبقران زمان پہلوے
ملکہ مہر نگار مین تخت مرصع کار پر جلوہ افروز ہوئے گویا مہر و ماہ ایک جگہ جلوہ گر تھے یا قران السعدین نظر آتا تھا صاحبقران نے
جو جمال ملکہ مہر نگار پری رخسار حور وش پر نگاہ کی بیساختہ دل سے آہ کی ملکہ مثل عروس شب اول کے آراستہ و پیراستہ تھی
چہرے کے حسن سے آفتاب شرمندہ تھا ماہتاب عرق عرق خجالت سے ہوا جاتا تھا عکس رخ خورشید وش سے ذرے مثل
اختر تابان کے چمکتے تھے تمام قصر نور حسن سے ایسا روشن تھا کہ رخ ماہ کامل اسکی ضیا سے شرمندہ ہوتا تھا شعر
وہ نور حسن تھا رخ پر آب و تاب سے + پڑتی تھی چھوٹ آرسے کل آفتاب پر + دیگر زلفون مین نور حسن تھا اس آب و تاب کا + گویا تھا
آفتاب لگا مہتاب کا + صاحبقران نے بیساختہ چاہا کہ ملکہ کو گلے سے لگا لین مگر کنیزان باہوش جو کھڑی تھین حجاب
مانع ہوا دست شوق بڑھا کر رہگئے پھر آہستہ سے کہا اے ملکہ عالم ہم تم سے ملنے کو آئے ہین تمھارا عقد ہمارے ساتھ لندھور
بن سعدان کے زیر کرنے پر موقوف ہے شعر لو خدا حافظ مہم سر کرنے کو جاتے ہین ہم + سامنا دشمن کا ہے وان دیکھیے کیسی بنے
یہ جو صاحبقران نے ملکہ مہر نگار سے کہا ملکہ کے دل پر ایک چوٹ لگی تصور فراق دیدار مین رونے لگی اور کہا اے بادشاہ
حسن و خوبی واے آرام دل و جان محبوبی یہ کیا تمنے کلمہ جدائی سنایا کہ دل سینہ مین صورت مرغ بسمل تڑپنے لگا شعر
فراق مین ترے کاہیکو زندگی ہوگی + یقین ہے اسی صدمہ مین جان جائیگی دیگر وصال یار کی حسرت ہی ابتک رہگئی باقی
دل بیتاب کی مطلق نہ کوئی آرزو نکلی + یہ کہکر ملکہ مہر نگار بصد اضطرار بیقرار ہوکر سر شانے پر امیر با توقیر کے رکھکر زار زار مثل
ابر نوبہار رونے لگی ملکہ کے مایوس ہوکے رونے پر صاحبقران کی بھی آنکھون مین قطرہ اشک ڈبڈبا کے آئے شعر
دو طفل اشک آئے نکل ایک اسطرف ایک اسطرف + گر کر مر گئے دونون مچل ایک اسطرف ایک اسطرف + صاحبقران نے
ضبط کر کے کہا اے ملکہ عالم کیون بیتاب ہوتی ہو کسواسطے روتی ہو خدا ساتھ ہے تنگ کرم سے کسلیے دھوتی ہو خدا کو یاد کرو

رو رو کر عاشق زار کا دل نہ کڑھاؤ شعر یون ٹھنڈی سانسین بھر کے نہ آہ و بکا کرو ✦ بہتر یہ ہی کہ وصل کی حق سے دعا کرو ✦ ای جان بجان ای آرام دل عاشقان فلک کجرفتار ہر وقت درپئے آزار ہی جا بندت کا بھی جاہ پیار عاشق و معشوق کا اسکو ناگوار ہی جو مرضی دہر کا ہو اسمین کیا اختیار ہی

**نظم**

کہنا سنا معاف کیجو عزیزو بہر خدا
ہنسنے چاہا تھا نہو دین عمر بھر تم سے جدا
ہان مگر مجبور رہین جو کچھ کہ خالق کی رضا

جان تمہارے پاس ہی اور تن سے فراق ہو کہ جدا
تو خدا حافظ ہی ہمکو بھول مت جانا ذرا
ہم تو رخصت ہو چلے خوش رکھے اب تمکو خدا

و سبدم زیر نگہ ای جان قد شمشاد تو
گر فراموشم و لے نمازم ہر دم یاد تو

یہان تو عاشق و معشوق مین یہ باتین فرقت آمیز الم انگیز ہو رہین ہین اور صاحبقران بچشم نم سمجھا رہے ہین اور ملکہ مہر نگار رو رہی ہی وہان خواجہ عمرو جو بموجب حکم امیر باتوقیر حمزۂ صاحبقران زمان خیمہ مین آئے فرش خواب امیر پر گوشہ بگوشہ تلاش کیا مگر کہین نہ پایا بعجلت تمام کو ہر نایاب ڈھونڈھا کہ محل خاص نوشیروان زمان آئے دیکھا کہ امیر باتوقیر داخل محل ہو چکے ہین خواجہ عمرو سمجھ گئے کہ صاحبقران نے مجکو دھوکا دیا فوراً اندر محل مین جانے کا قصد کیا اُس ڈیوڑھی پر گھرائے بجکلاہ پہرے پر تھا وہ عمرو کو مانع ہوا عمرو جست کر کے گھرائے بجکلاہ کے دھول مار کے نکل گئے اور کلاہ دربار ہی جو گھرائی بجکلاہ کے سر پر تھی اُتار لی دوسری ڈیوڑھی پر جب پہونچے تو دیکھا بختیارک ٹبیا بختمک وزیر بدتدبیر نوشیروان کا پہرے پر بیٹھا ہی اُسنے بھی عمرو کو منع کیا کہ تم اندر محل مین نہ جاؤ حکم نوشیروانی نہین ہی عمرو نے کچھ بختیارک کے کہنے کی سماعت نہ کی اُسی طرح جست کر کے وہانسے بھی نکل گئے مگر پاپوش اُسکے دستار درباری بختیارک کی اُتار تے ہوئے تیسری ڈیوڑھی پر پہونچے دیکھا کہ یہان بختک وزیر بیٹھا ہوا ہی اُسنے دور ہی سے دیکھ کر کہا کہ آئیے تشریف لیجائیے اُستاد جی آپ کو کون روک سکتا ہی آپ کا تو وہان انتظار ہو گا آپ پیچھے کہان رہگئے تھے خواجہ نے کہا حمزہ نے مجکو ایک کام کیلیے بھیجا تھا غرضکہ اسی طرح خواجہ عمرو ساتون ڈیوڑھیان طی کر کے قصر مین ملکہ مہر نگار پری رخسار کے پہونچے اور پشت پر امیر باتوقیر حمزۂ صاحبقران زمان کے کھڑے ہوئے ملکہ مہر نگار کی نگاہ جو خواجہ عمرو پر پڑی خوف سے آغوش تمنائے حمزۂ صاحبقران مین گر پڑی امیر باتوقیر نے اُس صنم حور لقا کو کھینچ کر گلے سے لپٹا لیا اور منہ پر منہ جھکا کر رکھدیا بوس و کنار کا لطف عاشق و معشوق کو حاصل ہوا شعر گلے لپٹے ہین وہ بجلی کے ڈر سے ✦ الٰہی یہ گھٹا دو دن تو برسے ملکہ مہر نگار نے کہا ای شہریار یہ بن مانس میرے قصر مین کہانسے گھس آیا للہ اسے جلد نکالو امیر نے جو پلٹ کر دیکھا تو خواجہ ہین امیر ہنسکر کہنے لگے ای ملکہ عالم ذرا اُٹھکے دیکھو یہ بن مانس نہین ہی خواجہ عمرو بن اُمیہ ضمری میرا بھائی ہی صاحبقران کے کہنے سے ملکہ اُٹھکے بیٹھی مگر دل سینہ مین خوف زدہ ہو کر چار چار اُنگل اُچھل رہا تھا خواجہ عمرو کی آنکھ آتے ہی چہرۂ زیبائے فتانہ وزیرزادی پر پڑی ہزار جان سے عاشق ہو گئے سامنے تو خواجہ کے فتانہ کھڑی ہوئی تھی اُسکی طرف دیکھکر اشارے سے بلائین لین فتانہ نے کہا موندی کاٹے کا لیے کچھ شامت آئی ہی خواجہ عمرو نے کہا ای ملکہ عالم دیکھیے آپ ہی تو میری اشارے سے بلائین لیتی ہی اور اُسپر طرہ یہ ہی کہ مجکو برا بھلا کہتی ہی فتانہ نے کہا کہ ڈر ہو سے جھوٹھے دغاباز میری ہزار میری بلائین لیتی ملکہ نے اشارے سے کہا فتانہ چپ رہو خواجہ سے نہ بولو عمرو نے پھر اشارے سے کہا ای جانجان ہم تیرے عاشق ہین ہماری تیرے جان جاتی ہی ذرا ہمارا خیال رکھنا عاشق کو بھول نہ جانا فتانہ نے کہا ای ملکہ دیکھو اس ہوس کی شامت آئی ہے اُنگلیون سے منع کرتی ہی یہ نہین مانتا خواجہ نے کہا مین کیا کرتا ہون چپکا کھڑا ہون کچھ بولتا چالتا ہون آپ ہی تو مجکو اشارے سے ہاتھ بڑھا کے بوس و کنار کرنے کو بلا رہی ہی فتانہ نے کہا نوج مین ایسے عمر و سے بن مانس کو بوس و کنار کرنے کو بلاتی مین ایسے سے پاخانہ مین لوٹا بھی نہ رکھواؤن ان جھگڑون کے فقرہ پر امیر اور ملکہ دونون ہنس پڑے صاحبقران نے خواجہ کو منع کیا ملکہ نے فتانہ وزیرزادی کو روکا مگر سمجھے کہ خواجہ عمرو کا دل فتانہ وزیرزادی پر مائل ہوا ہی یہ بھی تیر عشق فتانہ کا گھایل ہوا ہی

الغرض اُدھر عاشق و معشوق مین راز و نیاز کی تھوڑی دیر تک باتین ہوئین فراق کی حکایتین ہوئین ملکہ کو محزون و نالان صاحبقران بچشم نم چھوڑ کے اٹھ کھڑے ہوئے اور کہا ای ملکہ اب خدا حافظ و ناصر **شعر** جیتےگا ہجر فراق آہ الم دیکھینگے + زندگی ہی تو پھر آنکے یہ قدم دیکھینگے ملکہ مہر نگار غمگین و اشکبار تخت سے اٹھ کھڑی ہوئین **مضمین**

آیا پھیلا کرے گلزار مین دو گل پیرہن + صبح ہوتے ہی چلا صورت ہوا ئے گلشن
اسکے جانےکا ہوا خار بدھا رنج و محن + بلبل دل نے کیا اُٹھ کے فغان و شیون
حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد + روئے گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد

الغرض امیر با توقیر حمزہ صاحبقران صدمہ فراق ملکہ نگار کا دل مضطر پر لیکر اور معشوقہ مہروش کو اندوہ والم و ہجران مین چھوڑ کر قصر عالیشان سے کہ جو فرقت یار سے بیت الحزن ہوگیا تھا باہر آئے کہ ملکہ زر انگیز نے جو صاحبقران کو جاتے دیکھا ایک کنیز سے پاس اپنے بلوایا پھر دوبارہ گلے سے مثل فرزندون کے لگایا اور ایک خنجر اور رومال بہت نادر دیا اور صاحبقران کو دعائین دیکر رخصت کیا اور یہ شعر پڑھا **شعر** بسفر رفتنت مبارک باد + بسلامت روی و باز آئی + اور کہا کہ ای فرزند ای نور دیدہ تم جسطرح جاتے وقت اپنی پشت ہمکو دکھاتے ہو اسی طرح جلد پھر کر آنکے نور جمال چہرہ بیمثال دکھاؤ صاحبقران مجرا کر کے روانہ ہوئے ملکہ مہر نگار صاحبقران عالیوقار کا دیدار آخری دیکھنے کو بام قصر عالیشان پر آئی اور دریچہ بام قصر جو سر راہ تھے انکو کھول کے دیکھنے کو کھڑی ہوئی یہان حمزہ صاحبقران گھوڑے پر سوار ہوئے کہ ملکہ مہر نگار نے دریچہ قصر سے آواز دی **شعر** اک نظر پھر کے دیکھ لے قاتل + بیوفائی تری نہین اچھی + صاحبقران نے پھر کے ملکہ مہر نگار کو دیکھا اور ملکہ مہر نگار نے چہرہ صاحبقران پر حسرت و یاس سے نظر کی اور یہ شعر برجستہ پڑھا **شعر** اُڑا کے خاک یہ پشت غبار لیتا جا + مجھے رکاب مین او شہسوار لیتا جا + ملکہ مہر نگار کا گل رخسار مثل نرگس ٹکٹکی باندھے دیکھتی رہگئی اور وہ شہسوار عرصہ یکہ تازی صفدر و غازی فخر شجاعان دوران حمزہ صاحبقران زمان گھوڑا اُڑا کر مثل باد بہاری کے گلشن عشق سے نکل گئے خواجہ عمرو ہمراہ رکاب سعادت انتساب مین بارگاہ فلک جاہ مین اپنی آکر داخل ہوئے اُدھر خواجہ بزرجمہر جو دربار بادشاہ نوشیروان برخاست کر کے اپنے گھر مین آئے فوراً امیر با توقیر کے واسطے قرعہ رمل پھینکا اور غور کر کے دیکھا کہ یہ مہم کارزار مقابلہ لندھور بن سعدان سر ہوگی یا نہین بعد فکر بسیار معلوم ہوا کہ یہ لڑائی تو ضرور فتح ہوگی اور لندھور بن سعدان کو امیر با توقیر حمزہ صاحبقران زمان بڑے شد و مد سے زیر کرینگے مگر اس لڑائی مین دشمن صاحبقران کو زہر دینگے یہ دیکھکے حکیم خواجہ بزرجمہر کو نہایت فکر و تردد ہوا رات کو خواجہ بزرجمہر نے امیر با توقیر کو اپنے مکان پر بلوایا دعوت کی کھانا عمدہ کھلایا بعد اسکے حمزہ کو بیہوش کیا اور بازو امیر با توقیر کا خنجر سے چاک کیا اور زخم بازو کے اندر زہر مہرہ رکھا اس سامان مین نصف شب گذری امیر با توقیر جب نہ آئے اور عرصہ زیادہ ہوا مقبل وفادار واسطے خبر امیر با توقیر کے مکان پر حکیم خواجہ بزرجمہر کے آیا ملازمون نے اندر نہ جانے دیا مقبل کمند مار کے پشت کیطرف سے مکان کے اندر آئے دیکھا کہ امیر بیہوش پڑے ہین اور خون ہاتھ سے امیر کے جاری ہے مقبل نے للکار کر پکارا ای حکیم خواجہ بزرجمہر یہ ستم کیا کیا کہ امیر کو مار ڈالا خواجہ عمرو تمکو صبح کو زندہ نہ چھوڑینگے خواجہ بزرجمہر نے کہا کہ چپکے رہو غل نہ مچاؤ پہلے آکے دیکھو تو کہ مین نے فقط بازو امیر با توقیر کا شگافتہ کیا ہی اور اندر اسکے زہر مہرہ رکھدیا ہی خبردار خبردار شور و غل نہ کرو اس راز کو کسی پر افشا نہ کرنا ہرگز ہرگز کسی سے بیان نہ کرنا مقبل نے کہا بہت اچھا خواجہ بزرجمہر نے کیفیت قرعہ اور زہر ہلاہل امیر کو دینے کی بیان کی بعد اسکے امیر با توقیر کے بازو مین ٹانکے دیے اور مرہم لگایا صبح ہوتے ہوتے زخم بازو امیر با توقیر کا درست ہوکر اچھا ہوگیا جب کہ امیر کو ہوش آیا خواجہ بزرجمہر نے ایک اسپ عربی نہایت عمدہ قیمتی اور خلعت فاخرہ حمزہ صاحبقران کو دیا اور رخصت کیا امیر اپنی بارگاہ عالیجاہ مین

ہمارے دام تزانہ مین اسیر ہوجائین جب یہ گفتگو ارباب نشاط مذکور سے لندھور نے سُنی اوسکے چہرے پر آثار ملال پائے لندھور نے ارباب نشاط سے مخاطب ہوکے کہا کہ اول تو یہ ذی نواز مسلمان ہی میرا نام سُنکے راہ دور دراز سے ہمراہ حمزہ صاحبقران میرے ملک مین آیا ہی دوسرے یہ ذی نواز سیاح ہی اور مرد فقیر ہی اس سبب سے مجکو ضرور ہوا کہ مین اسکی عزت اور قدردانی کرون اور اسکی خاطرشکنی نہ کرون اگر اسکی عزت افزائی نہ کرونگا تو جسطرح ابھی اسنے نوشیروان اور حمزہ صاحبقران کی ناقدردانی کی اور نا التفاتی کی مجھسے شکایت کی ہی اسی طرح کہین یہ میری بھی ناقدردانی کی شکایت کریگا شہر شہر اور ملک ملک مجکو رسوا کریگا لندھور ارباب نشاط سے یہ باتین کرکے ذی نواز سے مخاطب ہوکر کہنے لگا کہ باباے زرد و برد یہ عجب نام تمھارا ہی مرکب دو لفظون سے ہی ایک زرد اور دوسرے برد سے اس سے صاف ثابت ہوتا ہی کہ تم دزد یا قزاق ہو کہ انسان کو قتل کرتے ہو اور مال و اسباب لیجاتے ہو ذی نواز نے بصد ادب عرض کیا اے بادشاہ عالی فہم و ذہین ہزار اول تو یہ نام میرا والدین نے واسطے میری درازی زندگی کے رکھا ہی دوسرے نام میرا موافق ارشاد حضور کے مرکب دو لفظون سے ہی ایک زرد اور دوسرے برد سے پس سمجھ لینا چاہیے کہ مین ایسی تان اڑاتا ہون کہ سامعین وغیرہ سے گوے سبقت لیجاتا ہون لندھور یہ لطیفہ ذی نواز سے سنکر بہت خوش ہوا اور نی سننے کا مشتاق ہوکر ذی نواز سے نی بجانے کا اشارہ کیا اور کہا کوئی فارسی کی پہلے غزل گاؤ پھر جو تمھارا دل چاہے گا ناذی نواز بحکم لندھور نی نکالکر اور دہن سے لگاکر بالحان داؤدی نی مین یہ غزل گانے لگا

## غزل

اے ماہ عالم سوز من از من چرا رنجیدہ
حاشا کہ تو مہمان کنم از من چرا رنجیدہ
من عاشق زار توام از جان فدا دار توام
دائم گر رنجیدہ از من چرا رنجیدہ
من عاشق دیوانہ ام اندر جہان افسانہ ام
فردا بگیرم دامنت از من چرا رنجیدہ
من سعدی دلخواہ تو ابروے تو چون ماہ نو

اے شمع شب افروز من از من چرا رنجیدہ
اے جان من جانان من سوکم نگر سلطان من
تا زندہ ام یار توام از من چرا رنجیدہ
بنگر ز عشقت چون شدم سرگشتہ و مجنون شدم
تو شمع و من پروانہ ام از من چرا رنجیدہ
اے سرو خوش بالاے من اے دلبر رعنا من
من یار نیکو خواہ تو از من چرا رنجیدہ

یکشب ترا مہمان کنم تا جان و دل قربان کنم
یکشب بیا مہمان من از من چرا رنجیدہ
رنجیدہ رنجیدہ از من گناہے دیدہ
چون لالہ دل خون شدم از من چرا رنجیدہ
گر من بمیرم در غمت خونم فتد بر گردنت
لعل لبت حلواے من از من چرا رنجیدہ

جسوقت یہ غزل سندر حینی نواز نے بالحان داؤدی دربار مین گائی امرا اور رؤسا اور جملہ ارباب نشاط محو ہوگئے اہل بزم مستانہ وار جھومنے لگے ارباب نشاط جو دونون کی سے رہے تھے ایک ایک آئین سے ذی نواز کی تعریف کرنے لگا اور لندھور تو غزل سنکے اسقدر خوش و مسرور ہوا کہ ذی نواز سے کہنے لگا جو تم کہو وہ مین دیدون ذی نواز نے کہا اے بادشاہ قدردان جو دل حضور کا چاہے عنایت کیجیے گا ابھی کیا مین کہین چلا جاتا ہون جبتک اچھی طرح مدعاے دل حاصل نہ کرلونگا نہ جاؤنگا یہ کہکر ذی نواز نے جملہ اسباب دربار پر نظر کی خصوصاً زمرد کے طاؤسون کو دیکھکر لندھور سے کہنے لگا خداوند نعمت ان طاؤسون کو آپ نے چھوڑ دیا ہی اگر کہین یہ سانپ دیکھ لینگے فوراً اُڑ جائینگے سانپ کو مارکے کھاجائینگے مجھے یقین ہی کہ یہ طاؤس ہاتھ نہ آئینگے صحرا کیطرف اُڑکے چلے جائینگے حضور کے تخت کی رونق جاتی رہیگی لہذا مناسب ہی کہ حضور ان جانورون کے پرکاٹ ڈالیے یا پابند کردیجیے اگر حکم ہو تو مین انکے پر اُکھاڑ ڈالون انکو اُڑنے سے مجبور و ناچار کردون لندھور یہ گفتگو ذی نواز کی سنکے بہت ہنسا اہل دربار بھی ذی نواز کی اس نئی تقریر پر ہنسکر آگے لندھور نے بعد ہنسنے کے ذی نواز سے کہا کہ اے بیوقوف یہ طاؤس جاندار نہین ہین جو اُڑ جائینگے یہ زمرد کے طاؤس ہین ذی نواز یہ گفتگو سنکے اور متحیر ہوکے بے اختیار ایک طاؤس پر ہاتھ پھیرنے لگا اور لندھور سے عرض کیا حضور یہ طاؤس نہایت خوبصورت بنے ہوئے ہین کسی کمہار کاریگر کے ہاتھ کے بنائے ہوئے ہین بظاہر معلوم ہوتا ہی کہ سانچے مین ڈھالے ہوئے ہین رنگا بھی انکو خوب ہی لندھور اور دربار

وزرا یہ تقریر ذی نواز کی سنکے اور زیادہ ہنسے لندھور نے وزرا کی طرف مخاطب ہوکے فرمایا کہ یہ شخص بیوقوف اور محتاج معلوم ہوتا ہے یہ زمرد کو نہین پہچانتا اور لعل زمرد سے واقف نہین ہے اسوجہ سے ان طاؤسون کو مٹی کے کھلونے کہتا ہے لندھور نے وزرا سے گفتگو کرکے ذی نواز سے اشارہ کیا کہ ایک طاؤس لیلے ذی نواز نے عرض کیا اے بادشاہ عالیجاہ میری جاے گرگیان مین جب میلا ہوتا ہے تو مین ایسے ہی طاؤس اور طوطے مینا ہاتھی گھوڑے بیل ہرن شیر وغیرہ کھلونے دو دو پیسے خرید کے بیچا کرتا ہون لڑکیون کو کھلونے دیدیا کرتا ہون لڑکیان شریر ہین کھلونے توڑ ڈالتی ہین حضور مجکو ایک طاؤس دیتے ہین مین لیکے کیا کرون یہ کہکے ذی نواز نے بیوڑ کو اٹھا کر دہن سے ملایا اور مخمس زمین گانا شروع کیا اور بیہوشی بجا لا کی د

ہوشیاری ہر چہار طرف سے اڑانے لگا مخمس

فراق یار مین دل کو نہایت بیقراری ہے　لبون پر جان شیرین ہے یہ تیری یادگاری ہے　ابھی تم مجھ سے عشق مین رہو برکت ناماہن
باقی جو ہیران ہے جو نفس ہی ہمسایش　شتابی جان آؤ تم تمھاری انتظاری ہے

فقط اس درد سے ہر دم مین نالہ کرتا ہون　نکلتا دم نہین ہے زندگی سے اون مین بھرتا ہون　تم بن پیارے شیام جی تربیت ہون ناست
جیسے جل بن ماچھری آنکھ جو چلی جات　تمھارے عشق مین پیارے ہوئی ہے گت ہماری ہے

سزا اوسکی یہی پیارے جو تم سے دل مین ہم ہارے　تمہارے وادہ الفت مین بہت کچھ دست پا مارے　یہ تم پریت بڑھا کے کاہے کو کم کین
نا کچھو دیکھو ہم تمھین نا کچھو لیکھو چھین　خطا تیری نہین پیارے یہ بھی قسمت ہماری ہے

اگر ہم جانتے ایسا نہ ہرگز دل تجھے دیتے　نصیحت تجھسے جب کرتے قسم پہلے سے لیتے　جیسی تم نے کری کرے نہ کو ونتا س
لندہ دو آسنے جھاتی پھٹے کا ہے سکو را کس　تمھارا بھی کچھ دل نہین ہمارا یہ ستم کاری ہے

جو کچھ اب دل پہ گذرے ہے نہین تجھ سے لکھا جاتا　نہین ہے داغ فرقت کا تم تجھ سے سہا جاتا　کوئی دور جھنک سی کون ملا وے آسے
جو بدحتا سکہ مین لیسے آپ آسے لگیا رے　ابھی تک مرتے ہین ہی تو فضل باری ہے

صنم اس حال وقت تو جان بیچے تو کیا کیجے　نہانی راز دل اپنا عیان کیجے تو کیا کیجے　کوئی ایسو ہے تیر جو یہ سنے کیے سندیس
یہ گی ماہی ہون حسرت دل ان پر بہت کھیلیا　جگر مین ناسور ان ہے نہایت بیقراری ہے

خدا کیو اسطے تصرت اب آؤ جلد تم آؤ　تم اپنا روے روشن اب شتابی تم دکھلاؤ　تم بن ہم ترو ناتو جی ناتو نہین دکھلات
ہم ہی تو اب ناتو مین ناتو تمھارے ہات　یہ تم پر جان قربان ہے تمھاری یادگاری ہے

جب یہ مخمس ہر قوم ذی نواز گا چکا اہل دربار کیطرف دیکھنے لگا اکثر امرا اور وزرا نے اپنی ہندی زبان کا مخمس سنکے زیادہ تر تعریف کی اور لندھور نے بھی بدرجۂ کمال خوش ہوکے اور ذی نواز کی تعریف کرکے کہا اے ذی نواز تو نے مجکو بہت خوش کیا ہے اب مانگ کیا مانگتا ہے ذی نواز نے عرض کیا اے بادشاہ گیتی ستان ابھی کیا جلدی ہے مین اچھی طرح لونگا حضور بھی یاد کرینگے کہ کوئی ذی نواز آیا تھا خوب ہی گا دیا الال ہوکر چلا گیا جو بات فرود مہرو کے دل مین آیا وہی لیگیا یہ کہکے ذی نواز نے بغور اہل دربار کیطرف نظر کی عجب کیفیت اہل دربار کی دیکھی بعضے تو قلاع بازیان کھا رہے ہین بعضے ستون کے مانند جھوم رہے ہین آنکھین سرخ ہین لب پر واہ واہ ہے ارباب نشاط بیٹھے ہوئے ہاتھ اپنے اٹھا اٹھا کے ناچ رہے ہین اکثر اوندھے پڑے ہوئے ہین نازنینان خوبرو نے اپنے دوپٹے اور انگیا کرتیان وجد مین آکر اتار ڈالی ہین جو ہوشیار ہین وہ خیال کر رہے ہین کہ یہ لوگ جو بیہوش ہوئے ہین صداے ذی سننے سے بیہوش ہوئے ہین اسوجہ سے وہ لوگ چپکے بیٹھے ہوئے ہین لندھور کو ابھی اچھی طرح بیہوشی نے اپنا اثر نہین دکھایا ہے ذی نواز نے اپنے دل مین خیال کیا کہ جسطرف بیہوشی زیادہ اڑی ہے اسطرف آدمی زیادہ بیہوش ہوے ہین اور جسطرف بیہوشی کم اڑی ہے اسطرف آدمی ابھی ہوشیار ہین یہ خیال کرکے ذی نواز نے ایک [illegible]

ہاتھ مارا اور جلد تر اپنی کمر میں رکھ لیا لندھور نے کہا ای بابا بے زرد و برد طاؤس کیوں اٹھا لیا ذی نواز نے عرض کیا ای بادشاہ فلک بارگاہ ابھی طاؤس نے پر کھولے تھے اور رقص کرتے تو لکڑ اڑا جاتا تھا مین نے خیال کیا کہ طاؤس سفت اڑ جائیگا پھر ہاتھ نہ آیگا اسوجہ سے مین نے طاؤس کو پکڑ لیا اب حضور کچھ اسکا فکر نہ کرین کسی سے نہ کہیں چپکے بیٹھے رہین لندھور نے ہنسکر کہا ای بابا بے زرد و برد طاؤس تیری بابل ہی اور مین ہی چپکا بیٹھا رہوں اور کچھ نہ کہوں اگر کوئی پوچھ لیگا تو کیا ہوگا مین تو پہلے ہی تجکو طاؤس دیتا تھا تو نے نہ لیا خیر اب اگر تو نے خوشی سے لیا ہا تو مین نے بھی تیری حرکت سمجھکر کو پسند کر کے طاؤس تجکو دیدیا لیکن ایسی حرکت پھر نہ کرنا یہ کہکر لندھور خاموش ہوا اور باشارہ ذی بجانے کا کہا بابا بے زرد و برد ذی اٹھا کر بجانے لگے بیہوشی زیادہ ہونے اڑانے لگے اور یہ غزل گانے لگے غزل

اسیر فیصلہ محشر میں کیا ہو جو بیٹھے ہین
کسے ناکام رکھے آسمان کسکی ہوس نکلے
لحد کی تختہ بندی چھوڑیان کیا تنگی کھوئیگی
ہزارون آشنا سے مرغ مہمان قفس نکلے
سنیگی خاک اپنے داغ محرومی قیامت کو
کہ تیرے پاؤن بھی مجھسے سوا امید ترس نکلے
متاع خانہ آبادی ملی اک تماشا ہی
ہمیشہ سینے سے الجھے ہوئے تار نفس نکلے
نہیں اڑتے جھگڑتے عمر دو روزہ گذر جائے
گریبان کفن کو پھاڑ کر دست ہوس نکلے
رہا پھر ہوں تو کیا پرواز کی اپنی ہوس نکلے
وہان تھے جان کے دشمن یہاں فریادرس نکلے
مین کسکو غیر سمجھوں دونوں اپنے مین تجرب مین
یہ وہ جا ہے نہیں تاثیر سے جسکی جرس نکلے
اسیر سعی لا حاصل ہین ایجاد مین قسمت
وہان کے خار تو لیسے یہاں نشتر ہوس نکلے
نکالیگا کوئی شبنم دل بسمل سے پیکان کو
جو دیکھا اشک تمکا اس سے مینہ بہ برس نکلے
غریب قافلہ رہ ہوں جو گم ہو کر مین یاد آؤن
نہ ہم نکلین نہ پہنچانے سے اپنی عسس نکلے
نکلے دل مکے ای تسلیم روئے خوب آئینہ مین
کہ ہل سکتے نہین جو بال و پر زیر قفس نکلے
تیر اسان گردن و خنجر ہین دونوں کھینچے کیا ہی
نہ غم نکلا نہ تن سے جی ہی رہے دل ہی ہوس نکلے
بھلا بار صحبت ہمجنس نے رنج اسیری کہ
وہ بلبل ہین عدم سے ہم لیے اپنا قفس نکلے
نہ رو دین آپ آئی ہو بی ہو تی قسمت نہ خون کیونکر
جو سو مین ایک بھی نکلے تو یہ لاکھون برس نکلے
نگذری بہار خارِ غم سے دم بھر بے خلش اپنی
ذرا چھاتی کو پیٹے ڈھونڈھتے بانگ جرس نکلے
برا ہی آج سایہ کیسکے وہن کا کہیدفن سے
قفس سے چھوٹ کر جسدم اسیران قفس نکلے

جیسے ذی نواز اس غزل کو گا چکا ذی کو رکھکر رنگ دربار دیکھنے لگا اسوقت اہل دربار بیت سے تو بیہوش ہو کر زمین پر گر پڑے ہوئے تھے بعضے بیہوش ہوا چاہتے تھے ارباب نشاط بیہوش ہو کر اسطرح فرش پر پڑے تھے کہ سازندون کے ہاتھ نازنینان خوبرو کے سینون پر تھے کسی کے سر پر کسی کے بالون مین تھے کسی کی گردن مین کسی کا ہاتھ تھا اکثر نازنینان جوان و خوبرو بڈھون کے پہلوؤن مین پڑے ہوئے ہین وزیر کرتیان انگلیان الگ پڑی تھین جوا در رو رہا بیٹھے تھے ان مین سے ایک امیر نے ایک وزیر کے عارض کو دیکھکر کہا کہ ای وزیر تم تو ذی سنکے اسطرح محو ہوئے کہ تم کو ذرا بھی اپنی خبر نہین آئینہ مین اپنے چہرہ کو دیکھو تمھاری ایک مونچھ پر حاجی کوا بڑی دیر سے بیٹھا ہی اگر تم کہو تو مین اس زاغ کو اٹھا دون وزیر نے کہا کوے کو اڑا دیجیے آپ کا بڑا احسان ہوگا امیر مذکور نے ہاتھ اپنا بڑھا کر وزیر کی مونچھون پر مارا اور کچھ بال مونچھ کے نوچ کر وزیر سے کہا افسوس ہزار افسوس کوا تو حرامزادہ اڑ گیا کچھ کلیان اسکی دم کی ہمارے ہاتھ مین رہ گئین وزیر اس امیر کی یہ تقریر سنکے کہنے لگا کہ آپ نے تو اسطرح کوے کو اڑایا اور کوے سے پر ہاتھ مارا کہ میری مونچھان نوچ لین وزیر امیر مین تو یہ باہم یہ گفتگو ہو رہی تھی ناگاہ دوسرے وزیر نے لندھور سے عرض کیا کہ ای بادشاہ فلک بارگاہ دیکھیے کثرت بارش سے ایسی سیل آگئی ہی کہ پانی یہانتک آگیا ہی سارا مقام دربار غرق ہو گیا ہی پانی ناک تک آگیا ہی حضور جلدی سے شناوری کر کے اس پانی سے نکل جائیں چونکہ بیہوشی لندھور کے بھی دماغ مین پہونچی تھی اور بخوبی تمام نشہ ہو گیا تھا وزیر مذکور کے کہنے سے فوراً اپنے تخت پر سے پانی کا خیال کر کے کود اگر تے ہی فرش پہ بیہوش ہو گیا جو امرا اور رؤسا وغیرہ بیٹھے تھے وہ سب لندھور کے اٹھانے کو اٹھے ہر ایک اٹھتے اٹھتے بیہوش ہو گیا اسوقت ذی نواز نے نعرہ کیا نعرہ عمرو دانا قرم کرگئہ از سر تیغ بہ پریم ✢ رنگ از رخ نجکب بداختر ہم

در مجلس خسروان جو گرم ساقی + تیغ و سپر و سبو و ساغر بہم + یہ نعرہ کرکے خواجہ عمرو نے تمام مال و اسباب دربار کا مع تخت
و طاؤس و تاج وغیرہ لیکر نذر زنبیل کیا لیکن حمزۂ صاحبقران کے خوف سے کسی کو ننگا نہین کیا پھر لندھور کو ایک دری
بر دالکر فرش بھی اُٹھا کر نذر زنبیل کیا پھر خواجہ نے ایک پرچہ قرطاس پر یہ عبارت لکھی ای لندھور آگاہ ہو کہ بابائے زد و برد
شکر خواجہ عمرو عیار نامدار حمزۂ صاحبقران تمھارے دربار مین آیا تھا جال حضرت الیاسؑ کا مار کر تمام مال و اسباب لیگیا
جب خواجہ عمرو پرچہ قرطاس پر یہ عبارت لکھ چکے ایک ڈورے مین باندھکے لندھور کی گردن مین ڈال دیا اور دربار
سے نکلکر دولتسرائے سلطانی پر آئے دربانون نے پوچھا کہو کیا انعام ملا خواجہ عمرو نے کہا ایک کوڑی نہین ملی مفت
اتنی دیر تک ڈف بجایا کیے تمھارے بادشاہ نے کچھ قدردانی نہ کی یہ کہکے خواجہ عمرو وہان سے جلد تر روانہ ہوئے اثنائے راہ
مین شکل اپنی تبدیل کر ڈالی جب بعد قطع راہ خواجہ عمرو لشکر مین پہونچے اور اپنے خیمہ مین جاکر جو کچھ مال و اسباب دربار
لندھور سے جلدی مین سمیٹ کر زنبیل مین رکھلیا تھا اُس مال و اسباب کو زنبیل سے نکالکر دیکھنے لگے اشیائے طلائی
جنکے علیحدہ رکھے اور نقرئی علیحدہ رکھنے لگے جواہر کو خوش ہو کے دیکھنے لگے تخت اور طاؤس زمردی کو بھی دیکھکر شاد
ہوئے خواجہ عمرو تو جملہ اسباب دیکھ رہے تھے اتفاقاً حمزۂ صاحبقران نے اُسوقت سردارون سے مخاطب ہو کے
فرمایا کہ آج ہم نے دوپہر سے خواجہ عمرو کو نہین دیکھا ہی ذرا دیکھو تو خواجہ کس فکر و تردد مین ہین کہین گئے ہین یا لشکر ہی
مین ہین اگر لشکر مین ہون تو جس حال سے بیٹھے ہون اُسی طرح خواجہ کو ہمارے پاس لے آؤ بموجب حکم حمزۂ صاحبقران
دو تین سردار جستجو کرتے ہوئے خواجہ عمرو کے خیمے مین آئے دیکھا خیمے مین خواجہ بیٹھے ہین کرورہا روپیہ کا مال و اسباب
خیمہ مین پھیلا ہوا ہی خواجہ عمرو مال و اسباب کو اُٹھا اُٹھا کے دیکھ رہے ہین اور خوش ہو رہے ہین سردار خواجہ سے
کہنے لگے کہ ای خواجہ چلو تمکو حمزۂ صاحبقران بلاتے ہین خواجہ عمرو نے کہا اچھا مین چلتا ہون ذرا اس مال و اسباب کو
دیکھ لون قسم اول اور قسم دوم اور قسم سوم مال و اسباب کی علیحدہ علیحدہ کر لون اپنے مال و اسباب کو اچھی طرح دیکھ لون تو
چلون سردارون نے کہا حمزۂ صاحبقران نے ارشاد کیا ہی اور یہ حکم فرمایا ہی کہ خواجہ جسطرح سے بیٹھے ہون اُسی طرح لے آؤ
لہٰذا ای خواجہ اب تم مع اس مال و اسباب کے خدمت حمزۂ صاحبقران مین جلد چلو خواجہ عمرو نے کہا تم چلو مین آؤنگا
پہلوان عادی نے یہ تقریر خواجہ کی سنکے خدمت حمزۂ صاحبقران مین جاکر عرض کیا کہ خواجہ عمرو اپنے خیمہ مین کرورہا
روپیہ کا اسوقت مال و اسباب دیکھ رہے ہین کہتے ہین کہ مین ٹھہر کے حاضر ہونگا حمزۂ صاحبقران نے جب سنا کہ خواجہ
عمرو کرورہا روپیہ کا مال و اسباب دیکھ رہے ہین نہایت متحیر ہوئے اور اُسی وقت ہمراہ پہلوان عادی کے خیمہ خواجہ عمرو مین
تشریف لائے دیکھا چراغ روشن ہی کرورہا روپیہ کا مال و اسباب روبروئے خواجہ عمرو رکھا ہی خواجہ عمرو ہر ایک کا کپڑے
سے گرد و غبار جھاڑ رہے ہین اگر کوئی تار گرد و غبار کے جھاڑنے مین ٹوٹ کے زمین پر گر پڑتا ہی تو افسوس کرتے ہین اور
پھر اُس تار زر کو اُٹھا کر زنبیل مین رکھ لیتے ہین اور اگر کسی کپڑے کو پھٹا ہوا دیکھتے ہین تو اشک آنکھون مین بھر لاتے ہین
اور کہتے ہین بڑا غضب ہوا یہ کپڑا پھٹ گیا اب کاہیکو ایسا کپڑا ہمین مجکو نصیب ہوگا حمزۂ صاحبقران نے خواجہ عمرو
سے پوچھا ای خواجہ عمرو آج یہ تخت و تاج اور یہ طاؤس زمردی اور سیر زرفش الماسی وغیرہ کرورہا روپیہ کا مال و اسباب
کہان سے جاکے لے آئے کسکو لوٹ لیا کہان سے اسقدر مال و اسباب دستیاب ہوا خواجہ عمرو نے عرض کیا ای امیر
با توقیر آج مین دربار لندھور بن سعدان مین گیا تھا لندھور بادشاہ عالی ہمت ہی اور نہایت صاحب مروت ہی اُسنے
مجکو اپنے دربار مین بعزت بٹھایا اور مجھسے پوچھا تم کون ہو تمھارا کیا نام ہی مین نے کہا میرا نام خواجہ عمرو ہی مین حمزۂ صاحبقران
کا برادر جان نثار و عیار ہون ای امیر با توقیر جسوقت لندھور کو میرے نام سے آگاہی ہوئی اُسوقت اُسنے زیادہ تر میرے

حال پر بنظر عنایت کی جب مین اُس سے رخصت ہونے لگا اُسوقت اُسنے یہ سب مال و اسباب مجکو دیا مین لیکر یہان آیا حمزۂ
صاحبقران نے ہنسکر فرمایا ای خواجہ عمرو ہمکو تو ثابت ہوتا ہی کہ تم نے جاکر وہان عیاری کی ہو اور یہ سب مال و اسباب عیاری
کرکے وہان سے لائے ہو یہ مال و اسباب ایسا نہین ہی کہ لندھور نے تمکو دیا ہو اس مال و اسباب مین تخت و تاج ہو اور وہ ہار
زمردی اور سپر فرش الماسی بھی ہین ہرگز عقل قبول نہین کرتی کہ لندھور نے تمکو بخوشی اپنا تخت و تاج وغیرہ دیا ہو تم جھوٹھ
کہتے ہو کبھی اُسنے نہ دیا ہوگا خواجہ عمرو نے عرض کیا ای حمزۂ صاحبقران آپ مجھ جیسے شخص کو جھوٹھا تصور کرتے ہین بھلا
مین کبھی جھوٹ بولا ہون جو آج آپ مجکو دروغگو تصور کرتے ہین حمزۂ صاحبقران نے ہنسکے فرمایا تم بڑے راستگو ہو تمھارا
مثل و نظیر نہین ہی تمنے کبھی جھوٹھ نہین بولا اسوقت تو نہین لیکن صبح کو تمھاری دروغگوئی اور راستگوئی کا حال بخوبی معلوم
ہوجائیگا حمزۂ صاحبقران نے یہ کہکر فرمایا ای پہلوان عادی اس مال و اسباب کو بالفعل تم اپنے تحت مین رکھو لندھور
سے اس مال و اسباب کے بارے مین حال دریافت کیا جائیگا اگر اُسنے خواجہ کو نہین دیا ہی تو کل مال و اسباب اُسکو دیا جائیگا
اگر فی الحقیقت اُسنے خواجہ عمرو کو یہ سب اسباب دیا ہی تو پھر خواجہ کو دیدینا جسوقت یہ گفتگو حمزۂ صاحبقران پہلوان
عادی اور خواجہ عمرو نے سنی چہرہ خواجہ کا صدمہ سے متغیر ہوگیا حواس منتشر ہوگئے بیتاب و بیقرار ہوکر قصد کیا کہ جال
حضرت الیاس کا مارکر تمام مال و اسباب نذر زنبیل کر لیجیے پہلوان عادی کو چھونے بھی نہ دیجیے نہین معلوم انجام اس مال و اسباب
کا کیا ہو یہ خیال کرکے خواجہ عمرو نے جال دوش سے اُتارا اور قصد جال مارنے کا کیا پہلوان عادی نے حسب ارشاد
حمزۂ صاحبقران ہاتھ خواجہ عمرو کا پکڑ لیا اور تمام مال و اسباب پر اپنا قبضہ کیا اُسوقت خواجہ عمرو بے بہت بیتاب
ہوکے حمزۂ صاحبقران سے کہا ای امیر باتوقیر اگر میرے مال و اسباب سے ایک تار بھی کم ہوجائیگا یا کوئی لے لیگا تو مین
آپ سے لونگا حمزۂ صاحبقران نے فرمایا ای خواجہ تم اس مال و اسباب کی ایک فرد لکھو اگر لندھور نے یہ اسباب تمکو
دیا ہی تو موافق فرد کے لے لینا خواجہ عمرو نے بدرجہ ناچاری و مجبوری فرد جملہ مال و اسباب کی لکھی حمزۂ صاحبقران فرد
خواجہ عمرو لیکر اپنے پاس رکھی اور کل مال و اسباب مذکور پہلوان عادی کے حوالے کرکے اور خواجہ عمرو کو اپنے ہمراہ لیکے
بارگاہ مین آئے اور جملہ سرداروں سے مخاطب ہوکر اور مسکرا کر فرمایا آج لشکر کے سواروں سے کہدیا جاوے
کہ خواجہ عمرو کی بخوبی نگہبانی کرین اور نہایت ہوشیار و خبردار رہین عجب نہین ہی کہ آج خواجہ عمرو بھاگ جائین سرداران
نے بھی مسکراکے عرض کیا سواروں سے ابھی کہدیا جائیگا کہ خواجہ عمرو کی نگہبانی کرین کہین جانے نہ دین خواجہ عمرو نے
یہ گفتگو سنکے کہا کس جرم پر سواران لشکر مجکو کہین جانے نہ دینگے اور میری نگہبانی کرینگے مین نے کیا تقصیر کی ہی کسکو مین نے
مار ڈالا ہی کسکا مجکو خوف ہی کہ مین بھاگ جاؤنگا حمزۂ صاحبقران نے ہنسکر فرمایا کہ تم نے یہ خطا کی ہی کہ لندھور والی
ہندوستان کا مال و اسباب عیاری کرکے لے آئے ہو آپ اُسکے خوف سے ضرور بھاگ جاؤگے اسوجہ سے ہمارے
حکم سے تمھاری نگہبانی کرینگے کہین تمکو جانے نہ دینگے تاوقتیکہ اس مال و اسباب کے بارے مین تحقیقات کامل نہوگی خواجہ
عمرو یہ گفتگو حمزۂ صاحبقران کی سنکے اور مال و اسباب کا خیال کرکے نہایت متفکر اور متردد ہوئے اور خیال کرنے
لگے کہ ای خواجہ اگر لندھور نے یہ مال و اسباب لے لیا تو مین تباہ و برباد ہوجاؤنگا پھر ایسی دولت کہان پاؤنگا کروڑہا
روپیہ کی دولت ہی مین تو اس دولت کے صدمہ سے مرجاؤنگا کبھی جانبر نہونگا ہاے افسوس مین نے ناحق زنبیل سے
یہ سب مال و اسباب باہر نکالا بیکار تمام مال نکال کے دیکھا بھالا ہاے مین کیا جانتا تھا کہ اس عرب بے مروت کو خبر ہوجائیگی
اور یہ مال میرے ہاتھ سے مفت جاتا رہیگا اگر مین زنبیل سے اس مال کو نہ نکالتا تو کاہیکو اسباب کے چھین جانے کا صدمۂ
عظیم ہوتا دیکھیے اب اس مال و اسباب کا انجام کار کیا ہوتا ہی لندھور لے لیگا یا مجکو دیدیگا بظاہر تو معلوم ہوتا ہی کہ لندھور

مجھکو نہ دیگا کیونکہ کرور ہا روپیہ کا مال واسباب ہی اگر دس بیس ہزار کا اسباب ہوتا تو اُمید ہوتی کہ شاید لندھور مجھی کو دیدے اور
خود نہ لے یہ مال تو کرور ہا روپیہ کا ہی مجھکو کاہیکو دیگا بلکہ یہ یقین ہی کہ جسوقت لندھور یہ مال و دولت پائیگا نہایت خوش ہوگا
غرضکہ ای خواجہ عمرو تمنے بڑی نادانی کی تمکو زنبیل سے مال و اسباب نکالکر دکھانا مناسب نہ تھا خواجہ عمرو نے جب یہ خیالات
کیئے سکم مین قراقر ہونے لگا گھبراکر حمزۂ صاحبقران سے عرض کرنے لگے میرے پیٹ مین درد ہوتا ہی بیت الخلا مین جاتا ہون
صاحبقران مسکرائے اور فرمایا ای خواجہ عمرو تم نے بیگانے مال و اسباب کے واسطے رنج و ملال کیا کہ نوبت اس حال کی
پہونچی خواجہ نے عرض کیا کیا کسی کے پیٹ مین درد نہین ہوتا ہی اگر میرے پیٹ مین درد اسوقت کسی وجہ سے ہوتا ہی تو آپ
ہنستے ہین خواجہ عمرو یہ کہکے بیت الخلا مین گئے بیٹھتے ہی خواجہ کو دست آیا بعد طہارت خواجہ حمزۂ صاحبقران
کی خدمت مین آئے تھوڑی دیر کے بعد پھر ضرورت بیت الخلا مین جانے کی ہوئی اسی طرح تمام شب خواجہ
عمرو کی کیفیت رہی

## داستان جانا پہلوان عادی کا دربار لندھور مین نامہ اور تحائف اور تخت و تاج لیکر

راویان خوش تقریر بیان کرتے ہین کہ جب خواجہ عمرو نے مال و اسباب کے ملنے نہ ملنے کی فکر مین ہزار صد مہ سے وہ
شب بسر کی اور وہ وقت آیا بمصداق **اشعار** سحر پردۂ شب سے باعزّ و جاہ + عیان جب ہوا مہر زرین کلاہ
نمایان ہوئی جانب آسمان + سپیدی سحر کی بصد عز و شان + حمزۂ صاحبقران نے بعد پڑھنے
نماز سحر کے واسطے دریافت کرنے احوال مال و اسباب کے ایک نامہ سیف ذوالیدین سے لکھوایا مضمون نامہ یہ تھا
کہ ای شیر بیشہ بہادری و ای ہزبر نیستان دلاوری بادشاہ ہندوستان لندھور بن سعدان بعد سلام کے واضح ہو کہ مین
بموجب حکم نوشیروان بطلب خراج ہندوستان آیا ہون اور یہانتک پہونچا ہون چونکہ روز جنگ جنگ اور روز آشتی آشتی لازم
و مناسب ہی اسوجہ سے ہم نے یہ نامۂ محبت شمامہ لکھا ہی فی الحال ہمکو معلوم ہوا ہی کہ خواجہ عمرو عیار تمھارے دربار مین گئے
اور یہ مال و اسباب تمھارے دربار سے لیکر آئے انکا تو یہ بیان ہی کہ بادشاہ ہندوستان نے مجکو یہ مال و اسباب بخوشی
دیا ہی لیکن مجکو بخوبی یقین نہین ہی اس سبب سے یہ مال و اسباب مع چند تحائف بدست پہلوان عادی روانہ کیا جاتا ہی
چاہیے کہ تحائف قبول کر کے نسبت مال و اسباب مذکور کے اطلاع دو کہ فی الحقیقت یہ مال و اسباب تم نے خواجہ عمرو کو دیا ہی یا
نہین اگر خواجہ بہ عیاری لے آئے ہون تو یہ مال و اسباب لے لو مین خواجہ عمرو کو اس گستاخی کی سزاے معقول دونگا فقط
زیادہ والسلام جب یہ نامہ حمزۂ صاحبقران لکھوا چکے پہلوان عادی کو بلا کر فرمایا کہ یہ نامہ اور یہ تحائف اور جملہ مال و اسباب
جو ہم نے تمھارے حوالے کیا تھا لندھور کے پاس لیجاؤ اور یہ جمعیت بارہ ہزار سوار مع اپنے بھائیون کے جاؤ پہلوان عادی
موافق حکم حمزۂ صاحبقران نامہ و تحائف اور جملہ اسباب مذکور لیکر مع اپنے بھائیون اور بارہ ہزار سواران جرار کے اسیوقت
روانہ ہوا اب حال لندھور کا بیان کیا جاتا ہی کہ جب صبح ہوئی اور بیہوشی دفع ہوئی لندھور ہوشیار ہوا اور اہل دربار سے پوچھنے
لگا کہ یہ کیا واقعہ ہوا تخت و تاج وغیرہ کون لیگیا بابا ے زرد و برد کہان گیا اہل دربار نے عرض کی حضور ہم ایسے خواب سے
غافل ہوئے کہ ابھی ہوشیار ہوئے ہمکو کچھ حال نہین معلوم ہی کہ تخت و تاج اور مال و اسباب دربار حضور سے کون لیگیا اور بابا ے
زرد و برد کہان گیا لندھور یہ تقریر اہل دربار کی سنکے اور زیادہ متحیر ہوا ناگاہ اپنی گردن مین ایک پرچہ قرطاس بندھا ہوا
دیکھا جب اُس پرچہ قرطاس کو پڑھا معلوم ہوا کہ خواجہ عمرو عیار حمزۂ صاحبقران بابا ے زرد و برد بنکر آئے تھے
ذبجا کر کسی تدبیر سے سب کو بیہوش کر کے تمام اسباب دربار لیگئے لندھور پرچہ مذکور پڑھکے برہم ہوا کہ ایک جاسوس
خبر آگاہ بر آکے ٹھہرے اور بصد ادب اسلح دعا و ثناے شاہی بجالاے اور عرض کرنے لگے

ہنگامہ فروز جاہ و اجلال — ایسم مرتبہ ہمسر سلیمان
خورشید توجہ ہو فلک تخت — جھک جائے زمانہ بہر تسلیم
قیصر ہو غلام بندہ خاقان — ظاہر ہو فروغ اختر بخت
ہو زیر نگین تمام اقلیم — شہریار عالی وقار کی عمر و دولت

روز بروز افزون ہو دشمن ہمیشہ ذلیل و نگون ہمدل شہریار آئینہ ہمسر و رشاد رہے جام مدام بادہ و بادہ رہے غلامون نے سنا ہی کہ حمزۂ صاحبقران سے پہلوان عادی حاکم قلعہ تنگ رواحل دو دو شتر بار اپنے بھائی کو کچھ تحائف دے کر اور کچھ مال و اسباب اور بھی ہمراہ کر کے مع بارہ ہزار سوارون کے حضور کی خدمت مین روانہ کیا ہی پہلوان عادی تھوڑی دیر مین حاضر خدمت حضور ہوا چاہتا ہی باقی خیریت ہی جواسس یہ عرض کر کے چلے گئے لندھور نے امرا و وزرا سے مخاطب ہو کر حکم دیا جلد تر دربار آراستہ ہو بحرد حکم لندھور کے وزرا و امرا نے دربار کو از سر نو آراستہ کیا فرش نفیس بچھوایا تخت شاہی بچھایا گیا ہزارہا کرسیان جواہر نگار تخت کے یمین و یسار رکھی گئین صد ہا ہزارہا دنگل وغیرہ بچھائے گئے عادات کے انواع و اقسام کے سامان زیب و زینت دربار مین کیے گئے جب دربار بخوبی آراستہ ہو چکا لندھور تاج شاہی سر پر رکھ کے سریر سلطنت پر جلوہ فرما ہوا امرا و رؤسا وغیرہ علی قدر مراتب دنگلون اور کرسیون پر لباس فاخرہ پہنے ہوئے بیٹھے جب لندھور سریر شاہی پر جلوہ فرما ہو چکا اسوقت لندھور نے شہپال ہندی اپنے عم نامدار سے مخاطب ہو کر کہا کہ پہلوان عادی برادر حمزۂ صاحبقران آتا ہی آپ چند سرداران نامی کو واسطے استقبال کے روانہ فرمائین تاکہ سرداران مذکور بعزت و حرمت پہلوان عادی کا استقبال کر کے یہان لے آئین شہپال ہندی نے فی الفور چند سرداران ذیوقار و نامدار کو برائے استقبال پہلوان عادی روانہ کیا سرداران نامدار گھوڑون پر سوار ہو کے مع دس ہزار سواران ہمراہ رکاب روانہ ہوئے ناظرین عالی فہم پر واضح ہو کہ بعد انتقال سلطان سعدان بوجہ خورد سالی لندھور کے شہپال ہندی تخت سلطنت پر بیٹھا تھا اور مثل اپنے برادر سعدان کے حکمرانی کرتا تھا لیکن جس روز سے کہ لندھور نے قیصر العبدری سے اسلحہ اور خزانہ اور فیل ہیمونہ بقوت بازو و بہادری اقبال پایا ہی شہپال ہندی نے تخت سے اتر کر لندھور کو تخت پر بٹھا دیا ہی لندھور بسلطنت و حکومت کرتا ہی شہپال ہر چند چچا لندھور کا ہی اور بزرگ ہی لیکن اطاعت لندھور کی کرتا ہی لندھور ہر ایک امر مین اکثر شہپال سے مشورہ کرتا ہی جس کام کے واسطے کہتا ہی شہپال فی الفور تعمیل حکم کرتا ہی جیسا کہ قبل اسکے لکھا گیا ہی کہ لندھور نے شہپال سے کہا اور شہپال ہندی نے سردارون کو برائے استقبال پہلوان عادی روانہ کیا ہی چنانچہ سرداران نے بعد گرد و فر در سلطانی سے دو فرسخ جا کر پہلوان عادی کا استقبال کیا اور پہلوان عادی کو بصد عزت و حرمت اپنے ہمراہ لیکر قریب دولتسرائے لندھور پہونچے ہمراہیان پہلوان عادی نے جو قصر شاہی کی طرف دیکھا

اشعار

خاک ہو بوسہ پیر آستان پاک کا
ہو گیا ہی سر مزین غبار آستان
اسقدر طعنے دیے غیرت نے وقت سحر ہی
دیکھ لیتا ہی بشر سب دل کے اسرار نہان
رفعت قصر علی اسطرح آئی نظر
پستی گاو زمین ہی اوج فرق فرقدان
عالم علوی سے اسکی دلفریبی ہو چھپے
چھپ رہا آخر نگاہ خلق سے باغ جنان
چرخ پہ بحکم قضا سے بہر تزئین و صفا
تارک شمس برین ہی زیر قصر سائبان
کھنچتے ہین آئینہ مین جن و بشر غلمان و حور
گرد پھرتے ہین اسقدر ہمیشہ آسمان
کیا مصفا ہین در و دیوار جسکے سامنے
صورت محراب بنجاتی ہی ہر شب کہکشان

جب سرداران لشکر لندھور پہلوان عادی اور برادران پہلوان عادی کو اپنے ساتھ لیکر دربار شاہ لندھور بن سعدان مین پہونچے عادی نے لندھور کو دیکھا شعر جلوہ فرما تخت پہ دربار مین ہی اسطرح + شمع روشن جسطرح محفل مین ہی قالب مین جان جسوقت پہلوان عادی دربار مین پہونچا اسوقت بحکم لندھور اکثر سرداران ذیوقار برائے تعظیم پہلوان عادی کرسیون اور دنگلون سے اٹھ کھڑے ہوئے پہلوان عادی نے موافق قاعدۂ اسلام سلام کیا لندھور پہلوان عادی کے سلام کا

نظر کرکے نہایت متحیر ہوا خیال کرنے لگا کہ یہ انسان کا ہیکو نہ ایک دیو ہے نہین معلوم اس شخص مین کسقدر قوت وطاقت ہوگی اور ایسے ہی جوان قوی ہیکل حمزۂ صاحبقران بھی ہونگے کیونکہ پہلوان عادی کی والدہ کا دودھ حمزۂ صاحبقران نے بھی پیا ہے لندھور نے یہ خیال کرکے پہلوان عادی کو بعد عزت وحرمت جانب دست راست اپنے قریب دنگل کے بٹھایا جب پہلوان عادی اور برادران پہلوان عادی دنگلون پر بیٹھے جملہ اہل دربار نے پہلوان عادی اور برادران پہلوان عادی کو بغور دیکھکر باہم یہ کہا اشعار

تیغ آئی گر میان عرصہ رستم ہے لے
بطن مادر سے عدو زادہ ہویدا خستہ جان
گرچہ یہ دیکھین نگاہ قہر سے سوئے عدو
آ نہ نکلے سوسن بہر استقبال شور الامان
عاقبت پیدا کرے تاثیر مرگ ناگہان
پشت دشمن پر اگر یہ جا سے سایہ تیغ کا

پہلوان عادی وبرادران پہلوان عادی نے اہل دربار کی جانب نظر کی دیکھا کہ ہزارہا امراء ورؤساے عالی وقار جواہر نگار کرسیون پر بیٹھے ہین وزراے نیک خصال حاضر ہین حکماے حاذق غیرت بقراط وارسطو بیٹھے ہین اور صدہا پہلوانان جنگجو آتشخو رشک سام ونریمان بھی دنگلون پر بیٹھے ہین چہرون سے اُنکے آثار دلیری وجوانمردی عیان ہے دربار مثل دربار سلاطین اولوالعزم کے آراستہ ہے لندھور تخت سلطنت پر بہزار شوکت وشان بیٹھا ہے رعب وسطوت وشجاعت ودانائی اسطرح چہرے سے ظاہر ہے اشعار

رو بادشہی ہو شیر نیستان کے برابر
کیا خوف سیاست ہے کہ بجلی بھی تڑپ کر
دیکھے ہین ورق دفتر دوران کے برابر
کھینچے صف اعدا مین جو ہنگام وغا تیغ
تن پر سر ہو سر پیکان کے برابر
دانش مین فراست مین فلاطون ہے کہ بقراط
جسکی نہ کبھی خرمن دہقان کے برابر
قوت مین شجاعت مین فن تیغ زنی مین
دریا ہو روان خون کا طوفان کے برابر
قوت وہ عاجز ہوا گر اُسکی حمایت
دو لونون ہین یہان طفل دبستان کے برابر
عالم مین بہادر کوئی ایسا نہین آتا
رستم سے فزون سام ونریمان کے برابر
حاسد کو اگر چاہیے گرفتار جراحت

پہلوان عادی وبرادران پہلوان عادی ابھی سمت اہل دربار او رجانب لندھور بتامل وغور دیکھ رہے تھے یکایک لندھور نے حکم کیا کہ ساقیان مہ رخسار جلد شیشہ وجام لیکر حاضر ہون بمجرد حکم ساقیان گلپیرہن غنچہ دہن کشتیان شراب ناب کی لیکر حاضر ہوے اول مے ناب جام مین بھر کے ایک ساقی خوش رو برابر لندھور بعد ادب لیگیا لندھور نے جام دست ساقی سے لیکر شراب پی پھر ساقیان سیمین ساق شہرۂ آفاق نے بحکم لندھور جملہ اہل دربار کو بعشوہ وناز وادا ساغر صہبا دینا شروع کیا اہل دربار بادہ کشی کرنے لگے جب ساقیان گل اندام بایماے شاہ ہندوستان لندھور بن سعدان پہلوان عادی وبرادران پہلوان عادی کے جام وساغر سے لالہ رنگ سے بھر بھر کے لاے پہلوان عادی وغیرہ نے عذر کیا اور شراب نپی جب ساقیان گلعذار لندھور اور امرا وزراے لندھور وغیرہ کو شراب پلا چکے اور دماغ لندھور کا بادۂ ناب سے گرم ہوا اُسوقت لندھور پہلوان عادی کی طرف مخاطب ہوا پہلوان عادی نے نامہ حمزۂ صاحبقران کا دے کردہ تحائف پیش کیے اور جملہ مال واسباب بھی روبرو رکھا اور کہا کہ حمزۂ صاحبقران کو آپکی ملاقات کا ازحد اشتیاق ہے لندھور نے تحائف دیکھکر اور گفتگو پہلوان عادی کی سنکے نامہ منشی کو دیا منشی نے نامہ کو باواز بلند پڑھا لندھور مضمون نامہ سے آگاہ ہوکر یہ خیال کرنے لگا کہ اگر یہ مال واسباب جو خواجہ عمرو لیگئے تھے لیتا ہون تو باعث میری رسوائی کا ہے لندھور نے یہ خیال کرکے پہلوان عادی سے کہا کہ یہ تحائف تو مین نے لیے لیکن یہ مال واسباب تم لیجاؤ ہماری طرف سے بعد سلام اور شتیاق ملاقات کے حمزۂ صاحبقران سے گذارش کرنا کہ یہ مال واسباب آپ خواجہ عمرو کو دیدیجیے اور یہی تصدیع فرمایے کہ قبل ہی اسکے مین نے مال مذکور خواجہ کی دلنوازی سے خوش ہوکر دیدیا تھا افسوس خواجہ عمرو جو چلے گئے اور شکل اصلی اپنی ہمکو نہ دکھلا گئے ہمکو اُنکی اصلی صورت دیکھنے کا اشتیاق ہے لہذا آپ خواجہ عمرو کو ہمارے پاس بھیجدیجیے

لندھور نے یہ کہکے پہلوان عادی اور برادران پہلوان عادی کو خلعت دیے چونکہ لندھور بادشاہ ہندوستان تھا اور پہلوان
عادی صرف قلعہ تنگ رواحل کا مالک تھا اکثر قزاقی کیا کرتا تھا اسوجہ سے خلعت کے لینے سے انکار نہ کرسکا جب لندھور
خلعت دے چکا اسوقت لندھور نے تحائف ہندوستان کے پہلوان عادی کو دیے اور کہا کہ یہ تحائف ہندوستان کے
ہماری جانب سے حمزہ صاحبقران کو دینا اور کہنا کہ مجکو بھی آپ کے خلق و مروت کے سبب سے آپ سے ملاقات کرنے کا
ازحد اشتیاق ہے مگر بالفعل میرا آنا نہین ہوسکتا ہے یہ کہکے لندھور نے پہلوان عادی کو رخصت کیا پہلوان عادی تحائف
ہندوستان کے لیکر اور وہ مال واسباب بھی لیکر مع اپنے ہمراہیون کے روانہ ہوا اور بعد قطع راہ حمزہ صاحبقران کی خدمت
عالی مین حاضر ہوا اور تحائف دیکر تمام حال دربار اور حال خلق و مروت لندھور بیان کیا اور جو کچھ لندھور نے کہا تھا وہ بھی
عرض کیا حمزہ صاحبقران احوال خلق و مروت لندھور کا سنکے خوش ہوئے خواجہ عمرو کے چہرہ پر رونق آئی ملال دل سے
دور ہوا اور خوش ہوکر تمام مال و اسباب اُس فرد کے مطابق پہلوان عادی سے لیکر نذر زنبیل کیا اور حمزہ صاحبقران سے
عرض کیا کہ جو کچھ مین نے التماس کیا تھا وہی آپ پر ظاہر ہوا حمزہ صاحبقران نے جواب دیا ای خواجہ لندھور بادشاہ عالی ہمت
ہے اُسنے شاید تمہارے ہلاک ہوجانے کے خیال سے منظور نہ کیا کہ اس مال واسباب کو تم سے لیلے بس اسی وجہ سے تمکو
دیدیا ہے اور تمکو بلایا ہے تمہاری صورت اصلی دیکھنے کا مشتاق ہے اب تمکو مناسب ہے کہ دربار لندھور مین جاؤ اور اپنی صورت
اصلی اُسکو دکھاؤ خواجہ عمرو نے عرض کیا ای امیر بالوقیر ایک مرتبہ مین گیا تھا تو آپ نے یہ فرمایا کہ تم وہان سے مال
اسباب عیاری کرکے لے آئے ہو اگر اب جاؤنگا تو نہین معلوم کیا ہوگا مین ہرگز نہ جاؤنگا حمزہ صاحبقران نے فرمایا
اب تو تمہین جانا ضرور و لازم ہے کیونکہ لندھور نے باشتیاق تمام تمہین بلایا ہے خواجہ عمرو یہ گفتگو حمزہ صاحبقران کی
سنکے خاموش ہو رہے دل مین خیال کرنے لگے کہ لندھور نہایت مرد معقول ہے اُسنے تمام مال واسباب مجکو دیدیا اور
کہلا بھیجا کہ مین نے یہ اسباب خواجہ کو دیا تھا اب بھی ضرور اُسکے دربار مین جاؤنگا

## داستان جانا خواجہ عمرو کا دربار لندھور مین اور عیاری کرنا اور آنا لندھور غضبناک ہوکر بارگاہ امیر بالوقیر مین اور عمرو کو بھیجانا

تاجران ملک سخندانی و سوداگران اقلیم خوش بیانی اس دُر آبدار داستان کو بہر ناظرین ذی کمال و مشتریان عدیم المثال
درج دہن سے اسطرح نکالتے ہین کہ جب سیاہی شب کو کارد سحر نے حک کیا ابیات ہوا مشرق کی جانب آسمان لال
نظر آیا شفق کا رنگ خوش حال + ہوا سُرخی سے پیدا شعلۂ نور + ضیا شائع ہوئی نزدیک اور دور
صبحدم امیر بالوقیر نے نماز سحر پڑھکے خواجہ عمرو سے فرمایا کہ ای خواجہ لندھور تمہارے دیکھنے کا مشتاق ہے آج تم اُسکے
پاس چلے جاؤ اپنی اصلی صورت کو دکھاؤ خواجہ عمرو نے عرض کیا ای حمزہ صاحبقران مین اس حال پریشان سے
لندھور کے دربار مین کیونکر جاؤن لباس نفیس میرے پاس نہین ہے اور مین آپ کا بھائی مشہور ہون جب لندھور
مجکو اس حال پریشان سے دیکھیگا تو باعث سبکی اور آپکی ذلت کا ہوگا حمزہ صاحبقران نے فرمایا ای خواجہ زنبیل
سے نکالکے لباس فاخرہ کیون نہین پہنتے خواجہ عمرو نے عرض کیا جو کچھ مال زنبیل مین ہے وہ دادا کے قبضے مین ہے
اور مین نے دادا آدم کو دیدیا ہے اب اُنسے مانگنے کو دل نہین چاہتا ہے حمزہ صاحبقران یہ گفتگو خواجہ کی سنکے مسکرائے
اور لباس نفیس مرحمت فرماکر ارشاد فرمایا کہ ای خواجہ اب تو لندھور کے دربار مین جاؤگے خواجہ عمرو نے عرض کیا ای
امیر بالوقیر لباس تحفہ و بے نظیر تو آپ نے عنایت کیا لیکن زاد راہ میرے پاس نہین ہے اور یہان سے دولتسرا سے
لندھور دور ہے اب بھی اسوجہ سے میرا جانا نہین ہوسکتا حمزہ صاحبقران نے ہنسکر فرمایا ای خواجہ عمرو اچھا ہم زادراہ

بھی اس شہر میں رہ دینگے کہ تم دربار لندھور مین جاکر عیاری نہ کرنا اور جہانتک تم سے ہو سکے ایسی تدبیر کرنا کہ لندھور میری اطاعت اختیار کرے مین اُسکو اپنا جانشین کرونگا خواجہ عمرو نے عرض کیا وہان جاکر دیکھا جائیگا حمزہ صاحبقران نے یہ گفتگو خواجہ عمرو کی سنکے پانچسو روپیہ صرف راہ کے واسطے دیئے خواجہ عمرو روپیہ لیکر اور لباس نفیس پہنکر اور قنطورہ زر نقشی اور پاتابہ سقرلاطی سے آراستہ ہوکر بتعجیل تمام طرف شہر ہندوستان لندھور بن سعدان کے روانہ ہوئے راہ مین خواجہ نے دیکھا ہر طرف عمارات عالیشان ہین ہر ایک بازار مین دوکانون پر انواع و اقسام کی اشیا ہین مرد کا فرلباس نفیس پہنے ہوئے بیٹھے ہین خریدارون کا دوکانون پر ہجوم ہے مرد خوشرو و خوش جمال ہین عورتین حسن و دلربائی مین بیمثال ہین ہر ایک کوچہ خس و خاشاک سے صاف شہر کلین نہایت شفاف آب پاشی کا چھڑکاؤ اسطرح معلوم ہوتا ہے کہ گلاب اور کیوڑے کا عرق چھڑکا ہوا ہے ابیات

عجب چھڑکاؤ تھا پانی کا اس جا
چلی آتی تھی ہر جانب سے خوشبو

لطف آئے جو کوچے سب معطر
گلاب نو کشیدہ کا گمان تھا

زمین سے آتی تھی خوشبو برابر
معطر ہر سڑک تھی لب بہ لب سو

کسی جانب سے ایسی صدائے نغمہ آتی تھی کہ دل کو بیقرار کرتی تھی خواجہ عمرو سیر کرتے ہوئے چلے جاتے تھے ناگاہ خواجہ عمرو نے دیکھا کہ چند سوداگر جاتے ہین کسی کے پاس جواہرات بیش بہا معلوم ہوتا ہے کسی کے پاس لعل و گوہر لطافت ہوتے ہین ایک سوداگر کے پاس ایک تاج جواہر نگار ہے خواجہ نے سوداگرون کو دیکھکر اور تاج پر نظر کرکے اپنے ہاتھ کو دیکھا اور ہاتھ کی پشت کو دیکھا تین سو ساٹھ مکر و فریب جو ہین مین آئے اُنمین سے ایک کو پسند کرکے فی الفور آپ نے بھی مثل ایک ضعیف سوداگر کے اپنی صورت بنائی سر پر دستار رنگی آنکھو پر چشمہ بلور کا رکھا دست رعشہ دار مین عصا بادام تلخ کا لیا اور لباس تاجرون کے مانند زیب تن کرکے قریب اُن سوداگرون کے گئے اور بعد سلام اُنسے پوچھنے لگے کہ اسوقت تم سب کہان جاتے ہو اُن سوداگرون نے کہا کہ ہم شاہ ہندوستان لندھور بن سعدان کے دربار مین جاتے ہین یہ تاج جواہر نگار اور لعل و گوہر وغیرہ واسطے بیچنے کے لیے جاتے ہین راہ دور و دراز سے اسی واسطے یہان آئے ہین سوداگرون نے یہ کہکر خواجہ عمرو سے پوچھا آپ کا نام کیا ہے اور بابت ہندسے آپ کس ملک کے ہین یہان کس وجہ سے تشریف لائے ہین خواجہ عمرو نے کہا میرا نام خواجہ توانگر ہے اور مین رہنے والا بصرے کا ہون خاص و عام مجھکو خواجہ توانگر بصری کہتے ہین مین فی زمانہ ان سے ہمراہ لشکر حمزہ صاحبقران یہان آیا ہون مین بھی اسوقت ایک لعل بدخشان نہایت خوشرنگ و گران قیمت لندھور کو فقط دکھانے کے واسطے لیے جاتا ہون ہر چند کہ بادشاہ ہندوستان ہے لیکن اس لعل کی قیمت نہ دلسکیگا سوداگرون نے باشتیاق تمام کہا کہ ذرا خواجہ توانگر وہ لعل ہمین بھی دکھلا دیجیے خواجہ عمرو نے اپنی کمر سے ایک ڈبیا نقرئی نکالی اور اُس ڈبیا کو کھولکر ایک لعل خوشرنگ جسکا وزن بندرہ بیس مثقال کا تھا نکالا اور اُن سوداگرون کو دکھایا جسوقت سوداگرون نے اس لعل کو دیکھا حیرت سے عجب رنگ ہوا مانند سنگ بیحس و حرکت ہو گئے ایک دوسرے کی طرف دیکھکر اشارہ سے کہنے لگا کہ فی الواقع کیا لعل ہے سوائے اس لعل کے ہم نے آجتک ایسا لعل کبھی نہین دیکھا نہین معلوم یہ لعل خواجہ توانگر کے ہاتھ کیونکر آیا قیمت اس لعل کی خراج ہفت اقلیم سے بھی زیادہ ہے جب سوداگر اسکو بخوبی دیکھ چکے اور باہم اشارہ سے گفتگو کر چکے اسوقت لعل نذر کرکے خواجہ توانگر کو دیکر پوچھنے لگے کہ یہ لعل خوشرنگ و گران سنگ آپ کو کہان سے ملا فی الحقیقت کیا اچھا لعل ہے بیشک اسکی قیمت خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان کسی طرح نہ دیسکیگا خواجہ توانگر نے مسکرا کر کہا کہ مین نے زمانہ شباب سے اب تک ہزار ہا ملک دور و دراز کے سفر کیے ہین صدہا بیابان وحشت انگیز و صحرائے ہولناک خیز مین گذرا ہوا ہر ایسے ایسے مین نے عجائب و غرائب ہر ایک سفر مین دیکھے ہین کہ اگر مین تم سے ایک سفر دریا کا احوال بیان کرون تو تمکو

کسیطرح یقین نہو اور یہ لعل مجکو سفر بدخشان میں دستیاب ہوا تھا آجتک کوئی بادشاہ اور شہنشاہ اس لعل کی قیمت نہ دلیکا تاجرون نے تقریر خواجہ توانگر کی سنکے کہا بیشک آپ نے ہزار ہا سفر کیے ہونگے اور ہم سے زیادہ آپ نے عجائبات دیکھے ہونگے اور یہ لعل بھی آپکو بدخشان ہی سے ملا ہوگا القصہ تاجران مذکور خواجہ توانگر سے باتین کرتے ہوئے آہستہ آہستہ راہ طے کرتے ہوئے در شاہی تک پہونچے اور قریب در دولت ایک جگہ ٹھہر کے دربانون سے کہنے لگے کہ ہم سب تاجر ہین راہ دور و دراز سے آئے ہین ممالک مغرب کے چند در چند اشیاے نادر و نایاب لائے ہین تم خسرو ہندوستان سے ہمارے حاضر ہونے کی خبر کردو دربانون نے سوداگرون کی گفتگو سنکے فی الفور عرض بیگیون سے کہا ایک عرض بیگی نے روبروے خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان کے جاکر اسطرح دعا و ثناے شاہی بجا لاکر خدمت بادشاہ عالیجاہ مین عرض کیا نظم

دہر مین بجہانی رہے جبتک جاری
جب تلک لعل صدف مین بنے قطرہ گوہر
فرق پر تیرے رہے تاج شہی کو عزت
جب تلک فکر سخنور کرے پیدا گوہر
شتغلہ ہو کف ہمت کا تہنا نہیں ہر دم
تاج ہو جلوہ دہ آب صفا گوہر
جبتک قطرۂ نیسان کی صفت ہے شہا
شہر اسکے دہن پاک مین بھرتا گوہر
شہریار یکتاے روزگار کا قیامت

تک اقبال کم نہو اور طلوع و غروب ماہ و مہر تک دولت کا زوال نہو اسوقت چند تاجر ممالک دور و دراز سے لعل و گوہر و دیگر اشیاے نادر و نایاب لیکر براے آستان بوسی در شہریار فلک اقتدار بر بہ اشتیاق تمام حاضر ہوئے ہین امیدوار باریابی ہین خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان نے عرض عرض بیگی کی سنکے حکم دیا کہ ایک تاجر جو سب سوداگرون مین لائق و فہیم ہو کل تحائف عجائب لیکر ہمارے سامنے حاضر ہو اور سب سوداگر در دولت پر ٹھہرے رہین عرض بیگی یہ حکم لندھور سے سنکے در دولت پر آیا اور سوداگرون سے مخاطب ہوکے کہنے لگا کہ بادشاہ کشور گیر گردون سریر کا یہ حکم ہے کہ تم مین سے ایک شخص جو لیق و ہوشمند ہو جملہ اشیاے ممالک جو لائق ہمارے ہون لیکر دربار مین آئے اور باقی جملہ سوداگر در شاہی پر حاضر رہین تاجران مذکور عرض بیگی کی گفتگو سنکے باہم کہنے لگے کہ کس شخص کو دربار شہریار مین بھیجین خواجہ توانگر نے کہا اگر مناسب ہو تو مجھی کو دربار بادشاہ فلک بارگاہ مین بھیجو تاجرون نے کہا بہتر ہے آپ ہی دربار مین تشریف لیجائیے ہمارے جانے سے آپ ہی کا جانا بہتر ہے کیونکہ بہ نسبت ہمارے آپکو زیادہ تر بادشاہون کے دربار مین جانے کا اتفاق ہوا ہوگا علاوہ اسکے ہم سب سے زیادہ آپ عقلمند اور بزرگ ہین تاجرون نے یہ کہکر کسی تاجر نے خواجہ عمرو کو درج زر آبدار دیا اور کسی سوداگر نے لعل و یاقوت دیئے کسی تاجر نے تشتیان الماس اور ہیرے کی دین اور کسی سوداگر نے تاج جواہر نگار دیا اور سب نے اپنے مال کی قیمت خواجہ توانگر سے کہدی کہ اس قیمت تک ہمارا مال جواہر بیچ ڈالیے گا اور اگر قیمت مذکور سے شہریار کم قیمت دے تو ہرگز نہ بیچیے گا خواجہ توانگر ہر ایک شخص کے مال کی قیمت بخوبی سنجھکے دربار شہریار لندھور مین گئے خواجہ توانگر نے دیکھا کہ خسرو ہندوستان بصد شوکت و شان تاج شہریاری سر پر رکھے ہوئے پوشاک نادر پہنے ہوئے سریر حکومت پر بیٹھا ہے گرد امرا اور روسا و پہلوانان وغیرہ کرسیون اور زرنگارون پر بیٹھے ہین دربار مانند دربار جمشید و خسرو کے آراستہ ہے خواجہ توانگر نے مجراگاہ پر کھڑے ہوکے موافق قاعدہ کے مجرا کیا اور اس طرح ثنا سے بادشاہ مین درج دہن کو وا کیا نظم

اختری ہمت والا ہوئی جب تیری
نظر آنے ہین جہان مین تہ و بالا گوہر
در فشانی کا یہ عالم ہے کہ ہر کوچہ مین
بدلے خرمہرہ کے محتاج نہ لیگا گوہر
آبرو سمجھتے جو ہے خاک انتینون کو کبھی
لعل بھی دیکھے عدن مین نہین ملتا گوہر
نیم لحظہ بھی نہو دست سخا کو کافی
صورت ذرہ نظر آتے ہین صدہا گوہر
بے نیاز نہ جو تو حباب دریا دیکھے
صاف بجلے ہر اک ذرہ صحرا گوہر
بحر و نیسان سے کوئی تیری سخا کو پوچھے
ہمہ تن گر بنین کونین کے دریا گوہر
اگر یہی ہمت و بخشش ہے تو بازاری سے
کم ہو اک قطرۂ شبنم سے زیادہ گوہر

پرتو عارض روشن جو دکھائے اعجاز
سوسن غنچۂ نسرین ہو شگفتہ گوہر
قطرہ ہائے عرق چہرہ سے نادم ہوویے
دیکھنے ہر کرمی شب کو رہین اعمی گوہر
دیکھے تو گر نگہ گرم سے ہنگام غضب

دم نظارہ ہوا کے دیدہ کا بینا گوہر
رنگ رخ رعب سے ایسا ہو دم رزم سفید
جیب رہے جا کے تہ دامن دریا گوہر
اسقدر ہو سر مظلوم پہ دست رحمت
گھلے ایسا کہ ہو سیماب کا ٹکڑا گوہر

داشتہ عدل سے گر عقدہ کشائی تو کرے
کھینچے قطرۂ خون تن اعدا گوہر
دیدۂ کور کو گر خاک کف پا سے ملے
رکھتے ہین گردیتیمی کی تمنا گوہر

جب خواجہ تونگر تعریف بادشاہ ہند کی کرچکا خاموش ہو کر کھڑا رہا لندھور نے نہایت خوش ہو کر ایک کرسی پر بیٹھنے کا اشارہ کیا خواجہ تونگر تسلیم کرکے کرسی پر بیٹھے لعل وگوہر والماس وغیرہ تو نہ دکھائے لیکن تاج جواہر نگار دکھایا لندھور نے تاج کو پسند کرکے قیمت پوچھی خواجہ نے فرد قیمت تاج کی پیش کی لندھور نے فرد کو جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ قیمت تاج کی تین لاکھ روپیہ ہین چونکہ تاج مذکور مین گوہر آبدار اور جواہر بیش بہا نصب تھا اور نہایت خوشنما تھا اس وجہ سے لندھور نے تاج کو پسند کرکے داروغہ جامہ خانہ کو طلب کرکے وہ تاج اسکو دیا اور فرمایا کہ لاکھ روپیہ کی اشرفیان اس سوداگر کو دلوا دو داروغہ جامہ خانہ اس تاج کو لیکر چلا اور خواجہ تونگر سے کہنے لگا کہ دربار سے اٹھکر باہر چلو اور سب سوداگرون کے سامنے لاکھ روپیہ کی اشرفیان لیلو خواجہ تونگر یہ تقریر داروغہ جامہ خانہ کی سنکے خیال کرنے لگے کہ اگر قیمت تاج کی داروغہ نے روبرو تاجرون کے مجکو دی تو کچھ بھی میرا فائدہ اور نفع نہوا تاجر تمام اشرفیان لے لینگے اور مجکو ایک پھوٹی کوڑی بھی نہ دینگے جو ہمارا مدعا ہے وہ حاصل نہوگا یہ خیال کرکے خواجہ تونگر بیتاب وبیقرار ہوکے کرسی سے اٹھے اور لندھور سے کہنے لگے کہ اے شہریار عادل ومنصف یہ امر تو خلاف عدل ہے کہ قبل قیمت دینے کے داروغہ نے تاج لیلیا ہے اور دیکھے لیے جاتا ہے مین حضور ہی کے روبرو حاضر ہون بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ داروغہ جامہ خانہ قیمت تاج مجکو نہ دیگا اور نہین تاج لے لیگا پس بایں وجہ مین امیدوار ہون کہ حضور داروغہ سے تاج مجکو دلوادین جسوقت داروغہ سے مجکو تمام وکمال اشرفیان وصول ہو جائینگی اسوقت مین تاج داروغہ کو دیدونگا خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان خواجہ تونگر کی گفتگو سنکے اور بیتابی وبیقراری دیکھکے مسکرایا اور خواجہ تونگر سے کہنے لگا اے خواجہ تم پریشان خاطر نہو مین تمکو داروغہ سے ابھی تاج دلوائے دیتا ہون جب داروغہ تمکو اشرفیان لاکھ روپیہ کی دلوادے اسوقت تم اسکو تاج دیدینا اے خواجہ تو نگر آگاہ ہو کہ مین کسی اعلی اور ادنی پر ظلم وجبر نہین کرتا اور نہ یہ چاہتا ہون کہ میرے عہد مین کوئی ظالم کسی پر ظلم کرے لندھور نے یہ کہکے داروغہ جامہ خانہ سے خواجہ تونگر کو تاج دلوادیا جب خواجہ تونگر کے ہاتھ مین تاج آیا دل مضطر کو قرار آیا ہوش درست ہوئے داروغہ نے کہا اے خواجہ تونگر بصری اب آؤ اور لاکھ روپیہ کی اشرفیان لیلو تاج میرے حوالہ کرو خواجہ تونگر بصری اٹھے اور ہمراہ داروغہ خزانچی کے پاس آئے خزانچی نے بموجب حکم خسرو ہند داروغہ جامہ خانہ کو لاکھ روپیہ کی اشرفیان دین داروغہ نے خواجہ تونگر سے کہا کہ تاجرون کے پاس چلو اور اشرفیان لیکر تاج مجکو دو خواجہ تونگر نے کہا تاجرون کے پاس جانے کی کیا ضرورت ہے ان اشرفیون کو اس حجرے مین رکھدو مین لیلونگا داروغہ نے حجرے مین اشرفیان رکھدین خواجہ تونگر حجرے مین گئے اور تمام وکمال اشرفیان لیکر فی الفور حجرے سے باہر نکل آئے جب داروغہ جامہ خانہ نے دیکھا کہ خواجہ تونگر جسطرح حجرے مین گئے تھے اسی طرح چلے آئے اشرفیان لیکر حجرے سے باہر نہ آئے اسوقت متحیر ہو کر داروغہ نے پوچھا اے خواجہ بصری تم نے اشرفیان کیون نلین خواجہ تونگر بصری نے جواب دیا علاوہ بڈھے سے لاکھ روپیہ کی اشرفیان اٹھینگی مجکو تو اپنا چلنا دشوار ہے تم نے اشرفیان حجرے مین رکھوادی ہین مین نے جاکر حجرے مین دیکھ لین ہین اب مین اپنے ملازمون کو طلب کرکے اشرفیان اٹھوا لیجاؤنگا میرا اطمینان بخوبی ہوگیا اب تم تاجرون کے پاس چلو انکے روبرو مین تمکو تاج دیدون اور یہ بھی انسے کہدون کہ تاج لاکھ روپیہ

کو بکا ہی کیونکہ یہ تاج جواہر نگار انھین تاجرون کا ہی داروغہ خواجہ کے ہمراہ تاجرون کے پاس گیا جب خواجہ تونگر بصری در دولت سے باہر چلے آئے تاجرون سے کہنے لگے کہ یہ تاج لاکھ روپیہ کو بکا ہی ابھی اشرفیان لاکھ روپیہ کی ایک حجرے مین رکھی ہین اگر تمھارا دل چاہے تو تم اس تاج کو بیچو اور نہ دل چاہے تو نہ بیچو اس سوداگر نے کہ جسکا تاج تھا خوش ہوکر کہا کہ ای خواجہ اگر آپ نے لاکھ روپیہ کو تاج بیچ ڈالا ہی تو خیر تاج دے دیجیے اشرفیان منگوا لیجیے خواجہ تونگر نے کہا اچھا اشرفیان وہان سے اپنے آدمیون کو بھیجکر اٹھوا لومین داروغہ کو تاج دیدونگا سوداگر نے اپنے چند ملازم واسطے اشرفیان لے آنے کے بھیجے ابھی اُن سوداگرون نے جنھون نے لعل و گوہر و یاقوت وغیرہ خواجہ کو دیے تھے اپنے جواہر کے بارے مین خواجہ تونگر سے کچھ نہ پوچھا تھا اور اشرفیان حجرے سے ملازمان مذکور لیکر نہ آئے تھے داروغہ جامہ خانہ کھڑا ہوا تھا خواجہ تونگر کے ہاتھ مین تاج تھا ناگاہ خواجہ تونگر نے سر اپنا سوے آسمان بلند کرکے کہا دیکھنا کس زور و شور سے آندھی سیاہ آتی ہی گرد و غبار کسقدر بلند ہی ابھی نظر آتا ہی ہوا سے تند چلا ہی چاہتی ہی یقین ہی کہ اس آندھی مین ہزارہا درخت جڑ سے اکھڑ کے گر پڑینگے مکان بلند بھی گر جاوینگے لاکھون چرند و پرند مر جاوینگے جو لوگ میدان مین ہونگے کثرت باد تند سے اُڑ جاوینگے اب ہم سب بھی تھوڑے دیر مین گرد و غبار ہوگا کپڑے میلے ہو جاوینگے یہ تاج بھی آلودہ گرد و غبار ہو جائیگا بس یہان ٹھہرنا لازم نہین ہی آندھی قریب ہی آ چکی ہی جہانتک ہو سکے بھاگو مین تو بھاگتا ہون خواجہ تونگر بصری نے یہ کہکے تاج کو اپنی کمر مین رکھا اور ایک سمت بھاگ گیے چونکہ داروغہ جامہ خانہ اور جملہ تاجر جانب آسمان دیکھ رہے تھے اور خیال کر رہے تھے کہ کہین بھی آندھی آنے کے آثار پائے نہین جاتے ہین اب جو خواجہ تونگر بے اختیار بھاگے داروغہ اور تاجرون نے خواجہ تونگر سے آواز بلند کہا کہ ای خواجہ آندھی نہین آتی ہی کیون بھاگتے ہو ٹھہر جاؤ تاج دیتے جاؤ ہر چند کہ خواجہ تونگر نے آواز ہر ایک تاجر کی سنی اور داروغہ جامہ خانہ کی صدا کان مین پہونچی مگر ذرا بھی نہ ٹھہرے اور کچھ جواب نہ دیا بلکہ عوض ٹھہرنے کے اور زیادہ بھاگے اتنی دیر مین ملازمان سوداگر مذکور باہر آئے اور عرض کرنے لگے کہ ہم حجرے مین گئے تھے وہان تو نام و نشان بھی اشرفیون کا نہین ہی تاجران مذکور اور داروغہ جامہ خانہ یہ گفتگو اُن آدمیون کی سُنکے نہایت پریشان خاطر ہوئے اور خیال کرنے لگے کہ یہ کوئی فریبی اور مکار ہی تاج و جواہر و اشرفیان لیکر بھاگا جاتا ہی اسے گرفتار کرنا چاہیے یہ خیال کرکے تاجران مذکور بفریاد و فغان خواجہ تونگر کے پکڑنے کو دوڑے در دولت پر جو شور و فغان بلند ہوا خسرو ہندوستان نے متحیر ہوکے اہل دربار کو حکم دیا کہ جلد جاؤ اور دریافت کرو کہ یہ کون لوگ نالہ و پکار کرتے ہین ان پر کسی نے کیا ظلم کیا ہی جو روتے ہین کہ لندھور ابھی یہ اہل دربار سے کہ رہا تھا کہ داروغہ جامہ خانہ دربار مین پہونچا اور دست بستہ اسطرح عرض کرنے لگا کہ خواجہ تونگر اشرفیان اور تاج اور جواہر لیکر بھاگا جاتا ہی چونکہ سوداگرون ہی کا تاج و جواہر اسکے پاس تھا اسوجہ سے جملہ تاجر نالہ و پکار کرتے ہوئے اسکے پیچھے ابھی دوڑے گئے ہین لندھور یہ خبر داروغہ جامہ خانہ کی سُنکے خیال کرنے لگا کہ اگر خواجہ تونگر کو خود گرفتار کرونگا اور اُس سے تاج و جواہر وغیرہ لیکر ان تاجرون کو حوالہ کردونگا اور خواجہ تونگر کو اس جرم کی سزا دونگا تو پھر کوئی تاجر میرے ملک مین کبھی نہ آئیگا اور یہ خبر اور ممالک مین پہونچیگی میری رسوائی ہوگی نا انصافی میری مشہور جہان ہوگی غرض لندھور اسی طرح کے خیالات کرکے اور خواجہ تونگر پر غضبناک ہوکے فوراً تخت سے اٹھا چونکہ شبرنگ ہندی زین و لجام سے آراستہ در دولت پر کھڑا ہوا تھا لندھور جلد تر دربار سے اٹھا در دولت پر آکر مرکب مذکور پر سوار ہوا اور خود واسطے گرفتاری خواجہ تونگر کے چلا اور گھوڑے کو عقب خواجہ تونگر دوڑایا مرکب طرارے بھرتا چلا **نظم**

کیا لکھوں تعریف اُس اسپ صبا رفتار کی

توسن اندیشہ بھی درماندہ مانند غبار
نعل دیکھ کے دیکھکر جلوے یقین ہو دم کو مہ

وہ سبک خیزی مین جسم ہو پر کہ جو بانو
ہین ہلال اور بدر جوش آرزو مین ہالہ فاز

خواب راحت مین اُسکے فرق آئے نہ بہا
گرد گد اسے گر خیال تیز رفتاری اُسے

| کام اول مین ابد پاے ازل کا اعتبار | یہ جہان تنگ وسعت قابل جولان کمان | عزم جنبش سے کرے طی عرصہ روزشمار |
| --- | --- | --- |

جب لندھور مرکب کو جولان کرکے بہر گرفتاری خواجہ تونگر روانہ ہوا فوراً ستپال ہندی عم نامدار لندھور و دیگر سرداران ہی
بھی مسلح ہوکر مع لشکر عقب لندھور روانہ ہوئے خزانچی بھی جسنے اشرفیان دی تھین ہمراہ لشکر چلا جب خواجہ تونگر نے
پیچھے مڑکے دیکھا کہ لندھور میرے گرفتار کرنے کو آتا ہی اور تاجر بھی روتے پیٹتے دوڑتے ہوے چلے آتے ہین خواجہ تونگر
زیادہ تر بھاگے بھاگتے بھاگتے خواجہ قریب دریا پہونچے دیکھا کہ دریا حائل ہی کسی طرف راستہ بھاگنے کا نہین ہی اُسوقت
خواجہ تونگر نے خیال کیا کہ اگر دریا مین کودونگا تو ضرور ہلاک ہوجاؤنگا اور اگر ٹھہر جاؤنگا تو لندھور قریب آگیا ہی گرفتار کرلیگا
نہین معلوم کس طرح سے پیش آئیگا یقین ہی کہ مجکو مار ڈالیگا سر تیرا تیغ تیز سے کاٹ لیگا روح جسم سے ایکدم مین تڑپ کے
نکل جائیگی لاش بے گور وکفن پڑی رہیگی یہان کوئی لاش پر رونے والا بھی نہین ہی کون لاش بے سر کو دفن کریگا کون
قبر بنائیگا کون فاتحہ خوانی کریگا خواجہ تونگر نے یہ خیال کرکے اور نہایت مضطر و پریشان ہوکر چہار جانب دیکھا سوا
ایک مکان خام کے عنقریب کنارہ دریا کچھ نظر نہ آیا خواجہ تونگر بمجبوری جسبت کرکے اُس مکان مین گئے دیکھا کہ
ایک شخص ننگا فقط دھوتی باندھے ہوے چکی مین گیہون پیس رہا ہی مکان مین ایک ایسا حوض ہی کہ مثل ایک مختصر
تالاب کے ہی جسوقت خواجہ تونگر مکان مذکور مین پہونچے وہ شخص جو چکی مین گیہون پیس رہا تھا خواجہ کو دیکھکر
پوچھنے لگا میان صاحب آپ میرے گھر مین کیون چلے آئے اسقدر گھبرائے ہوئے آپ کیون ہین خواجہ تونگر نے کہا
ارے بھاگ جلدی بھاگ قضا تیری آگئی اب کوئی دم مین تو مار ڈالا جائیگا مجکو تیرے حال پر رحم آیا اسوجہ سے تجکو
اطلاع دینے کے واسطے تیرے مکان مین چلا آیا آسیابان یہ تقریر خواجہ تونگر کی سنکے اُٹھ کھڑا ہوا اور خوف جان سے کانپنے
لگا اور دست بستہ کہنے لگا میان صاحب کون مجکو مار ڈالیگا مین نے تو کسی کی کوئی خطا اور تقصیر نہین کی ہی دو شب و روز گیہون
اس چکی مین پیسا کرتا ہون اور جسقدر اجرت گیہون کے پیسنے کی ملتی ہی اُسمین مین اپنی اوقات بسر کرتا ہون مجھے تو کسی
سے دشمنی اور عداوت نہین ہی ناحق مجھ غریب و محتاج کو کون قتل کریگا خواجہ تونگر نے کہا کہ اصل حال یہ ہی کہ فی زمانہ
بادشاہ ہندوستان لندھور بن سعدان نے ایک خواب پریشان دیکھا ہی اور حکما اور عقلا کے روبرو اُس خواب
کو بیان کیا ہی اور حکما و عقلا نے اُس خواب کی یہ تعبیر دی ہی کہ آج کل شہریار پر کچھ نہ کچھ آفت و بلا آنے والی ہی اگر شہریار
کسی ایسے شخص کو قتل کرین جو آسیا کو گردش دیتا ہو اور گیہون وغیرہ پیستا ہو اور اُسکے سر کے پوست سے ایک
چھوٹا سا نقارہ بنوائین اور اپنے ہاتھ سے اُس نقارے کو بجائین تو بہ صحت و عافیت رہین اور جو بلا و آفت آنے والی ہی
اُس سے محفوظ رہین خسرو ہندوستان نے یہ تعبیر خواب حکما و عقلا سے لیکر حکم دیا تھا کہ کسی ایسے شخص کو تلاش کرکے
اور اُسکو جلد قتل کرکے اُسکے سر کے پوست کا نقارہ بنایا جاے اب کسی شخص نے تیرے آسیا گردانی کے حال سے بادشاہ کو
اطلاع دی ہی بس کچھ سوار اور پیدل اور جلاد خنجر بکف اسوقت واسطے تیرے قتل کرنے کے چلے آتے ہین یقین ہی کہ ابھی
سوار اور پیدل آکر تجکو گھیر لینگے اور جلاد تیرا سر کاٹ کے لیجائیگا جب یہ مفصل حال اُس بیچارہ نے سنا بے اختیار
رونے لگا جان جانے کے خوف سے خون جسم مین خشک ہوگیا چہرہ کثرت رنج سے زرد ہوگیا خواجہ تونگر نقلی کے کہنے
پر یقین کرکے اور موت کا خیال کرکے زمین پر گر پڑا اور نہایت مضطر اور بیتاب و بیحواس ہوکے تڑپنے لگا اور خواجہ سے اُسی
عالم بیقراری و اشکباری مین پوچھنے لگا کہ مین کہان بھاگ کے جاؤن کیونکر اپنی جان جلاد سے بچاؤن کیا تدبیر کرون کہ
قتل نہ ہون خواجہ تونگر نے کہا تو اسقدر کیون روتا ہی اور اس درجہ ناحق مضطر ہی تدبیر تیری جان بچنے کی سہل ہی جلد
اپنی دھوتی کھول کے مجکو دیدے مین تیری طرح چکی مین گیہون پیسون اور تو اسی حوض مین اُترکے اور غوطہ مار کے

چپکا بیٹھا رہ جب سوار اور پیدل اور جلاد یہان آئینگے اور مجھسے پوچھینگے مین کہدونگا کہ وہ یہان نہین رہتا ہی سوار وغیرہ
تجکو نہ دیکھکر چلے جائینگے جسوقت اُس غریب نے یہ تقریر خواجہ کی سُنی فوراً خوش ہوکر اور دعائین دیکر جلد تر اپنی دھوتی
کھول ڈالی بالکل ننگا ہوگیا خواجہ نے اُسکی طرف سے مُنھ پھیر لیا جب وہ دھوتی اپنی کھول کے زمین پر رکھ چکا اور
بموجب کہنے خواجہ کے حوض مین جاکر اور غوطہ مارکر بیٹھ رہا اُسوقت خواجہ تونگر نے اپنے لباس کو اُتار کے وہی دھوتی
باندھی اور صورت اپنی جلد تبدیل کرکے چکی مین گیہون پیسنے لگے اور گیت گانے لگے ناگاہ لندھور بھی گھوڑے سے اُتر کے
گھر مین آیا کیونکہ لندھور نے دور سے دیکھا تھا کہ اسی گھر مین خواجہ تونگر بھاگ کے پوشیدہ ہوا ہی غرض جب لندھور
اُس مکان مین داخل ہوا دیکھا کہ ایک شخص نوجوان سیاہ فام شکستہ حال چکی مین گیہون پیس رہا ہی لندھور نے پوچھا
اے شخص تیرے مکان مین ایک ضعیف آدمی ابھی بھاگ کے آیا ہی سچ بتا وہ کہان مخفی ہی خواجہ تونگر جو چکی پیس رہے تھے
بجواب لندھور کہنے لگے کہ ابھی ایک بڈھا گھبرایا ہوا میرے مکان مین گھس آیا تھا ہرچند مین نے کہا کہ میرے گھر سے
چلا جا لیکن حضور وہ بڈھا نہ گیا اور شاید حضور ہی کے خوف سے اس حوض مین اُتر کے اور غوطہ مار کے بیٹھا ہوا ہی لندھور
نے یہ گفتگو سُنکے فوراً عالم غصہ مین لباس اپنے جسم سے اُتارا اور مصنوعی آسیابان سے کہا کہ اگر تیرے پاس کوئی لنگی ہو تو
مجکو دیدے گیہون پیسنے والے نے جلد اُٹھکے ایک لنگی مثل تسالی باف کے رنگی ہوئی دی لندھور نے لیکر وہ لنگی
باندھی اور لباس اُتار کے ادھر اُس حوض مین جو بمنزلہ تالاب تھا اُتر کے غوطہ مارا اور خواجہ تونگر کو حوض مین ڈھونڈھا
شروع کیا ادھر خواجہ عمرو نے جو خواجہ تونگر بنکر دربار مین گئے تھے اور اب آسیاگردانی مین مشغول تھے اسلحہ اور پوشاک
اور تاج وغیرہ اُٹھا کے جلد تر نذر زنبیل کیئے فقط ایک تلوار نذر زنبیل نہین کی اور جلد تر شکل اپنی تبدیل کی اتنے مین
اُس مکان کے دروازہ پر شہپال ہندی اور اکثر سرداران نامی وغیرہ آکے ٹھہرے خواجہ عمرو نے اُس مکان سے
باہر نکل کے شہپال ہندی وغیرہ سے کہا کہ مین اس مکان مین رہتا ہون مین نے خواجہ تونگر کو گرفتار کرادیا ہی
شہریار نے اپنی تلوار مجکو دیکر فرمایا ہی کہ ہمارے خزانچی کے پاس جاکر یہ تلوار ہماری دکھا کر ہزار روپیہ لے لیں آپ
سب صاحبون مین خزانچی شہریار کے کون ہین یہ تلوار شہریار کی دیکھکے ہزار روپیہ مجکو دیدین اور یہ تلوار مجسے اگر
دل چاہے تو لے لین چونکہ خزانچی بھی ہمراہ سردارون کے آیا تھا اُسنے لندھور کی تلوار کو دیکھکے فوراً ہزار روپیہ خواجہ
عمرو کو دیدیئے خواجہ عمرو روپیہ لیکر خیال کرنے لگے کہ اب یہان ٹھہرنا بیکار ہی یہ خیال کرکے وہان سے بعد تعجیل
حمزۂ صاحبقران کی خدمت مین چلے اور قطع راہ کرکے بارگاہ حمزۂ صاحبقران مین داخل ہوئے حمزۂ صاحبقران
نے پوچھا ہی خواجہ آج تو تم جلدی سے چلے آئے اسکا کیا باعث ہی خواجہ عمرو نے عرض کیا کہ مین دولتسرائے لندھور
پر گیا تھا آج لندھور کسی وجہ سے برآمد نہین ہوا ناچار ہوکے مین چلا آیا حمزۂ صاحبقران یہ تقریر خواجہ عمرو
کی سُنکے سردارون سے مخاطب ہوکے گفتگو کرنے لگے خواجہ عمرو اپنی کرسی پر بیٹھے یہان تو خواجہ عمرو بارگاہ
حمزۂ صاحبقران مین بیٹھے ہین لیکن اب حال خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان کا تحریر کیا جاتا ہی کہ
جب لندھور نے لنگی خواجہ عمرو کی دی ہوئی باندھی اور حوض مین اُتر کے غوطہ لگایا لنگی جو پانی سے بھیگی فوراً
ٹکڑے ٹکڑے ہوگئی کیونکہ وہ لنگی کاغذ کی تھی وہ گیہون پیسنے والا تو حوض مین ننگا بیٹھا ہوا تھا اب لندھور
بھی برہنہ ہوا ایک حمام مین دو شخص ننگے ہوئے غرضکہ جب اُس بیچارے نے دیکھا کہ کوئی شخص میری جستجو
حوض مین کررہا ہی اُسوقت اُسنے خیال کیا کہ اب مین کسی طرح جانبر نہونگا بیشک قتل کیا جاؤنگا یہ شخص جو مجکو
حوض مین ڈھونڈھ رہا ہی مجکو پکڑ کے جلاد کے حوالہ کردیگا جلاد سنگدل تیغ آبدار سے سر میرا کاٹ لیگا میرے

سر کی کھال سے نقارہ بنایا جائیگا بعد قتل ہونے کے بھی راحت میسر ہوگی کھال میرے سر کی چوب سے پیٹی جائیگی صدا نقارہ کی مثل آواز نالہ کے بلند ہوگی افسوس پوست میرے سر کا بعد میرے مرنے کے بھی ضرب چوب سے اذیت پاکر فریاد کریگا بادشاہ ہندوستان پر جو بلا آنے کو ہی وہ بلا میرے سر پر آئیگی افسوس ہزار افسوس شعر کاتب قسمت نے پیشانی میں کیا لکھا یہ تھا ✦ زینت نقارہ ہوگی میرے سر کی کھال سے ✦ الغرض اُس بیچارہ نے یہ خیال کر کے اپنے سر کو سنگ حوض سے اسقدر ٹکرایا کہ پوست سر کا جابجا سے شق ہوگیا وہ غریب سر ٹکرا ہی رہا تھا ناگاہ لندھور نے اُس بیچارے کو پکڑا اور حوض سے باہر نکالا وہ بیچارہ بوجہ خوف جان کے رونے لگا اور دست بستہ عرض کرنے لگا خداوند دیکھیے اب میرے سر کا پوست لائق درستی نقارہ نہیں رہا جابجا سے شق ہوگیا ہی اگر میرے سر کی کھال سے نقارہ منڈھا جائیگا تو ذرا بھی صدا نہ نکلیگی جو مدعا ہے بادشاہ ہی حاصل نہوگا حضور اب مجکو چھوڑ دیجیے جلاد کے حوالے نہ کیجیے بیکار مجکو قتل نہ کرائیے ہندوستان میں میرے مثل صدہا آدمی آسیا گردانی ہی مین اپنی بسر اوقات کرتے ہین اُنمین سے کسی کو ہلاک کیجیے اور اُسکے سر کی کھال سے نقارہ کی درستی کرائیے تاکہ جلد تر جو بلا اور آفت خسرو ہندوستان پر آنے والی ہی وہ دفع ہوجاے میری بھی جان بچ جاے حضور مین اب ہند سے نکل جاؤنگا اب ہندوستان مین خوف سے نہ رہونگا ہر چند کہ مین نہایت ہی محتاج ہون لیکن خداوند بھیک مانگتا ہوا فاقے کرتا ہوا اپنی جان لیکر جہانتک بھاگا جائیگا بھاگونگا اور اب ہندوستان مین ہرگز نہ رہونگا غریب پرور اپنی جان شیرین ہر ایک شخص کو عزیز ہی جب بادشاہ وقت یونہین خواب پریشان دیکھیگا اور حکماے نامعقول ایسی ہی واہیات اور بیہودہ تعبیرین دینگے تو مجھ ایسے چکی مین گیہون پیسنے والے غریب کی طرح سنگ حوادث شہریار سے پس جائینگے خداوند نعمت اسوقت کی میری بات یاد رکھیے گا اگر گیہون پیسنے والے قتل ہوجائینگے یا بھاگ کر اور کسی بادشاہ کی عملداری مین یہان سے چلے جائینگے تو خاص و عام کو بہت تکلیف ہوگی آٹا پیسا ہوا پھر کیسے ممکن نہوگا ہر ایک شخص وقت گرسنگی چنے اور گیہون وغیرہ اجناس چبالیگا بعضون کو تو اس قسم کی غذا منہضم نہ ہوگی لیکن ہزارون آدمیون کو دست آیا کرینگے پیٹ مین نفخ رہا کریگا کہانتک کوئی سکنجبین اور گلاب پیا کریگا حکما کہانتک مریضون کا علاج روز کرینگے آخر وہ بھی گیہون چباتے چباتے بیمار ہوجائینگے ہزارون بلکہ لاکھون آدمی آرد گندم کے نہ کھانے سے بے موت مرجائینگے خصوصاً امراء اور روساکی از حد بے لطفی سے زندگی بسر ہوگی خداوند آٹا عجب نعمت ہی دیکھیے میرے چکی کے منہ مین تھوڑا سا ابھی سب گیہون پیسنے کو رکھے ہین اگر حضور میرے گرفتار کرنے کو نہ آتے تو مین ابتک پانچ سیر گیہون پیس چکا ہوتا اور اجرت لیکر کچھ پکاکر کھا چکا ہوتا اب اگر قتل نہ کیا جاؤنگا تو یہ گیہون جو رکھے ہین پیسونگا اور شام تک کچھ کھاؤنگا اور اگر حضور مجکو گرفتار کر کے جلاد کے حوالے کرینگے تو یہ گیہون یونہین رکھے رہینگے اور مین بھوکا پیاسا قتل ہوجاؤنگا دنیا سے بالب تشنہ و شکم گرسنہ سوے عدم جاؤنگا لندھور نے اُس بیچارے کی تقریر سنکے اور نہایت متحیر ہوکے کہا کہ مفصل حال بیان کر مثل دیوانون کے گفتگو نہ کر سچ بتا تو کون ہی اور جو تیرے مکان مین وہ بیٹھا آیا تھا وہ کہان ہی اُسنے عرض کیا خداوند نعمت مین بیٹھا ہوا چکی مین گیہون پیس رہا تھا ناگاہ ایک ضعیف آدمی آیا اور مجھ سے کہنے لگا کہ تو جلد بھاگ جا تیرے گرفتار کرنے اور قتل کرنے کو سوار اور پیدل چلے آتے ہین مین نے پوچھا کس جرم پر سوار مجکو گرفتار اور قتل کرینگے اُسنے کہا خسرو ہندوستان نے ایک خواب ہولناک دیکھا ہی حکما نے تعبیر یہ دی ہی کہ اگر کسی آسیابان کے سر کی پوست سے نقارہ منڈھا جاے اور شہریار اُسکو اپنے ہاتھ سے بجاے تو جو آفت و بلا آنے والی ہی اُس سے شاہ محفوظ رہینگے پس تیرے قتل کرنے کو شاہ نے جلادون کو بھیجا ہی جلاد اور سوار آیا ہی چاہتے ہین وہ اب تجکو قتل کر کے تیرے سر کی کھال سے نقارہ تیار کرینگے بادشاہ اُس نقارے کو بجائیگا یہ سنکے

حضور مین جان کے خوف سے بے اختیار رونے لگا اور نہایت مضطر ہوا اُسوقت اُس مرد ضعیف نے مجھسے کہا کہ تو اپنی دھوتی مجھکو دیدے مین بیٹھکر تیرے گیہون چکی مین پیستا ہون تو اُس حوض مین اُترکے بیٹھ رہ جب سوار اور جلاد آئینگے مین اُنسے کچھ ایسی تقریر کرونگا کہ وہ سب چلے جائینگے تیری جان بچ جائیگی خداوند نعمت مین نے اپنی دھوتی اُتار کے اُسکو دیدی اور ننگا اسی حوض مین بیٹھا رہا حضور نے مجھکو حوض سے نکالا ہے وہ شخص نہین معلوم ہوتا ہے تقیناً وہ شخص چلا گیا میری دھوتی بھی لیگیا دیکھیے حضور مین ننگا بیٹھا ہون مفصل احوال مین نے بیان کیا اب حضور کو اختیار ہے جو میرے حق مین مناسب جانین وہ کرین لندھور نے یہ خیال کیا کہ یہ شخص سچ کہتا ہے بیشک یہ آسیابان ہے خواجہ تو نگر نہین ہے یہ خیال کرکے لندھور نے دیکھا کہ لباس میرا بھی معلوم نہین ہوتا اُسوقت لندھور نے خیال کیا کہ خواجہ عمرو خواجہ تونگر بنکر آئے تھے اور تاج اور پوشاک میری لیگئے لندھور یہ سوچ کر نہایت غضبناک ہوا اور آسیابان سے کہنے لگا کہ جلد باہر جا اور میری طرف سے میرے لشکر کے سرداروں سے کہہ کہ جلد پوشاک اور تاج اور اسلحہ لائین تاکہ مین پانی سے نکل کے لشکر حمزہ مین جاؤن اور خواجہ عمرو کو اس گستاخی کی سخت سزا دون ہر چند کہ آسیابان برہنہ تھا لیکن بموجب حکم لندھور اُٹھا اور ایک ہاتھ آگے اور ایک ہاتھ پیچھے رکھکر پس در کھڑا ہوا اور شہیال ہندی وغیرہ سے کہنے لگا کہ حضور لباس تم سے مانگتے ہین پوشاک حضور کی کوئی لیگیا ہے حوض مین کھڑے ہوئے ہین باہر پانی کے آنہین سکتے ہین شہیال ہندی نے فوراً لباس اور اسلحہ اور تاج جواہر نگار اُس آسیابان کو دیا اُسنے لندھور کو لاکر دیدیا اُسوقت حکم لندھور سے آسیابان نے منھ اپنا پھیرا لندھور پانی سے باہر آیا اور پوشاک زیب تن کرکے اور اسلحہ تن پر آراستہ کرکے تاج سر پر رکھکر اُس مکان سے باہر آیا اور سرداروں سے پوچھنے لگا کہ اس مکان سے کوئی شخص باہر آیا تھا سرداروں نے عرض کیا کہ ایک شخص تلوار حضور کی لیکر باہر آیا تھا اُسنے کہا کہ شہر ایمن اسکی نشانی سکے یہ تلوار دی ہے ہزار روپیے مجھکو دلوائے ہین پس تلوار حضور کی دیکھکر اُسکو روپیہ دیدیے گئے وہ شخص چلا گیا لندھور کو یقین ہوا کہ خواجہ عمرو ہی کا یہ کام ہے غرض لندھور نے تاجدارون کو اشرفیان دلواکر اور شبرنگ ہندی پر سوار ہوکے بقہر و غضب لشکر گاہ حمزہ صاحبقران کیطرف رخ کیا جب لندھور نے قصد چلنے کا کیا شہیال ہندی و دیگر سرداران نامی نے بھی ہمراہ رکابی کا ارادہ کیا لندھور نے کہا کوئی شخص میرے ساتھ نہ چلے مین اکیلا لشکر حمزہ صاحبقران مین جاؤنگا شہیال ہندی وغیرہ بموجب حکم ہمراہ نہ گئے لندھور نے مرکب کو جولان کیا گھوڑا اڑا ہوا چلا **اشعار**

| | | | |
|---|---|---|---|
| واہ ہو جو فرہ فراک یہ جاہے | جہکے جو ذرا زمین پہ آسکے | وہ اسپ کہ صورت پری تھا | طالع مین مثل اختری تھا |
| صورت مین پری جہک مین ... | ذرے سے تو گہری کمان کا تیر | تصویر جو اسکی ہو سر سنگ | پروا کرے ہزار فرسنگ |
| | | سم بد سے چار ... بہتر | خورشید ... بھی کہین ... |

لندھور تو بقہر و غضب تمام شبرنگ ہندی پر دوڑاتا ہوا تلاش عمرو و لشکر امیر بالو قیر کیطرف جاتا ہے لیکن اب حال حمزہ صاحبقران لکھا جاتا ہے کہ امیر بالو قیر اپنی بارگاہ مین دنگل پر بیٹھے ہوئے ہین اور برابر اُنکے گرد بین خاقان چین نعمان بن منذر شاہ یمنی و اسد شیر گیر و اسد مار گیر و اسد اسدان و اسد بچہ گیر و کرشیت سیسرگردان و ساہزادہ سیف والیدین و سلطان عادی وغیرہ سرداران نامی بھی علی قدر مراتب ذنکلو پر بیٹھے ہین مردان لشکر اپنے اپنے مقام پر خواجہ عمرو بارگاہ حمزہ صاحبقران مین اپنی کرسی پر بیٹھے ہین حمزہ صاحبقران سرداران مذکور سے باتین کررہے ہین ... ایک ... تمام ... ہوئے روبرو حمزہ صاحبقران آئے اور اس ...

| | | |
|---|---|---|
| بعد دعا و ثنا کے عرض کرنے لگے | ... جبتک کہا سے سر دیکل ... | شعلہ ... |
| ... چھیکا ... ماضی ... | ... زخم داغ بلبل مرہم زنگار گل | ... نگاہ دو جہان مین ناوک ... |

خون اعدا سے رہے سرخ دم تیغ گلگون

حضور پر نور کا اقبال بفضل رب ذوالجلال روز افزون ہو اور حال حضور کے دشمنون کا رشک وحسد سے دگرگون ہو اسوقت خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان یکہ وتنہا مرکب تیز رفتار پہ سوار ہوکر بقہر وغضب تمام جانب بندگان حضور آتا ہے باقی خیر وعافیت ہے جوسوس تو عرض کرکے چلے گئے حمزہ صاحبقران نے حکم کیا کہ لندھور کو کوئی شخص نہ روکے اگر آتا ہے تو اُسے آنے سے کوئی مانع نہو حمزہ صاحبقران نے بعد اس حکم دینے کے خواجہ عمرو سے مخاطب ہوکے فرمایا اے خواجہ عمرو ظاہر معلوم ہوتا ہے کہ آج تم نے جاکر دربار لندھور مین ایسی کوئی عیاری کی ہے کہ لندھور بقہر وغضب تمہارے گرفتار کرنے کو یہان آتا ہے خواجہ عمرو نے عرض کیا کہ لندھور سے آپ خراج لینے کے واسطے آئے ہین اُسکو خراج دینا منظور نہین ہے اسی وجہ سے وہ آپ سے مقابلہ کے واسطے آتا ہے ہوشیار ہو جائیے میری گرفتاری کے واسطے نہین آتا ہے خواجہ عمرو یہ کہکے خیال کرنے لگے کہ اب لندھور یہان آتا ہے یہان سے چلا جانا بہتر ہے نہین معلوم لندھور یہان آکر تمھارے ساتھ کیا سلوک کریگا اور نہ جانے کس طرح سے پیش آئیگا خواجہ یہ خیال کرکے بارگاہ سے نکل کے لشکر مین چلے گئے بعد جانے خواجہ کے حمزہ صاحبقران نے سرداران نامی کو واسطے استقبال خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان کے روانہ کیا اُن سردارون نے جاکر لندھور کا استقبال کیا اور ہمراہ اپنے لندھور کو بارگاہ حمزہ صاحبقران کے قریب لائے جب عنقریب بارگاہ لندھور پہونچا اسوقت حمزہ صاحبقران بھی تا سر فرش برائے استقبال تشریف لائے لندھور نے دیکھا نظم

شمع روشن جسطرح محفل مین قالب مین جان
شوکت اسلام دکھلائین اگر کفار کو
سجدون کے واسطے داؤد ثانی سرنگون
حکمران ملک جان سر دفتر دیوان دل
مشرق صبح سعادت مطلع انوار نشان
دیکھکر اوج مراتب سینۂ گردون ہے چاک
آجتک ہے کاسۂ خورشید انور زرفشان
نکہت افشانی دامان نسیم خلق سے
بلبل تصویر ہے گفتگو کو سے زبان

رہبر دین مبین ہین اسطرح بے کیف و کم
پائی پائی ہے جسکے بہ جہان سے اہل ہنگ بیان
آفت اسپکا نہ ہو لطف جان تن پرست
شوکت دین خلیل و قوت اسلامیان
باعث تسکین دل آرام جان مبتلا
واسطے نادانی کے سب سمجھے ہین اسکو کشان
عادل و محسن [illegible] بخش ظلم کاہ
[illegible] عطردان
اگر [illegible] دست دہر ہو

بارگہ مین اسطرح ہین حمزہ صاحبقران
جیسے خط استوا پر آفتاب آسمان
ذات انکی دشمن بتخانہ مانند خلیل
برق کشت شرک ابر نو بہار مومنان
آسمان بخت و دولت آفتاب برج جاہ
تحفۂ انوار خدا اوج سپہر روحانیان
پر گئی ہر اک نگاہ مہر جو دمند انکی
صاحب جود وسخا دستگیر بیکسان
گر سنے تقریر روح افزا تو فرط شوق سے
دور دوران کی طرح برہم ہو ترکیب جہان

لندھور نے چہرۂ پر نور حمزہ صاحبقران کو جو دیکھا دفعتہً ایسی محبت دل مین پیدا ہوئی کہ بے اختیار ہاتھ واسطے تسلیم کے اُٹھایا حمزہ صاحبقران نے جواب سلام دیکے اور لندھور کو لب فرش سے لاکے اپنے دست راست ایک کرسی جواہر نگار پر بٹھایا جملہ سرداران نامی بھی ڈنکون پر بیٹھے لندھور نے جواب بغور سردارون کو دیکھا تو صاف یہ ثابت ہوا اشعار + کھینچ لین تلوار گر یہ سیان سطوت فا + ربع دشمن یاس سے کھدے زمین با لقضا + سامنے جو آئے انکے ہو وہ نذر عدم + ہے انھین کی تیغ عریان جادۂ راہ فنا + بعد دیکھنے سردارون کے جب لندھور نے جانب بارگاہ نظر کی اُسوقت اپنے دل مین یہ خیال کیا شعر دیدۂ انصاف سے گر دیکھ لے یہ بارگاہ + شرمگین رفعت سے اسکی خیمۂ گردون بھی ہے + ابھی لندھور بارگاہ کو دیکھکر یہ خیال کرہی رہا تھا کہ حمزہ صاحبقران نے واسطے آراستگی بزم عشرت کے حکم دیا بمجرد حکم محفل عیش آراستہ کی گئی کہ بزم جمشیدی سے کچھ تکلفات مین بڑھگئی ساقیان مہ جبین کشتیان رنگین لیکر بزم مین آگئے پہلے حمزہ صاحبقران نے بخیال مہمان نوازی جام مئے ناب

ہر ک اپنے ہاتھ سے لندھور کو دیا لندھور یہ خلق و مروت و مہمان نوازی حمزہ صاحبقران کی دیکھکر نہایت خوش ہوا اور خیال کرنے
لگا کہ مثل حمزہ صاحبقران کے فی زمانہ کوئی شخص خلیق و مہمان نواز نہوگا غرض لندھور نے یہ خیال کر کے جام حمزہ صاحبقران
کے ہاتھ سے لیا اور نہایت مسرور ہوکر شراب پی بعد میکشی لندھور کے ساقیان گلعذار نے اہل بزم کو پیمانہ ولا جام بے گلرنگ
دینا شروع کیا ہر ایک سردار بادہ ارغوان پینے لگا خمر کی لذت سے حظ وافر اٹھانے لگا بہ گردش دستیم دور جام بادہ
گلگون ہونے لگا بادہ کشان عالی ظرف میکشی کرنے لگے ساقیان خوبرو جلد جلد جام و ساغر مین شیشون سے شراب
برسنے لگے چرخ مینائی بزم عشرت کی زیبائی دیکھکر اور متحیر ہو کر گردش ساغر آفتاب کی دیکھنے لگا اسوقت روح جمشید کی بزم
عیش و عشرت پر بار بار تصدق و نثار ہوتی تھی حمزہ صاحبقران نے اسی عالم میکشی مین حکم دیا کہ ارباب نشاط بزم عشرت
مین جلد حاضر ہون بموجب حکم ایک نازنین نہایت ہی حسین ابرو کمان قتال جہان غنچہ دہن گلبدن نرگسی چشم بناوٹ سے چہرے
پر عیان خشم الرحمہ سے پنپے کے دن گیارہ یا بارہ برس کا سن زلفین سنوارے ہوئے سرمہ دنبالہ دار آنکھون مین لگاے ہوئے
دہن تنگ مین گلوری دبائے ہوئے مجلس حیران لب نازک پر لگائے ہوئے پیشواز سبز زرد رنگین پہنے ہوئے دست
دیا جا سے سنگے ہوئے سینے پر کچھ کچھ ابھار جوبن عیان آمد فصل شباب کا نشان بصد ناز و ادا نیچی نظرون سے نوجوانو
کو دیکھتے ہوئے مثل غنچہ مسکراتی ہوئی قدم ناز سے اٹھاتی ہوئی عشاق کے دلون کو مثل حنا پامال کرتی
ہوئی جوبن جوانی کا دکھاتی ہوئی جابجا کثرت ناز و ادا سے ٹھہرتی ہوئی جوانان خوبرو کو دیکھ دیکھکر اور کسی بات پر
خیال کر کے ڈرتی ہوئی بزم عشرت مین مع اپنے سازندون کے آئی اسوقت اس غیرت ماہ تابان کو دیکھکر دل ہر ایک
نوجوان کا بیتاب و بیقرار ہوگیا ہر ایک جوان اس رشک یوسف کا نقد دل سے خریدار ہوا خصوصاً لندھور بن سعدان
اس غیرت مہر درخشان کو دیکھکر بیتاب ہوگیا لیکن بخیال لحاظ حمزہ صاحبقران خاموش بیٹھا رہا اور اس نازنین کو
بنظر شوق دیکھا کیا کیونکہ وہ نازنین ایسی حسین مہر تمکین تھی

ابیات

تکلم پر تصدق بلبل باغ
تشکیل کی صبح پیشانی تھی خندان
نہونگے ایسے آہو نرگسی چشم
الف تھی ورق عارض دہن میم
ستارے تھے میان خانۂ حوت

سراپا اسکا بس علیون سے تھا پاک
چھری خنجر کٹاری تیز مژگان
کمان تھی قوس تھی شمشیر ابرو
جو گیسو لام تھے تو کان تھے جیم

تمکین ایسی کہ تھا مہتاب کو داغ
وہ تھی یکتا مثال مہر افلاک
نظر تھی سحر جادو نرگسی چشم
ہلال عید تھی تصویر ابرو
گہر دندان لب لعل یمن تھے یاقوت

نازنین مذکور نے بزم مین ٹھہر کے ہر طرف جوانون کو دیکھا جسوقت پہلوان
عادی کے تن و توش اور دست و بازو پر اسنے نظر کی دیو بغیر شاخ کا جانکر ڈر گئی دست و پا خوف سے کانپنے لگے
ایک سازندے سے پوچھنے لگی یہ شخص انسان ہے یا دیو ہے سازندے نے کہا اے دل آرام کیون ڈرتی ہو خوف سے
بیکار کانپتی ہو یہ انسان ہے دیو نہیں ہے مین خوب جانتا ہون یہ حمزہ صاحبقران کا دودھ شریک بھائی ہے اسکی
مان نے حمزہ صاحبقران کو دودھ پلایا ہے دل آرام یہ تقریر اپنے سازندے کی سنکے بغور طرف پہلوان عادی
کے دیکھنے لگی اور دل مین خیال کرنے لگی اگر یہ شخص کسی عورت سے ہم بستر ہو تو ہنگام وصال اس عورت کا کیا حال ہو
یہ خیال کر کے دل آرام کے منہ مین پانی بھر آیا پہلوان عادی نے جو اس ملکۂ بے مثال یوسف جمال کو دیکھا بیتاب ہوگیا
اور خیال کرنے لگا کہ کیونکر اس سے ملکر عیش مین اٹھا کر اپنے خیمہ مین لیجاؤن مدعاے دل حاصل کرون حمزہ
صاحبقران سامنے بیٹھے ہین بزم عشرت آراستہ ہے افسوس اسوقت یہان خواجہ عمرو بھی نہین ہین اگر وہ
یہان ہوتے تو کوئی نہ کوئی تدبیر کرتے مثل دختر تخبک کے مین اس سے بھی مدعاے دل حاصل کرتا

ہرچند کہ یہ بھی ستمتن نازک بدن ہنگام وصل مرجاتی لیکن میرے دل کی حسرت تو نکل جاتی دل بیتاب کو قرار تو آجاتا دل آرام کی ہم بستری سے جان و دل کو آرام تو حاصل ہوجاتا پہلوان عادی یہ خیال کرکے یہ ابیات آہستہ آہستہ اس نازنین سے مخاطب ہوکر پڑھنے لگا ابیات

ادھر تو ہی عشرت مین ای آفتاب
ادھر تیرا عاشق پریشان ہی
خبر لے مری ورنہ مرجاؤنگا
اثر عشق صادق دکھاتا نہین

مروت کیسی ہی اے سیمتن
ادھر ہو رہا ہی مرا دل کباب
اودھر مین نگاہین تری تہ چھپان
اسی جا تڑپ کر گذر جاؤنگا

کہ تم عیش مین ہمکو رنج و محن
تجھے زلف سلجھانے کا دھیان ہی
جگر پر ادھر غم کی ہین برچھیان
تجھے کچھ مرا دھیان آتا نہین

دل آرام نے ابیات مندرجہ سنکے اور پہلوان عادی کو اپنے اوپر مائل دیکھکے نیاز و ادا شائستہ سے کہا کہ اگر مرجاؤ گے تو میرا کیا نقصان ہوگا وہ بات جسکے تم متمنی ہو کبھی نہو گی اسی حسرت مین رہو گے رنج جدائی دل پر سہو گے مین تمھارے لائق نہین ہون تمکو کوئی دیونی اپنے واسطے تلاش کرنا چاہیے دل آرام نے باشارہ چشم و ابرو یہ گفتگو کرکے اور انگوٹھا اپنا ہاتھ سے دکھا کے منھ پھیر لیا پہلوان عادی کا یہ تمام سے رہگیا حمزہ صاحبقران وغیرہ گفتگوے پہلوان عادی اور اشارہ دل آرام سے واقف اور آگاہ نہوے جب سازندے سازون کو موافق اپنی مرضی کے درست کر چکے اسوقت مثل دلہاے ناساز عشاق سازون کو چھیڑا آواز منجیرے کی اور گمک طبلے کی بلند ہوئی دل آرام نے دوپٹہ سے اپنے سینے کو اور اچھی طرح ہاتھون سے چھپا کر ناچنا شروع کیا اور تھوڑی دیر تک البیلا رقص کیا کہ دلہاے اہل بزم کو گرویدہ و مائل کر لیا بعد رقص کے دل آرام یہ غزل گانے لگی غزل

بیشتر سرمست مین رہتا ہون اکثر [illegible]
ایک کی سنتا نہین وہ بت غرور حسن مین
ایک سے رکھتا نہین قاتل ترا خنجر سراغ
اب تو آہ زیر لب بھی سنکے ہوتا ہی خفا
کیون پریشان کرتی ہی اے طبل مغز دماغ

اب تو کیا گر ساقی دوران نے ہمن ای حسین
خاک کے پتلے کا ہی عرش معلی پر دماغ
مدتون سے منگھی ہی وہ زلف عنبر [illegible]
اسقدر پامال غم ہی او بت خود سر دماغ
پوچھتے کیا ہو سر شوریدہ سودا کا حال

اور ساقی مین ملے مجھ رند کا کیونکر دماغ
دیکھتا مجھ رند کا داغ طلب کو شرد ماغ
سامنے مقتل مین جو آیا گلے سے ملگیا
ہم سے کیا کرتی ہی اے باد صبا جھگڑ دماغ
گوش گل سنتے نہین فریاد بے تاثیر [illegible]
کھاتے کھاتے سنگ طفلان ہوگیا پتھر دماغ

جسوقت یہ غزل دل آرام نے بصد ناز و ادا اور بہزار خوش گلوئی گائی ابیات سمان بندھگیا اس گھڑی اصل محل
بسیرا لگے جب لورہا تھا بلبل + درختون سے مل مل کے باد صبا + لگی وجد مین بولنے واہ وا
حمزہ صاحبقران و لندھور بن سعدان و پہلوان عادی وغیرہ جسقدر بزم عشرت مین اشخاص بیٹھے ہوئے تھے سب اس نازنین خوش گلو کی تعریف کرنے لگے اور اسکے کمال کی صفت کرنے لگے لندھور نے اس سطر بے مثال سے مخاطب ہوکر عالم نشہ مین کہا کہ اب اور کوئی غزل گاؤ دل آرام نے بموجب فرمائش و حکم یہ غزل لندھور بن سعدان سے مخاطب ہوکر شروع کی غزل

وصل کی شب شرم سے لب تک آیا راز دل
رند و شیخ حائل ہی زلف پر شکن دونون طرف
اب ہر دن سر کھلا ہی پاؤن ہین نکلے ہوے
گفتگو کرتے ہین اہل انجمن دونون طرف
تہلکے سے مسجد و بتخانہ بھی خالی نہین
جل رہی ہی قبر پر شمع لگن دونون طرف

گلفشان سینے مین ہین داغ کہن دونون طرف
اک حیا باہم رہی قفل دہن دونون طرف
آرزومند شہادت دل بھی ہی قاتل جسکا
کم ہوا تقدیر سے طول کفن دونون طرف
وصل کیسا بہر تسکین آہ کیا کرتا ہی کچھ
لوٹتے ہین راہ شیخ و برہمن دونون طرف
پھینک سا ہمرن مین یہان لٹ ہی انکے آدم

ہم وہ بلبل ہین کہ رکھتے ہین چمن دونون طرف
کہان تک اے ستمگر فریاد کیونکر جا سکے
دھیان رکھنا قاتل ناوک فگن دونون طرف
پیر کے انکے دیکھیے کیا فیصلہ ہوتا ہی آج
قاصد افسون بیان شیرین سخن دونون طرف
مرکے بھی بھڑکا ہوا ہی شعلہ داغ جگر
ایک سونہ عشق ہی آتش فگن دونون طرف

کیا تعجب پرتو رخسار آتش رنگ سے
ایک سا رکھتا ہی عالم پیرہن دونون طرف
سننے ای تسلیم کوہ و دشت مین تیرا بتا
غزل گانے لگی تو اُسوقت یہ حال تھا ابیات
سر راگ روان تھا صورت رود
دیپک نے لگائی آگ کیا کیا

کان کا سوتی سنے لعل ہین دونون طرف
اک نظر رہتی ہی گل پر اک نظر صیاد پر
خاک اُڑاتے پھرتے ہین اہل وطن دونون طرف
اُسدم تھا ہوا کا بند رستہ
ہو پالی ہو کا نگر اکہ کا سود

چھوٹ نکلا رنگ جسم نازنین پوشاک سے
دیکھتی ہی عندلیب نعرہ زن دونون طرف
دل آرام جو بزم عشرت مین بیٹھی دادو دہی
موجود تھا راگ دست بستہ
دیتا تھا مزا بہاگ کیا کیا

اُسوقت دل آرام نازک اندام بصد ناز و ادا ہر شعر کو بتا بتا کے گاتی تھی اُسوقت اہل بزم کی کثرت محویت سے عجب کیفیت تھی کوئی دل آرام کے گانے کی تعریف کر کے اور اُسکے گیسوے عنبرین اور خال رخ کو دیکھ کے بے اختیار یہ شعر زبان پر لاتا شعر + عشق گیسو مین کوئی بوسہ دو ایمان خال کا + زہر افعی کے لیے ہم سائل تریاق ہین کوئی چند نغمہ دل آرام سے وجد مین آکر مستانہ وار جھومتا تھا کوئی شخص دل آرام کی ہر تان پر بیتاب ہو کے دونون ہاتھون سے دل پکڑ لیتا تھا کوئی کہتا تھا کہ مطربہ تبارک کی اس ماہرو کے آگے کیا حقیقت ہی کوئی کسی سے کہتا تھا کہ مین تو اس مطربہ کا نقد دل سے خریدار ہون کیا خوب گاتی ہی اسکی آواز سے کان کو اچھی معلوم ہوتی ہی اسکا نغمہ سنکے دل بیچین ہو جاتا ہی کوئی دل آرام کو دیکھکے یہ کہتا تھا شعر سنا یوسف کو حسینان جہان بھی دیکھے + تجھسا بیمثل طرحدار نہ دیکھا نہ سنا + غرض اسی طرح ہر ایک شخص بزم عشرت مین دل آرام کے حسن و جمال اور رقص و نغمہ کے کمال کی تعریف کرتا تھا جب دل آرام انعام کثیر لیکر بزم عشرت سے چلی گئی اور دماغ حمزہ صاحبقران کا بادۂ ناب سے گرم ہوا اُسوقت حمزہ صاحبقران نے لندھور سے مخاطب ہو کے پوچھا کہ آج تمھارا آنا یہان کس وجہ سے ہوا لندھور نے جواب دیا کہ آج مین خواجہ عمرو کی تلاش مین یہانتک آیا ہون صاحبقران نے خواجہ عمرو کی جستجو کا باعث پوچھا لندھور نے تمام حال ابتدا سے انتہا تک بیان کر کے کہا کہ دو مرتبہ خواجہ عمرو میرے دربار مین گئے لیکن کبھی بصورت اصلی نہین گئے کہ مین اُنکی صورت دیکھتا اور اُنکی شکل پہچانتا اب مین اُنکی اصلی صورت دیکھنے کا نہایت مشتاق ہون اگر خواجہ عمرو یہان ہون تو اُنکو بلوا سے حمزہ صاحبقران نے خدام سے فرمایا کہ جلد جا کر دیکھو اگر خواجہ عمرو لشکر مین ہون تو بلا لاؤ خدام خیمہ خواجہ عمرو مین گئے اور خواجہ عمرو کو ہمراہ لیکر بارگاہ مین حاضر ہوئے خواجہ عمرو نے لندھور کو سلام کیا اور کرسی پر بیٹھے لندھور خواجہ عمرو کے سراپا پر نظر کر کے نہایت متحیر ہوا بعد حیرت بسیار لندھور نے حمزہ صاحبقران سے کہا کہ آپ خواجہ سے فرمائین کہ اسوقت نے بجا کر کوئی غزل گائین حمزہ صاحبقران نے خواجہ عمرو سے فرمایا کہ اے خواجہ لندھور تمھاری نے سننے کے اسوقت مشتاق ہین لہذا تم اسوقت نے بجا کر کوئی غزل گاؤ خواجہ عمرو نے بموجب حکم حمزہ صاحبقران جوری نے کی نکالی و دہن سے ملا کر یہ غزل شروع کی غزل

شہید کرتا ہی تڑپا کے اپنے بسمل کو
کشان کشان مرے پہلو سے لیگیا دل کو
بتون کے عشق نے بے موت ہمکو مارا ہی
کیا ہی شاد کسی کے بھی آپ نے دل کو
ہمیشہ اسمین حسینون کی یاد رہتی ہی
خدا کے گھر کی طرح وقف کر دیا دل کو
وہ تیغ کھینچکے آتا ہی سخت جان ہون مین

سکھائی طرز جفا کسنے میرے قاتل کو
جو آہ قیس کی آندھی چلے تو اے لیلی
گواہ رکھتے ہین اسکا خدائے عادل کو
بیان کرتا ہون بیتابی فراق کا حال
کہون نہ منزل خوبان ہین کسطرح دل کو
یقین کاہ کا اور کہربا کا ہوتا ہی
خدا بچائے ندامت سے میرے قاتل کو

الجھ کے زلف سے وہ شوخ جرم الفت پر
کبھی نہ روک سکے پردہ ہائے محمل کو
وہ نا امید خوشی ہون کہ اُنسے کہتا ہون
سب اپنے ہاتھون سے اسوقت تھام لین دل کو
حسین جو آپ سے چاہے وہ شوق سے دیکھے
وہ زلف کھینچتی ہی اسطرح مرے دل کو
کیا ہی قتل تو ہاتھون کا بوسہ لینے دو

یہ خون بہا تو ہو دینا ضرور قاتل کو | یقین ہے اب مرے پہلو سے جائیگا نہین | ہزار طرح کے دیتے ہین ہم نشان دل کو
ہزار ضعف ہے لاحق ہمین مگر نیر | بتون کے عشق کا اب تک ہے حوصلہ دل کو | اسوقت غزل مرقوم خواجہ عمرو نے

بالحان داؤدی ڈہین گائی اسی وقت مہ ساحبان محفل کی کیفیت تھی کہ ہر شخص ایسا محو تھا کہ کچھ خبر دین و دنیا کی نہ رکھتا تھا
اور آواز نے کے مستانہ وار جھومتا تھا اور خواجہ عمرو کی تعریف کرتا تھا لندھور بھی نہایت محظوظ ہوکر بار بار خواجہ کے
گانے اور نے بجانے کی تنا کرتا تھا اور کہتا تھا کہ دل آرام کے گانے کی کیا حقیقت ہے اے خواجہ عمرو تمہارا مثل و نظیر
نے بجانے اور گانے اور عیاری مین نہین ہے علاوہ لندھور کے ہر ایک شخص تعریف کرتا تھا اُسوقت اہل بزم کا یہ حال تھا

نغمون مین شراب کا اثر تھا | جو بزم مین تھا وہ بے خبر تھا | تھی ایسی غذا سے گرم محفل | مردون مین تھا شغل رقص بسمل

غرضکہ جب خواجہ عمرو گا چکے لندھور نے از حد تعریف کرکے مالا مدار یہ کا دیا اور خواجہ عمرو سے کہا کہ جو تاج اور جواہرات
تاجرون سے تم نے لیا تھا اُسکا روپیہ مین نے تاجرون کو دیدیا ہے اب وہ تاج و جواہر اور روپیہ بھی بخوشی تمکو دے دیا بعد اس
گفتگو کے لندھور نے حمزہ صاحبقران سے کہا کہ اب مین رخصت ہوتا ہون آپ نے مجکو اپنے خلق سے نہایت
خوش کیا وصف آپ کے خلق و مروت کا کیا کرون میری زبان قاصر ہے حمزہ صاحبقران نے فرمایا کہ مین تو ایک عبد ذلیل
پروردگار ہون لائق تعریف نہین ہون بعد اس تقریر کے حمزہ صاحبقران نے لندھور سے فرمایا کہ اے دارائے ہند
مجکو یہان آئے ہوئے زمانہ چند روز کا گذرا ہے اور اب تک ہمارے اور تمہارے مقابلہ نہین ہوا ہے اور نوشیروان نے مجکو
واسطے طلب خراج ہندوستان کے بھیجا ہے بس تمکو لازم ہے کہ خراج ہندوستان نوشیروان کو دو یا مجھسے مقابلہ کرو ہر چند کہ
فی الحال ہمکو تم سے زیادہ الفت ہوگئی ہے لیکن مجبوری ہے تم سے مقابلہ کرنا ضرور ہے لندھور نے کہا خیال مقابلہ آپ دل سے
نکالڈالیے اور اس ارادہ سے باز آئیے لطف صلح مین ہے نہ کہ جنگ مین نوشیروان نے جو آپ کو مجھسے لڑنے کو بھیجا ہے لیکن
معلوم ہوتا ہے کہ وہ آپ کا عدو جان ہے جب وہان کسی طرح وہ آپ کو ہلاک نہ کر سکا تو اُسنے آپ کو یہان بھیجا ہے یہ اُسنے
آپ سے سخت عداوت کی ہے ہر چند کہ انسان کو لازم نہین ہے کہ اپنی تعریف آپ کرے لیکن بوقت ضرورت اپنی تعریف
خود کرنا پڑتی ہے مین وہ شجاع ہون کہ مجھسے نوشیروان کسی طرح مقابلہ نہین کر سکتا اور خراج لے نہین سکتا ہے بڑے بڑے
بہادر مجھسے ڈرتے ہین بس مین نہین چاہتا کہ آپ ایسے بہادر یکتائے روزگار اور خلق مجسم سے مین مقابلہ کرون نہین معلوم
ہنگام مقابلہ کیا ہو اگر مین آپ کے ہاتھ سے ہلاک ہوا تو ضرور آپ کو میرے قتل ہونے کا صدمہ ہوگا اور اگر آپ میرے
ہاتھ سے زخمی ہوئے تو مجکو رنج عظیم ہوگا لہذا مین امیدوار ہون کہ آپ مجھسے مقابلہ نہ کیجیے انجام مقابلہ اچھا نہین آپ نوشیروان
کے پاس مجکو اپنے ہمراہ اسی طرح لیچلیے یا آپ نوشیروان کے حکم کے موافق تعمیل کیجیے یعنی مین سر جھکائے ہوئے
ہون جلاد کو بلوائیے گردن مین طوق خاردار نخلون مین خاردار لٹو بازوون پر چوڑے فولاد کے پاؤن مین بیڑیان
پہنوا کر روبرو نوشیروان کے گرفتار کرکے مجکو لیجائیے مین بخوشی راضی ہون وہ آپ سے خوش ہوگا آپ کی بات رہ
جائیگی مین وہان طوق و زنجیر وغیرہ کو اتار کر اُسکو قتل کر ڈالونگا آپ کو تخت پر بٹھاونگا ہے آپ ملکہ مہرنگار سے اپنا عقد
کرکے مدعائے دل حاصل کیجیے گا لطف حیات اُٹھائیے گا با آرام تمام سلطنت کیجیے گا حمزہ صاحبقران نے فرمایا اے
خسرو ہندوستان مین نے تم سے مقابلہ کرنے پر سر دربار نوشیروان سے وعدہ کیا ہے اور بیڑا اُٹھایا ہے بغیر مقابلہ
مین اسطرح تمکو نہ لیجاؤنگا یہ امر خلاف شجاعت ہے لندھور نے کہا کہ مین آپ سے بوجہ الفت کے مقابلہ نہین کرتا ہون
اگر آپ کو اس طور سے میرا لیچلنا منظور نہین ہے تو لیجیے اس شمشیر آبدار سے میرا سر تن سے کاٹ لیجیے اور نوشیروان
کے پاس لیجائیے حمزہ صاحبقران نے یہ تقریر سُنکے اُسکی جرات و شجاعت کی از حد تعریف کی اور سر اُسکا کثرت

الفت سے اسپ نشست سے لگایا اور فرمایا کہ تم شرائط دوستی بجالاتے ہو اور مجکو اخلاق سے ممنون کرتے ہو لیکن میری خوشی یہی ہے کہ طبل جنگ بجواؤ اور اچھی طرح مجھسے مقابلہ کرو خوبی زور آزمائی کرو لندھور نے بہ مجبوری کہا اگر آپ کی یہی خوشی ہے تو پہلے آپ طبل جنگ بجوائیے بعد اسکے مین بھی نقارہ رزمی کے بجانے کا حکم دونگا حمزۂ صاحبقران نے فرمایا کہ قبل تم اپنے لشکر مین طبل جنگ بجنے کا حکم دو پیشقدمی تمہین کرو پھر مین بھی اپنے لشکر مین نقارہ جنگی بجنے کا حکم دونگا تیاری جنگ کرونگا سر میدان تمسے مقابلہ کرونگا اسوقت جو خدا چاہیگا وہ ہوگا کمی بیشی کا حال معلوم ہو جائیگا لندھور نے بہ مجبوری ارشاد حمزۂ صاحبقران قبول کیا اور حمزۂ صاحبقران سے رخصت ہوکر اپنے خیمہ گاہ کی طرف روانہ ہوا اور بعد قطع راہ کے اپنی دولتسرا پر ہو نچا

## داستان طبل جنگ بجوانا لندھور کا اور صف آرا ہونا اسیر بالو فیر کا اور مقابلہ کرنا مستہم زرین کفش کا لندھور بن سعدان خسرو ہندوستان سے

دلاوران میدان جدال و ہنر آزمایان عرصۂ قتال اسطرح جوہر تیغ زبان دکھاتے ہین کہ جب خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان دربار مین آکر تخت پر بیٹھا اور جملہ اہل دربار حاضر ہوئے اسوقت لندھور نے شہپال ہندی اپنے چچا سے مخاطب ہوکر کہا کہ آج مین لشکر حمزۂ صاحبقران مین بتلاش عمرو گیا تھا حمزۂ صاحبقران سے ملاقات کی یہی حمزۂ صاحبقران نہایت شجاع و بہادر ہین مجھسے بہ خلق و مروت پیش آئے اور باعزاز تمام مجکو اپنے قریب اپنی بارگاہ مین بٹھایا اور اپنے ہاتھ سے مجکو جام شراب دیا میری زبان آنکی تعریف مین قاصر ہے ہنگام رخصت انھون نے مجھسے فرمایا کہ تمکو نوشیروان نے واسطے طلب خراج ہندوستان کے بھیجا ہے یا تو خراج دو یا مجھسے مقابلہ کرو ہر چند مین نے کہا کہ اب ہمارے اور آپکے مابین ایک طرح کا اُنس ہو گیا ہے مقابلہ نہ کیجیے لیکن انھون نے نہ مانا اور یہی فرمایا کہ مجھسے مقابلہ کرو بس اب چاہتا ہون کہ آپ تخت پر جلوہ فرما ہون اور امورات سلطنت کا انصرام و انتظام کرین اور مجکو معہ کسیقدر سپہ سالاری واسطے مقابلہ حمزۂ صاحبقران کے روانہ کرین اور اسیوقت طبل جنگ بجنے کا حکم دین ہنگام سحر مین آنسے مقابلہ کرونگا لندھور نے یہ کہکر شہپال ہندی اپنے عم بزرگوار کو تخت پر بٹھایا اور آپ تخت سے اُترکر قریب تخت ایک صندلی پر بیٹھا شہپال ہندی نے تخت پر بیٹھکر بموجب کہنے لندھور کے طبل جنگ بجوایا اسوقت صدائے طبل سے یہ بات پیدا ہوتی تھی **نظم**

صدا دی طبل جنگی نے یہ ناگاہ
کہ ہون مردان شیر افگن آگاہ
اجل کا صبح ہوگا گرم بازار
مقام آیا ہے ہان خبردار
قریب آتا ہے وقت جانفروشی
جدا ہو جائیگی روحین بدن سے
دکھاؤ اپنی اپنی گرمجوشی
تنون کو زشتین ہونگی کفن سے

جسوقت صدائے طبل جنگ بلند ہوئی فوراً جواسیس لشکر اسلام بعجلت تمام خدمت حمزۂ صاحبقران مین حاضر ہوکر اسطرح بہزار ادب دعا و ثنا بجالاکر عرض کرنے لگے **نظم**

الٰہی خدا عالم مین ہے جسوقت تک پست و بلند
الٰہی خدا جبتک عروس دہر ہے بے اعتبار
الٰہی خدا جبتک زمین و آسمان ہین برقرار
آرزوے دل یہی ہے تیرے پہلو مین رہین
زال دنیا ہے خدا جبتک تلون دوست ہے
مطرب و چنگ و رباب و ساقی و مینا و یار

اسیر بالو فیر گردون سریر کے دشمن تیغ آبدار ہون حاسدون کے سینہ ہائے پر کینہ شمشیر سے فگار ہون اسوقت خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان کے لشکر مین طبل جنگ بجا ہے لندھور کا قصد ہے کہ ہنگام سحر میدان مصاف مین آکر حضور سے مقابلہ کرے باقی خیریت ہے جسوقت حمزۂ صاحبقران نے جواسیس سے سنا کہ لشکر لندھور مین طبل جنگ بجا اسوقت صاحبقران نے بھی خواجہ عمرو سے فرمایا اے خواجہ اب ہمارے لشکر مین بھی بفضل ایزدی و تائید ربانی نقارہ حرب پر چوب لگائی جاوے جو کچھ خداوند عالم کو منظور ہوگا ہنگام سحر آسکا ظہور ہوگا مجکو حق تعالی کی عنایت

توکل ہی خواجہ عمرو یہ گفتگو امیر بانوقیر کی سنکے نقارخانہ مین آئے اور نقارہ سکندری پر بسم اللہ کہکے چوب لگائی بلبت
ز نقارہ آواز آمد برون + کہ دولت دولت گردون دون + جسوقت صداے نقارہ سکندری لشکر ظفر اثر صاحبقران
مین بلند ہوئی گاوزمین تھرائی شیر فلک کا دل دہل گیا بمقتضاے ابیات + صداسے اسکی کیا کہیے کہ یکسر
ہوا اک زلزلہ روے زمین پر + ہوئے اہل جہان کے گنگ کر گوش + اڑے سر سے بہ رنگ طائران ہوش
اس شب کو فوج لندھور اور لشکر حمزہ صاحبقران مین جو جو بہادر اور دلاور تھے اور مدت سے مشتاق دیدار شاہد تیغ تھے
ان سب کو تو وہ رات گویا شب عید ہوگئی دل انکے نہایت خوش ہوئے خیال کرنے لگے کہ کل روز وصل شاہد شمشیر بران
ہی مدت سے ہمکو اسی کے وصل کا ارمان ہی ایسے معشوق قاتل کے نہ دیکھنے سے دل کو کوفت ہی آنکھین اسی کی چال
ڈھال دیکھنے کی مشتاق ہین شکر ہی کہ اب وقت سحر جلوہ معشوق شمشیر دیکھینگے سر میدان روبروے بہادران زخم
کھائینگے سراپا خون مین نہا جینگے غنچہ دل شگفتہ ہوگا گلشن آرزو مین بہار آئیگی نخل تمنا باردر ہوگا باغبان قضا گلچینی کریگا
جو گل خوشرنگ و بوے گلشن شجاعت ہین تیغ کا کھا کر مثل غنچہ مسکرا کر باغ جہان سے مانند بوے گل جائیگا مزہ لطف
حیات اٹھائیگا تا قیام قیامت نام اسکا صفحہ روزگار پر باقی رہیگا ہر ایک بہادر دنیا مین اسکی جوانمردی کی تعریف کرکے کہیگا
اگر ہم بھی میدان وغا مین زخمی ہوکر سرخرو جانب عدم جاتے تو کیا افتخار کی سند کونین مین پاتے یہ خیال کرکے اکثر
بہادرون نے نہا کر اور غسل کرکے بخیال وصل معشوقہ شمشیر بلا تاخیر پوشاک نفیس زیب تن کی پیرہن مین عطر سہاگ کا ملا آنکھو
مین سرمہ لگایا اور بہادرون سے گلے مل ملکے کہنے لگے کہ بھائیو کل وقت سحر گویا روز عید قربان ہی آج ہی گلے مل لو کل
قصاب اجل خونریزی پر کمر باندھیگا تیغ تیز سے حلال کریگا دیکھیے کون ہلاک ہوتا ہی اور کون جانبر ہوتا ہی یہ
وقت بہت غنیمت ہی بموجب بیت غنیمت جان یہ مل بیٹھنا اپس مین اے نادان + دگرگون حال ہو جاتا ہی اک دم مین زمانہ کا
بعضے تہور شعار بہادر دوہرا اپنی اپنی تیغ آبدار پر ہر چند کہ صاف تھی لیکن حریف کو جلد قتل کر ڈالنے کے خیال سے اور
زیادہ صیقل سے صاف کرنے لگے بعض بہادرون نے اپنی تلوار مین ڈورا دلوایا تا کہ حریف کی گردن کا ڈورا نہ بچے اور
رشتہ جان ٹوٹ جائے بعضون نے چار آئینے صاف کیے تا کہ جلد صورت فتح و ظفر نظر آئے اکثر بہادرون نے دستانون
کو اپنی قوت بازو سے سر بہت درست کیا کسی جری نے کسی بہادر سے کہا کہ بھائی کل حریف سے سامنا ہی دعا کرو کہ سر میدان
اگر سر بھی جائے تو قدم میدان جنگ مین بڑھکے پیچھے نہ ہٹے خداوند عالم عرصہ رزم مین ثابت قدم رکھے روبروے دلیران ذلیل
نہ کرے شجاعے نے ہنسکے کسی دلاور سے کہا صبح تو ہم بھی خسرو ہندوستان لندھور بن سعدان کی تلوار کے جوہر
دیکھینگے ہمنے سنا ہی کہ شاہ ہندوستان بڑا بہادر ہی اور اہل لشکر ہی اسکی فوج مین ہندی اپنے تئین نہایت بہادر
تصور کرتے ہین بے خوف و خطر میدان مصاف مین اپنے حریف سے مقابلہ کرتے ہین دلاور مذکور نے جواب دیا
کہ ہندی بھلا ہم سے کیا مقابلہ کر سکینگے ہماری تلوار کی بناہ بھی نہین ہی مریخ ہماری شمشیر زنی اور خونریزی اعداد دیکھکر
خوف سے کانپ جاتا ہی ہمارے نعرون سے دل شیر فلک کا دہل جاتا ہی اب تین پہر رات باقی ہی صبح کو دیکھنا جب
ہم سب بہادرون کی تلوارین مانند برق کے میدان جنگ مین چمکینگی اور ابر سیاہ سپر ادھر سے اٹھیگا ہر ایک تلوار
صولت برق تڑپ تڑپ کر ابر سیاہ سے گذر کے ہندیون کے خرمن جسم و جان پر اسطرح گریگی کہ تن و جان کا نام و
نشان بھی باقی نہ رکھیگی اور ہندیون کو سواے بھاگنے کے کوئی چارہ نہوگا ساری اسکی شجاعت تشریف لیجائیگی بھاگ
بھاگنے سے کوئی تدبیر انکو بن نہ پڑیگی بھاگنے مین ہزار ہا ہندی قتل ہونگے صدہا زمین پر گرکے پامال سم اسپان ہوجائینگے
ہزارون ہندی زخمی اور کشتہ ہوکر مثل ماہی بے آب تڑپینگے سیکڑون صداے نالہ و فریاد بلند کرینگے شجاعون سے

لڑنا کچھ سہل نہین ہی میدان مین قدم جما کر تلوارین کھانا کچھ ہنسی کا نوالا نہین ہی اپنے دشمن کے سامنے ٹھہرنا اور اُسکی ضرب
تیغ تیز سے بچنا البتہ دشوار ہی یہ خداوند عالم نے ہمین لوگون کو ایسا صاحب ہمت کیا ہی کہ میدان جنگ کو سیرگاہ جانتے ہین
اور زخمہاے شمشیر و تیر و نیزہ وغیرہ کو گلہاے گلشن شجاعت تصور کرتے ہین آگے قدم بڑھا کے کبھی پیچھے نہین ہٹاتے ہین تلوار
کی آنچ کو ہواے سرد و فرحت افزا خیال کرتے ہین بھاگنا حریف کے سامنے سے ننگ و عار سمجھتے ہین اور زخمی ہو کر خون
مین نہانے کو رنگ کھیلنا تصور کرتے ہین بھلا ہندی بزدل ہم ایسے شیران عرب سے کیا لڑینگے ہنگام مقابلہ دیکھ لینا بھاگ کھڑے
ہونگے کوئی صف شکن کسی تیغ زن سے کہتا تھا کہ دیکھیے صبح کو کیا ہوتا ہی کس جری کی تیغ تیز سے کون کون ہلاک ہوتا ہی
کون زندہ رہتا ہی کون سوے عدم جاتا ہی مقابلہ حریف سخت سے ہی خدا آبرو رکھے امید ظفر بھی ہی اور خیال شکست بھی ہی
کیونکہ مشہور ہی جنگ دو سر دارد بس اے برادر دعاے فتح و ظفر خدا سے کرو یہ شب دعا و مناجات مین بسر کرو تا کہ خالق بحر و بر ہنگام
سحر ہمکو حریف پر مظفر کرے اور دامن مراد کو گوہر آرزو سے بھر دے کوئی تیر انداز گوشے مین بیٹھکر تیر زن کو ترکش مین بھرتا تھا
کمان کو سینکتا تھا اور ناوک فگنون سے چلا کے کہتا تھا کہ اے نامدارو مرنے پر لیس ہو درستی آلات حرب و ضرب کرو اپنے
دشمنون کے ہلاک کرنیکی فکر و تدبیر کرو مین توان تیرون سے اپنے حریفون کو تاک تاک کے ہلاک کرونگا حتی الامکان
اپنے دشمن کو ہدف تیر کرونگا تیر اندازی مین ذرا بھی خطا نہ کرونگا مین نے حمزہ صاحبقران کا نمک کھایا ہی حق نمکخواری
ادا کرونگا جان اپنی قدم امیر با توقیر پر قربان کرونگا ناوک فگن کہتے تھے مرحبا جزاک الله مرد میدان کارزار اور نمکخوار ایسا ہی
عزم کرتے ہین ہم بھی سرفروشی اور جانبازی کے لیے موجود ہین ذرا صبح تو ہو ہماری دلاوری میدان مین دیکھ لینا جبتک
جسم مین روح رہیگی اور دست و بازو مین قوت باقی ہی قتل حریف سے باز نہ رہینگے اکثر سوار اپنے اپنے برچھے کو دیکھ بھال کے
باہم کہتے تھے کہ یہ برچھا سینۂ حریف پر اسطرح مارینگے کہ وہ جانبر نہوگا جسوقت وہ گھوڑے سے زمین پر گریگا اپنے مرکب کو
بڑھا کر اُسکو پامال سم اسپ کرینگے اکثر بہادران نامی نشۂ بادۂ شجاعت سے مست ہو کر گرز گران سر کو اُٹھا کر اور گردش دیکر گرز زنون
سے کہتے تھے کہ ہم تو عمود گرانبار سے سر دشمن نابکار کو میدان کارزار مین شگافتہ کرینگے حریف کو پیوند خاک کر دینگے تم بھی
کہتے تھے صبح کو دیکھین ہم دشمنون کو تم سے زیادہ قتل کرتے ہین کہ تم ہم سے سوا اعداے بدکردار کو ہلاک کرتے ہو بلکہ ہم
ہین تم سے زیادہ سواران لشکر لندھور کو قتل کرینگے کیونکہ ہمارے پاس تیغ آبدار ہی اگر ہم چند ہاتھ سر اعدا پر لگا دینگے
تو چندان ہمارے دست و بازو نہ تھکینگے اور تمھارے پاس عمود گران ہی اگر تم اس گرز گرانبار سے چند حریفون کو ہلاک کروگے
دست و بازو تمھارے تھک جائینگے بہادران نامی سنکے جواب دیتے تھے کہ تمکو ابھی ہمارے دست و بازو کی قوت اچھی طرح
معلوم نہین ہی یہ دست و بازو کم قوت نہین ہین کہ تھوڑی دیر مین تھک جائین اگر تمکو کہنے کا ہمارے یقین نہین ہی تو صبح بھی
قریب ہی قوت و طاقت ہمارے دست و بازو کی دیکھ لینا اگر خدا چاہیگا تو تم سے زیادہ فوج دشمن کے سوارون کو ہلاک
کرینگے بہادران نامدار اور دلاوران ذیوقار تو ذکر کارزار اور آلات حرب و ضرب کی درستی مین مصروف و مشغول ہین لیکن
جو نامرد اور بزدل دونون لشکرون مین ہین انکی یہ کیفیت ہی کوئی تو خوف جان و جنگ و جدال سے اپنے بستر پر پڑا ہوا
کانپ رہا ہی لحاف اوڑھے ہوئے ہی دمبدم آہ و نالہ کرتا ہی جب کوئی پیدل یا سوار اُس سے پوچھتا ہی کہ بھئی کیسے ہو مزاج
تمھارا کیسا ہی آج بستر پر کیون پڑے ہوئے ہو اسقدر آہ و فریاد کیون کرتے ہو وہ جواب دیتا ہی کہ آج ہمکو تپ سردی سے آگئی ہی
تمام اعضا مین درد ہی تپ کی شدت سے اعضا مثل شمعہاے کافوری جل رہے ہین تشنگی سے حلق خشک ہی کلیجا جلا جاتا ہی
والله دہن کا تلخ ہی اعضا شکنی ہو رہی ہی گویا جسم سے جان نکل رہی ہی ضعف سے بات کرنا بھی دشوار ہی تکیے سے سر
اُٹھایا نہین جاتا کروٹ بھی بدلی نہین جاتی کیونکر اُٹھین اور تم سے بیٹھکر باتین کرین سوار اور پیدل مذکور کہتے ہین کہ لحاف

کے باہر ہاتھ تو اپنے نکالو ذرا ہم تمھاری نبض تو دیکھین یہ کیسی تپ ہے کہ ایک روز مین بلکہ پہر ہی بھر مین تمھاری یہ کیفیت ہوگئی
کہ تم سے اُٹھا نہین جاتا شام تک تو تم اچھی طرح بصحت تمام ہمارے بستر پر بیٹھے تھے ہم سے باتین کر رہے تھے جسوقت سے
کہ طبل جنگ بجا ہے اُسوقت سے تم ہمارے بستر سے اُٹھکے اپنے بستر پر آ لیٹے ہو اسوقت ہمکو معلوم ہوا کہ تمھاری طبیعت ناساز
ہوگئی ہے وہ بزدل بخیال اسکے لحاف سے ہاتھ نکال کر نبض اپنی سوارون کو نہین دکھاتا ہے کہ سوار اور پیدل نبض دیکھکر
کہینگے کہ تمکو تو مطلق تپ نہین ہے اُسوقت میری دروغگوئی ان سب پر ثابت ہوجائیگی غرض اصلاح کے خیال کر کے وہ بزدل
جواب دیتا ہے کہ بھائی اسقدر قوت نہین کہ لحاف سے ہاتھ باہر نکالون اور تمکو نبض دکھاؤن علاوہ اسکے تمکو نبض ہی دکھلانا
بیکار ہے کیونکہ تیر و شمشیر کے دیکھنے مین تو البتہ دخل ہے لیکن تم نبض کا دیکھنا کیا جانو نبض کا دیکھنا کام حکیم کا ہے تم حکیم نہین جو مین تمکو
نبض دکھاؤن بیکار سردی مین اپنے ہاتھ کیون باہر نکالون مین مثل تمھارے احمق نہین ہون کہ بس جاؤ اپنے بستر پر
بیٹھو زیادہ ہم سے گفتگو نہ کرو ہم سے بات نہین کی جاتی ہے اگر خدا چاہیگا تو صحت ہوجائیگی ورنہ بالفعل پڑے ہوئے ہین
سوار اور پیدل بیمار کی تقریر سنکے اور بے اختیار اور بے اختیار ہنسکے کہتے ہین ارے یار ہم تیری بزدلی سے خوب
آگاہ ہین جب کبھی طبل جنگ بجا ہے اور خیال حریف کا تو نے کیا ہے اسی طرح تو بیمار زبردستی اور بیکار ہو گیا ہے کیون ہم سے جھوٹھ
گفتگو کرتا ہے کہ تپ آگئی ہے اصل تو یہ ہے کہ تو لڑنے سے اور مقابلہ حریف سے ڈرتا ہے وہ بیمار کہتا ہے کہ میری بزدلی اور شجاعت ظاہر ہے دیکھو
مین ایسا جری ہون کہ تپ سے پڑ رہا ہون تم سے باتین کرتا ہون حواس میرے درست ہین تم سب کو پہچانتا ہون اور
تم سب کے نام جانتا ہون کہو تو بتا دون اگر میری طرح کسی اور کو ایسی تپ آتی تو منھ سے آواز تک نہ نکلتی بیہوش
ہوجاتا آنکھین بند ہوجاتین حواس خمسہ بجا نہ رہتے اب تک مرجاتا قبر مین دفن بھی ہوجاتا مین ہی ایسا بہادر ہون کہ اب تک زندہ
ہون اور تم سے باتین کر رہا ہون سوار اور پیدل نے ہنسکے کہا واہ واہ واہ تمھاری شجاعت و دلاوری مین شک نہین ہے تم عجیب بہادر
ہو اوندھے پڑے ہو خوف جنگ سے بید کے مانند کانپ رہے ہو اسی طرح کسی بزدل کو خوف کارزار سے مرض اسہال ہو گیا
و سپردم دست آنے لگے رنگ رخ زرد ہو گیا لب خشک ہو گئے یہ گریہ و زاری دعا کرنے لگا کہ اگر یہ جنگ صلح ہوجائے
تو عہد کرتا ہون یا پروردگار صاحب تمھارے روضہ پر چھڑیان چڑھاؤنگا کوئی نامرد کہنے لگا کہ اگر مین یہ جانتا ہوتا کہ حریف سے
مقابلہ ہوگا تو کبھی سوارون مین اپنا نام نہ لکھواتا کمر سے تلوار کبھی نہ باندھتا اب کچھ تدبیر نہین سوجھتی کیا کرون کسطرف بھاگ کے
جاؤن جان اپنی دشمنون سے بچاؤن کوئی بزدل سوار سائیس سے کہتا تھا کہ اے بھائی خبردار ذرا ہوشیار رہنا قبل
صبح ضرور میرا مرکب زین و لجام سے آراستہ کرنا ہم تو آخر شب ٹھنڈے ٹھنڈے تارون کی چھاؤن مین اپنے مکان کی
طرف یہان سے چلے جائینگے ہرگز وقت سحر تک یہان نہ ٹھہرینگے ہم بیوقوف نہین ہین کہ لشکر مین رہین اور ہنگام مقابلہ
کسی حریف نابکار کے ہاتھ سے مارے جائین مفت اپنی جان دین اسیر یا تو فقیر تو اسواسطے لڑتے ہین کہ اگر لندھور مطیع ہوگا
اور خراج دیگا تو نوشیروان کی دختر رشک قمر سے عقد ہوجائیگا شب و روز عیش و عشرت مین بسر کرینگے اور وصل مہرنگار
سے لطف بے اندازہ اٹھائینگے لندھور خسرو ہندوستان اس سبب سے لڑتا ہے کہ اسکو خراج دینا اور اطاعت قبول
کرنا منظور نہین ہے پس ان دونون کا باہم جنگ و جدل کرنا بجا و درست ہے اور ہمکو تو کسی طرح کی امید نہین اگر لڑائی
فتح ہوئی تو ہمکو کیا فائدہ ہوگا اور اگر شکست ہوئی تو ہمارا کیا نقصان ہوگا ہمکو وہی پندرہ پنس روپیہ مہینا ہو کے بعد ملینگے
پس پندرہ روپیہ کے واسطے ہم تو اپنی جان کبھی نہ دینگے سائیس نے کہا خداوند آپ سپاہی ہوکر ایسے کلمات زبان پر لاتے ہین
آپکو ایسی گفتگو کرنا مناسب نہین ہے پس اب خاموش رہیے ایسا نہو کہ کوئی جری سن لے تو باعث آپکی ذلت و رسوائی کا
ہو اگر آپ چلے جائیے گا تو جوانان لشکر آپ پر خندہ کرینگے آپکو ٹکے کو بھی نہ پوچھیگا اگر آپ ایسے ہی بزدل تھے تو کیون

رسالے مین اپنا نام لکھوایا تلوار کمر سے کیون باندھی خود سر پر کیون رکھا زرہ جسم مین کیون پہنی اپنے تئین بہادرون مین
کیون شامل کیا اب اگر آپ نے تلوار باندھی ہی تو صبح کو میدان جنگ مین جوہر تیغ دکھاسیے دوچار سو حریفون کو قتل کیجیے
میدان وغا مین روبرو بہادرون کے نام پیدا کیجیے آپ نے برسون سے اپنی اوقات بسری بفراغت کی ہی آج وقت پر
آپ بھاگے جاتے ہین حق نمک ادا نہین کرتے ہین اہل لشکر آپ کو کیا کہینگے رسالے کے جوان آپ کو نامرد خیال کرینگے اور
یہ آپ کو کیونکر یقین ہوگیا کہ ہم ضرور ہی قتل ہوجاینگے زندہ نہ رہینگے ہر چند کہ ہنگام وغا میدان جنگ مین بازار اجل گرم
ہوتا ہی کوئی تیر سے اور کوئی تیغ سے ہلاک ہوتا ہی لیکن جن بہادرون کی زندگی باقی ہوتی ہی وہ زندہ رہتے ہین تلوار اور
تیر و تفنگ کوئی حربہ حریف کا بیخبر کارگر نہین ہوتا ہی پروردگار عالم ہر ایک ضرب سے انکو بچاتا ہی قضا خود انکی حفاظت کرتی ہی
بقول شخصے شعر گرچہ میدان وغا مین خطرۂ جان ہی مگر + بے قضا کوئی کبھی زیر فلک مرتا نہین + اُس سوار نے تقریر سائیس
کی سُنکے کہا کہ یہ تو نے جو کہا کہ بے قضا انسان و حیوان کوئی نہین مرتا سچ ہی لیکن تو نے یہ شعر شاید نہین سنا ہی شعر گرچہ کس
بے اجل نخواہد مرد + تو مرو در دہان اژدرہا + انسان کو لازم ہی کہ جہانتک ہوسکے اپنی جان بچانے کی تدبیر کرے ایسی
جگہ کبھی نہ کھڑا ہو جہان خیال ہلاک ہوجانے کا ہو بس مین عقلمند ہون دانا ے دہر ہون میدان وغا مین ٹھہر نا کیسا
جاونگا بھی نہین مبادا کوئی حریف ضرب تیغ تیر سے قتل کرڈالے تو مفت جان جائے سائیس نے عرض کیا خداوند
آپ تو جنگ سے اسقدر خائف و ترسان ہین کہ مین نے اپنی زندگی مین مثل آپ کے کسی کو نہین دیکھا حضور خطا معاف گستاخ
عرض کرتا ہون شعر جسطرح سے آپ ڈرتے ہین کوئی ڈرتا نہین + بزدلی ایسی کوئی نامرد بھی کرتا نہین + بس اے خداوند نعمت
واسطہ آپ کو اپنے دین و ملت کا اس درجہ جنگ و جدال سے خائف نہو جیے لشکری آپ کو بزدل کہینگے ذرا غور کرکے
ملاحظہ فرمایسے مین آپ کے گھوڑے کے واسطے چکی مین چنے دلتا ہون جس چنے کے مقدر مین دو ٹکڑے ہونا نہین ہوتا
ہی وہ چنا مسلم نکل آتا ہی اور اتنی بڑی چکی سے دو ٹکڑے نہین ہوتا ہی اسی طرح اگر آپ کی قسمت مین تلوار سے ٹکڑے
ہونا نہین ہی تو کبھی آپ کسی سے قتل نہو جیگا اور اگر خدانخواستہ حضور کے دشمنون کی قضا آگئی ہی تو گھر مین جاکر ہلاک
ہوجایے گا اس سے بہتر و مناسب یہ ہی کہ میدان جنگ مین مردانہ وار کارزار کیجیے ہزارون دشمنون کو تہ تیغ کیجیے
بعد فتح جنگ خلعت و انعام لیجیے مجھکو یقین ہی کہ اگر آپ میدان جنگ مین کارہاے نمایان کرینگے اور لڑائی فتح ہوجائیگی
تو ضرور آپ کا عہدہ بڑھ جایگا اسی طرح روز بروز ترقی ہوتی جایگی آبرو اور عزت لوگون مین بڑھتی جائیگی سوار نے جھلا کر
سائیس سے کہا کہ ابے تو بڑا بیہودہ ہی ہمکو نصیحت کرتا ہی ہمارا استاد بنتا ہی جو ہم کہتے ہین اُسے قبول نہین کرتا ہی اگر اپنی
بہتری چاہتا ہی تو ہمارے حکم کو بجا لا ورنہ پچھتائیگا تو ہمارا تابعدار ہی ہم تیرے فرمانبردار نہین ہین کہ تیرے کہنے پر عمل کرین
میدان جنگ مین جاین کسی ظالم حریف کے ہاتھ سے قتل ہوجاین مفت ہماری جان جائے تیری آرزو بر آوے
دشمنون کے ہاتھ سے دور پار شیطان کے کان بہرے قتل ہوجاین لڑائی مین کام آین تو ہمارے لباس پہنکے
اور ہتھیار ہمارے لیکے گھوڑے پر سوار ہوکے کسی طرف چلا جائے یہی تیرا قصد ہی ہمکو تیری باتون سے صاف
صاف ظاہر ہوتا ہی ابے پاجی یہ تیری آرزو کبھی بر نہ آئیگی ہم تیرے فقرے مین کبھی نہ آینگے اور تیرے اس دام مکر و فریب
مین کبھی نہ پھنسینگے ہم عقلمند ہین اپنے دوست اور دشمن کو خوب پہچانتے ہین تو ہمارا عدو ے جان ہی یہی چاہتا ہی کہ ہم کسی طرح
ہلاک ہوجاین لیکن ہم تیرے کہنے پر کب عمل کرینگے تو ہم سے زیادہ عقلمند نہین ہی کہ ہم ہر چند کہ جاہل ہین لیکن عقلمند ہین
اور تو لاکھ دانا ہی مگر بیوقوف ہی ہماری اور تیری عقل مین زمین و آسمان کا فرق ہی جو ہم جانتے ہین وہ تو نہین جانتا ہی
ارے ہم وہ ہین کہ ہماری والدہ نے ہمکو بڑے ناز و نعم سے پرورش کیا ہی مدت تک سایے سے دھوپ مین نکلنے نہین

دیا ہی اور کبھی سپاہیون کی صحبت مین بیٹھنے نہین دیا ہی ہمنے ہمیشہ شطرنج اور ستار اور گنجفہ وغیرہ کے شغل مین اتنی اپنی زندگی
بسر کی ہی اب تھوڑے زمانے سے ہماری خالہ صاحبہ نے خدا اُنکو جہنم مین داخل کرے اُنھون نے ہماری والدہ اور باجی جان
کو ورغلا کر اور اُنکا زیور نقرئی وطلائی بکوا کر ہمکو گھوڑا لیے دیا اور رسالے مین نوکر رکھوا دیا ہر چند ہمنے اُنسے کہا کہ ہم گھوڑے
پر سوار نہونگے تلوار کمر سے نہ باندھینگے نوکری نہ کرینگے کیونکہ ہمنے کبھی چابک بھی کمر مین نہین رکھا ہی گھوڑا کیسا کبھی گدھے پر سوار
نہین ہوئے ہین ہمکو گھوڑے پر سوار ہونے سے ڈر معلوم ہوتا ہی ایک نہ ایک روز ہم مرکب سے نیچے گر پڑینگے پامال سم اسپ
ہو جاینگے لیکن اُنھون نے ہماری فریاد نہ سنی اور ہمکو رسالے مین نوکر رکھوا دیا خالہ اور والدہ اور باجی تو مر گئین ہمکو اس نوکری
کی آفت مین مبتلا کر گئین اب صبح کو میدان رزم مین ہزارون پیدل اور سوار تیر و تیغ آبدار سے قتل ہونگے میدان معرکہ
مین کشتون کے پشتے لاشون کے انبار جابجا ہونگے بازار اجل میدان جنگ مین گرم ہوگا ہر ایک جنگجو متاع حیات دیکر خریدار
خلعت شہادت ہوگا ملک الموت کو روحون کا قبض کرنا دشوار ہوگا دونون طرف ہزارون سوار اور پیدل قتل ہونگے زمین
اُنکے خون سے رنگین ہوگی بلکہ میدان معرکہ مین جوے خون جاری ہوگی غضب کی تلوار دونون لشکرون مین چلیگی ہزارون
قتل ہو جاینگے سیکڑون زخمی ہونگے بہت سے پامال سم اسپان ہو جاینگے خاک مین ملجاینگے سیکڑون تیرون سے
ہلاک ہونگے ہزارون ضرب گرز گران سے پیوند خاک ہونگے صدہا شمشیر بران سے قتل ہوکر سوے عدم جاینگے بہت سے کفن
بھی نہ پاینگے قبرین بھی سیکڑون کی نہ بنائی جاینگی لاشین اُنکی بے گور و کفن زمین پر پڑی رہینگی زاغ و زغن وغیرہ گوشت
اُنکا کھا لینگے کتے ہڈیان اُنکی چبا جاینگے دن بھر لاشین دھوپ مین پڑی رہینگی رات کو شبنم مین زیر فلک رہینگی چادر گرد
اڑ اڑ کے اُنکی لاشون پر پڑیگی سایہ شامیانہ فلک کا اُنکی لاشون پر ہوگا انجام لڑنے کا اور شجاعت ظاہر کرنے کا یہ ہوگا بھلا
ہمسے یہ کب دیکھا جائیگا ہمکو تو فوراً غش آجائیگا گھوڑے سے گر پڑینگے پامال سم اسپان ہو جاینگے روح جسم سے نکل جائیگی
بے لڑے بھڑے موت آجائیگی لڑنے کا ارمان دل ہی مین رہجائیگا دم نکل جائیگا ہم ایسے ہین عہد طفلی سے ہماری تو
یہ کیفیت ہی کہ جب ہمارے سامنے فصاد نے کسی کی رگ مین نشتر چبھویا اور رگ سے خون نکلتے دیکھا فوراً ہمکو غش
آگیا اس امر کا اکثر ہمنے امتحان کیا ہی اور اگر کبھی کسی وجہ سے پتا کھڑکتا ہی اور آواز اُسکی ہمارے کان مین آتی ہی تو دل
ہمارا دہل جاتا ہی روح جسم مین خوف سے بیقرار ہو جاتی ہی رنگ چہرے کا زرد ہو جاتا ہی دست و پا کانپنے لگتے ہین ہوش بھی
ٹھکانے بجا نہین رہتے ہر چند ہم اپنے دل کو سخت کرتے ہین اور چاہتے ہین کہ نہ ڈرین لیکن ڈر ہی جاتے ہین کیا کہین
مجبور و ناچار ہین خدا نے ہمکو ایسا ہی دل دیا ہی اب تک اکثر اوقات ڈر جاتے ہین اور اسی عالم خوف و اضطراب مین
موافق عادت اپنی والدہ اور خالہ اور باجی کو اسطرح پکارنے لگتے ہین کہ اماں جان خالہ صاحبہ بڑی باجی جلدی دوڑو
ہمکو بچاؤ دیکھو عجب طرح کی آواز مہیب کان مین آئی ہی جلدی آکر ہمکو آغوش مین لیلو ورنہ ابھی ہم گر پڑینگے بیہوش
ہو جاینگے یقین ہی کہ تڑپ تڑپ کے مر جاینگے جب کوئی آواز نہین دیتا ہی تو خیال آتا ہی کہ ہم کسکو پکارتے ہین اماں اور
خالہ اور باجی تو انتقال کر چکی ہین غرضکہ جب ہمارے دل کی یہ کیفیت ہی تو ہم سے میدان جنگ مین جاکر حریف سے
کب لڑا جائیگا ہمکو تو تلوار لگانی بھی نہین آتی ہی اور علاوہ مقابلہ کرنے کے اور تلوار حریف پر لگانے کے ہم یون ہی ہلاک
ہو جاینگے جسوقت کسی کو قتل ہوتے دیکھینگے خود ہلاک ہو جاینگے اسوقت کسی حریف سے لڑ نہین رہے ہین فقط
تجھسے باتین کر رہے ہین لیکن دل کی عجب کیفیت ہی روح جسم مین بیچین ہی رونگٹے کھڑے ہوئے ہین ہر چند
کہ دل یہی چاہتا ہی کہ ابھی اپنے گھر بھاگ جائین اپنی زوجہ کے پاس جاکر چھپ رہین جورو ہماری ہمسے نہایت محبت
کرتی ہی چار مہینے کا زمانہ گذرا ہی کہ ہماری شادی اُس نیکبخت کے ساتھ ہوئی ہی اگر ہم تیرے کہنے سے میدان جنگ

مین صبح کو جائین اور وہان جاکر اگر خدانخواستہ قتل ہو جائین یا خون دلاوران دیکھکر ہلاک ہو جائین تو جورو ہماری رانڈ
ہو جائیگی ابھی نوجوان ہی ہمارے مرنے کی خبر سنکے یقین ہی کہ وہ بھی کثرت رنج و ملال سے ہلاک ہو جائیگی اور اگر ہلاک نہوئی تو
زندگی اپنی کیونکر بسر کریگی پس ای ساتھیو ہم انھین خیالات سے میدان جنگ مین نہ جائینگے ہمکو جوانان لشکر آئندہ دل کہینگے
تو کہین ہمکو اسکا بزدل کہنا منظور ہی لیکن اپنی جان دینا قبول نہین ہی اگر ہم بسبب بزدلی کے نوکری سے چھوڑا دیے
جائینگے اور بقول تیرے کوئی ہمکو نوکر نہ رکھیگا تو ہم بھیک مانگ کر کھائینگے اور جورو ٹیون کے ٹکڑے ملا کر لینگے وہی ٹکڑ
گدائی کے نان نعمت سمجھکے کھائینگے اور اپنی زوجہ کو کھلائینگے اور شب کو اپنی زوجہ خوب رو کے پاس سوئینگے اور اسکے وصل
سے اپنے دل کو خوش کرینگے اے ساتھیو اگر تو یہ چاہتا ہی کہ ہم یہان سے بھاگ کر اپنے گھر نہ جائین اور لشکر ہی مین
رہین تو کل تو ہماری پوشاک پہنیو اور ہتھیار لگاکے گھوڑے پر سوار ہوکے ہمارے عوض تو ہی میدان ستیز مین جانا اور
ہم گھوڑے کی گھاس اور دانہ کی تدبیر کرینگے اگر تجھکو کوئی سوار پہچان کر ہمکو پوچھے کہ وہ کہان ہین میدان جنگ مین
کیون نہین آئے تو کہدینا کہ انکی طبیعت ناساز تھی انھون نے اپنے عوض مجھکو بھیجدیا ہی اگر تو میدان رزم سے زندہ
آئیگا اور لڑائی آج ہی فتح ہو جائیگی تو جو کچھ خلعت و انعام ملیگا وہ تو ہی لے لینا ہمکو ایک کوڑی نہ دینا اور اگر تو قتل
ہو جائیگا تو ہم ضرور اپنے گھر چلے جائینگے القصہ اسی طرح دونون لشکرون مین جو جو بزدل اور نامرد تھے آمادہ بھاگنے
پر ہوئے اکثر شب تاریک مین لشکرون سے نکل گئے آخر شب گذر کے وہ وقت آیا کہ اشعار ہوئی شب خرمت
کہ آکر جلد کا نور سیاہی شب کی بیکر ہو گئی دور + لڑائی کی جو دل مین سب نے ٹھانی + تو نکلا شہسوار آسمانی
حمزۂ صاحبقران نے بعد نماز اور وظیفہ کے حکم تیاری لشکر کا دیا بمجرد حکم سردارون اور جملہ سوارون اور پہلوانون
نے اسلحہ آہنی اپنے جسم پر آراستہ کیے اسیر بالتوقیر نے زرہ پہنی خود سر پر رکھا دستانے چڑھائے ہتھیار لگائے بارگاہ
سے باہر تشریف لائے سردارون نے مجرے کیے جب اسیر بالتوقیر مرکب خنگ سیاہ قیطاس پر سوار ہوئے
علمہائے لشکر جلوہ گری پر آئے طبل جنگی پر چوب پڑی سرداران لشکر وغیرہ گھوڑون پر سوار ہوئے نقیبون نے
صدائے نصر من اللہ و فتح قریب کی بلند کین حمزۂ صاحبقران عالیشان نے مرکب اپنا بڑھایا اشعار

کیا گھوڑون مین اثر گرم فراخی سمند
ہوش رفتار مین شوخی مین رگ برق نظر
تر ہو ذرہ عرق سے صفت آب گہر
تازیانہ کا اگر نام بھی سن لے وہ کبھی
صرصر تیز قدم پا سکے کیونکر اسکو
ہو یہ جولان کہ نکل جائے گمان سے باہر

حمزۂ صاحبقران نے مرکب کو جولان کیا سرداران نامی و نامدار جانب میدان مصاف ہمراہ صاحبقران روانہ
ہوئے اسوقت یہ حال تھا ابیات

خروشش زمین چون فلک اوج بود
نقیبان خروشیدن انگیختند
ز سم ستوران دران پہن دشت
ز آمد شد لشکر بے قیاس
سپہ بر سپہ فوج بر فوج بود
تزک بر تزک سو بسو در شتاب
زمین شش شد و آسمان گشت ہشت
زمین در تزلزل فلک در ہراس
خسک بر گذرگاہ کین ریختند
نہ در دل سکون و نہ در دیدہ خواب

جب حمزۂ صاحبقران وارد میدان
کارزار ہوئے بیلچہ کارون نے پست و بلند زمین کو ہموار کیا سقون نے آبپاشی کی گرد و غبار کو کثرت آبپاشی سے
ٹھہایا جب سقے آبپاشی کر چکے اسوقت صف آرائی ہونے لگی میمنہ و میسرہ و قلب و جناح لشکر درست ہوا ناگاہ ادھر
سے لندھور فیل ہیمونہ پر سوار عقب پشت پر پانچ لاکھ ہندیون کا لشکر لیے بصد کر و فر نمایان ہوا فیل ہیمونہ کی خوبی
تعریف تو ہو نہین سکتی لیکن ادنی تعریف اسکی یہ ہی کہ کوئی فیل اسکا ہمسر اور اسکی ٹکر کا نہوگا پیشانی فیل ہیمونہ
کی ایسی رنگی ہوئی تھی کہ دیکھنے والون کو ثابت ہوتا تھا کہ ابر سفید پر کسی قدر شفق ہی دندان اسکے مثل دست دراز

چسان پری تھی ہنگامۂ حشر برپا تھا صداے دار و گیر بلند تھی اشعار

تو گفتی بیک دیگر آمیختند +
سواران چو کشتی بدان اندرو
چو باد خزان بار دار بید برگ

چکاچاک گرز آمد و تیغ و تیر
برو اندر آورد از کینہ جو
فراوان سر افتاد مانند گوے

دو لشکر ہم اندر آویختند
زخون یلان دشت گشت آب گیر
ہمین گرز بارید بر خود و برگ
دل و سینہ ہا خاک و خون بد بجوے

عادل شیر دل اور شہپال سندی بھی زخمی ہوئے جنگ مغلوبہ ہوئی آخرکار بعد شکست بسیار کے داراب شاہ اور ملک اجرد کی یعنی شاہ دوق اور بادشاہ عبد العزیز نے شہپال سندی اور عادل شیر دل اور رجی پور سندی کو گرفتار کر لیا اور صدہا ملکہ ہزارہا مردان فوج کو قتل کیا اور شہر کو لوٹ لیا ہنگام سحر شہپال سندی اور رجی پور سندی اور عادل شیر دل وغیرہ کو جنھین قید کیا تھا لیکر طرف اجرد کیہ کے بخوشی و خرمی مع فوج و لشکر روانہ ہوئے انکو تو راہ مین چھوڑا جاتا ہے اور حال دوسری داستان کا لکھا جاتا ہے

داستان جانا خواجہ عمرو کا خواجہ بزرجمہر کے پاس اور رقعون پر مہر کرا کے لانا اور زرد مین وغیرہ سے لڑنا اور عیاریان کرنا لشکر ہرمز اور فرامرز پر آخرکار ملکہ مہر نگار کو قلعہ تنگ دہن کی طرف روانہ کرنا

محرران نیک سیرت اس داستان شوکت بیان کو اسطرح تحریر کرتے ہین کہ جب حمزۂ صاحبقران پردۂ قاف کی طرف روانہ ہونے لگے تھے اُسوقت امیر نے ملکہ مہر نگار سے وعدہ کیا تھا کہ مین اٹھارہ روز مین ضرور آؤنگا اور انشاء اللہ نہ کہا تھا سو جبسے امیر کو پردۂ قاف مین اتفاق رہنے کا زیادہ ہوا جب زمانہ ایک سال کا گذرا ملکہ مہر نگار فرقت حمزۂ صاحبقران مین نہایت بیقرار ہوئین اور خواجہ عمرو سے بہ گریہ و زاری کہنے لگین کہ آپ اب خواجہ بزرجمہر کے پاس جائیے اور اُنسے پوچھیے کہ امیر کبتک پردۂ قاف سے یہان تشریف لائینگے خواجہ عمرو بموجب کہنے ملکہ مہر نگار کے لشکر سے چلے اور بعد قطع راہ شکل اپنی تبدیل کر کے خواجہ بزرجمہر کے مکان پر پہونچے جب خواجہ بزرجمہر کو معلوم ہوا کہ خواجہ عمرو آئے ہین فوراً خواجہ بزرجمہر نے عمرو کو ایک خالی مکان مین بلوایا جب خواجہ عمرو اُس مکان مین آگئے بزرجمہر کو تسلیم کر کے بیٹھ گئے خواجہ بزرجمہر نے سبب آنیکا دریافت کیا عمرو نے عرض کیا کہ امیر باتوقیر ملکہ مہر نگار سے اٹھارہ روز کا وعدہ کر کے پردۂ قاف کی جانب گئے ہین ایک سال کا زمانہ گذرا ابھی تک نہین آئے ہین ملکہ مہر نگار نہایت بیقرار اور اشکبار ہین مجکو ملکہ نے آپکی خدمت مین بھیجا ہے اور یہ مجھسے کہا ہے کہ تم میری طرف سے جا کر عرض کرنا کہ ذرا آپ بہ علم رمل دریافت کیجیے کہ امیر باتوقیر کا مزاج کیسا ہے اور کبتک یہان آئینگے پس مین اسی واسطے حاضر ہوا ہون امیدوار ہون کہ آپ بہ علم رمل وغیرہ امیر کے آنے سے اور اُنکی کیفیت سے اطلاع دیجیے خواجہ بزرجمہر نے بہ علم رمل دریافت کیا اور خواجہ عمرو سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ ای خواجہ آگاہ ہو مجکو بہ علم رمل ثابت ہوتا ہے کہ امیر بعد اٹھارہ برس کے یہان آئینگے کیونکہ ہنگام رخصت امیر نے بغیر کہنے انشاء اللہ کے کہا تھا کہ مین اٹھارہ روز مین ضرور آؤنگا اور یہ جو تمنے پوچھا کہ امیر کا مزاج کیسا ہے مجکو اشکال سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ امیر بصحت و عافیت ہین اور ایک دیو کو اُنھون نے قتل بھی کیا ہے اب لڑائیان دیوون سے اور اُنسے خوب ہونگی انشاء اللہ امیر دیوون پر غالب ہونگے یہ فرما کر خواجہ بزرجمہر خاموش ہوئے خواجہ عمرو یہ گفتگو بزرجمہر کی سُنکے نہایت پریشان خاطر اور متفکر ہوئے اور آثار حزن و ملال چہرۂ عمرو سے ہویدا ہوئے خواجہ بزرجمہر نے عمرو کو محزون دیکھکر فرمایا کہ ای خواجہ کچھ رنج و ملال نہ کرو انشاء اللہ سولہ سترہ برس کا زمانہ جلد

گذر جائیگا امیر بہ خیر و عافیت کمتے سے اور ملکہ مہرنگار سے آکر ملینگے یہ ارشاد کرکے خواجہ بزرجمہر نے عمرو کی دعوت و ضیافت کی اور دو تین روز تک بہ آرام تمام عمرو کو اپنے گھر مہمان رکھا بعد تین روز کے ہنگام رخصت بزرجمہر نے عمرو سے فرمایا کہ اے خواجہ آگاہ ہو کہ نوشیروان نے زوبین اور فرامرز اور بختک کو حکم دیا ہے کہ ملکہ مہرنگار سے جاکر سے آوا دو جو کوئی سردار امیر کا رہے اُس سے مقابلہ اور مجادلہ کرو عجب نہیں ہے کہ ہرمز اور فرامرز وغیرہ آج ہی مع لشکر کثیر روانہ ہوں پس اے خواجہ عمرو تم جاکر سامان جنگ کرو اور جو کچھ مین نے امیر کے بارے مین کہا ہے ملکہ مہرنگار سے جاکر کہدینا اور میری طرف سے بہت تسلی اور تشفی دینا خواجہ عمرو نے عرض کیا کہ زبانی جو کچھ مین مہرنگار سے کہونگا اُسے یقین نہ آئیگا لہذا میرے نزدیک مناسب یہ ہے کہ مین آپ کی جانب سے اسوقت تھوڑے رقعے اس مضمون کے لکھتا ہون کہ امیر چھ مہینے مین آئینگے اور وہان امیر بہ صحت و عافیت ہین رقعون پر آپ اپنی مہر کر دیجیے مین بعد چھ مہینے کے ایک رقعہ ملکہ مہرنگار کو دیدیا کرونگا اسی طرح اُسکی تشفی و تسلی کیا کرونگا اور اسی تدبیر سے ملکہ کی خاطر جمعی بخوبی ہوگی کیونکہ ملکہ آپ کے رقعہ اور مُہر کو دیکھکر یقین کریگی کہ امیر اب بعد چھ مہینے کے تشریف لائینگے خواجہ بزرجمہر نے تدبیر خواجہ کی پسند کی عمرو نے فوراً تھوڑے سے رقعے ایک ہی مضمون کے لکھے اور ہر ایک رقعے مین یہی مضمون تھا کہ امیر یا تو بعد چھ مہینے کے آئینگے جب خواجہ عمرو سب رقعے لکھ چکے خواجہ بزرجمہر نے کل رقعون پر اپنی مُہر کر دی عمرو رقعے لیکر اور خواجہ بزرجمہر سے رخصت ہو کر جانب مکہ روانہ ہوئے اُسی روز ہرمز اور فرامرز اور بختک اور زوبین مع فوج کثیر جانب کعبہ روانہ ہوگئے تھے خواجہ عمرو بھی شکل اپنی تبدیل کرکے لشکر کے ہمراہ ہوئے جب ہرمز و فرامرز وغیرہ قریب کعبہ کے ایک صحرا مین پہونچے خواجہ عمرو لشکر سے جدا ہو کر آگے بڑھے اور دل مین خیال کرنے لگے کہ کچھ ہرمز و فرامرز سے لینا چاہیے اور اس صحرا مین ہرمز وغیرہ کو پریشان کرنا چاہیے یہ خیال کرکے اور صورت تبدیل کرکے ایک درخت کے نیچے بیٹھ گئے اور نے زنبیل سے نکال کر بجانے لگے جب ہرمز و فرامرز اُس جگہ آئے اور آواز اُنھون نے نے کی سنی بیتاب ہوگئے اور ہمراہیون سے کہنے لگے کہ دیکھو تو یہان کون شخص نے بجاتا ہے کیا خوب گاتا ہے دل بیچین ہوا جاتا ہے مردمان لشکر نے عرض کیا حضرت خداوندا ایک شخص زیر درخت بیٹھا ہوا اپنی نے بجاتا ہے ہرمز و فرامرز نے کہا اُس شخص کو ہمارے پاس لے آؤ مردمان لشکر گئے اور اُس شخص سے کہنے لگے کہ چلو تمھین پسران نوشیروان نے بلایا ہے وہ شخص یعنی عمرو مردمان لشکر کے ہمراہ چلا اور سامنے ہرمز و فرامرز کے آکر بعد سلام کے کہنے لگا کہ آپ نے مجھکو کیون بلایا ہے ہرمز و فرامرز نے کہا ہم تمھاری نے سننے کے مشتاق ہین اسوقت ہمارے روبرو نے بجاؤ اور کوئی غزل گاؤ خواجہ عمرو نے بیٹھکر نے بجائی اور یہ غزل بالحان داؤدی گانی شروع کی

وصل کی امید پر سنتا ہون صدہا جھوٹ سچ
کچھ تو ہو تسکین دل ظالم دم اقرار وصل
رنگیا ہے سیر اُنکے یونہین پر دا جھوٹ سچ
جھگڑے دیر و حرم مین برہمن سے شیخ جی
سچ سراپا جھوٹ ہوتا ہے سراپا جھوٹ سچ
کوئی کیا جانے جو سیرے آپکے باہم ہین راز
پردہ بان شمع کو کہتا نہ آیا جھوٹ سچ
رات دن جز اعتراض مدعی فرماتے ہیئے

خیر یونہین رُک کے جاتا ہون مر جانے کو مین
ایک دن تو اپنے منہ سے کہدیا جھوٹ سچ
ہمنشین سنتے سنتے وہ بلا سے دو گھڑی
عمر بھر ہمنے بکا بیکار کیا کیا جھوٹ سچ
دشت غربت مین سوا ہم زادکے اپنا ہے کون
کہنے دو کہتے ہین جو کچھ اہل دنیا جھوٹ سچ
انتظار مرگ مین بالین پہ آکر گاہ گاہ
کیا بلا تسلیم تمکو کیا اتنا جھوٹ سچ

بیوفا باتین بنا جاتا ہے کیا کیا جھوٹ سچ
دیکھ لینا بہ صورت آج میرا جھوٹ سچ
یا کبھی موقع اُسی کو جب باتین بھی کر لیتے ہین وہ
کہہ تو لیتے اپنے کچھ دل کی تمنا جھوٹ سچ
کوئی کیا سمجھے حسینان جہان کی گفتگو
کچھ ابھی تک دے رہا ہے ساتھ سا یا جھوٹ سچ
عمر بھر باتین سُنی ہر شب بت عیار کی
نسخے لکھ جاتے ہین شاہد سے انبا جھوٹ سچ

جسوقت یہ غزل خواجہ عمرو نے باآواز

داؤدی گائی انسان کا تو کیا ذکر ہی صحرا کے چرند و پرند صداے ذی نواز سنکے محو ہو گئے ہرمز و فرامرز نے ذی نواز کی از حد تعریف کی اور ایک
خلعت پر زر اور زر کثیر انعام مین دیا اور کہا اے ذی نواز کیا اچھی غزل تمنے جھوٹھ سچ کی گائی دل ہمارا تس سے بہت خوش ہوا اب یہ
بتاؤ کہ تم جھوٹھ بولتے ہو یا سچ ذی نواز نے کہا خداوند نعمت جھوٹھ بولنے سے کیا فائدہ جو سچ بولنے مین ہی بلکہ جھوٹھ بولنے
مین ہر طرح کا ضرر ہی ہرمز و فرامرز نے پوچھا اب یہ بتاؤ کہ اس صحرا مین کوئی چشمہ یا تالاب بھی ہی ہمکو پانی کی جستجو ہی سنا ہی
کہ آگے ایک تالاب ہی پانی اُسکا نہایت صاف و شیرین ہی ذی نواز نے کہا خداوند نعمت مین خوب جانتا ہون کہ اِس
صحرا مین تالاب ہی اور پانی اُسکا نہایت سرد اور شیرین ہی اکثر اُس تالاب پر نہایا ہون بارہا مین نے اُس تالاب کا پانی پیا ہی
ہرمز و فرامرز نے کہا ہمارے لشکر مین پانی ہو چکا ہی ہر ایک شخص اسوقت لشکر مین پیاسا ہی اگر تم ہمکو اُس تالاب پر پہونچا دو
اور پھر کوئی راہ کعبہ کے جانے کی ایسی بتادو کہ ہم جلد پہونچ جائین تو تمکو اور انعام دینگے ذی نواز نے کہا آپ چلیے ایسی راہ بتا دونگا
کہ آپ بھی یاد کیجیے گا ہرمز و فرامرز نے گفتگوے ذی نواز سنکے حکم دیا کہ ہمارا لشکر یہان سے روانہ ہو بمجرد حکم لشکر اُس جگہ
سے روانہ ہوا ذی نواز تالاب اور راہ راست بتانے کو ہمراہ ہوا تھا کے راہ مین ذی نواز ہرمز و فرامرز سے پوچھنے لگا کہ خداوند
نعمت جب مین آپکو تالاب اور نزدیک کی راہ بتا دونگا تو آپ مجھکو کسقدر زر و جواہر دیجیے گا ہرمز نے کہا اے ذی نواز ہم بیٹے
نوشیروان ہین ہمارے پاس زر و جواہر کی کچھ کمی نہین ہی جسقدر تم مانگو گے ہم اُسی قدر تمکو دینگے ذی نواز نے ہنسکے کہا
اگر آپ مجھکو میری خواہش کے موافق زر و جواہر دیجیے گا تو آئیے اب اسطرف چلیے مین تالاب پر آپکو پہونچا دون یہ
کہکے ذی نواز داہنے ہاتھ کی سمت چلا ہرمز و فرامرز بھی اُسی طرف چلے بعد دوپہر کے ذی نواز نہ دو مین اور ہرمز کو ایک
صحراے ہولناک اور دہشت خیز مین لیگیا اور خود غائب ہو گیا ہرمز اور فرامرز وغیرہ اُس دشت پر ہول کو دیکھکر نہایت
پریشان ہوئے اور شدت تشنگی سے از حد مضطر ہوئے اکثر لشکری صدمۂ فرط عطش سے نالہ و فریاد کرنے لگے بعضے سوار
ابتداے تشنگی سے اشکبار ہوئے جب ہرمز و فرامرز نے اپنے لشکر کی یہ کیفیت دیکھی بختک سے پوچھا ذی نواز کہان ہی اُس سے
پوچھو وہ تالاب اب یہان سے کتنی دور ہی بختک نے ہر چند ذی نواز کی جستجو کی لیکن کہین ذی نواز کو نہ پایا اُسوقت بختک
نے ہرمز اور فرامرز سے عرض کیا اے شاہزادگان والا قدر اُس ذی نواز کا تو لشکر مین نشان نہین ہی مجھکو معلوم ہوتا ہی کہ وہ
ذی نواز پیر و مرشد خواجہ عمرو تھے وہی اس صحراے جانستان مین واسطے ہلاک کرنے کے ہم سبھون کو لائے تھے خود چلے
گئے یہی غنیمت ہی اگر اس صحرا مین کسی تدبیر سے سب کو مار ڈالتے تو اُنکے نزدیک کوئی امر اہم نہ تھا یہ کہکے بختک نے
عرض کیا اب اسطرف نہ جائیے پیچھے پلٹیے بظاہر معلوم ہوتا ہی کہ ادھر تالاب نہین ہی ہرمز و فرامرز برہم ہوکے چلے اور
قریب شام تالاب پر پہونچے بختک نے دور سے دیکھا کہ ایک شخص تالاب پر بیٹھا ہی بختک نے خیال کیا کہ یہ بھی
خواجہ ہی ہونگے یہ خیال کرکے بختک نے ہرمز سے کہا یہ جو شخص تالاب پر بیٹھا ہوا نظر آتا ہی یقین ہی کہ خواجہ عمرو
ہین انکو گرفتار کر لیجیے اگر مناسب ہو تو قتل کیجیے ہرمز نے کہا اے بختک ذی نواز جسکو تم خواجہ عمرو سمجھے تھے اُسکی
صورت اور تھی اور اس شخص کی شکل اور ہی یہ بیچارہ کوئی دہقانی ہی یا کوئی مسافر ہی اسکو گرفتار کرنا اور قتل کرنا اچھا
نہین ہی بختک نے عرض کیا خداوند نعمت مین حضور سے سچ کہتا ہون یہ خواجہ عمرو ہین آپ انکو دہقانی اور مسافر
نہ سمجھین اور صورت و شکل کا خیال نہ کرین خواجہ عمرو دم بھر مین ہزار شکلین انواع و اقسام کی تبدیل کر سکتے ہین
آپ میرے عرض کرنے کے موافق اس شخص کو گرفتار کیجیے اگر خواجہ عمرو نہونگے تو اس شخص کو چھوڑ دیجیے گا ہرمز
نے موافق کہنے بختک کے سوارون سے حکم کیا کہ جب تالاب پر پہونچنا پہلے اس شخص کو جو تالاب پر بیٹھا ہوا ہی گرفتار
کر لینا بعدہٗ پانی پینا سوارون نے عرض کیا خداوند ہم حکم حضور کا ضرور بجا لاوینگے جسوقت تالاب تک پہونچینگے تو اس شخص

کو گھیر کے پکڑ لینگے اور حضور کے حوالے کر دینگے غرض جب سواران لشکر بہزار خرابی و بمشکل تالاب پر پہونچے اُسوقت بہ قصد گرفتاری اُس شخص کے بڑھے وہ شخص ہوشیار ہوا اور کہنے لگا کہ مجکو کیون گرفتار کرنے کو آتے ہو سوارون نے کہا ہمکو حکم ہی ہر کہ تمکو گرفتار کرین اُسوقت اُس شخص نے خنجر کمر سے نکالا اور جست کر کر کے تھوڑے سوارون کو قتل کیا اور یہ نعرہ کرتے نکل گیا نعرۂ عمرو

تماشہ رہ ریش گفتار ہون
صبا ٹھوکرین کھائے ہر ہر قدم

عمرو ہون مین عیار صاحبقران
زمانے کا مکار و غدار ہون
اُڑا دون صبا کے بھی مین ہوش کو

مرے مکر سے کانپتا ہی جہان
مرا تیز رفتار گر ہو قدم
نہ پائے مری گرد پاپوش کو

ہر چند سواران لشکر نے واسطے گرفتاری خواجہ عمرو کے گھوڑے دوڑائے لیکن خواجہ عمرو سوارون کے ہاتھ نہ آئے آخر سواران لشکر عاجز و مجبور ہوکر پھر آئے اور ہرمز و فرامرز سے عرض کرنے لگے خداوند خواجہ عمرو تو اسقدر تیز رو ہین کہ ہمنے ہر چند گھوڑے دوڑائے لیکن وہ ہمارے ہاتھ نہ آئے بختک ہرمز و فرامرز سے کہنے لگا کیون مین جو کہتا تھا وہی ہوا خواجہ ہی تھے سوارون کو قتل کر کے اور نعرہ کر کے لشکر سے نکل گئے ہرمز و فرامرز اور زُوبین وغیرہ خواجہ عمرو کی عیاری سے نہایت متحیر ہوئے بعد متحیر ہونے کے ہر ایک شخص نے تالاب سے پانی لیکر پیا اور بعد پانی پینے کے یہ سب آمادہ چلنے پر ہوئے ہرمز اور فرامرز مقتولون کو تالاب پر چھوڑ کے آگے بڑھے لشکر بھی چلا بختک نے بھی اپنے خچر پر کوڑا مارا ہرمز و فرامرز تو لشکر لیکر جاتے ہین دیکھیے کب مین کب پہونچین انکا احوال لکھا جائیگا لیکن اب حال خواجہ عمرو کا لکھا جاتا ہی کہ خواجہ عمرو سوارون کو قتل کر کے بصد عجلت روانہ ہوئے اور بعد راہ طے کرنے کے قریب قلعے کے پہونچے سردارون کو خبر ہوئی کہ خواجہ عمرو آتے ہین اکثر سرداران حمزۂ صاحبقران نے خواجہ کے استقبال کا ارادہ کیا تھا کہ خواجہ عمرو لشکر مین پہونچے اور ہر ایک سردار سے ملکے ملکہ مہر نگار کے پاس گئے اور ایک رقعہ مہری خواجہ بزرجمہر کا نکال کے مہر نگار کو دیا اور کہا ای ملکہ اس رقعہ مین خواجہ بزرجمہر نے تحقیق لکھا ہی کہ پریشان خاطر نہو حمزۂ صاحبقران بعد چھ مہینے کے بہ صحت و عافیت پردۂ غائب سے آئینگے ملکہ مہر نگار نے رقعہ خواجہ بزرجمہر کو دیکھکر عمرو سے کہا کہ چھ مہینے تک مفارقت امیر مین بھلا مین کیونکر زندہ رہونگی یقین ہی کہ ہلاک ہو جاؤنگی خواجہ عمرو نے کہا جسطرح ہو سکے چھ مہینے مفارقت امیر مین بسر کرو اور ای ملکہ آگاہ ہو کہ تمھارے باپ کے حکم سے زُوبین اور بختک اور ہرمز اور فرامرز سات لاکھ فوج لیکر ہم سے لڑنے کو آتے ہین اور تمھارے لینے کو آ گئے ہین اسوقت مین امیر کے پاس کسی تدبیر سے جا نہین سکتا ورنہ جسطرح ہوتا امیر کو یہان لے آتا ملکہ مہر نگار یہ تقریر خواجہ عمرو کی سنکے چپ ہو رہین خواجہ عمرو ملکہ مہر نگار سے گفتگو کر کے لشکر مین آئے اور پہلوان عادی وغیرہ سردارون کو جمع کر کے اُنسے کہنے لگے کہ زُوبین اور بختک اور ہرمز اور فرامرز سات لاکھ کا لشکر لیکر ہم سے لڑنے کو آتے ہین نوشیروان نے نامبردگان کو اسی واسطے بھیجا ہی کہ ملکہ مہر نگار کو لے آئین اور اگر عمرو و ملکہ مہر نگار کو ہرمز و فرامرز کے حوالے نہ کرے اُس سے لڑین اور قتل کرین اور امیر با توقیر ملکہ مہر نگار کو برائے حفاظت میرے حوالے کر گئے ہین اور اپنے آنے تک اپنی جگہ پر مقرر کر گئے ہین پس تم سب اب کیا کہتے ہو میری اطاعت کروگے یا نہین اور بختک اور زُوبین اور ہرمز و فرامرز سے لڑوگے یا نہین سب سردارون نے تو کہا کہ آپ تخت پر بیٹھیے اور جو کچھ ہمسے فرمائیے ہم بسر و چشم بجا لائین اگر ہرمز اور فرامرز آئینگے اور آمادہ جنگ ہونگے تو ہم اُنسے لڑینگے جبتک زندہ ہین کیا مجال زُوبین وغیرہ کی جو ملکہ کو لیجائین لیکن پہلوان عادی نے کہا ای خواجہ عمرو تم جانتے ہو کہ ہم مدام بھوکے رہتے ہین اگر تم ہمارا پیٹ بھرنے کا اقرار

کرو تو البتہ ہمسے مقابلہ اور مجادلہ کفار سے کیا جائیگا ورنہ کثرت گرسنگی سے ہمسے تو اٹھا نہین جائیگا خواجہ عمرو نے کہا کہ پہلوان عادی ہمنے آج سے چالیس من برنج فی یوم مقرر کیے یقین ہے کہ تمھارا پیٹ اتنے چانول مین بھر جائیگا اور اگر نہ بھریگا تو علاوہ برنج کے فواکہات تمھین دونگا پہلوان عادی یہ تقریر خواجہ عمرو کی سنکے خوش ہوا اور کہنے لگا کہ خواجہ اگر اسی قدر روز طعام مجکو دوگے تو مین بھی ایسا لڑونگا کہ ثروہین اور فرامرز وغیرہ کی تو کیا حقیقت ہے رستم سے بھی مقابلہ کرونگا اور حتی الامکان قلعے مین کسی کو نہ آنے دونگا جب خواجہ عمرو نے تقریر پہلوان عادی کی سنی فوراً حکم کیا کہ در قلعہ بند کیا جاے اور خندق پانی سے لبریز کردی جائے اور قلعہ پر ہزارہا توپین چہار طرف لگادی جائین گولے اور بارود کی تھیلیان قریب توپون کے بکثرت رکھی جائین تاکہ وقت جنگ گولہ اندازون کو آسانی ہو جسوقت عمرو نے یہ حکم کیا فوراً در قلعہ بند ہوا اور خندق کو پر آب کیا اور قلعہ پر بکثرت توپین بڑی بڑی لگادی گئین توپون مین گولے دیدیے گئے گولہ اندازون نے جملہ توپون کو بھر لیا بخوبی قلعہ کو آلات حرب و ضرب سے آراستہ کیا سردارون نے سامان جنگ بخوبی کیا بعد سامان جنگ کرنے کے خواجہ عمرو سے سب نے عرض کیا کہ اب آپ تخت پر رونق افزا ہون جسوقت ہرمز اور فرامرز آپ سے لڑینگے دیکھیے گا کہ ہم کیسے گولے مارتے ہین اور کیسی آگ برساتے ہین کہ نانی بھی یاد کرین خواجہ عمرو گفتگوے سرداران تہور شعار سنکے خوش ہوئے اور حکم کیا کہ قریب در قلعہ بارگاہ اور خیام برپا ہون تخت بچھایا جاے سامان عیش و عشرت مہیا ہون ہم تخت پر جلوہ فرما ہونگے جسوقت عیاران لشکر اسلام نے خواجہ عمرو کی یہ تقریر سنی فوراً عیارون اور سردارون نے موافق ارشاد خواجہ کل سامان کیا جب بخوبی بزم عشرت آراستہ ہوچکی خواجہ عمرو لباس شاہانہ زیب تن کرکے بارگاہ مین آئے جملہ سردار و عیار براے تعظیم خواجہ اٹھ کھڑے ہوئے خواجہ عمرو نے تخت پر قدم رکھا عیارون نے صداے بسم اللہ بلند کی خواجہ عمرو تخت پر بیٹھے سردارون اور عیارون نے علی قدر مراتب خواجہ عمرو کو نذرین دین خواجہ عمرو نے سب کی نذرین قبول کین اور جملہ زر و جواہر نذر نثار کیا اب خواجہ عمرو کا لقب شاہ عیاران ہوا الغرض بعد تخت پر بیٹھنے کے ارباب نشاط روبروے خواجہ حاضر ہوئے اور مبارکبادی تخت نشینی کی دینے لگے صداے تہنیت چہار جانب سے بلند ہوئی نازنینان مہ جبین گانے اور ناچنے لگین اسوقت اُس بزم کی یہ کیفیت تھی

**نظم**

دف و چنگ و سرود و مطرب و ساز
ہراک سو عیش کا سامان مہیا
ہجوم کار خانہ عشرت کے جلسے

حضور انجمن ہونے لگا رقص
کہ نکلے جس سے سب ارمان دل کا
ہراک معشوق وان رشک پری تھی

صداے نغمہ خوش سو یون کی آواز
عجب راحت فزا اُس جا کا تھا رقص
وہین ترتھے ہیئے عشرت فزا سے
اُمنگون مین جوانی کی بھری تھی

جب نازنینان زہرہ خصال رشک ماہ و مہر تمثال مبارکباد دیچکین اُسوقت ایک مطربہ خوبرو خوش گلو نے یہ غزل روبروے شاہ عیاران گائی

**غزل**

چھٹتے مستی مین کیا کیا ہم لب ساغر کو یار
خشک ہوجاے ترا دست تمنا ٹوٹ کر
اوج کیا پاے جنے قسمت ملاے خاک مین
شاخ تر سے کب ملا ہے خشک پتا ٹوٹ کر
دیکھنا اعجاز ساقی آملا رندون سے آج
بنگیا دریا حباب آب دریا ٹوٹ کر

دیکھین کیفیت ہستی مین تو یہ ٹوٹ کر
کاش بنتا دل ہمارا جام مینا ٹوٹ کر
سلسلہ غنچے نگہ کا لگا ہے دم کے ساتھ
غیر ممکن ہے کہ جوتا رہو تارا ٹوٹ کر
ہے خلش ہردم دل مجروح بے باعث نہین
صوفیون سے زاہد پابند تقوی ٹوٹ کر
کیا ادا کی شوخ صحرائی رفیق دشت نے

خوب برسا میکدے مین ابر مینا ٹوٹ کر
وصل کی شب پانون جب چھوتا ہون کہتے ہین وہ
دیکھیے اب کیا بنے تیرا سہارا ٹوٹ کر
تفرقہ تقدیر کا رکھتا نہین سامان وصل
رہگیا ہوگا کوئی پیکان کسی جا ٹوٹ کر
نیستی ہستی کا جھگڑا حشر تک مٹتا نہین
رہگئی تلوون مین نوک خار صحرا ٹوٹ کر

کہ بھی ہونے پہ عدو ہی دل دکھانے کو بہت
گر پڑے آگے مرے کچھ بال عنقا ٹوٹ کر
قہر ہو گی ٹیس ای تسلیم اک دن آہ کی

سحر کہ مین تیر نکلتا ہی نیزہ ٹوٹ کر
رات دکھلاتا ہی کسکی وقت آخر انتظار
آنکھ سے بہ جائیگا دل کا پھپھولا ٹوٹ کر

جب کمر کی مین صفت لکھنے لگا ہے قلم
آنکھ مین ٹھہرا ہوا ہی دم ہمارا ٹوٹ کر
اسوقت یہ غزل اُس نازنین نے جبین

بہ ناز و ادا گائی جملہ ارباب محفل خوش ہوئے خواجہ عمرو بھی مسرور ہوئے اور کچھ نازنین کو انعام دے کر رخصت کیا اور خواجہ نے اکثر عیارون وغیرہ کو خلعت دیے بعد دینے خلعت کے خواجہ عمرو نے حکم کیا کہ کوئی اور نازنین سامنے ہمارے غزل عاشقانہ گائے بمجرد حکم خواجہ پھر ایک نازنین مع اپنے سازندون کے حاضر ہوئی اور بعد ناچنے کے گانے لگی خواجہ عمرو اور جملہ سردار و عیار نغمہ و ترانہ نازنین سننے لگے یکایک ابو سعید لنگری اور ابو شہاب خرقہ پوش عیاران لشکر اسلام بہ تعجیل تمام روبروے خواجہ عمرو حاضر ہوئے اور اسطرح عرض کرنے لگے اشعار ہمیشہ تا نفس در تنگ جنبان است + بیک لباس درون با اجابت باری + سود جاہ تو باد از رحمت یزدان + خیال بعید کہ ناقوسیان زناری ای شہنشاہ عیاران جہان اسوقت سہرفرز و فرامرز اور ژوبین اور بختک بہ جمعیت سپاہ کثیر آئے ہین اور اس قلعہ سے دور ایک میدان وسیع مین فرد کش ہین باقی خیریت ہی ابھی عیاران لشکر اسلام خواجہ عمرو سے عرض کر ہی رہے تھے کہ ژوبین اور بختک وغیرہ خواجہ عمرو کے پاس آئے اور خواجہ کو تخت پر بیٹھا ہوا دیکھکر حیران ہوئے اور کہنے لگے ای خواجہ عمرو آگاہ ہو کہ ہمکو شہنشاہ نوشیروان نے واسطے ملکہ مہرنگار کے لے آنے کے بھیجا ہی پس بہتر اور مناسب یہی ہی کہ ملکہ کو ہمارے حوالے کر دو کہ ہم ملکہ کو شہنشاہ کے پاس لیجائین اور اگر ملکہ مہرنگار کو ہمارے حوالے نہ کروگے تو ہم تمکو اور سرداران لشکر اسیر کو قتل کرینگے اور اس قلعے کو جسے تمنے خوب آراستہ کیا ہی ایک آن واحد مین لے لینگے اور کسی فرد بشر کو قلعے مین زندہ نہ رکھینگے سب کو تہ تیغ کرینگے اور ملکہ کو ضرور لیجائینگے خواجہ عمرو تقریر ژوبین وغیرہ کی سنکے برہم ہوئے اور بہ قہر و غضب کہنے لگے کہ او ژوبین اگر تو اپنے حق مین بہتری چاہتا ہی تو چلا جا ورنہ مین تجکو قتل کرونگا اور تیرے لشکر کو ہلاک کرونگا تیری بھی یہ مجال ہی کہ تو ملکہ مہرنگار کو یہان سے لیجائے ہر چند حمزہ صاحبقران یہان نہین ہین پردہ قاف مین تشریف رکھتے ہین لیکن مین تو موجود ہون تجھسے مقابلہ کرونگا اور جبتک زندہ ہون ملکہ مہرنگار کو تیرے اور فرامرز وغیرہ کے حوالے نہ کرونگا ژوبین وغیرہ گفتگوے خواجہ عمرو سنکے برہم ہوئے اور اپنے لشکر مین آ لئے اُسی وقت سہرفرز و فرامرز نے بہ قہر و غضب حکم دیا کہ طبل پرسش بجایا جائے کیونکہ ہم کل ہنگام سحر قلعے پر حملہ کرینگے اور سب کو قتل کرینگے غرض بہ مجرد حکم سہرفرز و فرامرز طبل پرسش بجایا گیا صداے طبل پرسش بلند ہوئی عیاران لشکر اسلام صداے طبل پرسش سنکے خدمت عمرو مین آئے اور بعد ادب یون عرض کرنے لگے اشعار تا کہی سرو لغراز آرزو گاہ ہے بہ نشیب + ہمراحداث حوادث فلک دائرہ ساز + بیکر خصم ترا خاک بر دسر بہ نشیب + دشمن جاہ ترا دار کند رو لغراز + ای استاد دوالا نژاد وای شاہ عیاران آپکو معلوم ہو کہ سہرفرز اور فرامرز ربانی فساد نے طبل پرسش بجوایا ہی ارادہ آنکا یہ ہی کہ صبح کو قلعے پر حملہ کرین اور آتش کینہ کو کانون سینہ سے ظاہر کرین باقی خیر و عافیت ہی خواجہ عمرو نے طبل پرسش بجنے کی خبر سنکے جلسہ عیش و عشرت کو برخاست کیا اور خیام و بارگاہ وغیرہ کو اٹھوا کر مع جملہ عیارون اور سردارون وغیرہ کے قلعہ مین آئے اور در قلعہ کو بند کرا کے سامان جنگ کرنے لگے شب بھر دونون لشکرون مین لڑائی کا سامان ہوا تلوارین اور تیر و نیزے درست ہوئے جب وہ وقت آیا کہ نظم نشان شب ہوا عالم سے نابود + اٹھا رنگ لغر دون کا صورت دود + سحر پھر رکھکے تاج مہر سر پر + ہوئی رونق فزا باحشمت و فر + صبح کو سہرفرز اور فرامرز اور ژوبین نے

ترتیب لشکر کا حکم دیا فوراً جملہ مردمان لشکر مسلح ہو کر آمادۂ حرب و پیکار ہوئے سب نے کمرین لڑائی پر کسین پھر مرکبون پر سوار ہوئے
نقارۂ پرسش بجنے لگے علمہائے لشکر کے پھریرے کھلے سرمز اور فراہرزاد اور ژوبین اور بختک بھی سوار ہوئے اور لشکر کثیر
لیکر چلے اُسوقت وہ گرگیتون کا کڑک کڑک کے گرجنا وہ سوارون کے پرے اور پیدلون کی صفین وہ گھوڑون کا دوڑنا
زمین کا تھرانا اور غبار کا بلند ہونا غرضکہ بنہایت شان اور شوکت سے لشکر چلا جب ژوبین مع لشکر قریب قلعہ پہونچا اُسوقت
سرمز اور فراہرز و ژوبین نے مردمان فوج کو حکم دیا کہ اس قلعہ پر دھاوا کرو اور اہل بہادران مسلمانون کو زندہ نہ چھوڑو
یہ سنکے سوارون نے گھوڑے بڑھائے پہلوانون نے گرز اٹھائے تیغزنون نے تیغین کھینچین سپرین ہاتھون مین لین
ہر ایک طرف ابر سپر مین برق شمشیر چمکنے لگی نقیبان خوش گلو کوئل کی طرح کوکنے لگے سوارون اور پیدلون کو آمادۂ حرب
و پیکار کرنے لگے جب ژوبین لشکر کثیر لیکر قلعے پر حملہ آور ہوا اور میدان نزدیک طے کیا اُسوقت بہ حکم خواجہ عمرو گولہ اندازون
نے توپون کو جھکا کر رنجک رکھ رکھکے جلد جلد فیر کرنا شروع کر دیا لشکر سرمز و ژوبین پر گولے مانند اولون کے پڑنے لگے
ابر دھوئین کا چھا گیا آگ کا مینھ چار طرف برسنے لگا ہزارہا کفار کا کھیت پڑ گیا لاشین میدان مین تڑپنے لگین زخمی چلانے
لگے گھوڑے کوتل میدان مین دوڑنے لگے زمانہ کثرت دود سے تیرہ و تار ہو گیا گاو زمین دمدم توپون کی گرج بیتابانہ
سے کانپنے لگی سپہر فلک تھرانے لگا کوئی حربہ جوانان لشکر سرمز اور فراہرز کا اہل قلعہ تک کسی طرح نہ پہونچا اور اہل قلعہ نے
ایسے گولے اور تیر اور عیارون نے پتھر مارے کہ فوج سرمز اور فراہرز کا منھ پھر گیا قریب شام سرمز اور فراہرزاد اور ژوبین
بدرجۂ ناچاری و مجبوری طبل بازگشت بجوا کر اپنے لشکرگاہ کی طرف ملول گئے خواجہ عمرو کفار کے ہلاک ہونے سے اور نہ
ملول پھر جانے سے خوش ہوئے دوسرے روز پھر ژوبین مع سرمز و فراہرز بہ جمعیت لشکر بیکران قلعے پر حملہ آور ہوے
ہر چند ہزارون قتل ہوے لیکن قلعہ تک پہونچ نہ سکے اسی طرح چھ مہینے تک سرمز و فراہرزاد اور ژوبین وغیرہ نے قلعے
پر حملہ کیا لیکن قلعہ ہاتھ نہ آیا بعد چھ مہینے کے ایک روز خواجہ عمرو قلعے مین بیٹھے ہوے تھے کہ سرداران لشکر حاضر ہوے
پہلوان عادی نے خواجہ عمرو سے کہا اب غلہ وغیرہ قلعے مین ختم ہو چکا ہے آپ کو کچھ تدبیر کرنا چاہیے اے خواجہ فرمان
لشکر سے خصوصاً مجھسے حالت گرسنگی مین نہ لڑا جائیگا خواجہ عمرو پہلوان عادی کی گفتگو سنکے متردد ہوئے اور بعد
فکر بسیار ایک تدبیر سوچ کے سردارون سے کہنے لگے کہ تم سب جاؤ اور بیٹھو آج مین غلہ وغیرہ کے بارے مین کوئی
تدبیر کرونگا سردار تو خواجہ کے پاس سے اپنے جگہ اور مقام پر چلے آئے لیکن خواجہ عمرو بہنگام شب شکل اپنی تبدیل
کر کے اول خیمۂ ژوبین کی طرف آئے نگہبانون وغیرہ کو بیہوش کر کے خیمے مین آئے چونکہ ژوبین غافل سو رہا
تھا خواجہ عمرو نے کفچۂ عیاری مین بیہوشی رکھی اور قریب بینی ژوبین کے اس کفچہ کو لیگئے حسب دم ژوبین نے سانس
کھینچی بیہوشی کفچہ سے دماغ ژوبین مین چلی گئی ژوبین کو چھینک آئی اور بیہوش ہو گیا خواجہ عمرو نے دو حلقہ
کمند سے ژوبین کے ہاتھ اور دو حلقون سے دونون پاؤن اور دو حلقون سے گردن و سر کو باندھکر گولہ لاٹھی
بنایا اور اٹھا کر ساتوان حلقہ لگایا اور ڈیرہ گرہ عیاری کی اپنی پشت پر لگائی اور قنات خیمے کی چاک کر کے پشتارہ
ژوبین لیے ہوئے لشکر سے نکلے اور قلعے مین پہونچے اور پشتارۂ ژوبین کا رکھکر اور ابوشہاب خرقہ پوش
اپنے شاگرد کو لیکر قریب بارگاہ سرمز آئے اور خدمتگارون وغیرہ کو بیہوش کر کے مثل ژوبین کے سرمز کو بھی بیہوش
کر کے پشتارۂ سرمز کا ابوشہاب کے حوالے کیا اور کہا کہ قلعے مین لیجا ابوشہاب پشتارۂ سرمز کا لیکر چلا اور
راہ طے کر کے قلعے مین پہونچا بعد جانے ابوشہاب کے خواجہ عمرو نے مانند سرمز کے فراہرز کو بھی بیہوش کیا اور
مثل ژوبین کے فراہرز کا پشتارہ لیکر بچالاکی لشکر سے نکلے اور راہ طے کر کے قلعے مین پہونچے اور بعد پشتارہ

رکھنے کے در قلعہ کو بند کرا دیا اور عنقریب صبح خواجہ عمرو نے زوبین اور ہرمز اور فرامرز کو در قلعہ پہ مضبوط باندھکر لٹکا یا جس
صبح ہوئی اور آفتاب نکلا مردمان لشکر اور خدمتگار وغیرہ بیدار اور ہوشیار ہوئے اسوقت عیار اور خدمتگار زوبین
اور فرامرز اور ہرمز کو خیمے اور بارگاہون مین نہ دیکھکر متحیر ہوئے ملول و محزون بختک کے پاس آئے اور بختک
سے کہنے لگے کوئی عیار زوبین اور ہرمز و فرامرز کو لیگیا ہی خیمے مین زوبین اور بارگاہون مین ہرمز و فرامرز
نہین ہین بختک یہ خبر وحشت اثر سنکے نہایت گھبرایا اور خیال کرنے لگا کہ خواجہ عمرو ہی ہرمز و فرامرز اور زوبین
کو بیہوش کر کے لیگئے ہین یہ خیال کر کے بختک اپنے خچر پہ سوار ہوا اور طرف قلعے کے چلا لشکر مین ہرمز وغیرہ
کے گم ہونے سے تہلکہ پڑ گیا سوار اور پیدل باہم کہنے لگے کہ اب شب کو ہوشیار رہا کرینگے ایسا نہو کہ ہمکو کوئی بیہوش
کر کے لیجائے یا آ کے قتل کر ڈالے تو بڑا غضب ہو مفت جان جائے لڑنے کی آرزو ہی دل مین رہجائے سوار
اور پیدل تو لشکر مین باہم اسی طرح گفتگو کر رہے ہین لیکن اب حال بختک کا لکھا جاتا ہی کہ بختک سع چند عیار
مضطر و بیقرار خچر کو دوڑاتا ہوا سامنے قلعے کے پہونچا دیکھا کہ زوبین اور ہرمز اور فرامرز در قلعہ پر بندھے
ہوئے لٹکے ہین خواجہ عمرو بالائے قلعہ تشریف رکھتے ہین عیار و سردار وغیرہ بھی روبروے خواجہ حاضر و موجود
ہین خواجہ سرداران سے کچھ باتین کر رہے ہین بختک زوبین وغیرہ کو لٹکے ہوئے دیکھکر خواجہ عمرو سے مخاطب
ہو کے کہنے لگا کہ ای خواجہ آپ نے زوبین اور ہرمز و فرامرز کو کیون گرفتار کیا ہی کچھ مجھسے فرمایئے تو مین تو آپکا
غلام اور تابعدار ہون خواجہ عمرو نے کہا ای بختک آگاہ ہو کہ اس قلعے مین غلہ وغیرہ ہو چکا ہی مردمان لشکر پریشان
و مضطر ہین اگر تو چھ مہینے کا غلہ اور دیگر اشیاء یہ معلوم ہو بھیجا دیگا تو سبکو رہا کر دونگا ورنہ انکو گرفتار ہی رکھونگا یا زنبیل
مین داخل کرونگا بختک نے کہا مین ابھی چھ مہینے کا غلہ وغیرہ واسطے مردمان فوج کے حاضر کرتا ہون آپ انکو
زنبیل مین داخل نہ کیجئے گا بختک یہ کہکے اپنے خیمے کی طرف آیا اور لشکر مین سے چھ مہینے کا غلہ وغیرہ لیکر ان
پر بار کرا کے ہمراہ اپنے در قلعہ تک لیگیا اور منت کہنے لگا کہ یہ غلہ اور دیگر اشیاء حاضر ہین انھین منگوا لیجئے اور
زوبین اور فرامرز اور ہرمز کو چھوڑ دیجئے ایسا نہ کیجئے گا کہ غلہ بھی لیجئے اور شاہزادگان کو رہا نہ کیجئے خواجہ عمرو نے
ہنسکے کہا ای بختک تم مطمئن رہو مین غلہ وغیرہ لیکر انکو چھوڑ دونگا خواجہ نے چند عیارون سے حکم کیا کہ غلہ و دیگر
اشیاء چکر دون سے اتروا کے لے آؤ عیاران لشکر اسلام کچھ عزو در ہمراہ لیکر آئے اور کل غلہ جب قلعہ مین پہونچ چکا اسوقت
خواجہ عمرو نے ہرمز و فرامرز اور زوبین کو رہا کیا بختک سب کو لیکر لشکر مین آیا اور عیارون سے کہا انکو ہوشیار
کرو عیارون نے زوبین وغیرہ کو ہوشیار کیا جسوقت زوبین وغیرہ بخوبی ہوشیار ہوئے بختک سے پوچھنے لگے
کہ آج لشکر مین کیا تہلکہ ہی عیار ہمارے پاس کیون کھڑے ہین بختک نے کہا لات و منات نے بڑی خیر کی تم سب
زندہ بچ گئے ورنہ روحین تمہارے جسمون سے نکل گئی ہوتین اجسام تمہارے بے گور و کفن کہین پڑے ہوتے
زوبین نے کہا ای بختک تم اسوقت کیسی بیہودہ باتین کرتے ہو کیا خطرات زیادہ ہوتے ہو حواس تمہارے بجا
نہین ہین جو ایسی مہمل تقریر کرتے ہو بختک نے کہا میرے تو ہوش و حواس بجا ہین لیکن تم ابھی بیہوش پڑے
تھے مین نے عیارون سے کہکر تمکو ہوشیار کیا ہی خواجہ عمرو تمکو اور ہرمز اور فرامرز شاہزادگان عالی وقار کو بیہوش
کر کے لیگئے تھے اور در قلعہ پر انھون نے لٹکایا تھا جسوقت مجھکو خبر ہوئی اور مین نے خواجہ عمرو کو غلہ وغیرہ دیا اسوقت
خواجہ نے تمکو رہا کیا اگر مین تمہاری رہائی کی تدبیر نہ کرتا تو خواجہ عمرو سر تمہارا کاٹ لیتے یا قید کر لیتے لشکر مین آنا
نصیب نہوتا اب تمکو تم غافل اور بیہوش تھے یا میرے حواس بجا نہین ہین زوبین یہ تقریر سنکے نہایت غضبناک

ہوا اور سہر فراد و فرامرز سے کہنے لگا کہ آپ طبل پرخاش بجنے کا حکم دیجیے بہ کل قلعے پر حملہ کرونگا سہر فراد و فرامرز
نے طبل پرخاش بجوایا خواجہ عمرو کو طبل پرخاش بجنے کی خبر ہوئی پہلوان عادی وغیرہ نے کہا ای خواجہ آپ اندیشہ نہ کیجیے
اب کھانے کو غلہ قلعے مین آگیا ہی بخوبی زوبین وغیرہ سے ہم لڑینگے غرض وہ دن گذر کے شب بہ تیاری لڑائی کی
ہوئی ہنگام سحر زوبین و سہر فرد وغیرہ فوج کثیر لیکر قلعے پر حملہ آور ہوئے ہر چند دلیرانہ قلعے پر حملہ کیا لیکن وہ قلعہ ہاتھ
نہ آیا مردان فوج صدہا ہلاک ہوئے آخر زوبین وغیرہ قلعہ کی طرف سے پھرے اور لشکرگاہ پر آئے اسی طرح کئی
مہینے تک زوبین اور سہر فرد و فرامرز وغیرہ قلعہ مکہ پر حملہ کیا کیے لیکن قلعے مین داخل نہو سکے آخر ایک روز زوبین
نے سہر فرد و فرامرز سے کہکر پھر طبل پرخاش بجوایا اور لشکر کو لیکر اسطرح قلعے پر حملہ کیا کہ خندق سے گذر کے در قلعہ پر
پہونچ گیا اور قصد در قلعہ کے توڑنے کا کیا اسوقت حکم خواجہ عمرو سے گولہ اندازون نے گولے مارنا موقوف
کیے اور اکثر مردمان قلعہ نے تیر مارنے شروع کیے بعضون نے گرم گرم تیل کڑھا کا زوبین پر ڈالا عیارون نے
گوپھن مین پتھر رکھکر لگانے شروع کیے زوبین تیرون اور سنگ زنون وغیرہ سے بچنے لگا خواجہ عمرو نے اسی وقت
جلدی سے زہرہ مصری کو بہ شکل ملکہ مہرنگار رنگ و روغن سے بنایا اور نقاب چہرے پر ڈال کے اور کچھ باتین سمجھا
کے بالاے در قلعہ بھیجا زہرہ مصری نے در قلعہ پر آ کے اور زوبین سے مخاطب ہوکے کہا ای زوبین خبردار خبردار
در قلعہ کو گرز سے نہ توڑنا اور قلعے مین نہ آنا ورنہ مین اپنے تئین ہلاک کرڈالونگی دیکھ یہ ہیرے کی انگوٹھی میرے ہاتھ
مین ہی ابھی ہیرے کو پیسکر کھالونگی اگر تجھکو یہی منظور ہی کہ مجھکو میرے پدر کے پاس لیجاے تو یہان سے دس کوس
کے فاصلے پر ٹھہر مین خواجہ عمرو کے ہمراہ آتی ہون زوبین نے یہ تقریر ملکہ مہرنگار نقلی کی سنکے خیال کیا کہ در قلعہ کو
توڑ کے قلعے مین جانا اب بیکار ہی کیونکہ جس واسطے مین قلعے مین جاتا تھا وہ مطلب نکل آیا یعنے ملکہ مہرنگار میرے
ہمراہ نوشیروان کے پاس چلنے کو راضی ہی یہ سوچ کر زوبین نے کہا ای ملکہ آپ ہمراہ خواجہ کے تشریف لایے
مین جاتا ہون یہ کہکے زوبین مرکب کو خندق سے پھیر کر اسطرف آیا زہرہ مصری قلعے مین چلی گئی جب زوبین
لشکر مین آیا مردمان لشکر سے کہنے لگا کہ اب تم سب میرے ہمراہ چلو یہان نہ ٹھہرو اکثر مردمان لشکر زوبین کے ہمراہ
ہوے زوبین ایک طرف چلا بختک یہ حال دیکھکے متعجب ہوا اور بہ آواز بلند کہنے لگا کہ ای زوبین کہان جاتے
ہو یہ کیا غضب کرتے ہو تمنے در قلعہ پر پہونچکے در قلعہ کو کیون نہ توڑا خیر اب بھی نہ جاؤ در قلعہ کو توڑ کر ملکہ مہرنگار کو
قلعے سے لیکر مدائن کی طرف چلو اہل قلعہ کو قتل کرو خواجہ عمرو کو بھی گرفتار کرو ہر چند بختک نے زوبین کو بلایا اور پکار
کے کہا لیکن زوبین بختک کے پاس نہ آیا اور تقریر بختک کی مطلق نہ سنی بعد چلے جانے زوبین کے سہر فراد و فرامرز
بھی میدان جنگ سے پھرے اور لشکرگاہ پر آ کے اپنی بارگاہ مین داخل ہوئے بعد جانے سہر فرد و فرامرز کے خواجہ
عمرو نے جملہ سردارون کو بلوایا اور کہا یہ قلعہ مختصر ہی اور غلہ بھی کم رہگیا ہی اب کیا تدبیر کرنا چاہیے پہلوان عادی نے
کہا اگر آپ قلعہ تنگ رواحل مین چلین بہ نسبت اس قلعے کے وسیع و مستحکم ہی اور غلہ بھی اس قلعے مین زیادہ ہی وہان
بہ راحت و آرام بسر ہوگی خواجہ عمرو نے گفتگو پہلوان عادی کی سنکے کہا اب مین ایک عیاری کرتا ہون سہر فراد و فرامرز
کو مع لشکر یہان سے لیے جاتا ہون تم ہمراہی ملکہ مہرنگار کو بہ عہد پردہ داری لیکر طرف قلعہ تنگ رواحل کے چلو
عادی وغیرہ نے کہا بہتر اسوقت خواجہ عمرو نے ایک کنیز سن رسیدہ کو کہ نام اسکا بنفشہ تھا اور آنکھون سے بھی
اندھی تھی اسے بہ صورت ملکہ مہرنگار بنایا اور زیور رانگے اور پیتل کا پہنایا اور لباس بھی پرانا پہنا کر پھر اسے محافہ مین
سوار کیا کہارون نے محافہ اٹھایا خواجہ عمرو اس محافے کے ہمراہ قلعے سے باہر آئے اور راہ قطع کرکے ایک درخت کے

کے نیچے محافے کو رکھوا کر دربارگاہ ہرمز و فرامرز پر بصورت اصلی آئے ہرمز و فرامرز کو خبر ہوئی کہ خواجہ عمرو دربارگاہ پر
آئے ہین ہرمز و فرامرز نے کہا خواجہ عمرو کو بلاؤ جب خواجہ عمرو بارگاہ مین گئے ہرمز و فرامرز نے پوچھا ای خواجہ عمرو
کیون آئے ہو خواجہ عمرو نے بعد دعا دینے کے اشکبار ہو کر کہا کہ اب مجھکو کچھ بن نہین پڑتا کیا کرون کیونکہ فی الحال مین نے
سنا ہی کہ امیر نے خدانخواستہ پردۂ قاف مین انتقال کیا ہی پس یہ خبر سنکے مجھکو نہایت صدمہ ہوا ہی اور اسی وجہ سے
ملکہ مہرنگار کو محافے مین سوار کرکے لایا ہون چاہتا ہون کہ اب ملکہ مہرنگار کو تمھارے حوالے کرون کیونکہ اب
ملکہ کو قلعے مین رکھنا اور لڑنا بیکار ہی اور اتنے دنون جو مین لڑا ہون یہ خطا میری شہنشاہ سے معاف کرا دیجیے گا ہرمز
و فرامرز نے خوش ہو کر کہا ای خواجہ ہم اقرار کرتے ہین کہ ضرور تمھاری تقصیر عفو کرا دینگے بعد اس گفتگو کے فرامرز نے
پوچھا ہمشیرہ صاحبہ کس جگہ تشریف رکھتی ہین خواجہ نے کہا یہان سے قریب ہین انھون نے یہ کہا ہی کہ بھائی یہ
وقت ملاقات کا نہین ہی مین ڈرتی ہون کہ اگر سرداران لشکر امیر میرے حال سے واقف ہو جاینگے تو لڑائی
ہوگی اور میرا جانا خدمت والد مین نہوگا اس سے بہتر اور مناسب یہ ہی کہ مین یہان سے آگے جا کر ٹھہرتی ہون
فی الفور تم بھی آؤ اور میرے آنے کا حال ترود مین سے بیان نہ کرنا فرامرز نے کہا ای خواجہ عمرو ہمشیرہ صاحبہ سے
کہدینا کہ آپ یہان سے چلیے بعد آپ کے مین بھی یہان سے کوچ کرکے آتا ہون خواجہ عمرو یہ سنکے بارگاہ سے
باہر آئے کہارون سے کہا محافہ اٹھاؤ کہارون نے محافہ اٹھایا چوبدار وغیرہ محافے کے ہمراہ ہوئے خواجہ بھی
عقب محافہ چلے بعد کئی فرسخ راہ طی کرنے کے بموجب کہنے عمرو کے کہارون نے ایک تالاب پر محافے کو رکھا
مہر سپہر عیاری قطب فلک خنجر گذاری شاہ عیاران عیار قلمدار بھی ٹھہرے خواجہ تو تالاب پر محافے کے قریب بیٹھے ہین
اور بعد جانے خواجہ عمرو کے ہرمز و فرامرز وغیرہ نے بھی وہان سے کوچ کیا اور لشکر کو لیکر بصد کر و فر روانہ ہوئے
مقبل اور عادی وغیرہ نے جب دیکھا کہ ہرمز و فرامرز لشکر لیکر چلے گئے سردار تو سامان چلنے کا کر ہی چکے تھے
فوراً ملکہ مہرنگار خاتون ذیوقار کو بعد پردہ داری سکھپال مین سوار کرکے اور جملہ مردمان لشکر کو ہمراہ لیکر جانب
قلعہ تنگ رواحل روانہ ہوئے انکو راہ مین چھوڑیے اور اب حال ہرمز و فرامرز اور خواجہ عمرو وغیرہ کا سنیے
کہ جب ہرمز و فرامرز و بختک مع لشکر قریب تالاب کے پہونچے ایک جگہ مقیم ہوئے اور واسطے ملکہ مہرنگار اپنی ہمشیرہ
اور خواجہ عمرو کے چند تحائف شاہانہ کشتیون مین لگا کر خواجہ قابل اور خواجہ مقبول خواجہ سرا اُن کے ہمراہ
کرکے روانہ کیے خواجہ سراؤن نے تالاب پر پہونچکے خواجہ عمرو کو تسلیم کی اور عرض کیا کہ یہ تحائف شاہزادون نے
اپنی ہمشیرہ کو اور آپ کو بھیجے ہین اور تھوڑی دیر مین خود بھی تشریف لاتے ہین خواجہ عمرو نے جملہ تحائف لیکر
اپنے پاس رکھے اور خواجہ سراؤن سے کہا کہ تم جا کر ملکہ کی طرف سے دعا کہنا اور میری جانب سے تسلیم کہنا بعد اسکے
کہدینا کہ جلد آئیے مین آپ کا منتظر ہون خواجہ سرا رخصت ہوئے عمرو نے تحائف مع کشتیان اور کشتی پوش نذر
زنبیل کیے اور آن چوبدارون اور خدمتگارون کو کہ وہ بھی عیار لشکر اسلام تھے انھین اپنے ہمراہ لیکر ملکہ مہرنگار
نقلی کو محافے مین چھوڑ کر تالاب سے چلے اور طرف قلعہ تنگ رواحل کے روانہ ہوئے اور راہ جلد طی کرکے سرداران
امیر کے پاس پہونچے اور پہلوان عادی وغیرہ سے اپنی عیاری کی تمام کیفیت بیان کی سب خوش ہوکے عمرو
تو جانب قلعہ تنگ رواحل چلے جاتے ہین لیکن اب حال یہان کا ناظرین ملاحظہ فرمائین کہ جب خواجہ سراؤن نے
پیغام عمرو پہونچایا ہرمز و فرامرز نے بہنگام شب اپنے لشکر سے ہمراہی بختک جانب تالاب روانہ ہوئے بختک
درمیان راہ خیال کرنے لگا کہ اسے کسی طرح عقل قبول نہین کرتی کہ امیر نے انتقال کیا اور اب خواجہ عمرو مہرنگار

کو مہرزد و فرامرز کے حوالے کر دینگے بظاہر معلوم ہوتا ہے یہ بھی ایک عیاری ہے نجتک یہ خیال کرتا ہوا جب تالاب پر پہونچا
دیکھا محافہ تو رکھا ہے لیکن خواجہ عمرو نہیں ہیں نجتک سمجھ گیا کہ جو میں نے خیال کیا تھا وہی ظہور میں آیا چاہتا ہے نجتک
تو سمجھکے چپکا رہا لیکن مہرزد و فرامرز باشتیاق تمام آگے بڑھکے پاس محافے کے بیٹھ گئے اور اسطرح پوچھنے لگے کہ اے
ہمشیرہ صاحبہ آپ کا مزاج تو اچھا ہے بہت دنون کے بعد آج آپ سے ملاقات ہوئی ہمکو نہایت اشتیاق آپکی ملاقات
کا تھا شکر ہے لات و منات کی عنایات سے آج آپ سے ملاقات ہوئی اور آپ اپنے والد کے پاس چلنے کو راضی
ہوئیں کہیے جو ہمنے ہدایہ آپ کو مقبول و قبول خاطر ہوا اور ان کے ہمراہ روانہ کیے تھے آپکو پہونچے اور پسند ہوئے
یا نہیں ہرچند مہرزد و فرامرز نے پوچھا لیکن محافے سے ملکہ مہرنگار نقلی نے کچھ جواب نہ دیا مہرزد نے فرامرز سے کہا
شاید ہمشیرہ صاحبہ ہمسے ناراض ہیں جو ہماری بات کا جواب نہیں دیتی ہیں یا صدمہ حمزہ صاحبقران سے اسوقت
بیہوش ہو گئیں ہیں فرامرز نے کہا ذرا چہ آواز لو کہ ہم مہرزد ہیں آپ ہم سے کلام کیجیے مہرزد نے موافق کہنے فرامرز
کے کہا اے ہمشیرہ صاحبہ آپکو معلوم ہو کہ میں مہرزد آپکا بھائی ہوں اور فرامرز دوسرے بھائی بھی آپ کے
پاس بیٹھے ہیں آپ بلا تکلف ہمسے گفتگو کیجیے سواے نجتک کے کوئی یہاں غیر نہیں ہے آپ ہمسے خفا ہیں ہمنے
تو کوئی خطا بھی آپکی نہیں کی ہے اور اگر ادباً کوئی تقصیر کی ہو تو معاف کیجیے لات و منات کا واسطہ بات تو کیجیے
حمزہ صاحبقران کی رحلت کرنے کا صدمہ نہ کیجیے اب ہمارے ساتھ چلیے والد آپ کی شادی کسی بادشاہ طبع زاد
کے ساتھ موافق اپنے ملت اور دین کے کر دینگے خوب ہوا کہ حمزہ صاحبقران نے انتقال کیا وہ مسلمان تھے ہمارے
مذہب کے خلاف انکا دین تھا جب مہرزد نے باواز بلند ملکہ مہرنگار نقلی سے گفتگو کی اسوقت مہرنگار نقلی نے
بہ غیظ و غضب جواب دیا کہ تو کون ہے کیون مجھکو گالیاں دیتا ہے نوشیروان کو میرا باپ بتاتا ہے میرے باپ بھائی
تو سب مر گئے خاک میں مل گئے تم کہاں سے میرے بھائی پیدا ہو گئے خدا تمھیں غارت کرے کمبخت لات و منات
پرست ہو اور حمزہ صاحبقران کو کہتے ہو کہ انھون نے انتقال کیا مجھکو ملکہ مہرنگار سمجھتے ہو میری شادی
کی فکر میں ہو ادنی کو اعلیٰ بناتے ہو ذرہ کو آفتاب سمجھتے ہو میں تو اندھی ہوں کیا تم بھی اندھے ہو اگر کچھ آنکھون
سے دکھائی دیتا ہو تو دیکھو مجھے پہچانو میں ایک کنیز ملکہ مہرنگار کی ہوں نام میرا بنفشہ ہے خدا سلامت رکھے
ملکہ مہرنگار کو انکی یہ لیاقت نہیں ہے کہ ایسے محافے میں سوار ہوں اور خدا نہ کرے مثل میری صورت کے انکی
شکل ہو ماشاء اللہ چشم بد دور وہ تو جوان اور حسین ہیں میں بڑھیا اندھی بہری چراغ سحری ہوں مجھے اور انسے کیا
مناسبت تم ناحق مجھکو ملکہ مہرنگار بتاتے ہو مہرزد و فرامرز نے یہ سنکے پردہ محافہ کا اٹھایا دیکھا تو فی الواقع ایک
اندھی عورت بصورت ملکہ مہرنگار محافے میں بیٹھی ہے مہرزد اور فرامرز نے پوچھا تجھکو کسنے ملکہ مہرنگار کی شکل بنایا ہے
اسنے کہا خواجہ عمرو نے میری صورت نہیں معلوم کیسی بنائی ہے مجھسے کہا تھا کہ تو محافے میں بیٹھکر چل میں یہان
محافے میں سوار ہو کے چلی آئی خواجہ عمرو مجھے یہاں چھوڑ کے نہیں معلوم کہاں چلے گئے یقین ہے کہ قلعہ تنگ رواحل
کی طرف ملکہ مہرنگار کو لیکر چلے گئے ہونگے کیونکہ باہم یہی مشورہ ہوتا تھا کہ جب مہرزد و فرامرز یہاں سے چلے جائیں
تو ملکہ مہرنگار کو یہاں سے لیکر قلعہ تنگ رواحل کی طرف چلیں اور اس قلعے کو خالی کر دیں وہ سب تو قلعہ تنگ رواحل
کی طرف چلے گئے ہونگے افسوس ہزار افسوس مجھکو یہاں چھوڑ گئے اب میری کیونکر بسر ہوگی یقین ہے کہ اسی محافے
میں بے آب و غذا مر جاؤنگی مہرزد و فرامرز از حد متحیر ہوئے اور خواجہ عمرو کی عیاری پر برہم ہوئے یکایک چند
عیار بھی تالاب پر آئے مہرزد نے کہا ذرا خبر تو لاؤ کہ خواجہ عمرو قلعہ [illegible] میں ہیں یا نہیں عیار گئے اور تھوڑی دیر میں

دوڑتے ہوئے آئے اور عرض کرنے لگے خداوند نعمت ڈھونڈھتے ہین تو کوئی بھی نہین ہے ہمنے اکثر اشخاص سے جو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ خواجہ عمرو ملکہ کو لیکر مع سردارون وغیرہ کے قلعۂ تنگ روداحل کی طرف روانہ ہوئے ہین بختک سنکے ہنسنے لگا اور کہنے لگا واہ خواجہ عمرو کیا عیاری کی ہے مین تو پہلے ہی سمجھ گیا تھا کہ خواجہ ملکہ مہرنگار کو کبھی نہ دینگے ہرمز فرامرز سیارون اور بختک کی تقریر سنکے برہم ہوئے اور کہنے لگے کہ اگر خواجہ قلعۂ تنگ روداحل کی طرف روانہ ہوئے ہین تو کیا ہم وہان نہین جاسکتے ہیں کیکے کینہ گو تو حکم کیا کہ اسکو لشکر مین داخل کرو کینہ تو لشکر مین داخل کیگیا لیکن ہرمز و فرامرز مع بختک سیر تالاب کی کرنے لگے اور دل کو سیر سبزہ اور تالاب سے فرحت دینے لگے بعد سیر کرنے کے ہرمز اور فرامرز لشکر مین آئے اور عیارون کو بلاکر کہا کہ زرد چین اسطرف گیا ہے یقین ہے کہ یہین مقیم ہوگا اسے یہان بلالاؤ عیار بموجب حکم روانہ ہوئے اور بعد قطع کرنے راہ کے جہان زرد چین مقیم تھا اور ملکہ مہرنگار کے آنے کا انتظار کررہا تھا وہان عیار پہونچے اور زرد چین سے کہنے لگے چلیے آپکو شاہزادون نے بلایا ہے زرد چین نے کہا مین ملکہ مہرنگار کے آنے کا منتظر ہون وہ یہان آتی ہونگی انھون نے مجھسے وعدہ یہان آنے کا کیا ہے مین وہان نہ جاؤنگا اور یہین سے ملکہ کو مین اپنے ہمراہ لیکر خدمت شہنشاہ نوشیروان مین جاؤنگا عیارون نے عرض کیا آپ بیکار ملکہ مہرنگار کا انتظار کرتے ہین خواجہ عمرو عیاری کرکے ملکہ مہرنگار کو لیکر قلعۂ تنگ روداحل کی طرف روانہ ہوگئے ہین ہم خود جاکر قلعے مین دیکھ آئے ہین زرد چین یہ تقریر عیارون کی سنکے غضبناک ہوا اور فوراً اپنے ہمراہیون کے وہان سے چلا اور بعد طے کرنے راہ کے ہرمز و فرامرز کے پاس آیا ہرمز و فرامرز نے مفصل حال خواجہ عمرو کی عیاری کا زرد چین سے بیان کیا غرض چندروز تک زرد چین اور ہرمز و فرامرز اسی جگہ مقیم رہے اتنے زمانے مین خواجہ عمرو مع سردارون کے ملکہ مہرنگار کو لیکر داخل قلعۂ تنگ روداحل ہوئے اور قلعہ کو آلات حرب وضرب سے بخوبی آراستہ کیا خواجہ عمرو تو وہان قلعے کو آراستہ کرکے باطمینان تمام بیٹھے ہین لیکن اب حال زرد چین اور ہرمز وغیرہ کا لکھا جاتا ہے کہ چندروز تک زرد چین وغیرہ اسی جگہ مقیم رہے آخر باہم مشورہ کرکے وہان سے طرف قلعۂ تنگ روداحل کے بارادۂ جنگ روانہ ہوئے انکا حال تو انشاء اللہ لکھا جائیگا لیکن اب حال امیر حمزہ صاحبقران کا تحریر ہوتا ہے

## داستان حیرت فشان داخل ہونا عفریت کا گلستان ارم مین اور مقابلہ کرنا امیر بالوقیر کا دیوون سے

راویان ذیوقار اس داستان دلستان کو اسطرح بیان کرتے ہین کہ عفریت جو خبر قتل دیوار جنگ سنکے بہ قہر و غضب لشکر ساٹھ لاکھ دیوون کا لیکر جلا بشتاب گلستان ارم کی سرحد پر پہونچا اور حکم کیا کہ اسی جگہ بارگاہین اور خیام برپا ہون چنانچہ موافق حکم عفریت جملہ دیو اسی جگہ ٹھہر گئے اور بارگاہین اور خیام کو ستون تک برپا ہوگئے عفریت داخل بارگاہ ہوا اور وہان اسکی ملعونہ بھی بارگاہ مین داخل ہوئی اور جملہ دیو بھی خیام فلک فرسا مین مقیم ہوئے دیو تیز رو دیو برق و دیو کیوان و دیو اکوان کہ یہ چارون ملازمان ملکہ آسمان پری سے ہین اور نہایت ناموَر جدال اور ہواخواہ شہپال بن شاہرخ کے ہین انھون نے جو سنا اور دیکھا کہ عفریت ساٹھ لاکھ دیو ہمراہ اپنے لیکر بارادۂ جنگ و جدال آیا ہے اور سرحد گلستان ارم پر مقیم ہے فوراً پریشان خاطر ہوکر خدمت شہپال بن شاہرخ مین حاضر ہوئے اور بعد ادب تسلیم و مجرا کرکے اسطرح اپنی زبان مین دعا و ثنا سے بادشاہ ہوئے کہ مستقر جہان اقبال ہمیشہ تا لب الیاس خضر سیراب است و زچشمہ کہ بوزش کند سکندر باد و لب عدو سے تو سیلاب کی طرح ...

عفریت تو جبکہ ندر شنہ پولاد دست شہنشاہ عالی وقار پر بدام عنایت و الطاف رب بے نیاز رہے اور دشمن سست شاہ فلک بارگاہ کا ہمیشہ خراج ناساز رہے آج عفریت بدکردار نابکار سات لاکھ دیووں کی جمعیت سے سرحد گلستان ارم پر آکے مقیم ہوا ہی ارادہ اسکا یہ ہی کہ کینہ دیرینہ کو آشکار کرے سر میدان بندگان شہنشاہ سے پیکار کرے باقی خیر و عافیت ہی جسوقت جباروں دیووں نے شہپال بن شاہرخ سے خبر عفریت کے آنے کی بیان کی اسوقت حمزہ صاحبقران مدد دیو شہپال بن شاہرخ بیٹھے ہوئے تھے دربار آراستہ تھا ہزارہا دیو دراز قامت صاحب عزت اور پریزاد عالی نژاد بصد ادب صندلیوں اور ڈنگوں وغیرہ پر بیٹھے ہوئے تھے شہپال بن شاہرخ تخت زرین پر رونق فزا تھا پہلوے شہپال میں ملکہ آسمان پری زوجہ اسیر بانو نقاب چہرہ سے پر ڈالے ہوئے بیٹھی تھی علاوہ لباس رنگین کے سراپا زیور جواہر نگار سے تھا

گیسوے عنبرین بر آراسته
گرده در دست خاتم زرین
نیست مازرب زیبا آن یاریب

اختر مانده بشب پیدا ست
دل درانجا نمود جاے نگین
اگر ازان یافت زیب آن یاره

حلقه گوش و نیش ... نگار
بار ... وصف های ان بهشتیا

حلقه ور گوشش ... دل گهر
موج گوهر در آب آئینه

کبھی اسیر بانو پر صورت ملکہ آسمان پری پر نظر کرتے تھے اور کبھی ملکہ آسمان پری حسن و شباب اسیر بانو پر نظر کرکے خوش ہوتی تھی اکثر باہم اشارہ اور کنایہ ہوتے تھے زوج زوجہ باہم باہم اشارہ سنتے تھے ناگاہ شہپال بن شاہرخ نے حمزہ صاحبقران سے مخاطب ہوکر کہا کہ یہ عفریت نابکار جواب ہمسے برابر بیکار آیا ہی قبل اسکے ہمارا ملازم تھا اور ہمنے اس نالائق کو یہ عزت دی تھی کہ اپنی کل فوج کا سپہ سالار کیا تھا تمام فوج دیووں اور پریزادوں کی اسکے قبضے میں تھی سب فوج کا افسر یہی بداختر تھا اب تھوڑے زمانے سے اسنے ہمکو اور ہماری اطاعت اور فرمانبرداری سے سرکشی کی ہی اور وہی لشکر دیووں کا جسکا یہ افسر تھا اسی لشکر سے لاکھوں تمام دیووں کو ہمراہ اپنے لیگیا ہی اور بجاے خود حاکم ہوگیا ہی حمزہ صاحبقران نے کہا اب آپ بھی سامان جنگ کیجیے اور لشکر بارگاہ کا نکلوائیے مقابلے میں عفریت کے جسکی صف آرا ہوجیے اور ہمسے نام طبل جنگ بجوائیے میں عفریت اور اسکے لشکر کے دیووں سے مقابلہ کرونگا اور خوب لڑونگا ہر ایک دیو ناپاک کو انشاءاللہ تیغ آبدار سے قتل کرونگا ملکہ آسمان پری نے یہ تقریر حمزہ صاحبقران کی سنکے خیال کیا کہ اگر خدانخواستہ حمزہ صاحبقران کسی دیو ناپاک و سرکش کے ہاتھ سے قتل ہوئے تو میرے عیش میں خلل آجائیگا ماہ شباب میرا بے لطف گذریگا خیال اسیر میں راتوں کو نیند نہ آئیگی دل کو ایک لحظہ چین نہوگا صبح ایک دم بھی آرام نہ پائیگی شب و روز گریہ زاری اور نالہ و اشکباری میں میری جوانی خاک میں ملجائیگی فراق اسیر میں زندہ رہنا میرا مشکل ہوگا لہذا اب وہ تدبیر کرنا چاہیے کہ اپنی جان بتیلاے غم و الم نہو اور عیش و عشرت میں بھی خلل نہ آئے انکی جان بچے اپنا مدعا دل پر آئے ہر شب اسیر سے میرا پہلو گرم اور آباد رہے یہ خیال کرکے ملکہ آسمان پری نے شہپال سے آہستہ عرض کیا کہ آپ انھیں کہنے دیجیے انکے کہنے پر عمل نہ کیجیے اور انکے نام پر طبل جنگ نہ بجوائیگا اور انکو دیووں سے نہ لڑوائیے گا ملکہ انکو میدان جنگ میں کبھی جانے نہ دیجیے گا مبادا کسی دیو خونخوار و نابکار کے ہاتھ سے یہ زخمی ہوجائیں یا کوئی دیو انکے تن نازک پر وار ... یا کوئی سنگ گران لگائے تو خدانخواستہ انکا تو کام اکدم میں تمام ہوجائے میں صرف اسوجہ سے عرض کرتی ہوں کہ اگر خدانخواستہ یہ قتل ہوگئے یا زخمی ہوئے تو آپ انکے والد ماجد اور انکے احباب کو کیا جواب دیجیگا ہو اسکے سبب سے شرمندہ اور محجوب ہوجیے گا اور آپ کو بھی انکے ہلاک ہوجانے کا صدمہ جانکاہ ہوگا بس میں نہیں چاہتی کہ آپ انکے والد و احباب سے شرمندہ اور منفعل ہوں اور یہ بھی مجھکو منظور نہیں ہی کہ آپ کو انکے ہلاک ہونے سے صدمہ ہو اگر آپ میری عرض کو قبول نہ فرمائیگا دیکھیے پچھتائیے گا یہ کبھی نہ کبھی دیو کے ہاتھ سے ہلاک ہوجائینگے کیونکہ

ضعیف الانسان قوی الانسان سے تو لڑ نہین سکتا ہی بھلا یہ نحیف الجثہ آدم زاد دیوؤن سے کیونکر لڑ ینگے آپ ذرا ملاحظہ تو کیجیے
کہ دیو کا ایک ہاتھ انکے قد و قامت سے کہین بڑا ہی لہذا دیدہ و دانستہ عاقل کو ایسا کام نکرنا چاہیے جس سے آخر کار صدمہ و
محن مین مبتلا ہو اور افسوس کرے اور پھر کوئی اُسکا علاج نہو سکے شہپال بن شہرخ نے آسمان پری کی تقریر سنکے کہا
ای نور نظر پارۂ جگر جو کچھ تمنے کہا بظاہر سچ ہی لیکن تمکو اچھی طرح امیر کی طاقت اور قوت کا حال شاید معلوم نہین ہی انہین اِس
درجہ قوت ہی کہ انکی قوت کے آگے فیل ایک پشہ ہی اور دیو ایک مور ہی اور شیر ایک غزال ہی تمنے سنا ہی کہ امیر نے رہدار کو
قتل کیا ہی اور تمھارے دیوار جنگ کو ہلاک کیا ہی غرض انسے دیو کسی طرح لڑ نہین سکتے ہین خداوند عالم نے انکو عجب
طاقت اور قوت دی ہی کہ عقل کو حیرانی ہی ملکہ آسمان پری نے جواب دیا کہ اتفاق سے دیوار جنگ کے اوپر ملوار انکی پڑ گئی
وہ مارا گیا اُسکی قضا ہی آگئی تھی اسی بہانے سے وہ جہنم مین گیا اور رہدار کا جو آپ نے ذکر کیا اُسے مین نے نہین دیکھا
نہین معلوم تنہا انھون نے اُسکو قتل کیا یا یہ لشکر لیکر اُس پر حملہ آور ہوئے جب وہ مارا گیا مین جانتی ہون کہ وہ پڑا ہوا سوتا
ہوگا انھون نے آہستہ جاکر اُسکو تلوار سے قتل کر ڈالا ہوگا اگر رہدار بیدار اور ہوشیار ہوتا وہ کبھی انکے ہاتھ سے مارا نجاتا
اور یہ جو آپ نے فرمایا ہی کہ انہین قوت و طاقت بہت ہی یہ آپ نے بجا اور درست فرمایا ہی بیشک کوئی آدم زاد ذی زمانہ
انسے مقابلہ اور مجادلہ نہین کر سکتا لیکن دیو انسے قوت و طاقت مین بڑھے ہوئے ہین مین کبھی نہ مانونگی کہ یہ
دیوؤن سے زور و قوت مین زیادہ ہین انکے دست و پا ضعیف اور نحیف سے صاف ثابت و ظاہر ہی کہ کم زور ہین اور دیوؤن
کے موٹے موٹے دست و پا کو دیکھکر یقین کامل ہوتا ہی کہ دیوؤن مین طاقت و قوت اور زور زیادہ ہی پس میرے نزدیک
مناسب یہ ہی کہ آپ واسطے مقابلۂ عفریت بجائے کسی سردار کے ہمراہ لشکر دیوؤن کا روانہ کیجیے وہی سردار اِس
بدکردار سے لڑے باہم دیوؤن مین خوب لڑائی ہوگی آپ بھی میدان مصاف مین تشریف نہ لیجائیے یہین تخت
پر بیٹھے رہیے وہان فوج آپ کی لڑیگی اگر آپ کے لشکر کے دیو قتل بھی ہو جائینگے تو چندان رنج و غم نہوگا اور اگر سو دو سو پریزاد
ہنگام جنگ ہلاک ہونگے تو پردۂ قاف پریزادون سے خالی نہو جائیگا شہپال نے ہنسکے جواب دیا ای نور چشم
یہ تم کیا کہتی ہو کہ سو دو سو پریزاد اور دیو مارے جائینگے یہ ایسی لڑائی ہوگی کہ صدہا بلکہ ہزارہا دیو اور پریزاد قتل ہو جائینگے
میدان مصاف لاشون سے بھر جائیگا کشتون کے پشتے میدان کارزار مین ہر طرف نظر آئینگے غضب کی جنگ ہوگی
زمین تو زمین آسمان کانپیگا دریائے خون عرصۂ رزم مین بہیگا خیر اگر تمھاری خوشی یہی ہی کہ امیر کے نام پر طبل جنگ
نہ بجوایا جائے اور انکو دیوؤن سے ہم نہ لڑوائین تو حتی الامکان ہم ایسا ہی کرینگے کہ امیر کو میدان رزم مین نہ جانے
دینگے یہ کہکر شہپال بن شہرخ نے دیوؤن سے حکم کیا کہ اُٹالہ بارگاہ سلیمانی کا نکالو اور نقارخانہ سلیمانی کو بھی درست
کرو اور جلد تر سامان جنگ کرو اور مقابلۂ عفریت بدکردار کے واسطے آمادہ و مستعد ہو اور آلات حرب و ضرب کی
درستی کرو اور بہ عجلت تمام سامنے عفریت کے بارگاہ سلیمانی اور خیام ایستادہ کرو دیوؤن نے موافق حکم
شہپال بارگاہ سلیمانی کو نکالا اور جملہ دیو اور پریزاد گروہ گروہ جوق جوق آلات حرب و ضرب لیکر آمادہ چلنے پر ہوئے جب
لشکر کثیر دیوؤن اور پریزادون کا جمع ہو گیا اور کل سامان جنگ ہو چکا اُسوقت شہپال بن شہرخ نے بھی
حکم کیا کہ تخت ہمارا اُٹھاؤ پھر وحکم پریزادون نے تخت شہپال کا اپنے دوش پر اُٹھایا شہپال نے ملکہ آسمان پری
سے کہا کہ تم اپنے مکان مین جاؤ اور حمزۂ صاحبقران سے کہا کہ ای فرزند تم یہین رہو امیر نے کہا مین ضرور آپ
کے ہمراہ چلونگا ناچار شہپال نے امیر کو بھی اپنے ہمراہ لیا اور لشکر کثیر ہمراہ لیکر برائے مقابلۂ عفریت بدکردار
چلا اُسوقت سو لاکھ لشکر دیو اور پریزادون سے ملتے زمین کے ہلتے تھے آسمان اُس لشکر کثیر کو دیکھکر دنگ ہوتا

تھا آفتاب خوف سے تھراتا تھا وہ دیوؤن کی مہیب شکلین اور وہ اُنکی درازی قامت وہ ہر ایک دیو کا دمبدم نعرہ کرنا اور
وہ دیوؤن کا دوش پر دار شہنشاہ گردون بار کا رکھکر چلنا اور پرواز کرنا اور وہ پریزادون کا باہم پرواز کرنا کبھی بالا سے زمین
چلنا وہ شور و غوغاے لشکر دیو العیاذ باللہ ہنگامہ حشر کا نمونہ تھا غرض شہپال بن شاہرخ بصد شوکت و شان بعد راہ
طے کرنے کے جب قریب لشکرگاہ عفریت پہونچا حکم کیا کہ یہین لشکر ٹھہر جاے اور اسی جگہ بارگاہ و خیام برپا کیے
جائین دیوؤن نے حسب الحکم اُسی جگہ بارگاہ سلیمانی کہ جو لاثانی تھی برپا کی امیر با توقیر نے ملاحظہ کیا کہ عجب بارگاہ
فلک شکوہ ہے کہ جسکی تعریف بشر کے سے بخوبی ہو نہین ہو سکتی ادنی ثنا اُسکی یہ ہے کہ اسقدر بلند تھی کہ خیمہ آسمان باوجود اس
رفعت کے اُسکی بلندی سے شرماتا تھا اور وسیع وہ اسقدر تھی کہ بیک خیال بھی اُسکی وسعت کی خبر بمشکل لاتا
تھا علاوہ بارگاہ کے خیام رنگ برنگ بجوبہ فلک بھی استادہ کیے گئے شہپال بن شاہرخ اور حمزہ صاحبقران داخل
بارگاہ ہوے اور لشکر دیو اور پریزاد بھی بمقابلہ عفریت مقیم ہوا عفریت نے شہپال اور حمزہ صاحبقران کے
آنے کی خبر سُنکے نقارہ رزمی بجنے کا حکم دیا دیوؤن نے موافق حکم عفریت نہایت بڑے بڑے نقارون کو بعوض
چوب خرد بڑے بڑے درختون کے سُتونون سے بجایا صدا نقارون کی بلند ہوئی جسوقت آواز نقارہ رزمی بلند ہوئی
دیو تندک اور دیو انکوان وغیرہ نقارہ جنگی کے بجنے کی خبر لیکر سامنے شہپال بن شاہرخ کے آئے اور اپنی زبان مین
اسطرح دعا و ثنا بجا لاکر عرض کرنے لگے ابیات تا فنا مطلق رود در ترکتاز انقراض + تا نقارہ ونق بر در دربارگاہ انقلاب + عمر
اعداے تو شبگیر فنا را ہمعنان + عہد اقبال تو توفیق بقا را انقلاب + اے شہنشاہ فلک بارگاہ اسوقت عفریت نالائق
نے نقارہ جنگی اور طبل رزمی بجوایا ہے ارادہ عفریت بدسیرت کا یہ ہے کہ میدان کارزار مین اگر بندگان شہنشاہ سے مقابلہ
کرے باقی خیریت ہے شہپال بن شاہرخ نے دیو تندک وغیرہ سے خبر نقارہ جنگی بجنے کی سُنکر حکم کیا کہ ہمارے لشکر
مین بھی نقارہ جنگی بجایا جاے بموجب حکم شہپال بن شاہرخ قلاب چینی و کباب چینی وغیرہ پریزادون نے
نقارخانہ سلیمانی مین جھکر نقارہ ہاے سلیمانی پر چوبین لگائین شہنا نواز نے آواز دلکش شہنائی بجانے لگے دیو اور پریزاد
صداے شہنائی سُنکے وجد مین آنے لگے اکثر پریزاد اور دیو محو ہوکر جھومنے لگے صداے نقارہ سلیمانی جو بلند ہوئی گاو
زمین تھرائی پیر فلک کا سینہ لگا شیر فلک کا دل دہل گیا جملہ پریزاد آواز نقارہ رزمی سُنکے آگاہ ہوئے کہ نقارہ جنگی
بجا ہے اب کل جنگ ہوگی غرض رات بھر دونون لشکرون مین بخوبی سامان جنگ ہوا جب وہ وقت آیا کہ دیو شب
بنجیال جنگ و جدال دیوان پردہ قاف گریزان ہوا اور آفتاب نمایان ہوا ہنگام سحر شہپال تخت پر سوار ہوا اور امیر
حمزہ صاحبقران بھی مسلح ہوکر ایک مرکب پر سوار ہوئے ہمہ لشکر دیو و پریزاد خیل خیل غول غول فوجون فوجون
جانب میدان مصاف روانہ ہوا کثرت گرد و غبار سے روے آفتاب پنہان ہوگیا زمانہ تیرہ و تار ہوگیا روز روشن
گویا شب تیرہ تھا اُسوقت دیوؤن کا رعد آسا نعرے کرنا اور ہواے صبح کا چلنا غبار کا بکثرت بلند ہونا دیوؤن کا
آلات حرب و ضرب لیکر نکلنا کبھی بالاے ہوا لشکر دیو و پریزاد کا چلنا کبھی زمین پر ہمراہ رکاب شہپال بن شاہرخ
اور حمزہ صاحبقران چلنا اور نقارہ سلیمانی دمبدم بجنا دیوؤن اور پریزادون کا شور و غل بپا ہونا بذات خود جب شہپال
اور امیر مع لشکر دیو اور پریزاد میدان کارزار مین پہونچے اُسطرف سے عفریت بھی مع سات لاکھ دیوؤن کے
میدان رزم مین آیا اور بعد درستی میدان کارزار اور صف آرائی ہر دو لشکر کے اول عفریت کے لشکر سے دیو نرجنگ
برادر دیو ارجنگ مقتول کا نکلا اور مانند رعد کے چلا کر کہنے لگا کہ اے آدم زاد اگر تجھکو دعوی شجاعت ہے تو میدان مین
آ اور مجھسے مقابلہ کر مین اپنے برادر ارجنگ کا تجھسے عوض لونگا اور ایک ہی ضرب دار شہنشاہ تجھے قتل کرونگا

حکم دین وہی کرنا بالفعل ان دونون کو قید کرو یہ کہکے زلزلہ جادو بھی مع اپنی دونون دخترون کے تخت پر بیٹھکر
چلی گئی بعد جانے زلزلہ جادو وغیرہ کے نارنج جادو نے ذوالحجام سے کہا کہ مین تو اب اپنے طلسم مین جاتی ہون
تو ان دونون کو اپنے سحر مین گرفتار کرکے کسی جا انکو قید کر اور بخوبی ہوشیار رہنا ایسا نہو کہ کوئی انکو رہا کرکے
لیجائے یہ کہکے نارنج جادو نے کچھ پڑھا اور دستک دی فی الفور بارہ ساحر نہایت مہیب صورت زمین سے ظاہر
ہوئے ساحران مذکور سے نارنج نے کہا کہ تم ذوالحجام جادو کے ہمراہ رہو اور ان دونون مجرمون کی حفاظت اور نگہبانی
کرو یہ کہکے نارنج جادو قہر سے مشتعل کی آنکھی اور روتی ہوئی تخت سحر پر سوار ہوکر جانب طلسم روانہ ہوئی بعد
جانے نارنج جادو کے ذوالحجام جادو عمرو بن حمزہ یونانی اور فرخ کو ایک مکان مین لیگیا اُس مکان میں ایک
مختصر تالاب تھا اُسی تالاب مین دونون کو اپنے سحر مین گرفتار کرکے قید کیا اور اُس تالاب اور مکان کو سحر سے بند کردیا پھر
ذوالحجام جادو اور ایک مکان مین جو متصل باغ آیا چونکہ وہ مکان متصل اُس مکان کے تھا اسوجہ سے بارہ سے نگہبانی
عمرو بن حمزہ یونانی اور فرخ اُسی مکان مین مع بارہ ساحرون کے مقیم رہا

## داستان پہونچنا خواجہ عمرو کا لشکر ہرمز و فرامرز مین اور علاج ژوپین کا کرکے قلعہ تنگ رواحل مین جانا اور عرضی عمرو بن حمزہ یونانی کی پڑھنا

راویان عالی منزلت اس داستان کو یون بیان کرتے ہین کہ جب خواجہ عمرو قریب لشکر ہرمز و فرامرز پہونچے
اُسوقت خواجہ نے اپنے ہاتھ کو دیکھا اور اپنے ہاتھ کی پشت کو ملاحظہ کیا فی الفور تین سو ساٹھ مکر طرح طرح کے ذہن
مین آئے خواجہ عمرو نے تمھین سے ایک مکر اور عیاری کو پسند کرکے ایک ویرانہ مین گئے اور وہان بیٹھکر رنگ روغن
نکالکر مرد ضعیف کے مانند اپنی صورت بنائی اور لباس حسب دلخواہ زنبیل سے نکالکے زیب تن کیا اور عصاے بادام تلخ
ہاتھ مین لیا اور باشندگان ممالک مغرب کی وضع بناکر اور لباس پہنکر لشکر ہرمز مین گئے اور کنارہ لشکر پر جاکر کھڑے
ہوئے اُسوقت خواجہ نے دیکھا کہ علاوہ خیام کے دو بارگاہین علیحدہ علیحدہ ایستادہ ہین لشکر اُترا ہوا ہے ہمہ سوار
زخمی ہین اکثر خیمون مین بستر پر پڑے ہوئے ہین کراہ رہے ہین اکثر درد کی شدت سے تڑپ رہے ہین بعض سواران کی
در خیام پر بیٹھے ہین اور جوانان لشکر سے باتین کر رہے ہین زخمون پر پھاہے رکھے ہوئے پٹیان بندھی ہوئی ہین
ایک بارگاہ مین اکثر سرداران لشکر جاتے ہین اُس بارگاہ سے صداے نالہ و فغان آتی ہے خواجہ عمرو نے خیال
کیا کہ یقیناً ایسی بارگاہ مین ژوپین ہے اور درد کی شدت سے نالہ و فریاد کرتا ہے یہ خیال کرکے خواجہ عمرو نے چند
سواران مجروح سے پوچھا کہ یہ لشکر کسکا ہے اور تم کہان لڑنے گئے تھے اور کس سے لڑے تھے کہ زخمی ہوئے سوارون نے
کہا یہ لشکر ہرمز و فرامرز کا ہے قریب قلعہ تنگ رواحل سرداران حمزہ صاحبقران سے جنگ ہوئی تھی اُس لڑائی
مین ہزارون جوان قتل ہوگئے اور سیکڑون زخمی ہوئے ازانجملہ ہم بھی زخمی ہوئے اور ہمارے افسر ژوپین وہ بھی
زخمی ہوئے علاوہ زخمی ہونے کے خواجہ عمرو عیار حمزہ صاحبقران نے تو اسقدر پتھر گوپھن مین رکھکر رکھکر ژوپین
کے سینہ و بازو پر مارے کہ ژوپین گر پڑا آخر ژوپین کو وہان سے اٹھا کر یہان لے آئے ہین اب تمام جسم اُسکا سوجا
ہوا ہے کروٹ بھی اُس سے درد کی شدت سے لی نہین جاتی ہے دمبدم نالہ و فریاد کرتا ہے ہر چند علاج اُسکا ہوتا ہے لیکن صحت
نہین ہوتی ہے آج حال اُسکا نہایت متغیر ہے اعضا مین درد شدت سے ہے اسی وجہ سے کراہتا ہے سن لیجیے یہانتک
کراہنے کی آواز آتی ہے آج ہرمز اور فرامرز پسران شہنشاہ نوشیروان اُسکے تڑپنے اور کراہنے سے نہایت
مشوش ہین ہمکو تو یقین ہے کہ ژوپین جانبر نہوگا آج سے کل تک مر جائیگا خواجہ عمرو نے پوچھا عمرو کیا نہایت قوی ہے

کہ ایسے پہلوان کو اُسنے پتھر مارکے گرا دیا سوارون نے کہا عمرو فربہ نہین ہی اور قوی ترتجی نہین بلکہ نہایت دبلا پتلا ہی
لیکن غضب کا چالاک عیار ہی خداوند لات و منات اور خداوند آتش اُسکی شر سے ہم سبکو بچاے انسان کی تو اُسکے سامنے
کیا حقیقت ہی اگر دیو بھی اُسکے سامنے آئے تو وہ کسی تدبیر سے مارڈالے ہزارون بلکہ لاکھون مکر و فریب اُسے ایسے
یاد ہین کہ بڑے بڑے عقیل و فہیم اُسکے فریب مین آجاتے ہین وہ عیار بلا کا ہی ایک دم مین ہزار طرح کی صورتین بدلتا ہی
کبھی مرد ضعیف بنجاتا ہی کبھی اپنی شکل حسن عورت کی بناتا ہی کبھی نہین معلوم کسطرح سے لڑکا بنجاتا ہی غرض جیسی صورت
چاہتا ہی ویسی ہی اپنی صورت بنا لیتا ہی اور کوئی اُسے نہین پہچان سکتا ہی اور کالا بھی وہ خوب ہی اور گورا بھی خوب
بنجاتا ہی اور طماع بھی از حد ہی ہمیشہ اُسکو یہی فکر رہتی ہی کہ کسیکو بیہوش کرکے روپیہ لے لیجیے کسی سے زر و جواہر چھین لیجیے
کسیکو مار ڈالیے اور کل اثاث البیت لوٹ لیجیے پس آپکے نزدیک ژوبین کی کیا حقیقت ہی یہ تو اُسنے رحم کیا
کہ ژوبین کو زندہ رہنے دیا اگر وہ چاہتا تو اُسی وقت خنجر سے ژوبین کا سر کاٹ لیتا کوئی اُسے گرفتار بھی نکر سکتا
غرض اُسی کے پتھر لگانے سے اسوقت ژوبین مر رہا ہی خواجہ عمرو گفتگو سوارون کی سنکے خیال کرنے لگے کہ یہ نالائق
مجکو طماع کہتے ہین اور لٹیرا بتاتے ہین اب ان بیحیاؤن اور نالائقون سے بھی کچھ نہ کچھ لینا چاہیے یہ خیال کرکے
خواجہ عمرو نے اُن سوارون سے کہا کہ اگر ژوبین اچھا ہو جاے اور فی الحال نہ مرے تو ہمکو کیا دیگا اور پسران
نوشیروان کیا انعام دینگے سوارون نے جواب دیا کہ اگر ژوبین آپکے علاج سے اچھا ہو جاے تو بہت زر و جواہر
آپکو دیگا اور ہرمز اور فرامرز بھی آپکو خلعت و انعام کثیر دینگے سواران مجروح نے یہ کہکے پوچھا کہ آپ کون ہین
نام آپکا کیا ہی کہان سے آپ آئے ہین اور اب کہان جائینگا خواجہ عمرو نے جواب دیا کہ مجکو خاص و عام حکیم شفا بخش
کہتے ہین اسی نام سے مشہور ہون اور باشندگان ممالک مغرب سے ہون اپنے وطن سے براے سیاحی نکلا ہون
جدھر اب دانہ اور تقدیر لیجائیگا اُسطرف جاؤنگا آج سیر کرتا ہوا یہانتک آیا ہون اثناے راہ مین نے ہزارہا بیمارون کو
اچھا کیا ہی نسخے میرے پاس ہر مرض کے مجرب و آزمودہ ہین مین مریض کی صورت دیکھکر بتا دیتا ہون کہ یہ مرض ہی مجھے
ضرورت نبض دیکھنے اور قارورہ دیکھنے کی نہین ہی اگر نبض دیکھی اور قارورہ کا رنگ دیکھکے پہچانا تو کیا کمال کیا کمال
یہ ہی کہ مریض کی شکل دیکھکے بیمار کا عارضہ پہچان جاے اور ایسی دوا مریض کو دے کہ ایک دو روز مین اچھا ہو جاے میرے
نزدیک تپ اور درد سر اور اسہال اور ورم سوزاک اور آتشک فالج اور لقوہ طحال اور رعشہ ہیضہ اور بواسیر
خونی و بادی جذام اور برص ناسور اور زخم ضیق النفس اور یرقان وغیرہ امراض کا مرض سے دفع کردینا کچھ مشکل
نہین ہی اگر مین چاہون تو کور مادرزاد کو بینا کر دون اور بینا کا ایسا علاج کرون کہ وہ نابینا ہو جاے ضعیف کا
اگر علاج کرون تو پیر نوجوان ہو جاے اور اگر برعکس اسکے علاج کرون تو نوجوان ضعیف اور پیر ہو جاے
جب سواران مجروح نے یہ تقریر حکیم صاحب مصنوعی کی سنی فوراً بے اختیار حکیم صاحب کے قدمون پر
گر پڑے اور دست بستہ عرض کرنے لگے کہ آپ ہمارے زخمون کا ایسا علاج کیجیے کہ جلد زخم ہمارے اچھے
ہو جائین ابھی سواران مذکور حکیم صاحب سے یہ عرض کر رہے تھے کہ اور سواران مجروح بھی آے اور حکیم صاحب
کے حال سے آگاہ ہو کر اُنمین سے کسی نے اپنا سر جھکا کر زخم سر دکھایا اور عرض کیا کہ یہ زخم تلوار کا ہی جراح نالائق
نہین معلوم کس مرہم کا پھاہا رکھ جاتا ہی کہ زخم سر کسیطرح بھرتا ہی نہین آپ ہمارے زخم سر پر کوئی ایسا مرہم بنا کر
پھاہا لگا دیجیے کہ جلد زخم اچھا ہو جاے مین موافق اپنی لیاقت کے روپیے دونگا کسی مجروح نے
اپنے سر کا زخم دکھایا اور کہا دیکھیے حکیم صاحب یہ زخم خنجر کا ہی مجکو اس زخم کی وجہ سے نہایت

تکلیف ہی جب سانس لیتا ہون سینہ مین درد ہوتا ہی آپ اگر میرے اس زخم کو اچھا کر دیجیے تو مین بھی کچھ صرف راہ
کے واسطے آپکو دونگا حکیم صاحب نے گفتگو ہر ایک زخمی کی سنکے کہا کہ مرہم تو میرے پاس نہین ہی لیکن مرہم بنا دونگا
سب زخم تمھارے اچھے ہو جائینگے بلکہ نشان بھی زخمون کے باقی نرہینگے تمکو لازم ہی کہ روپیہ جمع کرکے میرے پاس بھیجو اور مین
مرہم بہت سا تمکو بنا دون یہ زخم تو ایک ایک پھاہے سے مرہم کے اچھے ہو جائینگے لیکن مرہم باقی رہیگا وہ آیندہ تمھارے
کام آئیگا مجھسے اور تمسے پھر ملاقات ہو یا نہو مرہم مجھسے بنوالو سوارون نے عرض کیا بہت بہتر یہ کہکے سواران لشکر اور سواران
مجروح اور غیر مجروح کے پاس گئے اور سب سے احوال حکیم صاحب کے آنے کا بیان کیا ہر ایک سوار نے موافق اپنی لیاقت
کے روپیہ دیا اور کہا یہ روپیہ حکیم صاحب کو دو اور انسے کہو کہ آپ مرہم بنا دیجیے ہم لوگ اکثر حریف سے لڑا کرتے ہین
اور زخمی ہوتے ہین الغرض چند سوار کئی ہزار روپیہ حکیم صاحب کے پاس لائے حکیم صاحب نے روپیہ لے لیا اور سوارون
سے کہا اب تم میرے آنے کی ہرمز اور فرامرز سے اطلاع کرو آج تو مین ژوبین کا علاج کرونگا اور کل تمکو تمھارے
زخمون کے واسطے مرہم بنا دونگا سوارون نے خیال کیا کہ حکیم صاحب سچ کہتے ہین کل مرہم بنا دینگے یہ خیال کرکے
چند سوار بارگاہ ژوبین مین گئے ہرمز اور فرامرز سے تمام حال حکیم صاحب کا بیان کیا چونکہ ہرمز و فرامرز ژوبین کے
کراہنے اور تڑپنے سے گھبرائے ہوئے تھے سوارون سے کہنے لگے کہ جلد حکیم صاحب کو ہمارے پاس لے آو سواران
مذکور حکیم صاحب کے پاس آئے اور عرض کرنے لگے حضور چلیے آپکو پسران نوشیروان بلاتے ہین حکیم صاحب آہستہ
آہستہ بارگاہ تک گئے جو نہین داخل بارگاہ ہوئے دیکھا ژوبین بستر نرم پر لیٹا ہوا ہی کبھی آنکھین کھولتا ہی کبھی بند
کر لیتا ہی گاہ درد اعضا کی وجہ سے کراہتا ہی اور تڑپتا ہی کبھی نالہ بلند کرتا ہی ہرمز و فرامرز بالین ژوبین پر بیٹھے
ہوئے ہین کچھ اور افسران فوج بھی بیٹھے ہین بختک نہین ہی اکثر سرداران لشکر حاضر ہین غرض حکیم صاحب
نقلی جب بارگاہ ژوبین مین پہونچے ہرمز اور فرامرز کو سلام کرکے قریب ژوبین بیٹھے ہرمز نے پوچھا حکیم صاحب
آپکا کیا نام ہی خواجہ نے کہا خاص و عام مجھکو حکیم شفا بخش کہتے ہین فرامرز نے کہا حکیم صاحب ذرا ژوبین کی
نبض دیکھیے اور کوئی نسخہ ایسا لکھیے کہ ژوبین جلد اچھا ہو جائے حکیم صاحب نے ژوبین کی نبض دیکھی پھر سینہ
و بازو پر ہاتھ رکھکے آماس کو دیکھا اور فرامرز سے مخاطب ہوکے کہا کہ یہ آماس تو چوٹ ضرب سے معلوم ہوتا ہی
فرامرز نے کہا حکیم صاحب آپ نے خوب پہچانا ٹھیک آپ حکیم حاذق ہین آپ علاج خوب کیجیے گا اب یہ فرمایئے
کہ ژوبین اچھا ہو جائیگا یا نہین اور اگر صحیح ہوگا تو کب تک صحیح ہو جائیگا حکیم صاحب نے جواب دیا کیسے
دم بدم اچھا ہو. کیسے ابھی اچھا ہو جائے فرامرز نے کہا اگر ابھی اچھا ہو جائے تو نہایت بہتر ہی حکیم صاحب نے
کہا اگر جلد ژوبین کو اچھا کرونگا تو آپ مجھکو کیا دیجیے گا مین پچاس ہزار روپیہ سے کم نہ لونگا اور پہلے روپیہ لے لونگا
اور جو کچھ مین کہونگا آپکو وہی تدبیر کرنا پڑیگی ورنہ ژوبین ہلاک ہو جائیگا اور مین علاج نکرونگا چلا جاؤنگا ہرمز اور
فرامرز نے اقرار زر مذکور کے دینے کا کرکے کہا جو کچھ آپ کہیے گا وہی تدبیر کیجائیگی حکیم صاحب نے کہا اول تو روپیہ
منگوا کر یہان رکھ دیجیے علاوہ زر کے روغن واسطے مالش کے منگوایئے اور گرد ژوبین کے کثرت آگ روشن کرایئے
اور آپ یہان سے چلے جایئے اور جبتک مین علاج کرون آپ حکم دیجیے کہ برابر نقارے نقارچی زور زور سے بجاین ہرمز
نے پوچھا نقارون کے بجوانے کی کیا وجہ ہی حکیم صاحب نے جواب دیا مین ایسی ادویہ کا ورم ژوبین پر ضماد کرونگا
کہ اس ضماد کی وجہ سے گھڑی دو گھڑی ژوبین اس سے زیادہ چلائیگا اور جو شخص اسکی آواز سنیگا بسبب تاثیر ادویہ
کے فوراً ہلاک ہو جائیگا اس سبب سے مین نے کہا ہی کہ نقارے بجائے جائین تا کوئی آواز ژوبین کی نہ سنے

بعد پہر بھر کے ژوبین بخوبی اچھا ہو جائیگا زخم سر اور ورم اور درد دفع ہو جائیگا فرامرز نے کہا آپ تو ژوبین کے
پاس بیٹھ کے علاج کیجیے گا ضرور آواز نالۂ ژوبین کی سنیے گا تاثیر ادویہ مذکور سے یقین ہے کہ آپ ہلاک ہو جائیے گا کیونکہ
آپ نے بھی کہا ہے کہ ادویہ کی یہی تاثیر ہے حکیم صاحب یہ گفتگوئے فرامرز سنکے ہنسے اور کہنے لگے کہ مین حکیم ہون مین
اپنی حکمت سے ایسی تدبیر کرونگا کہ مجھے آواز ژوبین کی مطلق سنائی نہ دیگی فرامرز یہ تقریر حکیم صاحب کی سنکے
خاموش ہو رہا ہرمز نے اسی عالم اضطرار مین عیاری کا مطلق خیال نہ کرکے پچاس ہزار روپیہ منگواکے حکیم صاحب
کے پاس رکھوا دیا اور روغن بھی منگوا کر رکھوا دیا اور حکم کیا کہ جلد گرد ژوبین کثرت سے آگ روشن کیجائے بموجب
حکیم ملازمون نے آگ روشن کی حکیم صاحب نے کہا آپ سب صاحب یہان سے چلے جائیے اور نقارے بجوائیے
مین علاج شروع کرتا ہون یہ سنکے ہرمز اور فرامرز وغیرہ اٹھے اور بارگاہ سے نکل کے ہرمز اور فرامرز نے نقارچیون
کو حکم دیا کہ زور زور نقارے بجاؤ حکیم صاحب ژوبین کا علاج کر رہے ہین خبردار نقارے بجانے سے ہاتھ نہ روکنا
ورنہ تم سب مر جاؤ گے اور جو شخص آواز ژوبین کی سنیگا فوراً ہلاک ہو جائیگا کیونکہ حکیم صاحب نے یہی کہا ہے اور
ادویہ کی یہی تاثیر بیان کی ہے یہ سنکے نقارچی زور زور نقارے بجانے لگے اور مردان لشکر خوف جان سے احتیاطاً
اور پرے چلے گئے تاکہ ژوبین کی آواز کان مین نہ آئے اُدھر تو نقارے بجنے لگے اِدھر خواجہ عمرو ژوبین کے دست و پا
طناب محکم سے خوب مضبوط باندھنے لگے ژوبین نے پوچھا حکیم صاحب میرے ہاتھ اور پیر کیون باندھتے ہو
مین نے کیا خطا کی ہے حکیم صاحب نے جواب دیا کہ مین تمہارا علاج کرتا ہون ترکیب اور تدبیر علاج کی یہی ہے
ژوبین نے کہا اگر علاج کرنے کی یہی ترکیب ہے تو دست و پا باندھیے غرض حکیم صاحب موصوف نے ژوبین کے
دست و پا مضبوط باندھے اور کارد نکالکر زخم سر ژوبین کا چیر ڈالا اور علاوہ زخم سر کے صدہا اور گہرا اور زخم بھی نوک
کارد سے چیر ڈالا ژوبین تڑپنے لگا اور بے اختیار چلانے لگا اسوقت خواجہ عمرو نے کہا اے بھیا تو نے مجھے نہین پہچانا
کہ مین کون ہون منم خواجہ عمرو آج ایسا علاج تیرا کرونگا کہ تو بھی یاد کریگا یہ کہکے خواجہ عمرو نے چونا اور نمک باہم
ملا کے خوب زخمون مین بھر دیا اسوقت اسقدر ژوبین تڑپا اور چلایا کہ قریب تھا کہ روح اسکی جسم سے نکل جائے
خواجہ عمرو نے اسے تڑپتا چھوڑ کے جلد تر جال الیاسی زنبیل سے نکالا اور روپیہ اور جو جو اشیاء وہان تھیں سب بلکہ
اور سامان فرش ہر ایک شے کو داخل زنبیل کیا پھر خواجہ دست و پائے ژوبین سے حلقۂ کمند کھولنے لگے اسوقت ژوبین
بیہوش ہو گیا تھا اِدھر تو خواجہ عمرو حلقۂ کمند دست و پائے ژوبین سے کھول رہے تھے اُدھر بختک
نے جو سنا اور دیکھا کہ صدہا نقارے زور زور نقارچی بجا رہے ہین مردم لشکر قریب بارگاہ ژوبین سے دور بھاگ کر
ٹھہرے ہین دل مین خیال کرنے لگا کہ آج یہ کیا واقعہ ہے مردمان لشکر کیون بھاگے جاتے ہین بے وجہ اور بے کام صدہا
نقارے کیون بجتے ہین یہ خیال کرکے بختک نے بڑھ کے ایک سوار سے پوچھا اَرے تجھے کچھ معلوم ہے کہ یہ نقارے
کیون بجاتے ہین سوار نے عرض کیا ملک جی ایک حکیم صاحب آئے ہین بارگاہ مین بیٹھے ہوئے ژوبین کا علاج
کر رہے ہین انھون نے کہا ہے کہ مین ایسی دوا اُنکے ژوبین کے تن پر ضماد کرونگا کہ پہر بھر مین ژوبین اچھا ہو جائیگا
اور اسقدر چلائیگا کوئی اسکی آواز نہ سنے ورنہ تاثیر ادویہ سے آواز ژوبین کی سنکے مر جائیگا اسیواسطے نقارے
بجانے کا حکم دیا ہے تاکہ کوئی آواز ژوبین کی نہ سنے آپ بھی قریب بارگاہ نہ جائیے گا ورنہ ابھی مر جائیے گا اور میرے نزدیک
یہان سے دور بھاگ جائیے توقف نہ کیجیے دیر نہ لگائیے یہ کہکے سوار بھاگ گیا بختک خیال کرنے لگا کہ خواجہ عمرو
ہی تشریف لائے ہین وہی حکیم بنکے آئے ہین سوائے انکے یہ اور کسیکا کام نہین کہ اسطرح کا علاج کرے اب

مجکو لازم ہی کہ جلد زوبین کی خبر لون ورنہ پیر و مرشد کام زوبین کا تمام کر دینگے کسی نہ کسی طرح مار ڈالینگے یہ خیال کر کے
بختک قریب نقارچیون کے گیا اور ہاتھ اُٹھا کر نقارچیون سے کہا کہ نقارے نہ بجاؤ ٹھہر جاؤ نقارچی سمجھے کہ بختک کہتا ہی
جلدی جلدی اور زور زور نقارے بجاؤ یہ سمجھکر اور جلدی جلدی اور زور زور نقارے بجانے لگے زمین صداے نقارہ ہاے
کلان سے دمبدم لرزنے لگی بختک کو غصہ آیا اور عنقریب نقارچیون کے جاکر کہا ای نالائقو نقارے نہ بجاؤ نقارچیون نے
جواب دیا واہ واہ ملک جی تم یہ چاہتے ہو کہ ہم آواز زوبین کی سن لین اور مر جاوین ہم تو ضرور نقارے بجاوینگے ہمین اپنی
جان عزیز ہی علاوہ اسکے ہمکو حکم یہی ہی کہ نقارے بجاؤ ہم اسوقت آپکا کہنا نہ مانینگے اور نقارے بجاوینگے بختک نے خیال کیا
عجیب طرح پیر و مرشد نے سب کو ڈرایا ہی یہ نقارچی تیرا کہنا نہ مانینگے اب بارگاہ زوبین مین چل دیکھ تو وہان خواجہ عمرو نے
مار ڈالا ہی یا قتل کر رہے ہین یہ خیال کر کے بختک بیتابانہ بارگاہ زوبین کیطرف چلا اور جلد تر راہ طی کر کے بارگاہ زوبین مین
آیا دیکھا کہ حکیم صاحب حلقہ ہاے کمند کھول بیٹھے ہین گرد زوبین کے بکثرت آگ روشن ہی زوبین بیہوش پڑا ہی بارگاہ مین
سواے حکیم صاحب اور زوبین کے اور بجز آگ کے اور کوئی شی نہین ہی یہ دیکھکے بختک نے خیال کیا کہ خواجہ نے زوبین کو
مار ہی ڈالا جب خواجہ عمرو نے دیکھا کہ بختک آگیا جلد اُٹھے اور کہنے لگے اے بختک مین جاتا ہون اور تجھے کیے جاتا ہون
کہ قلعہ تنگ رواحل کی طرف ہرمز اور فرامرز وغیرہ کو لیکر نہ آنا ورنہ مین اسیطرح تجکو بھی سزا دونگا یہ کہکے خواجہ [illegible]
بارگاہ کا چاک کر کے نکل گئے اور جلد تر شکل اپنی تبدیل کر کے جانب قلعہ تنگ رواحل روانہ ہوئے ادھر بختک نے ہرمز
اور فرامرز وغیرہ کو بمشکل بلایا اور حال زوبین کا سبکو دکھایا اور کہا کہ جسے تم حکیم صاحب جانتے تھے وہ خواجہ عمرو
تھے اب جلد گرد زوبین سے آگ کو ہٹاؤ دیکھو زوبین زندہ ہی یا نہین ہرمز اور فرامرز وغیرہ گفتگوے بختک سنکے
نہایت متحیر ہوے اور گرد زوبین سے آگ ہٹوا کر زوبین کے حال کو دیکھکر متاسف ہوئے اور چونا اور نمک زخمہاے
زوبین سے بمشکل نکالکر زوبین کا علاج کرنے لگے نقارے بجانے موقوف ہوئے سوارون نے ہرمز اور فرامرز
اور بختک سے کہا کہ حکیم صاحب کو ہمنے کئی ہزار روپے اسلئے مرہم بنانے کے دیے تھے افسوس ہم نہ جانتے تھے کہ
یہ حکیم صاحب خواجہ عمرو ہین بختک نے جواب دیا شکر کرو کہ جانین تمھاری بچ گئین روپیہ بھی تمسے خواجہ لیگئے اب خبردار
کسیکو کچھ نہ دینا سواران لشکر نالان و گریان اپنے بسترون پر گئے زوبین کو ہوش آیا بختک نے کہا ای زوبین بغیر
ہمارے مشورہ کے حکیم کا بے سمجھے ہوئے علاج تمنے خوب کیا شکر کرو کہ جان بچ گئی مین بارگاہ مین تمھاری
چلا آیا خواجہ عمرو مجھے دیکھکر چلے گئے اگر مین تھوڑی دیر اور نہ آتا خواجہ تمکو مار ہی ڈالتے زوبین تقریر بختک کی
سنکے چپ رہا اور بوجہ درد اور ایذا کے کچھ نہ بولا القصہ یہان تو زوبین کے زخمون مین ٹانکے دیے جاتے ہین اور
علاج ہوتا ہی دیکھیے کب تک اچھا ہوتا ہی لیکن اب حال خواجہ عمرو کا تحریر کیا جاتا ہی کہ جب خواجہ بارگاہ زوبین
سے نکلکر بعجلت راہ طی کر کے قلعہ تنگ رواحل مین پہونچے اور سرداران لشکر سے ملاقات کر کے اپنی عیاری کا حال
بیان کیا سرداران لشکر خوش ہوے پھر سرہنگ مصری نے بعد تسلیم کے جو عرضی فرخ دے گیا تھا خواجہ
کو دی خواجہ عمرو نے اس عرضی کو پڑھا اور مضمون مندرجہ سے آگاہ ہوکر نہایت محزون ہوے پھر اُس
عرضی کو لیکر پاس ملکہ مہرنگار کے گئے اور کہنے لگے کہ عمرو بن خسرو یونانی نے یہ عرضی مجکو لکھی ہی نانا کو اُنکے کل
بادشاہ زوبین نے قتل کر ڈالا ہی اور شہر یونان ویران کر دیا ہی اور مان کو اُسکے سرداران لشکر [illegible] نے اسیر کر لیا ہی
عمرو نے مجکو بلایا ہی اب مجکو لازم ہی جاؤن اور عمرو بن خسرو کی والدہ کو قید سے چھڑاؤن پس تمسے رخصت ہوتا ہون
ملکہ مہرنگار نے کہا مجکو زوبین اور ہرمز اور فرامرز وغیرہ سے خوف ہی کہ وہ اس قلعہ تنگ رواحل پر حملہ ور ہونگے اور

اور بعد تمھارے جانے کے جنگ و جدال کرینگے پس جانا تمھارا یہان سے اچھا نہین ہی خواجہ عمرو نے کہا ای
ملکہ مین علاج زرومین کا کر آیا ہون کہ چھ مہینے تک تو کسیطرح وہ اچھا ہوگا اور جب تک اچھا ہوگا یقین ہی کہ ہرمز
اور فرامرز لشکر کشی نہ کرینگے لہذا تم مطمئن رہو اور مجھے رخصت کرو مجکو وہان جانا لازم ہی ملکہ مہرنگار نے یہ
گفتگو سنکے بمجبوری خواجہ عمرو کو اجازت جانے کی دی خواجہ عمرو ملکہ مہرنگار سے آٹھ روز کی رخصت لیکر سرداران
لشکر کے پاس آئے اور سب سے کہنے لگے کہ مین جانب شہر یونان جاتا ہون تم خبردار اور ہوشیار رہنا اسیطرح مقبل
سے خواجہ عمرو نے کہا کہ قلعہ کی اور ملکہ مہرنگار کی حفاظت بخوبی کرنا مین خوارزم کی طرف جاتا ہون زمستان ہلول
تو یقین ہی کہ پہونچ گئے ہونگے یہ کہکے خواجہ ہرایک سردار اور عیار سے رخصت ہوے

## داستان جانا خواجہ عمرو کا یونان اور خوارزم مین اور گرفتار کرنا دم خنبشہ کو پھر خود بھی اسیر ہونا

راویان سحر بیان اس داستان دلستان کو اسطرح بیان کرتے ہین کہ جب خواجہ عمرو ہرایک سردار سے رخصت ہو چکے جامۂ عیاری کے اپنے تن پر آراستہ کرکے قلعہ تنگ رواحل سے باہر آئے اور سمت یونان چلے اور جلد تر راہ طی کرکے یونان مین پہونچے اور شہر کو تباہ دیکھکر اندوہناک ہوئے جب خواجہ عمرو ایوان ملکہ گلشن آرا مین داخل ہوئے اسوقت فتنہ اور ملکہ گلشن آرا نے بعد مزاج پرسی کے تمام بربادی شہر کا احوال بیان کیا اور جو کچھ یونان مین واقعہ گذرا تھا مفصل خواجہ سے بیان کیا خواجہ عمرو نے نہایت افسوس کیا پھر ملکہ گلشن آرا اور فتنہ نے خواجہ سے خبر نہ لینے کی شکایت کی خواجہ نے جواب دیا کہ فی زمانہ حمزۂ صاحبقران پردۂ قاف مین ہین ہرمز اور فرامرز وغیرہ سے مین لڑائیون مین مصروف رہا اسوجہ سے میرا یہان آنا نہوا اب عرضی عمرو بن حمزہ سے یونان ویران ہونے کا حال معلوم ہوا اور انھون نے مجکو طلب کیا تو مین یہان آیا ہر چند کہ کوئی شخص میرے یہان آنے پر راضی نہ تھا لیکن مین آٹھ روز کا وعدہ کرکے آیا ہون اب یہ بتاؤ کہ یہ خورد شاہزادہ عمرو بن حمزہ کہان ہی اور فرخ کس جگہ ہی مجکو حال فرخ کی عرضی لانے کا سر بنات مصری وغیرہ سے معلوم ہوا تھا ملکہ گلشن آرا نے کہا کہ میرا فرزند اسیر خوارزم مین ہی اور فرخ فی الحال ہمین پہونچا کر جانب خوارزم میرے نور نظر کے پاس گیا ہی خواجہ عمرو یہ گفتگو سنکے کہنے لگے کہ اب مین عمرو بن حمزہ کے پاس جاتا ہون ہر چند ملکہ گلشن آرا نے خواجہ عمرو سے کہا کہ چند روز کے بعد جانا مگر خواجہ عمرو مقیم نہوئے اور ملکہ گلشن آرا اور فتنہ اپنی زوجہ سے رخصت ہوکر سمت خوارزم روانہ ہوئے اور بعد طی کرنے راہ کے داخل خوارزم ہوئے اور باشندگان خوارزم سے شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی کو پوچھنے لگے کہ کس جگہ اور کس مکان مین قیام پذیر ہین مردمان شہر نے تمام حال گذشتہ بیان کرکے کہا کہ باغ ششگل مین جا لیے ہمنے سنا ہی کہ نارنج جادو مالک طلسم نارنج نے شاہزادہ وغیرہ کو سحر کرکے پتھر کا بنا دیا ہی خواجہ عمرو یہ تقریر مردمان شہر سے سنکے نہایت ملول ہوئے اور جانب باغ ششگل اپنی شکل تبدیل کرکے چلے جسوقت قریب باغ پہونچے دیکھا کہ ہزارہا مردمان لشکر جادو سے پتھر کے ہوگئے ہین جب خواجہ اندرون باغ آئے دیکھا زرشتاگشس بہادر اور اکثر سرداران لشکر مع نازنینان سیمبر پتھر کے ہوگئے ہین عمرو بن حمزہ اور فرخ نہین ہین خواجہ عمرو زرشتاگشس بہادر وغیرہ کو سحر مین گرفتار دیکھکر گریان ہوئے اور فرخ اور عمرو حمزہ یونانی کو نہ دیکھکر بیحد ملول ہوئے ہر چند کہ خواجہ عمرو نے فرخ اور عمرو بن حمزہ کو نہین دیکھا تھا اور انکی صورت و شکل سے آگاہی نہین رکھتے تھے لیکن خواجہ عمرو نے بچشم فراست دریافت کیا کہ یہان فرخ اور عمرو بن حمزہ یونانی نہین ہین کیونکہ جسقدر باغ کی بارہ دری مین زن و مرد سے پتھر کے ہوگئے تھے انمین کوئی طفل اور نوجوان نہ تھا اسوجہ سے خواجہ نے خیال کیا کہ یہان عمرو بن حمزہ اور فرخ نہین ہین

غرض جسوقت خواجہ عمرو باغ مین آئے تھے اُسوقت فرخ اور عمرو بن حمزہ اسی مکان مین جسمین قید تھے باہم کہہ رہے تھے
کہ ابھی تک خواجہ تشریف نہین لائے نہین معلوم کس فکر و تردد مین ہین کہ شہر خوارزم مین اُنکا آنا ابتک نہوا مکان
مذکور مین فرخ اور عمرو بن حمزہ باہم گفتگو کر رہے تھے کہ خواجہ عمرو بن حمزہ اور فرخ کو نہ دیکھکر اور سبکو مبتلاے سحر دیکھکے بے اختیار
روئے ناگاہ خواجہ نے بالاے فلک ایک ٹکڑا ابر کا دیکھا خیال کیا کہ کوئی جادوگر آتا ہی خواجہ یہ خیال ہی کر رہے تھے
اور باواز رو رہے تھے وہ بارہ ساحر جو نارنج جادو نے براے حفاظت مقرر کیے تھے انھون نے جو صداے گریہ سُنی
خواجہ عمرو کیطرف چلے خواجہ ساحرون کو آتے دیکھکر جلد گلیم اوڑھکر باغ کے باہر نکل گئے ساحران مذکور نے باغ
مین پہونچکر ہرچند سحر کیے اور لفظ گُرز یان پڑھے لیکن کوئی اُنکو نظر نہ آیا آخر ناچار ہوکر سب ساحر ذوالمجام جادو
کے پاس گئے اور کہنے لگے کہ ابھی ایک شخص باغ مین آیا تھا اور رو رہا تھا ہرچند ہمنے سحر کیا لیکن اُسکا پتا اور نشان
بھی نہ معلوم ہوا شاید وہ ہمسے زیادہ سحر مین دخل رکھتا تھا کہ ہمارے سحر کو رد کرکے باغ سے چلا گیا یا باغ مین کہین
پوشیدہ ہو گیا ہرچند ہمنے ڈھونڈھا لیکن وہ شخص نہ ملا ذوالمجام جادو یہ گفتگو ساحرون کی سُنکے متردد اور متحیر ہوا اور
باغ مین آکر شخص مذکور یعنی خواجہ عمرو کو ڈھونڈھنے لگا اور ہر طرف السحر کرنے لگا جب ذوالمجام نے کسیکو نپایا نہایت متفکر
ہوا اور ساحرون سے کہنے لگا کہ اگر وہ شخص باغ مین ہوگا تو ہمارے اور تمھارے سحر سے نکلکر ہرگز نہ جائیگا جسوقت ظاہر ہوگا
ہم اُسکو گرفتار کرلینگے یہ کہکے ذوالمجام خاموش ہوا باغ مشکل مین ذوالمجام خواجہ کو تلاش کرکے اور ساحرون سے گفتگو
کرکے خاموش بیٹھا ہوا ہی لیکن اب حال خواجہ عمرو کا لکھا جاتا ہی کہ خواجہ عمرو جو باغ سے نکلکر روانہ ہوے کئی منزل تک
برابر چلے گئے آخر سر شام دریا کے کنارے ٹھہرے اور ایک درخت بلند پر چڑھکے کیفیت دریا کی دیکھنے لگے اور خیال
کرنے لگے کہ آج شب کو کنارے دریا کے رہونگا صبح کو جسطرف مناسب ہوگا جاؤنگا خواجہ ابھی یہ خیال کر رہے تھے یکایک
خواجہ نے دیکھا کہ اُس کنارہ دریا کی جانب اسقدر دور تک دھوان ہی کہ کچھ نظر نہین آتا ہی خواجہ اسقدر یہ دھوان دیکھکر
نہایت متحیر ہوے خواجہ کو یہ نہ معلوم تھا کہ اُس کنارہ دریا کی جانب شہر زلزلہ جادو ہمشیرہ نارنج جادو کا ہی اور
دھوان جو نظر آتا ہی وہ سحر ہی کیونکہ خوزبانہ جادو نے جو روبروے زلزلہ جادو نارنج جادو سے کہا تھا کہ تیرے عزیزون
کے مکان اور شہر سے فتنہ و فساد ایسا برپا ہوگا کہ تیرا طلسم برباد ہو جائیگا اور تو قتل ہو جائیگا اسیوجہ سے زلزلہ جادو
نے اپنے شہر کو بند کیا ہی کہ طلسم کشا وغیرہ میرے شہر مین نہ آسکے پاے چونکہ خواجہ عمرو کو اس حال سے آگاہی نہ تھی اسی سبب
سے دھوئین کو دیکھکر بے اختیار متحیر ہوئے خواجہ ابھی دھوین کی جانب بغور دیکھ رہے تھے کہ ایک عقاب دریا کنارے آکر بیٹھا خواجہ عمرو
نے گوپھن مین پتھر رکھکر درخت پر سے اسطرح عقاب پر مارا کہ عقاب پتھر کے صدمے سے فی الفور تڑپ کے مرگیا جب عقاب
مذکور ہلاک ہو گیا فوراً سنگباری اور برف باری شروع ہوئی اور تاریکی ہوگئی اور ایک آواز آئی افسوس مردیم و جان دادیم
و بمطلب خود نرسیدیم مارا مجکو کہ نام میرا انصار جادو تھا غرض بعد تھوڑی دیر کے تاریکی دفع ہوئی خواجہ عمرو درخت سے
اُترے دیکھا کہ ایک ساحر سیہ فام کنارہ دریا پڑا ہی خواجہ نے جو اُسکی کمر اور جھولی مین دیکھا تو ایک نامہ نارنج جادو کا ملا کیونکہ
نارنج جادو نے نامہ دیکر انصار جادو کو اپنی بہن زلزلہ کے پاس بھیجا تھا اور کہا تھا کہ یہ نامہ میرا میری بہن کو جاکر دے آ جب
خواجہ نے نامہ پایا فوراً صورت اپنی بشکل انصار جادو بنائی اور انصار جادو کو زمین کھود کے گاڑ دیا اور دریا کنارے ایک
رزائی اوڑھ کے لیٹ رہے اور کانپنے لگے اتفاقاً اُسوقت زلزلہ جادو نے اپنی بہن کے پاس واسطے کسی ضرورت
کے عقاب جادو کو بھیجا تھا جب عقاب جادو دریا کنارے آیا دیکھا کہ انصار جادو دریا کنارے پڑا ہی اور کانپ رہا ہی
یہ حال انصار جادو کا دیکھکر عقاب جادو بلندی سے زمین پر آیا اور قریب انصار جادو کے آکر پوچھنے لگا بھائی انصار جادو

یہان کیون پڑے ہوئے ہو اسوقت مزاج تمھارا کیسا ہی خواجہ عمرو بنحوس تو نہ بولے نامہ تاریخ کا دکھایا اور اشارے سے کہا کہ یہ نامہ لیکر آیا تھا تپ آگئی گر پڑا اب مجھسے اٹھا نہین جاتا ہی عقاب جادو نے کہا بھائی تم گھبراؤ نہین اور مطلق پریشان خاطر ہو مین ابھی تمکو زلزلہ جادو کے پاس لیے جاتا ہون یہ کہکے عقاب جادو نے انصار جادو نقلی کو اٹھایا اور بزور سحر پر پرواز پیدا کرکے انصار جادو نقلی کو لیکر روانہ ہوا اور بعد راہ طی کرنے کے انصار کو روبروے زلزلہ جادو لیگیا اور کہنے لگا کہ بھائی انصار جادو کنارہ دریا پڑے تھے اگر مین انکو نہ دیکھتا تو یہ مرجاتے انکو تپ آگئی تھی اور اسوقت تک موجود ہی یہ نامہ آپکی بہن کا لیکر آئے ہین نامہ ملاحظہ کیجیے زلزلہ جادو نے نامہ لیکر پڑھا نامہ مین تاریخ جادو نے زلزلہ جادو کو بعد تعریف سامری اور جمشید وغیرہ خداوندون کے یہ لکھا تھا کہ اے بہن آگاہ ہو کہ ہماری نانی زور بانہ جادو طلسم مین میرے پاس آئی تھین اور مجھسے تاکید کرگئین ہین کہ تم اپنی بہن زلزلہ کو نامہ اس مضمون کا لکھو کہ بہت ہوشیار اور خبردار رہنا کسی غیر کو اپنے شہر مین اور اپنے پاس ہرگز ہرگز نہ آنے دینا چنانچہ بموجب اونکے کہنے کے مین نے تمکو یہ نامہ لکھا ہی اور انصار جادو کے ہاتھ بھیجا ہی تمکو لازم ہی کہ ہوشیار رہنا کوئی غیر شخص تمھارے ملک مین آنے نپاے مجکو بموجب نانی کے کہنے کے اپنی جان کا خوف ہی زیادہ کیا لکھا جاے زلزلہ جادو نے نامہ پڑھکر اہل دربار سے مخاطب ہو کر کہا کہ کیا مین نادان ہون کہ طلسم کشا یا اور کسی عیار وغیرہ کو اپنے شہر مین آنے دونگی اور طلسم کو برباد کرا دونگی اور اپنی بہن کو قتل کراؤنگی مین تو پہلے ہی سے شنگل کے باغ سے آکر اپنے شہر کو سحر بند کردیا ہی اب بھلا میرے شہر مین اور میرے پاس کون آسکتا ہی کسکی مجال ہی کہ میرے شہر مین قدم رکھ سکے انصار جادو نقلی نے یہ تقریر زلزلہ جادو کی سنکر ساحران نابکار جو روبروے زلزلہ جادو بیٹھے تھے عرض کرنے لگے آپ بجا فرماتے ہین زلزلہ جادو نے نگہبان ساحران سنکے انصار جادو سے کہا کہ اسوقت تیرا حال تپ کی وجہ سے اچھا نہین ہی کسی جگہ لیٹ رہ جب تپ سے افاقہ ہوگا اسوقت چلا جائیو انصار جادو بموجب کہنے زلزلہ جادو کے سلام کرکے ایک گوشے مین لیٹ رہا ابھی انصار جادو نقلی لیٹا تھا کہ دو زبانہ جادو بہن دو زبانہ جادو کی زلزلہ جادو کے پاس آئی اور تخت سے اترکے قریب زلزلہ جادو کے بیٹھی زلزلہ جادو نے بندگی کی دو زبانہ جادو نے زلزلہ جادو سے کہا کہ اے زلزلہ خداوند دم خشیش کی خدمت مین بھی چلو کل صبح کو پھر میلہ مین مجکو خداوند دم خشیش نے بلایا ہی مین تو ابھی سے جاتی ہون زلزلہ جادو نے کہا نانی صاحبہ آپ تشریف لیجائین مین بھی حاضر ہونگی ذرا میری دختر گلشن جادو کو ہوش آے اسوقت وہ بیہوش پڑی ہی طبیعت میری ازحد پریشان ہی دو زبانہ جادو نے پوچھا گلشن جادو کی طبیعت کب سے ناساز ہی زلزلہ جادو نے کہا نانی جان مین گلشن جادو اور تزلزل اور ازلال اپنی بیٹیون کو اپنے ہمراہ لیکر باغ شنگل مین اپنی بہن تاریخ جادو کے پاس گئی تھی وہان عمرو بن خمو اور فرخ عیار عمرو بن خمرو کو مین نے گرفتار کیا تھا اور وہ دونون اسوقت بہن کے سامنے کھڑے تھے مین جانتی ہون کہ میری دختر انھین قیدیون کو دیکھکر ڈر گئی ہی یا باغ مین جانے سے کچھ گلشن جادو کو ہوگیا ہی آسیب کا سا خلل پایا جاتا ہی نہ کچھ کھاتی ہی نہ کسی سے بات کرتی ہی ہر وقت منھ لپیٹے پڑی رہتی ہی گل عارض اسکے زرد ہوگئے ہین صورت غنچہ خاموش ہی جیسے باغ مین آئی ہی یہی کیفیت اسکی ہی بلکہ خار خار تردد و فکر ہی مثل زلف طبیعت میری پریشان ہی آپ جانتی ہین کہ مین سب سے زیادہ اسی لڑکیکو چاہتی ہون ہرچند کہ تزلزل اور ازلال یہ بھی میری بیٹیان ہین لیکن مجکو انسے بھی زیادہ اسی سے محبت اور الفت ہی مین اپنی روح اور جان اسی کو سمجھتی ہون ہواے گرز مین کبھی اس گل پیرہن کو نکلنے نہین دیتی ہون آجکل گلشن جادو کی صورت دیکھکر طرح طرح کے خیالات میرے دل مین گذرتے ہین ابھی

اسکا کورا پنڈا ہی سامری اور جمشید خیر کرین جلد میری دختر شاخ چمن کو اچھا کردین زوزبانہ جادو نے تقریر زلزلہ جادو
سُنکے کہا ابتو تمکو خداوند دم خبیثہ کی خدمت مین ضرور جانا چاہیے اور حال اپنی دختر نیک اختر کا عرض کرنا چاہیے
اسوقت تمھاری دختر بیہوش پڑی ہی اُسے بیدار کرنے سے تکلیف ہوگی ورنہ مین جاکر اُسے جگاتی اور اُسکا مزاج
پوچھتی اور حال اُسکا دیکھتی یہ کہکے زوزبانہ جادو تخت پر سوار ہو کے جانے لگی انصار نقلی نے جو دیکھا کہ زوزبانہ جادو دم خبیثہ
کے پاس جاتی ہی اُسوقت انصار نے خیال کیا کہ یقیناً میلے مین نارنج جادو بھی آئیگی اور عجب نہین کہ عمرو بن ضمرہ
اور فرخ کو اپنے ہمراہ لائے اور دم خبیثہ سے درباب قتل فرخ اور عمرو بن ضمرہ کچھ پوچھے پس یہان سے
میلے مین چلنا چاہیے اور دم خبیثہ نالائق کو کسی تدبیر سے گرفتار کرنا چاہیے اور نارنج جادو وغیرہ کو بھی قتل کرنا چاہیے
یہ خیال کرکے انصار نقلی نے عقاب جادو سے کہا بھائی ذرا تم مہربانی کرکے زلزلہ جادو سے میری طرف سے کہو
کہ انصار کہتا ہی کہ آپ مجکو ازراہ عنایت زوزبانہ جادو کے ہمراہ خداوند دم خبیثہ کے پاس بھیجدیجیے وہان میری تپ کو
خداوند دم خبیثہ ایک لمحہ مین دفع کردینگے جلدی سے صحت ہو جائیگی عقاب جادو نے بموجب کہنے انصار جادو
نقلی کے زلزلہ جادو سے عرض کیا زلزلہ جادو نے زوزبانہ جادو سے کہا کہ انصار نہایت بیمار ہی اسے آپ اپنے ہمراہ
خداوند دم خبیثہ کے پاس لیجائیے زوزبانہ جادو موافق کہنے زلزلہ جادو کے ایک تخت پر انصار جادو نقلی کو بٹھا کے
جانب خداوند دم خبیثہ روانہ ہوئی بعد جانے زوزبانہ جادو کے زلزلہ جادو بھی مع تزلزل اور ازلال اپنی دخترون
کے تخت پر بیٹھکر جانب خداوند دم خبیثہ روانہ ہوئی پہلے زوزبانہ جادو خدمت دم خبیثہ مین پہونچی پھر زلزلہ جادو بھی خداوند
دم خبیثہ کے روبرو پہونچی ہر ایک نے دم خبیثہ کو سجدہ کیا دم خبیثہ نے زلزلہ جادو سے کہا ای زلزلہ جو تُسے زوزبانہ جادو
نے کل کہا تھا تُمنے اُسپر عمل نہ کیا اور آج خواجہ عمرو عیار ضمرہ صاحبقران کو انصار جادو تصور کرکے ہمراہ زوزبانہ جادو
کے یہان بھیجا ہی یہ وہ عیار بلاے روزگار ہی کہ اسکا مثل و نظیر نہین ہی اُسکی شر سے تمھین بچنا چاہیے زلزلہ جادو تقریر دم خبیثہ سنکے
حیران ہوئی اور عرض کرنے لگی یا خداوند عمرو کہان ہی دم خبیثہ نے کہا اپنے پیچھے دیکھ زلزلہ پس پشت دیکھنا چاہتی تھی کہ خواجہ عمرو
نے خیال کیا دم خبیثہ نالائق ساحرہ بلا کی ہی اسنے تمھین پہچان لیا اب تم یہان نہ ٹھہرو ورنہ ابھی گرفتار ہو جاوگے یہ خیال کرکے
خواجہ عمرو جست کرکے اور گلیم اوڑھ کے غائب ہو گئے زلزلہ جادو نے پیچھے پلٹ کے دیکھا تو کوئی نظر نہ آیا زلزلہ جادو
نے عرض کیا یا خداوند پس پشت تو میرے کوئی بھی نہین ہی دم خبیثہ نے کہا عمرو جست کرکے چلا گیا زلزلہ جادو اور زوزبانہ جادو
وغیرہ یہ گفتگو خداوند دم خبیثہ کی سنکے سب کی سب نہایت حیران ہوئین اور خوف خواجہ عمرو سے کانپنے لگین بعد ایک لمحہ کے
خواجہ عمرو ایک مہنت کی شکل بنکے روبروے دم خبیثہ آئے اور پس پشت زلزلہ جادو کھڑے ہوئے دم خبیثہ نے پھر زلزلہ جادو
سے کہا کہ ای زلزلہ دیکھ اور اچھی طرح پہچان لے تیرے پس پشت عمرو کھڑا ہی اور مہنت کی شکل بنکے آیا ہی یہ کہکے دم خبیثہ نے
مہنت یعنے خواجہ عمرو سے کہا ای بچہ میرے سامنے سے دور ہو کیون میرے روبرو لنگوٹ باندھے ہوے کھڑا ہی کیا مجھپر عاشق
ہو گیا ہی بار بار میرے سامنے آتا ہی اور سجدہ مجکو نہین کرتا ہی خواجہ عمرو یہ گفتگو دم خبیثہ کی سنکے پھر گلیم اوڑھ کے غائب ہو گئے
اور گنبد سے نکل گئے زلزلہ جادو نے پھر پیچھے مُڑ کے دیکھا کوئی نظر نہ آیا زلزلہ جادو متحیر ہوئی اور ہر ایک ساحرہ کمال حیران
ہوئی غرض اسی طرح خواجہ عمرو ستر مرتبہ صورت اپنی بدل بدل کے سامنے دم خبیثہ کے آئے اور دم خبیثہ نے ہر مرتبہ پہچان لیا اور
زلزلہ وغیرہ سے کہا کہ دیکھ وہ عمرو کھڑا ہی اور جب زلزلہ وغیرہ نے دیکھا کوئی نظر نہ آیا اور خواجہ گلیم اوڑھ کے غائب ہو گئے آخر
زلزلہ جادو نے عرض کیا یا خداوند عمرو ستر بار آپ کے سامنے آیا اور آپنے عمرو کو گرفتار نہ کیا دم خبیثہ یہ سنکے ہنسے اور دم
اپنی اونچا کرکے کہا کہ مین نے اسوجہ سے عمرو کو گرفتار نہین کیا کہ مین چاہتی تھی تم سب بھی عمرو کو دیکھ لو اور پہچان لو اور علاوہ

مجھے تمھارا امتحان سحر کا بھی منظور تھا اب اگر عمرو آئیگا تو مین ضرور گرفتار کرلونگی خواجہ اسوقت گلیم کو اوڑھے ہوئے کھڑے تھے یہ تقریر دم خبیثہ کی سُنکے خیال کرنے لگے کہ ای خواجہ اب تم یہان سے چلے جاؤ اور اس گنبد سے باہر نکل جاؤ اور اب اس نالائق کے سامنے نہ آنا ورنہ یہ تمکو گرفتار کریگی یہ خیال کرکے خواجہ عمرو گنبد سے باہر نکل گئے بعد جانے خواجہ عمرو کے تھوڑی دیر تک دم خبیثہ بیٹھی رہی زلزلہ جادو اور زوزبانہ جادو عرض کرنے لگین کہ ای خداوند جب آپ کے سامنے عمرو ستر مرتبہ آیا اور گرفتار نہوا اور ہمین نظر نہ آیا تو اُس عیار سے ہماری جانین کیونکر بچینگی یہ تو ہم سبکو جسوقت چاہیگا مار ڈالیگا اسکے نزدیک ہم سبکا ہلاک کرنا کچھ مشکل نہین دم خبیثہ نے جواب دیا جہانتک ہوسکے اس عیار سے اپنی جان بچانا اور ہم بھی تمھاری جان کی حفاظت کرینگے اور شر سے اُسکی بچاینگے یہ کہکے دم خبیثہ اپنی جگہ سے اُٹھی بجرد اُٹھنے دم خبیثہ کے زلزلہ جادو اور زوزبانہ جادو وغیرہ سب اُٹھ کھڑی ہوئین زلزلہ جادو خواجہ عمرو کے گنبد مین ستر مرتبہ آنے سے ایسی حیران اور پریشان ہوئی کہ اپنی دختر گلشن جادو کا حال بھی بیان نہ کیا غرض دم خبیثہ گنبد سے چلی گئی زلزلہ جادو مع اپنی دونون دختران کے اپنے مکان کیطرف چلی گئی اور دیگر ساحر بھی اپنے اپنے گھر چلے گئے دروازہ گنبد کا بند ہوگیا خواجہ عمرو تا شام زیر کوہ بو قلمون گلیم اوڑھے ہوئے پھرا کیے اور سیر کیا کیے جب شام ہوئی اور ماہ انور فلک پر ظاہر ہوا اُسوقت خواجہ عمرو نے زیر کوہ گانے کی آواز سنی خواجہ عمرو نے جب خوب خیال کرکے سنا معلوم ہوا کہ بالاے کوہ کوئی گا رہا ہے اور آواز طبلے اور منجیرے کی چلی آتی ہے خواجہ عمرو نے آواز طبلہ وغیرہ سازون کی سُنکے خیال کیا کہ ای عمرو بیکار زیر کوہ پھر رہے ہو اب بالاے کوہ جاکر گانا سنو دیکھو کون گاتا ہے اور کون گانا سُنتا ہے یہ خیال کرکے خواجہ بالاے کوہ بو قلمون وقت نصف شب گئے خواجہ نے بالاے کوہ جاکر اول دیکھا کہ کوہ بو قلمون بگلہاے زنگار رنگ و بو قلمون اور اشجار میوہ دار ہر قسم کے سر سبز و شاداب ہین اور شب ماہ مین اشجار اور گلہاے زنگار رنگ پر عجب بہار ہے پھولون کی خوشبو سے دماغ معطر ہوتا ہے ہواے سرد چلتی ہے ہر ایک گل و شجر سے صنعت باغبان جہان ظاہر و آشکار ہوتی ہے کوہ مثل کوہ طور پر نور ہے خواجہ سیر کوہ کرتے ہوئے آگے بڑھے دیکھا ایک باغ ہے دروازہ اُسکا بند ہے دیوارین باغ کی نہایت خوبصورت اور بلند ہین اور بصورت آئینہ صاف ہین خواجہ عمرو نے دیوار باغ پر کمند پھینکی اور بذریعہ کمند سر دیوار پر پہنچکر خواجہ نے دیکھا کہ درمیان باغ ایک چبوترہ سنگ مرمر کا ہے اور شگیرہ اُس چبوترے پر نہایت نادر ایستادہ ہے فرش بھی نفیس بچھا ہوا ہے اور ایک ساحرہ کریہہ منظر و بدصورت زیر شگیرہ بالاے تخت بیٹھی ہے سامنے اُسکے چند کنیزین دست بستہ نہایت ادب سے کھڑی ہین اور ایک نازنین مہ جبین بصد ناز و ادا و غمزہ و کرشمہ مع اپنے سازندون کے حاضر ہے اور یہ غزل گا رہی ہے غزل

آج ای قاتل مقرر تیر کھاؤن تو سہی
آپ پیکان سے لگی دل کی بجھاؤن تو سہی

زہد کی لیتا ہے ہر دم فصل گل تسبیح توڑ
آپ بگڑون بگواے زاہد بناؤن تو سہی

وہ کرون تو ہو کے ناظرین مجھسے یے عہد وفا
روز تیرے سر کی جھوٹی قسمین کھاؤن تو سہی

اسقدر بگڑون مدد سے پاؤن اگر دہ ...
سر اُٹھا کر خاک مین اُسکو ملاؤن تو سہی

جو مجھے دیکھے تری محفل بیچ رو دے
بیٹھ کر دل کی طرح طوفان اُٹھاؤن تو سہی

تو ہمین متانہ دل مین بھی وہ دشمن دوست ہون
تیرے خنجر کو گلے اپنے لگاؤن تو سہی

رات بھر چھیڑون سنتو دو گھڑی ...
بخت دشمن کیطرح تجکو جگاؤن تو سہی

کم طبیعت سے نہین تسلیم گر اہی ...
منہ لگیا ہو خضر کو رستا بتاؤن تو سہی

ابھو ہنستے ہین سبھی رو دینگے میری جان تک
بخت کی بگڑی ہوئی اکدن بناؤن تو سہی

تو مجھے دیکھے دیکھون مین بھی صورت تری
بنکے شکل خواب آنکھون مین سماؤن تو سہی

نیلا کردون بوسے لیکر رخ گلرنگ یار
ارغوان کو وصل مین سبزہ بناؤن تو سہی

وہ کردون نالے کہ سنکا آنکھ سے اڑ جائے نیند
ہوش مین تجکو بیہوش لاؤن تو سہی

تو نہین آتا نہ آئین بھی شب فرقت ...
داغ ناکامی کو سینے سے لگاؤن تو سہی

گر تو ہوتا ہے ترے نقش سے بدگمان
بوے گل بنکر ترے کوچے مین آؤن تو سہی

جسوقت غزل مرقوم نازنین نے بناز و ادا گائی تمام کی وہ ساحرہ نازنین سے نہایت خوش ہوئی اور نازنین سے کہنے لگی کہ اگر تجھے کوئی غزل دوہا یا گیت ملی جلی یاد ہو تو ہوقت ہمارے روبرو گا ہم تیری زندگی ہزار برس کی کردینگے خواجہ نے جو سُنا کہ ساحرہ یہ کہتی ہے کہ ہم تیری عمر ہزار برس کی کردینگے خواجہ سمجھ گئے کہ یہ ساحرہ دم خبیثہ ہے ادھر تو خواجہ یہ سمجھے دیوار باغ ہی پر رہے ادھر نازنین نے دست بستہ عرض کیا یا خداوند حکم بجالاتی ہون پہلے عمر میری بڑھا دیجیے دم خبیثہ نے کہا مینے جتنی تیری عمر ہے علاوہ اُسکے

ہزار برس کی اور عمر بڑھادی نازنین یہ سنکے نہایت خوش ہوئی اور بعد کرشمہ و ناز یہ غزل آغاز کی غزل

ہر تمھ کسکر نین کا ایسا مارا تیر
من بہلاوت دن گیو مہا کٹھن ہے رین
تن پر اچرا ناریو بار ٹوگلے سب کیس
رکت ماس تن مان نہین کاسے پوچھوں حال
پیتم دیکھے بنا اگے نیو سکھ کو لیکھو ستا تھم
پیارے تم ست جا بنو تم بچھڑے موہ چین
پردیسی کی پیت پر ساکو من للچاسے
پیت تو واسون کیجیے جاسون من پتیائے
گہری ندیا اگم ہی جو رہت ہی دھار

تن من سارا جہد گیا اُجڑنت کرت کے پیر
ہائے دکی کنیسی کرون بنا دیکھے نین چین
سدھ بدھ اب کچھ نا رہی ہنست ہے سگرا بین
بابن ہیری لاج کی ذرا نہ سرکو جاسے
رین بجھو بھاہو گئے ملتی رنگ ہی ہاتھ
جیسے بن کی لاکڑی سلگت ہون دن رین
داسون اپنے کھوٹ ہے رہے نہ سنگ بیج
جنے جنے کی پیت مان جنم اکارت جائے
کھیوت سے پہلے ملو جو اترا چاہو پار

فراق یار میں ہر دم لبوں پر آہ و زاری ہے
تمہاری تیغ ابرو کا جگر پر زخم کاری ہے
گلے سے آکے لگ جاؤ ہمیں امیدواری ہے
تمہارے عشق میں پیارے عجب حالت ہماری ہے
عدم کی دور ہے منزل کہ سر پر بوجھ بھاری ہے
اسیر کاکل جانان کی اب ہوتی تیاری ہے
گذرتی جان پر ہے میری نہایت بیقراری ہے
محبت اسکو کہتے ہیں کہ برسوں انتظاری ہے
جگر پر چھیا ہے پیارے محبت اب تمہاری ہے
سنو تم استغنا یہ ہی نصیحت اب ہماری ہے

نازنین مذکورہ نے یہ بھی غزل تمام کی دم خبیثہ کثرت نشہ ہی سے اور غزل مرقوم کے سننے سے جھومنے لگی اور نہایت مسرور ہوئی پھر تخت سے اُٹھی اور جھومتی ہوئی باغ کی بارہ دری میں گئی اور پلنگ پر لیٹ کے سو رہی بعد جانے دم خبیثہ کے وہ مطربہ بھی مع اپنے سازندوں کے چلی گئی جب خواجہ نے دیکھا کہ چبوترے پر اب کوئی نہیں تو دیوار سے نیچے اُترے اور سیر باغ کی کرنے لگے اور گلہائے رنگارنگ کو دیکھ کے حمد باغبان گلشن جہان کرنے لگے اور ہر ایک چمن کو دیکھکر تعریف کرنے لگے کیونکہ ہر ایک شجر اُس باغ کا قامت محبوب خوش قامت سے اچھا تھا اور ہر ایک گل اُس باغ کا گل رخسار یار سے کہیں بہتر تھا گل نرگس چشم بتان جہان سے خوشنما نظر آتے تھے پیچ سنبل کے زلف پر شکن معشوق خوبرو سے بھی سراسر اچھے تھے غرض ہر گل و غنچہ اور ہر نہال و ثمر اُس باغ کا بے مثل و بے نظیر تھا خواجہ عمرو بخوبی باغ کی سیر کرکے چبوترے پر آئے اور چاہا کہ فرش اور تکیہ کو داخل زنبیل کریں لیکن کچھ خیال کرکے رہنے دیا اور داخل زنبیل نہیں کیا پھر خواجہ آہستہ آہستہ قریب بارہ دری کے گئے دیکھا بارہ دری فرش اور شیشہ آلات سے نہایت ہی آراستہ ہے اور ہر ایک کنول اور فانوس میں شمعیں مومی اور کافوری روشن ہیں خواجہ عمرو نے دیکھا کہ دم خبیثہ پلنگ پر چت پڑی ہوئی سو رہی ہے اور کنیزیں بعضی ہوشیار بیٹھی ہوئی ہیں بعضی اونگھ رہی ہیں اور دو کنیزیں دم خبیثہ کے قریب تر بیٹھی ہوئی ہیں ایک کنیز پنکھا ہلا رہی ہے اور ایک دم خبیثہ کے پاؤں دبا رہی تھی خواجہ عمرو نے کنیزوں کو ہوشیار دیکھکر پروانے نکالے بیہوشی کے پرونپر چھڑک کے اُڑا دیے پروانے شمعوں پر گرے جب پروانے جلے دھواں بیہوشی کا بلند ہوا کنیزوں کے دماغ میں جو دھوئیں نے سرایت کی جملہ کنیزیں بیہوش ہو گئیں خواجہ عمرو نے دم خبیثہ کے پاس جاکے پر عیاری میں تھوڑا سا سفوف بیہوشی رکھا اور کنچہ عنقریب ناک دم خبیثہ کے لگائے جب دم خبیثہ نے سانس کھینچی سفوف بیہوشی کنچہ سے دماغ میں پہونچ گیا دم خبیثہ کو چھینک آئی اور بیہوش ہو گئی خواجہ عمرو نے جلدی سے اپنی شکل مثل صورت دم خبیثہ کے بنائی اور لباس دم خبیثہ کا ایک لنگی اُسکے باندھ کر اُتار لیا پھر خواجہ نے وہی لباس زیب تن کیا اور دم خبیثہ کو اُٹھا کر نذر زنبیل کیا اور کہا ای دادا آدم اس ساحرہ سے کام اور مزدوری زیادہ کرائیے گا مٹی اور پانی یہ ان سے اُٹھوائیے گا یہ اپنے تئیں مردمت خدا کہواتی ہے اور دعوی خدائی کرتی ہے بعد اس کہنے کے خواجہ عمرو نے جو کچھ بارہ دری میں تھا سوائے فرش اور پلنگ کے سب چیزیں نذر زنبیل کیں اور تکیہ اور فرش چبوترے کا بھی نذر زنبیل کیا اور پلنگ پر لیٹ رہے جب صبح ہوئی کنیزیں ہوشیار ہوئیں بیہوشی دفع ہو گئی گھبرا کر اُٹھیں اور باہم کہنے لگیں کہ آج کیا

سبب ہو کہ بیدار نہین ہوئین یہ کہکے ایک کنیز نے بیدار کرکے عرض کیا خداوندا آج حضور کا کیسا مزاج ہی دم خبیثہ
نقلی نے کہا آج مزاج اچھا نہین ہی رات کو زیادہ جاگنے سے اٹھنے کو دل نہین چاہتا ہی اگر تمسے ہو سکے تو مجکو لیچلو
مجھسے نہ جایا جائیگا کنیزون نے عرض کیا ہم تو روز خداوند کو تخت پہ سوار کرکے اور تخت کو اٹھا کر گنبد کی راہ تک لیجایا کرتے
تھے آج سوائے پلنگ اور فرش کے اور یہان کوئی شی معلوم نہین ہوتی ہی ہمکو نہایت حیرت ہی کیون خداوند کل اشیا
اس مایہ وری سے اور باغ سے کیا ہوئے دم خبیثہ نقلی نے برہم ہو کر کہا نالایقو اب تمھین ہمارے مقدمات مین کیا دخل ہی
تم جانتی ہو کہ مین کون ہون کنیزون نے عرض کیا ہم تو حضور کو خداوند جانتے ہین اور ہم کیا ہزارون آدمی حضور کو خداوند اپنا
سمجھتے ہین اور حضور کو سجدہ کرتے ہین دم خبیثہ نقلی نے کہا جب تم مجھے خداوند جانتی ہو تو بیکار کل مال و اسباب کو مجھسے
پوچھتی ہو جہان ہمارا دل چاہا وہان ہمنے مال و اسباب بھیجدیا اور جسکو دل چاہا کل اسباب دیدیا اب تم ذرا منھ پھیرو
مین تخت بھی منگواتی ہون کنیزون نے منھ پھیرا خواجہ عمرو نے زنبیل پر ہاتھ رکھکے فوراً زنبیل سے تخت نکالا کیونکہ جو شی
خواجہ طلب کرتے ہین زنبیل سے نکل آتی ہی غرض خواجہ نے تخت نکالکر پلنگ اور فرش کو زنبیل مین داخل کیا جب
کنیزون نے خواجہ کی طرف منھ پھیرا تخت پر وہی کھال بندر کی جسمین دم منقش کی لگی ہوئی تھی پہنے ہوئے دیکھا اور
پلنگ اور فرش کو نہ دیکھا کنیزین دل مین خیال کرنے لگین کہ خداوند دم خبیثہ مین عجب قدرت ہی تخت فی الفور منگوالیا
اور پلنگ اور فرش کو بھیجدیا یہ خیال کرکے واسطے سجدے کے جھکنے لگین خواجہ عمرو نے کہا اسوقت سجدہ نہ کرو بڑی
دیر ہو گئی جلد تخت اٹھاو کنیزون نے بموجب حکم سجدہ نہ کیا اور تخت اٹھا کر چلین بعد تھوڑی دیر کے اس جگہ پہونچین
جہان دہنہ نقب کا تھا اور جس راہ سے دم خبیثہ گنبد مین اکیلی جایا کرتی تھی اس جگہ جا کر کنیزون نے تخت رکھدیا
اور عرض کیا کہ اب حضور زینہ مین نقب کے جائین اور راہ طے کرکے گنبد مین جلد تشریف لیجائین وہان سب واسطے سجدہ
کرنے کے موجود ہونگے اور منتظر حضور کے ہونگے خواجہ عمرو یہ سنکے راہ نقب سے گنبد مین آئے دیکھا وہی گنبد ہی تخت
جواہر نگار بچھا ہی سامنے تخت کے آئینہ لگا ہی خواجہ عمرو اسی تخت پر بیٹھے دروازہ گنبد کا کھولدیا عکس جو آفتاب کا آئینہ پر پڑا
چمک ہوئی ہر ایک کافر اور ساحر چمک دیکھکر واسطے سجدہ کرنے کے جھکا بعد اسکے خواجہ عمرو نے دیکھا میلے مین ہزارہا آدمی
جمع ہین گھنٹے بج رہے ہین زن و مرد پرستش کر رہے ہین ابھی خواجہ میلے کی طرف دیکھ رہے تھے کہ زلزلہ جادو اور
نوزبانہ جادو وغیرہ نے روبرو سے خواجہ عمرو آکر برائے سجدہ سر جھکانا چاہا خواجہ نے کہا اے زلزلہ جادو
رات کو تو عمرو نہین آیا تھا زلزلہ جادو نے دست بستہ عرض کیا یا خداوند تمام شب مین خوف عمرو سے بیدار
رہی مطلق یہان سے جا کر نہین سوئی عمرو نہین آیا خواجہ عمرو نے یہ تقریر زلزلہ کی سنکے پوچھا اے زلزلہ جادو
تم سب نے کبھی گنبد سامری اور جمشید کی بھی سیر کی ہی اور کبھی بہشت کی بھی سیر کی ہی ہمنے تو سبکو سامری اور جمشید
سے ملاقات کی تھی اور خوب بہشت کی سیر کی تھی اسی وجہ سے آج یہان آنے مین کسقدر دیر ہوئی سامری اور جمشید
آنے نہین دیتے تھے لیکن مین چلی آئی زلزلہ جادو وغیرہ ساحران طلسم نے عرض کیا ہمنے کبھی بہشت کی سیر نہین کی دم خبیثہ
نقلی نے کہا آج ہم تم سبکو بہشت دکھلا دینگے تم سب بہشت کی سیر کرنا لیکن بہشت بغیر شراب پیے ہوے بخوبی حاصل
نہ ہوگا پس لازم ہی کہ جو ہم شراب پلائین وہ پیو اور پھر ہمراہ ہمارے چلو سیر بہشت کی کرو سب نے عرض کیا یا خداوند پھر شراب
پلایئے خواجہ نے کہا تم سب اپنی آنکھین بند کرلو ہم شراب بہشت منگواتے ہین سب نے آنکھین بند کین خواجہ عمرو
نے کئی شیشے شراب کے مع ساغر بلورین زنبیل سے جلد نکالے اور سفوف ادویہ بیہوشی جلد شراب مین ملا کر
کہا اب آنکھین کھولو سب نے آنکھین کھولین دیکھا کئی شیشے اور ساغر رکھے ہین جملہ ساحران طلسم قدرت خداوند

دم خمبیشہ کے اور زیادہ قائل اور معتقد ہوئے پھر خواجہ عمرو نے سرمہ اور پرانا جوتا بغل سے نکالکر ساحرو پہ مارنا شروع کیا ہر ساحر یا ساحرہ سے ناراض ہو جاتی تھی۔ خواجہ عمرو نے کہا کہ ہمنے تیری زندگی اور عمر سے دس برس کم کردیے اور جو ساحرہ ہوتی اور سرمہ منہ سے ہٹ کے ناراض ہوئی اور بہکی کھڑی رہی خواجہ نے خوش ہو کر اس سے کہا کہ جتنی عمر تیری تھی علاوہ اُسکے بیس برس اور اُتنی عمر میں ہمنے بڑھا دیے یہ کہکر خواجہ عمرو نے شیشۂ شراب ساحران طلسم کو دیدیا اور کہا کہ جلد یہ شراب تم سب پیو پھر ہم تمکو بہشت میں لیجاینگے اور سیر بہشت کرائینگے سب نے بعد آرزو شراب پی چونکہ شراب میں سفوف ادویہ بیہوشی بکثرت ملایا تھا اسوجہ سے جلد تر ساحرہ اور ساحر وغیرہ شراب پی کے بیہوش ہوگئے اُسوقت خواجہ عمرو نے چار مقتولوں کے خنجر سے سر کاٹ ڈالے بعد قتل کرنے مقتولوں کے خواجہ سینہ زلزلہ جادو پر چڑھنا چاہتے تھے کہ سر حد اگر میں یکایک نارنج جادو آگئی اور اپنی بہن کے سینے پر خواجہ کو سوار دیکھ کے پکاری اور چلائی کہ اے شخص میری بہن کے سر کیوں کاٹتا ہے چونکہ خواجہ عمرو نے اسوقت عیاری کی تمثال اُتار ڈالی تھی اور بصورت اصلی تھے اسوجہ سے نارنج جادو نے خواجہ پہ سحر کیا خواجہ کے دست و پا میں حرکت باقی نرہی اور خنجر ہاتھ سے چھوٹ کر علیحدہ گرا نارنج جادو نے خواجہ کو اپنے سحر میں گرفتار کرکے اپنی بہن زلزلہ کو ہوشیار کیا پھر نارنج جادو نے خواجہ کے حال سے بخبر اور ان جمشیدی آگاہ ہو کر پوچھا کہ اے خواجہ عمرو ہمنے خداوند دم خمبیشہ کو کیا کیا اگر انکو گرفتار کر لیا ہے تو چھوڑ دو وہ ہماری خداوند ہیں اگر تم انکو نہ چھوڑ دو گے تو میں ابھی قتل کر دونگی خواجہ عمرو نے جواب دیا او بیحیا کیا بکتی ہے تو کیا مجھے قتل کریگی جسطرح میں نے تیرے خداوند دم خمبیشہ کو گرفتار کر لیا ہے اسیطرح تجھکو بھی گرفتار کرونگا اگر تو میرے فرزند فرخ اور شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی کو میرے حوالے کردیگی تو البتہ دم خمبیشہ کو میں چھوڑ دونگا ورنہ دم خمبیشہ کو قتل کر ڈالونگا اور تجکو بھی ہلاک کرونگا جب یہ گفتگو سے خواجہ عمرو زلزلہ نے سنی نہایت غضبناک ہوئی اور کہنے لگی کہ اے عیار خاموش ہو اور میری بہن نارنج جادو سے سخت گفتگو نہ کر بہتر یہی ہے کہ خداوند دم خمبیشہ کو رہا کردے خواجہ نے جواب دیا میں ہرگز دم خمبیشہ کو اسوقت رہا نہ کرونگا اور تیرا کہنا نہ مانونگا زلزلہ جادو کو غصہ آیا اور ایک سحر ایسا کیا کہ خواجہ عمرو ایک گھنگرو کا دانہ ہوگئے زلزلہ جادو نے اپنی پازیب میں اس گھنگرو کے دانے کو گھنگرو دوں میں شامل کر لیا اور کہا اے بہن نارنج جادو میں اس عیار کو اپنے ہی پاس رکھونگی اسنے مجکو قتل کرنا چاہا تھا اگر تم تھوڑی دیر اور نہ آتیں تو یہ مجکو قتل کر ڈالتا نارنج جادو نے کہا اچھا بہن تمہیں عمرو کو اپنے پاس قید رکھو لیکن بہت ہوشیار رہنا اور خبردار اسے رہا نہ کرنا زلزلہ جادو نے کہا ایسا ہی ہوگا غرض نارنج جادو خواجہ عمرو کو زلزلہ جادو کے حوالہ کرکے اپنے طلسم کی طرف چلی گئی اور زلزلہ جادو خواجہ کو گھنگرو بناکر اور پازیب میں اُس گھنگرو کو شامل کرکے اپنے مکان کی جانب روانہ ہوئی

## داستان قتل کرنا گلشن جادو کا ذوالجام کو اور لوح محفوظ لادینا عمرو بن حمزہ کو اور جلاد نیار نوربانہ کا دختر زلزلہ جادو کو و دیگر حالات

راویان سحر گفتار اس داستان کو اسطرح بیان کرتے ہیں کہ جب زلزلہ جادو خواجہ عمرو کو گرفتار کرکے اپنے مکان میں پہونچی اُسوقت ہر ایک ساحر اور ساحرہ سے کہنے لگی کہ آج سامری اور جمشید نے مجکو بچا لیا ورنہ خواجہ عمرو مجکو ہلاک کر ڈالتا جملہ ساحر جو موجود تھے اس احوال سے آگاہ ہوے زلزلہ جادو تو فقط اتنا ہی بیان کرکے خاموش ہوئی اور تخت پر بیٹھی اسے تو تخت پر بیٹھے رہنے دیجیے اب دیکھیے احوال گلشن جادو کا سنیے کہ جیسے گلشن جادو باغ عشق سے اپنے مکان میں گئی ہے یاد شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی میں بہت بیٹھی ہوئی تنہائی میں رو رہا کرتی تھی اور تصویر خیالی عمرو بن حمزہ یونانی سے مخاطب ہو کر یہ چند شعر کہتی تھی

قلق سے دل کے بیان کرین کیا اٹھاتے ہین ہم جو صدمے تجھ بن
نہ موت آتی ہے اندنون مین نہ کاٹے کٹتے ہین ہجر کے دن

شب جدائی کی صبح کرتے ہین آسمان سے تارے گن گن
اگرچہ یار و رفیق و ہمدم ہین غمخوار اپنے لیکن

کسی سے کیا کہیے حال دل کا نہین ہے فرصت فغان سے ہمکو

فراق کی جب تلک تھی طاقت شکیب کا جب تلک تھا یارا
ہمارا تو خود داری اپنے دلکو ہوئی ہے از بسکہ ناگوارا

سہین ہزارون جفاے ہجران نہ آہ کھینچی نہ دم ہی مارا
دیار وحشت مین اب تو ایسا ہی ہے نشانی نشان ہمارا

نہ ننگ سے کچھ رہا ہے مطلب نہ کام نام و نشان سے ہمکو

ہمارے اشکون کے قطرے تارے ہوا مین ہولی پہ دوسکے ہین
اجل کی دولت لب فغان کش ہمارے خاموش ہوگئے ہین

ہم اپنی بیتابیون سے دل کی مثال طاقت کے کھو گئے ہین
چمن مین رہنے دے سے جہین سے ٹک ابھی تو ہو رہ کے سوگئے ہین

خدا سے ڈر اے فغان بلبل جگا نہ خواب گران سے ہمکو

کبھی گلشن آرا بصد نالہ و بکا دیوانون کی طرح اٹھکر گھر مین پھرتی تھی کبھی امید وصل عمرو بن حمزۂ یونانی مین ہنستی تھی کبھی ان سے ناامید ہوکر روتی تھی گاہ خیال کرتی تھی کہ اب وہ تدبیر کرون کہ شاہزادے سے ملاقات کرون روے زیباے عمرو بن حمزۂ یونانی دیکھون اسکے وصل سے اپنے دل مضطر کو تسکین دون کبھی خیال کرتی تھی کہ مجھ بدبخت سے کوئی تدبیر ہو سکیگی مدعاے دل حاصل نہ ہوگا یونہین تڑپ تڑپ کے مرجاونگی شاہزادے کو میرے مرنے کی خبر بھی نہ ہوگی اور اگر خبر بھی ہوئی تو انکو میرے مرنے کا کچھ ملال نہ ہوگا کیونکہ وہ خود حسین ہین سیکڑون مجھ ایسی عورتین انپر مرتی ہونگی کبھی تصویر خیالی شاہزادے سے مخاطب ہوکر یہ مطلع پڑھتی تھی

ع جگر ز زخم تو معمور دل بغم شاد است ✦ بہین جور تو اقلیم درد آباد است ✦

غرض فراق عمرو بن حمزۂ یونانی مین گلشن آرا کا حال متغیر ہوا کہ کھانا اور پانی ترک ہوگیا راتون کو خیال شاہزادہ مین تڑپنے لگی اور یہ اشعار پڑھنے لگی اشعار

جب آئی رات یعنی پردہ راز
نقاب چہرۂ یاران دمساز
اکیلی گوشۂ خلوت مین آتی
وہ کثرت چھوڑ کر وحدت مین لاتی

خیالی کھینچتی شکل جوان کو
صنم خانہ بناتی اس مکان کو
برنگ شمع بزم جانگدازی
کیا کرتی سحر تک عشقبازی

کبھی حال دل پر داغ کہتی
کبھی افسانہ ہاے باغ کہتی
کبھی کہتی کہ اے دلدار جانی
عروج نشۂ جوش جوانی

نہ کیونکر دل مین تیری آرزو ہو
تصدق اس بغل کے جسمین تو ہو
کبھی کرتی بیان سوز درون کا
کبھی شکوہ دل لبریز خون کا

کہ فرقت سے تری مین خستہ جان ہون
صدا آخندہ زخم نہان ہون
لگی ہے آگ ہر داغ کہن مین
زبان مانند شعلہ ہے دہن مین

نہ کوئی چارہ گر میرا نہ غمخوار
مین ہون مانند چشم یار بیمار
ہمین ہے شغل ہر دم آہین کرنا
صدا رنجل ہے منہ پر دود دل کا

یہ آنکھین کیا بہار بوستان دین
برنگ چشم بلبل گلستان ہین
ہمیشہ تیرہ بختی اوج پہ ہے
فلک کا ہے کوہ دود جگر ہے

بھرا ہے انکھ مین وحشت بلا ہے
شب غم تو تیا ہے چشم وا ہے
ذرا فرقت مین دیکھو اے یار آنکھین
عوض طالع کے ہین بیدار آنکھین

غرض تا صبح وہ مہر دل افروز
بیان کرتی تھی احوال جگر سوز
شب غم جب گذر گئی مدہوش ہوتی
برنگ شمع یہ خاموش ہوتی

القصہ گلشن آرا فراق عمرو بن حمزۂ یونانی مین نہایت نحیف و زار ہوگئی ایک روز دلربا وزیرزادی نے بعد بہت گلشن کے حال پوچھا

اشعار طبیعت کیون پریشان شاہ ہے
غرض کیا گریہ بیچارگی سے

جنون ہے خبط ہے وحشت ہے کیا ہے
گذرتی ہے دل غمناک پر کیا

تعلق کیلیے آوارگی سے
بلا ہے خاطر غمناک پر کیا

گلشن آرا نے کہا اے دلربا آجکل میری طبیعت کچھ ناساز ہے اسی وجہ سے مین لیٹی رہتی ہون دلربا نے عرض کیا اے ملکہ مین تو آپکی خادمہ اور دوست ہون مجھسے راز کو مخفی نہ کیجیے جو کچھ رنج و صدمہ کی وجہ ہو بیان کیجیے شاید میری تدبیر سے رنج و الم حضور کا دفع ہوجاے اور مدعا ہاتھ آئے پس حضور مجکو اپنا جان نثار اور غمخوار سمجھ کے حال دل

بیان کرین تو مین بھی تو سنون کہ حضور کو کس بات کا غم ہی گلشن آرا نے بعد بہت اخفا کرنے کے آخر اپنا غمخوار جانکر
تخلیہ مین سارا حال عمرو بن خمرۂ یونانی کے گرفتار ہونے کا اور باغ مین شاہزادے کو دیکھکر عاشق ہونے کا بیان کیا
اور کہا ای دلربا یہ راز کسی پر افشا نکرنا مین اُسی شاہزادے کے ہجر مین روتی ہون اور یہی چاہتی ہون کہ کسی طرح اس شاہزادے
کو دیکھون اور اُسکے پاس بیٹھکر اُس سے باتین کرون دل بیقرار کو تسکین دون دلربا نے گفتگوے گلشن آرا
سنکے عرض کیا حضور آپ کچھ صدمہ و غم نکیجیے دیکھیے مین تدبیر کرتی ہون اول جاکے آپ کی والدہ سے
واسطے آپ کے سیر کرنے کے اجازت لیتی ہون پھر آپ کو اسی باغ مین لیے چلتی ہون وہان جاکر ساحرون
سے باتین کیجیے گا اور قابو پاکر اُن ساحرون کو قتل کیجیے گا یا مجکو حکم دیجیے گا مین اُن نگوڑون کو ہلاک کرونگی
پھر شاہزادے کو قید سے رہا کرکے جو مناسب ہوگا وہ کیجیے گا دل ناشاد کو شاد کیجیے گا قید غم سے دل کو
آزاد کیجیے گا شب و روز راحت و آرام سے بسر کیجیے گا شاہزادۂ ذی وقار کے پہلو مین بیٹھکر رخ شاہزادہ پر نظر
کیجیے گا اسی تدبیر سے نخل تمنا مین ضرور ثمر آجائیگا تمناے دلی حضور کی حاصل ہوجائیگی گلشن آرا یہ گفتگو دلربا
کی سنکے مسکرائی مگر شرم و حیا سے کچھ جواب نہ دیا دلربا نے اُسی وقت روبروے زلزلہ جادو جاکر عرض کی
کہ آپ کی دختر کا دل اسوقت گھبراتا ہی اور سیر کرنے کو دل چاہتا ہی اگر حکم ہو تو ملکہ گلشن آرا کو مین لیجاکر
اطراف و جوانب شہر کی سیر کرالاؤن اور حکم دیجیے تو جانب باغ و سبزہ زار بھی لیجاؤن ملکہ سیر باغ و سبزہ زار کی
کرکے خوش ہونگی اور دل کو انکے فرحت ہوگی زلزلہ جادو نے کہا ای دلربا شہر کی سیر کرنے کو تو مین اجازت
دیتی ہون جہان تیرا دل چاہے میری دختر کو لیجا اور سیر کرالا لیکن باغ مین نہ لیجانا کیونکہ باغ ہی مین جاکر اُسکی یہ کیفیت
ہوگئی ہی دلربا نے عرض کیا حضور گستاخی معاف فرمایے گا سیر باغ و سبزہ زار سے دل کو فرحت ہوتی ہی طبیعت خوش
ہوتی ہی اکثر علیل کو سیر باغ و سبزہ زار کی نافع ہوتی ہی مضر کسیطرح نہین ہوتی ہی زلزلہ جادو یہ تقریر دلربا
کی سنکے خاموش رہی دلربا سمجھی کہ خاموش رہنا زلزلہ جادو کا گویا بمنزلہ اجازت کے ہی یہ سمجھکر دلربا خدمت
گلشن آرا مین آئی اور عرض کرنے لگی واری جاؤن آپ حضور تخت پر سوار ہون مین آپ کی والدہ سے اجازت
لے آئی ملکہ گلشن آرا یہ سنکے تخت پر سوار ہوئی اور چند کنیزین جو جان نثار اور فرمانبردار تھین اپنے ہمراہ لیکر
مع دلربا کے جانب باغ طلسم کل روانہ ہوئی گلشن آرا کا حال تو لکھا جائیگا لیکن اب کچھ حال بیتابی و بیقراری
شاہزادے کا تحریر کیا جاتا ہی کہ جبسے عمرو بن خمرۂ یونانی نے گلشن آرا کو دیکھا تھا اور ذو الہجام جادو نے
شاہزادے کو قید کیا تھا شاہزادہ خیال گلشن آرا مین شب و روز رہتا تھا جب گلشن آرا کے گل عارض
اور گیسوے مشکین یاد آتے تھے شاہزادہ بے اختیار آہ کرتا تھا اور اشک آنکھون مین بھر لاتا تھا ہر چند
فرخ سمجھاتا تھا کہ ای شاہزادۂ ذی وقار اسقدر بیتاب و بیقرار نہو جیسے گلشن آرا بھی آپ پر شیفتہ
اور فریفتہ ہی وہ خود بیقرار ہوکے یہان آئیگی لیکن شاہزادے کے دل کو کسیطرح قرار نہ آتا تھا اور آہ و زاری موقوف
نہوتی تھی کبھی شاہزادہ کہتا تھا ای ملکہ گلشن آرا افسوس تمنے اپنے عاشق کی خبر نہ لی حال میرا تمھاری
جدائی مین اچھا نہین ہی مین تو قید ہون تمھین ازراہ عاشق نوازی یہان آؤ اور روے زیبا اپنا مجھے دکھاؤ
آنکھین میری تمھارے دیدار کی مشتاق ہین ہر وقت تصویر تمھاری پیش نظر ہی لب پر اپنے نالہ ہی اور چشم تر
ہی کچھ تمکو بھی میرے حال کی خبر ہی یا نہین اگر میرے حال سے اطلاع ہی تو براہ مہربانی اپنے مریض ہجر کی
مسیحائی کرو ورنہ مین اور تمھارے عشق مین اور تمھارے فراق مین ہلاک ہوجاؤنگا شاہزادہ ذیجاہ

بصد نالہ وآہ خیال ملکہ گلشن جادو مین یہ غزل زبان پر جاری کرتے تھے غزل

مرض ہجر مین دل جب سے گرفتار ہوا کیسا ناچار ہوا | اب تو عیسیٰ بھی مری شکل سے بیزار ہوا جینا دشوار ہوا
جان آخر ہی لبس اب ہو مجھو بیہ آیا مرا دم شکل دکھلا دے صنم | کس حنا پہ مری صورت سے تو بیزار ہوا کیسا انکار ہوا
ڈھونڈھتا ہون اُسے پہلو مین مگر پاس نہین ملنے کے آئین نہین | حیف جس دن سے جدا مجھسے وہ دلدار ہوا ملنا دشوار ہوا
خواب مین بھی نہین شکل اپنی دکھاتا وہ صنم ہائے کیسا ہے ستم | اب تو صورت بھی دکھانا اُسے دشوار ہوا ایسا بیزار ہوا
ہو گیا تھا ترے سودائی کو وحشت مین سکون پھر ہوا اُسکو جنون | بعد مدت کے وہی پھر اُسے آزار ہوا سخت بیمار ہوا
غیر کو چاہا نہین جبسے تجھے دیکھا صنم تیرے ہی سر کی قسم | جز ترے اور کسی سے نہ سروکار ہوا سب سے انکار ہوا
جبسے صورت کو تری دیکھا ہے اے ماہ لقا نہ رہا ہوش بجا | نشۂ عشق سے اسدرجہ مین سرشار ہوا پھر نہ ہشیار ہوا
وہ بھی دن ہوگا الٰہی کہ جو مین آگ لنسے ملون ہو کے خوش سب سے کہون | طالع خفتہ مرا شکر ہے بیدار ہوا وصل دلدار ہوا
کونسا ظلم کا تیرے کرے عاشق ساماں اے مری جان جہان | پانون مین سلسلۂ ہجر گرانبار ہوا ہلنا دشوار ہوا

عمرو بن حمزۂ یونانی یہ غزل پڑھکے اشکبار ہوئے فرخ پھر عرض کرنے لگا اے شاہزادہ عالیجاہ شوق گلشن آرا مین اسقدر نالہ وآہ نہ کیجیے جہان تک ہوسکے صبر کیجیے ورنہ ہلاک ہو جایے گا ابھی فرخ یہ عرض کر رہا تھا کہ ملکہ گلشن آرا مع اپنی ہمراہیون کے باغ شکل مین آئی ہرچند کہ باغ شکل ایسا تھا کہ نظم

وہ باغ کہ جسمین سرو کو ناز | جادو و قمرانہ برگ اعجاز | منقل دل عارفان گشادہ | گلزار بہشت سے زیادہ
وہ بلبل وگل مین خوش بیانی | بہجت ارنی و لن ترانی | خورشید ہر ایک گل کا رخسار | سنبل کو دماغ گیسوے یار

لیکن گلشن آرا کی نظر مین سراسر خار تھا کیونکہ بہر شاہزادہ ذی وقار سے دل بیقرار تھا گلشن آرا باغ شکل مین داخل ہوکر تخت سے اُتری تھی کہ ذوالحجام جادو کو گلشن آرا کے آنے کی خبر ہوئی ذوالحجام جادو جلد تر روبروے گلشن آرا آیا اور بصد ادب تسلیم بجالایا دلربا نے کہا اے ذوالحجام بتعجیل تمام جس مکان مین تالاب ہے اُس تالاب کے کنارے فرش بچھواؤ اور ایک نگیرہ بالاے فرش ایستادہ کراؤ اور کچھ غذاے لطیف تیار کراؤ کیونکہ ملکۂ عالم نے بوجہ ناسازی مزاج کے دو روز سے اچھی طرح طعام تناول نہین کیا ہے اس وقت دل ملکہ کا یہی چاہتا ہے کہ طعام لطیف کھائین اور کنارے پر تالاب کے بیٹھکر تھوڑی دیر تک تالاب کی سیر کرین ذوالحجام نے عرض کیا زہے قسمت اور خوشا مقدر میرا کہ ملکۂ عالم میرے یہان کی نان خشک نوش فرمائین اور میرے پاس تشریف لائین مین ابھی بسر وچشم حکم ملکہ کا بجا لاتا ہون یہ عرض کرکے ذوالحجام نے اپنے ملازمون سے کہا کہ جلد تر طعام خوش ذائقہ تیار کرو ملازمان ذوالحجام جادو تو تیاری طعام مین مصروف ہوئے اور ذوالحجام ملکہ گلشن آرا کو اُس مکان مین لیگیا صحن مکان مین مختصر تالاب تھا اور بارہ ساحر شاہزادۂ عمرو بن حمزۂ یونانی اور فرخ کے محافظ تھے اور اُسی تالاب مین بزور سحر ذوالحجام نے شاہزادہ عمرو بن حمزہ اور فرخ کو قید کیا تھا غرض جب ذوالحجام ملکہ کو اُس مکان مین لیگیا جلد تر فرش بچھوا کر اور نگیرہ ایستادہ کرا کے عرض کرنے لگا حضور اب بالاے فرش تشریف رکھین مین دو چار شیشے شراب لے آؤن یہ کہکر ذوالحجام تو چلا گیا وہ بارہ جادوگر بھی روبروے ملکہ حاضر ہوئے اور آداب وتسلیم بجالاے ملکہ گلشن آرا نے تالاب کے کنارے بالاے فرش بیٹھکر دیکھا کہ شاہزادہ عمرو بن حمزہ اور فرخ درمیان مین تالاب کے ایک گنبد سحر مین قید ہین ادھر تو ملکہ گلشن آرا نے شاہزادے کو دیکھا اُدھر عمرو بن حمزۂ یونانی نے گلشن آرا کو دیکھا باہم نظر دوچار ہوئے

اور دونون کے رخون پر آثار مسرت ظاہر و ہویدا ہوئے اور باہم بایماو اشارہ کچھ گفتگو ہوئی سواے دلربا اور فرخ
کے کسیکو ایماو اشارہ طالب و مطلوب سے آگاہی نہین ہوئی چونکہ شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی تالاب مین قید تھے اسوجہ
سے تالاب کا جگر آب آب تھا اور ہر موج آب مار سیاہ کی لہر سے بدتر تھی حباب پھوٹ پھوٹ کے روتے تھے مچھلیان
اسی صدمہ سے دمبدم تڑپتی تھین غوک نالہ کرتے تھے پانی تالاب کی سیڑھیون سے سر ٹکراتا تھا ماہی ردہو کی روح پر
صدمہ تھا بے چھری کے حلال ہو گئی تھی گرگی پانی پر اسی صدمہ سے اُبھر نہ سکتی تھی بام غرق دریاے رنج تھی پڑھن کثرت
محن سے مانند مینڈھے کے ہر مرتبہ اچھلتی تھی اور بیقراری اپنی ظاہر کرتی تھی صدف سینہ چاک تھی کچھوے دام تہ مین گرفتار
تھے غرض ہر ایک اپنی کماہی حال شاہزادہ دریادل کی اسیری پر بیتاب تھی اور تڑپتی تھی لیکن اُن ساحران نابکار کو شاہزادے
پر ذرا رحم نہ آتا تھا گلشن جادو ابھی جانب گنبد اور طرف تالاب کے دیکھ رہی تھی ناگاہ ذوالنجام جادو دو تین
گلابیان شراب کی لیکر آیا اور عرض کرنے لگا کہ یہ شراب ہے پیجیے ملکہ نے کہا ابھی شراب کو رہنے دو ہمارا دل چاہیگا
تو پی لینگے یہ کہکر گلشن آرا اٹھی اور دلربا کو تالاب کے کنارے لیجا کر باہم کچھ آہستہ باتین کین پھر ملکہ نے دلربا
سے پوچھا اے دلربا یہ کون قید ہے دلربا نے عرض کیا حضور ایک شخص کا نام تو عمرو بن حمزہ ہے اور دوسرے شخص کا نام فرخ
ہے عمرو بن حمزہ نے آپ کے خالو شنگل کو قتل کیا ہے اسی وجہ سے گرفتار ہو کر یہان قید کیا گیا ہے چونکہ قبل اسکے گلشن آرا نے
دلربا سے یہی مشورہ کیا تھا کہ تجھسے ان قیدیون کا حال پوچھونگی تو بیان کرنا مین لبظاہر غضبناک ہو کر گنبد مین جاؤنگی
اور عمرو بن حمزہ اور فرخ کو رہا کردونگی پس حسب مشورہ جب گلشن جادو نے سنا کہ عمرو بن حمزہ نے شنگل کو
قتل کیا ہے نہایت برہم ہوئی اور تیغ کھینچکر قتل کرنے کو چلی ذوالنجام جادو یہ حال دیکھکر بیتابانہ کنارے
پر تالاب کے آیا اور گلشن جادو سے عرض کرنے لگا حضور ان قیدیون کو آپ قتل نہ کرین کل آپکی خالہ صاحبہ
خداوند دم خبیثہ سے انکے قتل کے مقدمہ مین مشورہ کرینگی پھر بموجب ارشاد خداوند انکو قتل کر ڈالینگی انکا
قتل کرنا ابھی مناسب نہین ہے ہرچند کہ گلشن آرا نے یہی چاہا تھا کہ ابھی شاہزادے کو رہا کردون لیکن پھر کچھ
خیال کرکے ذوالنجام سے کہا کہ اچھا مین انھین قتل نہ کرونگی یہ کہکے گلشن جادو اسی فرش پر جا کے بیٹھی اتنی
دیر مین ملازمان ذوالنجام جادو طعام لیکر آئے اور روبرو ملکہ دسترخوان پر ظروف پر از طعام لذیذ رکھکے چلے گئے
ذوالنجام جادو نے دست بستہ عرض کیا حضور طعام تناول فرمائین ملکہ گلشن آرا نے خیال کیا کہ بغیر شاہزادے
کھانا کھلائے طعام تناول کرنا مناسب نہین ہے یہ خیال کرکے گلشن جادو نے کہا اے دلربا تھوڑا طعام ان دونون
قیدیون کو جا کر دے آ اگر مین بغیر انھین طعام دیے یہ غذا کھاؤنگی تو ان قیدیون کی نظر لگیگی غذا مجکو ہضم نہوگی اور مین
علیل ہو جاؤنگی یہ کہکے ملکہ گلشن جادو نے چند قسم کا طعام ظروف مین رکھکر دلربا کو دیا دلربا طعام مذکور لیکر اٹھی اور بزور سحر گنبد
تک پہونچی اور طعام فرخ کو دیکے کہنے لگی کہ او قیدی بھوکے پیاسے یہ طعام لے اور ہماری ملکہ کو دعا دے کہ انکی طبیعت
اچھی رہے اور مراد دلی انکی بر آئے انھون نے تجکو محتاج اور فاقہ کش تصور کرکے بطور صدقہ تجپر رحم کرکے یہ طعام تجھے دیا ہے
اگر ملکہ یہ طعام تجھے نہ دیتین تو تو ان بڑی بڑی آنکھون سے طعام کو دیکھتا اور نظر لگاتا ہماری ملکہ کو طعام ہضم نہوتا فرخ نے
جو دلربا کو دیکھا بے اختیار فریفتہ ہو گیا اور ہنسی سے کہنے لگا کہ او چڑیل کیا بکتی ہے پیغام لیکر آئی ہے چرب زبانی کر رہی ہے یہان یہ
طعام کوئی نہ لیگا تو ہی اس طعام کو جا کر نگل مجکو ایسے سڑے ہوئے طعام کی خواہش نہین ہے نہ ہمارے شاہزادے طعام
کھائینگے یہ مسلمان ہین اور یہ کھانا کافرون نے پکایا ہے علاوہ اسکے ایسے طعام تو انکی لونڈیان بھی کبھی نہین کھاتی ہین
وہ بھی ایسے طعام کو اٹھا کر کنارے ڈال دیتی ہین یہ تیری ہی ایسی نیت ہے کہ تو اس طعام کو اچھا جانتی ہے اور اپنے تئین بھی

کچھ اچھا سمجھتی ہی ہمین تو طعام مطلق مرغوب نہین ہی نہ تو ہمین پسند ہی تجھ ایسی لونڈیان ہمارے پانؤن دابنے اور خدمت
کرنے کی امید رکھتی ہین مگر ہم تجھ ایسی بدصورت لونڈیون سے جو کی پر لوٹا بھی نہین رکھواتے تو ایسی بدنظر ہی کہ میری
آنکھون کو نظر لگاتی ہی اور میری بڑی بڑی آنکھین دیکھکر رشک سے گھورتی ہی تیری ان ننھی ننھی آنکھون کو پھوڑ دونگا مین
عیار ہون میرے پاس ہر قسم کے اوزار ہین اگر تجھکو نہ یقین ہو تو مین ٹوٹ نہ پھوڑنے کے اوزار بھی تجھکو دکھا دون تجھکو اب
لازم ہی کہ یہان سے دور ہو اور یہ طعام لیجا جب تک ملکہ تیری ہمارے شاہزادے کے ہمراہ طعام نہ کھائیگی ہمارے شاہزادہ ذی وقار
یہ طعام ہرگز ہرگز نہ کھائینگے جسوقت یہ تقریر فرخ کی عمرو بن محمد یونانی نے سنی کہا اے فرخ طعام اگرچہ مین نہ کھاؤنگا
لیکن تم دلربا سے لے لو اور رکھ دو ورنہ گلشن جادو کو رنج ہوگا فرخ نے عرض کیا مین تو طعام اس نگوڑی کے ہاتھ
سے کبھی نہ لونگا آپ اسے طعام لیجانے دیجیے مین اقرار کرتا ہون کہ مین آپکو شریک طعام ملکہ گلشن آرا اس طور سے
کرونگا کہ ایک قاب مین آپ ملکہ کے ہم پہلو بیٹھکر طعام کھائیے گا دلربا کل تقریر فرخ کی سنکے اول تو پہلے ہی دیکھکر
مائل ہوئی تھی اور اب تو ہزار جان سے عاشق ہو گئی اور دل مین خیال کرنے لگی کہ فرخ عجب شوخ طبیعت ہی یہ خیال
کرکے پھر فرخ سے کہنے لگی کہ او جھوٹھے مکار و دغاباز و حیلساز تو لاکھ مجھے پسند کرے اور میرے آگے ہاتھ جوڑے مین تجھکو
کبھی پسند نہ کرونگی فقط تو اپنے دل کو خوش کر لے میرے ملازم بھی تجھسے بہتر ہین بعد اس گفتگو کے دلربا نے کہا او دبلیے یہ
کیا تو نے کہا کہ مین ملکہ کے ساتھ آپکو طعام کھلواؤنگا بھلا یہ کیونکر ہو سکتا ہی کہ ملکہ ان ساحرون کے سامنے شاہزادے کے
ساتھ کھانا کھائیگی فرخ نے کہا او نگوڑی بیوقوف ہم عقلمندون سے تدبیر اسکی پوچھ دلربا نے پوچھا کہ کیا کہتا ہی فرخ
نے کہا یہ سفوف بیہوشی لیتی جاؤ اور ملکہ سے کہو کہ اسے شراب مین ملاکر ان سب ساحرون کو شراب پلا دو ساحر سب بیہوش
ہو جائینگے اسوقت ہمارے شاہزادہ ذیجاہ تمھاری ملکہ کے ہمراہ طعام کھائینگے بشرطیکہ ملکہ تمھاری کلمہ پڑھکر مسلمان ہوگی
ورنہ اسوقت بھی طعام تناول نہ کرینگے دلربا یہ تقریر فرخ کی سنکے اور پڑیہ سفوف بیہوشی کی لیکر خدمت گلشن جادو
مین گئی اور آہستہ گلشن جادو سے تمام حال بیان کیا ملکہ گلشن جادو نے بھی آہستہ کہا ہر چند مین سحر مین ذوالحجام
وغیرہ سے کسیطرح کم نہین ہون بلکہ زیادہ ہون ممکن ہی کہ ان ساحرون سے لڑکر شاہزادے کو رہا کرون لیکن فرخ کی یہ
راے پسند کرتی ہون بعد بیہوش ہو جانے ان ساحران نابکار کے ببہوت ان سب کو قتل کرونگی اور شاہزادے کو رہا کرو
یہ کہکے گلشن جادو نے ذوالحجام جادو سے کہا کہ اے ذوالحجام دیکھو مین نے طعام ان قیدیون کو بھیجا تھا
قیدیون نے طعام نہ لیا اب مین بخوف نظر کے ابھی یہ طعام نہ کھاؤنگی بالفعل اس طعام کو رہنے دو ذوالحجام جادو نے
عرض کیا جو حضور کو مناسب ہو وہی حضور کرین یہ عرض کرکے وہ طعام روبروے گلشن جادو سے اٹھا کر علیحدہ
رکھ دیا اور دلربا نے وہی سفوف بیہوشی شراب مین خوب ملاکر جام بلورین شراب سے مملو کرکے جام شراب ملکہ کو
دیا گلشن آرا نے جام مے کو فقط منہ سے لگا کر ذوالحجام جادو سے کہا اے ذوالحجام تم ہماری جھوٹھی شراب پیوگے
ذوالحجام جادو سمجھا کہ ملکہ گلشن جادو مجھپر مائل ہوگئی ہی اور اسیوجہ سے یہان آئی ہی یہ سمجھکے ذوالحجام نہایت ہی
مسرور ہوا اور ہنسکے عرض کرنے لگا زہے مقدر کہ حضور کی جھوٹھی شراب مین پیون اسی کی تو آرزو رکھتا تھا یہ عرض کرکے
جام مے لینے کو ہاتھ بڑھایا گلشن جادو نے وہی جام صہبا دیا ذوالحجام جادو شراب بے دغدغۂ انجام پی گیا پھر
ملکہ گلشن جادو نے ان بارہ ساحرون کو کئی شیشے شراب بیہوشی آمیز کے دیے اور کہا تم سب بھی یہ شراب پیو ساحرون
نے سلام کرکے شیشہ ہاے شراب سے لیے اور باہم بیٹھکر شراب پینے لگے جب ساحر شراب پی چکے تھوڑی دیر مین سب ساحر
مع ذوالحجام جادو کے بیہوش ہو گئے اسوقت دلربا اٹھی اور تیغ کھینچکر ان بارہ ساحرون کو قتل کرنے لگی جب دلربا

ساحرون کو قتل کر چکے اور جو ساحرون کے مرنے سے تاریکی ہو گئی تھی وہ دفع ہو چکی تھی اُسوقت دلربا ملکہ سے کہنے لگی
کہ ذوالنجام بڑا ساحر ہے شاید مجھسے قتل نہو لہذا اس نابکار کو آپ اپنے ہاتھ سے قتل کیجیے گلشن جادو نے یہہ
گفتگو دلربا کی سُنکے کہا اے دلربا پنجہ مجکو دو مین ابھی اسکو قتل کرتی ہون دلربا نے پنجہ دیا ملکہ نے اُٹھکر بقصد غضب
اُسی پنجہ سے سر ذوالنجام کا تن سے جدا کیا بمجرد قتل ہونے ذوالنجام جادو کے آندھی سیاہ آئی جہان تیرہ و تار
ہو گیا سحر کے بیرون نے فریاد کی پھر اور آواز آئی افسوس مردیم و بمطلب خود نرسیدیم مارا مجکو کہ نام میرا ذوالنجام جادو
تھا بعد چار گھڑی کے وہ تاریکی دفع ہونے لگی اور شور و غل موقوف ہوا آفتاب نظر آیا چونکہ عمرو بن حمزہ یونانی
اور فرخ سحر ذوالنجام جادو مین گرفتار تھے جب ذوالنجام جادو قتل ہو گیا سحر اُسکا برطرف ہو گیا عمرو بن حمزہ
اور فرخ قید سحر سے رہا ہو گئے گنبد سحر معدوم ہو گیا دلربا عمرو بن حمزہ کو فوراً ملکہ کے پاس لے آئی فرخ بھی دلربا
ساتھ ساتھ کنارے پر تالاب کے آیا عمرو بن حمزہ یونانی گلشن جادو سے ملکر اور ملکہ کے پہلو مین بیٹھکر از حد شاد و مسرور ہوئے
بعد اشکباری کے مثل گل خندان ہوئے گلشن جادو بھی نہایت خوش ہوئی دلکی بیتابی و بیقراری دور ہوئی پھر
باہم شکوہ و شکایت کرکے طالب و مطلوب ہم پہلو بالاے مسند بیٹھے فرخ پہلوے دلربا مین بیٹھا اُسوقت
گلشن جادو نے طعام کی جانب توجہ نہ کی، مگر وہ شیشہ مے کہ جسمین بیہوشی نہین ملائی تھی اُٹھایا اور اپنے دست
رنگین و نازک سے ساغر بلورین مین شراب بھری اور بہ ناز و ادا اسکو عمرو بن حمزہ کو جام مے دینے لگی عمرو بن حمزہ یونانی نے
مے پینے سے انکار کیا اُسوقت دلربا نے عرض کیا اے شاہزادہ ذی وقار ملکہ کے ہاتھ سے ساغر صہبا نوش فرما لیجیے
اور ملکہ کو رنجیدہ نہ کیجیے میرے ہی اشارے سے ملکہ نے اپنے ہاتھ سے جام مین شراب ملوکی ہے آپ کی محبت اور الفت مین یہہ
یہانتک آئی ہین اور صدمے آپکی مفارقت کے انھون نے اُٹھائے ہین دیکھیے آپکے عشق مین ملکہ کا کیا حال ہو گیا ہے
گل عارض زرد ہو گیے ہین برسون کی بیمار معلوم ہوتی ہین آپکو انکی خاطر شکنی مناسب نہین ہے عمرو بن حمزہ یونانی نے جواب دیا
اے دلربا آگاہ ہو شراب نہ پینے کا یہ سبب ہے کہ مین مسلمان ہون اور ملکہ ابھی مسلمان نہین ہوئی ہین اور اگر ملکہ دین اسلام
قبول کرین تو پھر مین بے عذر شراب پیون دلربا نے گلشن جادو سے عرض کیا جو کچھ شاہزادہ ذی وقار نے
ارشاد کیا ہے آپ نے تو سنا میرے نزدیک مناسب ہے کہ آپ انکی خاطر سے انکے دین کو قبول کیجیے ملکہ گلشن جادو نے
دلربا سے کہا انسے پوچھو کہ اگر کوئی مسلمان ہونا چاہے تو کیا کہے اور کیونکر مسلمان ہو دلربا نے شاہزادے سے عرض کیا
لیجیے حضور مبارک ہو کہ ملکہ مسلمان ہونے پر راضی ہین اب حضور انھین مسلمان کیجیے شاہزادے نے خوش ہو کر ملکہ کو
کلمہ پڑھایا گلشن جادو کلمہ پڑھکر صدق دل سے مسلمان ہوئی پھر دلربا اور جملہ کنیزون نے بھی کلمہ پڑھکر دین اسلام
اختیار کیا بعد مسلمان ہونے ملکہ کے شاہزادے نے جام مے دست گلشن جادو سے لیکر شراب پی پھر شاہزادے نے
ساغر مین شراب بھر کے ساغر ملکہ کو دیا الحاصل بعد یکجہتی کے گلشن جادو نے دلربا سے کہا کہ جلد نازنینان خوش گلو
اور خوبرو کو بلاؤ دلربا نے موافق حکم ملکہ کے نازنینان زہرہ خصال کو طلب کیا جب چند نازنینان
خوشگلو روبروے ملکہ گلشن جادو حاضر ہوئین بعد بجا لانے آداب و تسلیم کے اور سب تو علحدہ
بیٹھین لیکن اُنمین سے ایک مطربہ گل پیرہن غنچہ دہن مع اپنے سازندون کے بزم مین آئی اور سامنے
ملکہ اور شاہزادے کے ناچنے لگی پھر نازنین مذکورہ نے روبروے ملکہ گلشن جادو یہ غزل غرّاء گائی غزل

خدا کو مانو ہنسی نہ جانو نہ سیر کے دلبر جفا کرو تم
وفا کرین ہم جفا کرو تم دعا کرین ہم دغا کرو تم

بلیگا عرش خدا کا یارو ذرا تو خوف خدا کرو تم
ہمین نے پہلے گلا کٹایا ہمین نے قاتل تمہین بنایا

زمانہ اُلٹا ہے کیا کرو تم برا جو ہے وہ ادا کرو تم
ہمین نے یہ رنگ سب جمایا ہمارے حق مین بھلا کرو تم

ابھی کفن ہمرے پھاڑ ڈالین ابھی مزا لیں روکر نکالین
کرین تکلف نہ تم سے کچھ ہم نہ ہم سے شرم و حیا کرو تم
بہت سنبھلکے رہے ہو تم چھپے ہو اب نہ پڑے رہو تم
یہ میری تقدیر مین لکھا تھا کہ مجھ پہ جور و جفا کرو تم

ابھی جو محشر کی چال کے چالین ذرا قیامت بپا کرو تم
چلو بہت ہو چکی یہ کاوٹ کہان کی یہ وہ اٹھاؤ تیغہ
جو بوسہ لیلون تو کہا کرو تم گلے لگاؤن تو کیا کرو تم
بتاؤ اے قدر کیا کرتا تھا یہی نتیجہ ہے عاشقی کا

نباہ ہوگا ابھی یہین ہم سے یہ دونون طرف کا عالم
لپٹ ہی جاؤ گلے سے جھٹ پٹ بہت نہ نخرے کیا کرو
بجا ہے سجاہر اگلہ بتا تمہارا اسمین قصور کیا تھا
غریب بیکس ذلیل رسوا خراب و خستہ پھرا کرو تم

جسوقت غزل مرقوم مطربہ نے روبرو سے شاہزادہ و گلشن جادو بعد ناز و ادا گائی دلربا اور فرخ سے زیادہ شاہزادہ خوش ہوا اور ملکہ گلشن جادو مسرور ہوئی اور اسی عالم خوشی مین ملکہ نے خیال کیا کہ مین نے ذوالجماح کو قتل کرڈالا ہے اور شاہزادے کو رہا کیا ہے یقیناً یہ خبر نارنج جادو کو پہونچگی میرے اوپر تو نہین معلوم کیا ظلم کریگی لیکن شاہزادے کو تو قتل ہی کر ڈالیگی پس اس سے غافل بیٹھنا مناسب نہین ہے کوئی تدبیر ایسی کرنا چاہیے کہ جس تدبیر سے شاہزادہ اسکی شر سے محفوظ رہے اور خیال یعنے نارنج جادو کا سحر شاہزادے پر تاثیر نہ کرے ہر چند اس تدبیر کرنے سے جملہ ساکنان طلسم میرے جان کے دشمن ہو جائینگے خصوصاً نانی زور بانہ جادو تو مجھے حتی الامکان کسیطرح زندہ نہ چھوڑیگی لیکن شاہزادے کی جان بچیگی اور شاہزادہ مجھسے خوش ہوگا اگر مین بعد ایسی ہی تدبیر کرنے کے زندہ رہی تو ضرور بعد میرے مرنے کے شاہزادہ مجھے یاد تو کریگا اور خیال ضرور کریگا کہ گلشن جادو نے میری بہبودی کے واسطے اپنا مر جانا اور قتل ہو جانا قبول کیا اور شرائط الفت و عشق خوب ادا کیئے یہ خیال کرکے گلشن جادو نے عمرو بن حمزہ یونانی سے کہا اے شاہزادہ ذیجاہ آپ تو یہان بیٹھے ہوئے ناچ دیکھیں اور گانا سنین مین آپ کے لیے بہبودی کی فکر مین جاتی ہون اگر خدا نے چاہا تو پھر یہان آؤنگی ورنہ جو میرے مقدر مین لکھا ہے وہ ہوگا شاہزادے کو پہلو سے ملکہ کا اٹھ کے جانا نہایت ناگوار ہوا بیتاب و بیقرار ہو کے کہا اے ملکہ تم میرے پہلو ہی مین بیٹھی رہو کہین نہ جاؤ ہر چند اسیطرح شاہزادہ نے مکرر اور متواتر کہا لیکن ملکہ نے نہ مانا اور کہا مین جلد چلی آؤنگی یہ کہکر گلشن جادو تخت پر سوار ہو کے ہمراہی اپنے انہون کے نانی زور بانہ جادو کے مکان کی طرف روانہ ہوئی گلشن جادو کو تو اثناے راہ مین چھوڑیے اور اب حال شاہزادے کا سنیے کہ جب ملکہ گلشن جادو پہلو شاہزادہ سے اٹھکر چلی گئی وہ بزم عشرت محفل ماتم ہو گئی دل پہلو مین بیقرار ہوا طبیعت گھبرائی آثار غم چہرے پر ظاہر ہوئے دلربا نے یہ حال شاہزادے کا دیکھکر اور ایک مطربہ کو طلب کیا جب وہ مطربہ خوش گلو بزم مین آئی دلربا نے کہا اے مطربہ اسوقت شاہزادہ ذیجاہ پریشان خاطر ہین جب تک ملکہ تشریف یہان لائین تو دو چار غزلین ایسی عاشقانہ روبرو شاہزادے کے گا کہ دل شاہزادہ مسرور ہو مطربہ نے بموجب حکم غزل شروع کی غزل

ایک کافر کی محبت نے بھلایا سبکو
نرگسی چشم کا بیمار ہوا خوب ہوا
ناصحا مجھسے تجھے کوئی سروکار نہین
آنسو ملنے سے بھی انکار ہوا خوب ہوا

دل نادان تجھے آزار ہوا خوب ہوا
بدلے تسبیح کے زنار ہوا خوب ہوا
بار منت کا مرے کون اٹھاتا سر پر
مین جو رسوا سر بازار ہوا خوب ہوا
خوف محشر کا نہین دل مین بھی کچھ تیرے طفیل

دام گیسو مین گرفتار ہوا خوب ہوا
یہ سزا ہے دل نادان کی نہ مانا کہنا
وہ نہ اپنا کبھی غمخوار ہوا خوب ہوا
روز کے جھگڑے سے ہنسنے بھی فراغت پائی
رہنما حیدر کرار ہوا خوب ہوا

ہر چند غزل مرقوم مطربہ مذکور نے بتا بتا کے بہ ناز و ادا گائی لیکن دل شاہزادے کا مسرور نہ ہوا پھر مطربہ نے اور غزل شروع کی اور بہ ناز و ادا اشعار غزل عاشقانہ گانے لگی یہان تو عمرو بن حمزہ یونانی بیٹھے تھے مطربہ گا رہی تھی فرخ اور دلربا وغیرہ بھی بیٹھے ہین لیکن اب حال گلشن جادو کا لکھا جاتا ہے کہ جب گلشن جادو اپنی ہر نانی کے پاس قریب شام پہونچی زور بانہ جادو کو تسلیم کر کے سامنے بیٹھی زور بانہ جادو نے پوچھا اے لڑکی تو اسوقت یہان گھبرائی ہوئی کیون آئی ہے خیر تو ہے طبیعت کیسی ہے گلشن جادو نے عرض کیا مین ہر اے سیر آئی تھی اثناے راہ مین مجکو تپ آگئی طبیعت

سبب لطف ہی اسوجہ سے اپنے مکان تک جا نہ سکی اور آپکے پاس حاضر ہوئی اسوقت مجھے بیٹھا نہین جاتا ہی علاوہ دردسر
کے اعضا شکنی بھی ہی اسی سبب سے گھبرائی ہوئی ہون زوربانہ جادو نے یہ گفتگو سنکے کہا کہ آج شب کو یہین رہنا
اب اپنے گھر جانا یہ کہکے زوربانہ جادو نے کہا پلنگ پہ جاکے لیٹ رہ گلشن جادو فوراً اُٹھی اور پلنگ پہ کچھ
اوڑھ کے لیٹ رہی اور عمداً کانپنے لگی زوربانہ جادو نے ہر ایک کنیز کو گلشن جادو کے پاس سے ہٹادیا اور سب
کنیزون سے کہا کہ باتین بہ آواز بلند نہ کرو لڑکی کو اب نیند آگئی ہی سونے دو یہ کہکے زوربانہ جادو دیر تک پاس گلشن جادو
کے بیٹھی رہی پھر بعد اکل و شرب بستر خواب پہ لیٹی اور بوجہ کثرت شراب کے جلد تر سوگئی اور کنیزین بھی جابجا سو رہین جب
گلشن جادو نے دیکھا کہ زوربانہ غافل سو رہی ہی اسوقت گلشن جادو اُٹھی اور ہر ایک کنیز کو غافل اور
خفتہ دیکھکر آہستہ آہستہ ڈرتی ہوئی قریب زوربانہ جادو کے گئی اور غافل دیکھکر لوح محفوظ زوربانہ
جادو کے گلے سے اُتارلی اور جلد تر وہان سے تخت پر سوار ہوکے باغ شنکل کی طرف مع اپنی کنیزون کے
روانہ ہوئی یہان شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی کنارے پر تالاب کے بیٹھے ہوئے تھے اور سامنے ایک مطربہ گارہی تھی
عمرو بن حمزہ یونانی فرخ سے کہرہے تھے کہ آدھی رات کا وقت آگیا ابھی تک ملکہ گلشن جادو نہین آئین انھون نے
تو کہا تھا کہ مین جلد آؤنگی نہین معلوم کیا وجہ ہوئی کہ ابھی تک نہین آئین میرا دل گھبراتا ہی فرخ کچھ کہا چاہتا تھا
ناگاہ ملکہ گلشن جادو روبروے عمرو بن حمزہ آئی اور تخت سے اُترکے پہلوے شاہزادہ مین بیٹھی عمرو بن حمزہ نے پوچھا
اے ملکہ تم کہان گئی تھین میری طبیعت پریشان تھی گلشن جادو نے کہا اے شاہزادۂ ذی وقار مین اپنی پرنانی
زوربانہ جادو کے پاس گئی تھی جب وہ سو رہی ہین اُسکے گلے سے لوح محفوظ اُتار لے آئی یہ کہکے لوح محفوظ
شاہزادے کو دکھاکر گلے مین شاہزادے کے لوح پہنادی شاہزادے نے پوچھا اے ملکہ اس لوح کی کیا خاصیت ہی
اور کیا اسکا وصف ہی گلشن جادو نے کہا اے شاہزادہ ذی وقار یہ لوح محفوظ جس شخص کے پاس ہو اُسپر
سحر کسی ساحر کا اثر نہین کرتا اب آپ پر کسی کا سحر اثر نہ کریگا مین آپکی محبت مین یہ تحفہ لے تو آئی ہون لیکن
مجکو زوربانہ سے نہایت ہی خوف ہی جسوقت وہ بیدار ہوگی اور اس لوح کو اپنے گلے مین نہ دیکھیگی سمجھ جائیگی
کہ گلشن جادو لیگئی یہ سمجھ کے وہ ضرور آئیگی اور مجھے گرفتار کریگی اور مجکو سزاے سخت دیگی عجب نہین کہ
مجکو قتل کرے پس اے شاہزادے مین امیدوار ہون کہ اگر مین قتل ہوجاؤن تو آپ مجکو نہ بھول جائیے گا کبھی کبھی میری
قبر پر تشریف لائیے گا اور تھوڑی دیر بالین پہ تشریف رکھیے گا اور صحیفہ ابراہیم علیہ السلام پڑھیے گا
اور ثواب اُسکا میری روح کو بخشیے گا ہر چند کہ آپکو تصدیع ہوگی لیکن میری روح نہایت خوش ہوگی عمرو بن حمزہ
یونانی نے محزون اور بیقرار ہوکر کہا اے ملکہ یہ کیا کہتی ہو خداوند کریم تجکو وہ روز بد نہ دکھلاے کہ تم گرفتار ہو یا خدانخواستہ
قتل ہو اگر زوربانہ جادو یہان آئیگی مین تیغ آبدار سے اُسے قتل کرونگا تم ناحق اُس بڑھیا سے ڈرتی ہو اُسکی یہ مجال ہی
کہ تمھین میرے روبرو سزاے سخت دیگی یا قتل کریگی ملکہ نے کہا اے شاہزادۂ ذی وقار ہر چند کہ زوربانہ بڑھیا ہی اور نہایت
نحیف و ضعیف ہی لیکن بلاے بدروزگار بڑی ساحرہ ہی خدا اُسکے سحر اور شر سے آپکو محفوظ رکھے جسوقت وہ سحر کریگی زمین
کانپیگی آسمان تھرائیگا اُسکے سحر کو کون روک سکیگا یہ کہکے گلشن خاموش ہوئی اور ناچ دیکھنے لگی اور گانا سننے لگی یہانتک
کہ تا سحر بزم عشرت مین بیٹھی رہی اور نازنینان خوش گلو کا گانا سنا کی ہنگام سحر زوربانہ جادو جو بیدار ہوئی اُسنے اپنے
گلے مین لوح محفوظ کو نہ دیکھا گھبراکر کنیزون کو پکارا اور یہ پوچھا کہ گلشن جادو جو اس پلنگ پر سوتی تھی کہان
گئی کنیزون نے عرض کیا حضور ہمین نہین معلوم کہ کسوقت گلشن جادو یہان سے چلی گئین زوربانہ نے خیال کیا

کہ گلشن جادو ہی لوح محفوظ لیگئی یہ خیال کرکے زوزبانہ جادو نے اوراق جمشیدی جو دیکھے تو اوراق جمشیدی
سے ظاہر ہوا کہ لوح محفوظ گلشن جادو لیگئی ہی اور باغ شنگل کے متصل ایک مکان مین بیٹھی ہی زوزبانہ جادو
اُن اوراق کو دیکھکر گلشن جادو کی اس حرکت پر نہایت غضبناک ہوئی اور تخت سحر پر سوار ہو کے بصد قہر و غضب جانب
باغ شنگل روانہ ہوئی یہان گلشن جادو پہلوے شاہزادہ مین بیٹھی تھی ناگاہ گلشن جادو نے دیکھا کہ ایک
لکا ابر ایک طرف سے آسمان پہ ظاہر ہوا جب وہ ابر باغ شنگل اور اُس مکان پر محیط ہوا گلشن جادو نے
شاہزادے سے کہا اے شاہزادہ تو سمجھا غضب ہوا بظاہر معلوم ہوتا ہی کہ زوزبانہ جادو آگئی اب مین اُسکے ہاتھ
سے زندہ نہ بچونگی یہ کہکے گلشن جادو چاہتی تھی کہ سحر کرکے غرق زمین ہو یکایک برق چمکی اور درمیان ابر سے ایک
تخت ظاہر ہوا سب نے دیکھا کہ تخت پر ایک بڑھیا بیٹھی ہی اور جھولی اسباب سحر کی زیب دوش کیے تھی ابھی سب دیکھ
رہے تھے اور گلشن جادو خوف زوزبانہ سے غرق زمین ہوا چاہتی ہی کہ زوزبانہ جادو نے بصد غضب لکار کر
کہا کہ او گلشن جادو کہان بھاگی جاتی ہی مین آن پہونچی غضب کیا تو نے کہ لوح محفوظ میرے گلے سے اُتار لی
اور اپنے آشنا کو تو نے لاکر دیدی یہ کہکے زوزبانہ نے ایک ترنج سحر پڑھ کے زمین پر جو مارا مجرد گرنے ترنج کے زمین
سخت و سنگین ہوگئی گلشن جادو غرق زمین نہو سکی پھر گلشن جادو نے چند موے سنگین اپنے سر سے توڑ کر
اور اسم سحر پڑھکر زوزبانہ جادو پہ پھینکے وہ موے شکل مار سیاہ بنکر زوزبانہ کی سمت چلے اس اثنا مین دلربا
اور کنیزین اور عمرو بن حمزہ یونانی اٹھ کھڑے ہوئے فرخ بھاگ کر ایک درخت پر چڑھ گیا شاہزادے نے تلوار
کھینچی دلربا وغیرہ نے بھی زوزبانہ پر ہر چند سحر کیے لیکن زوزبانہ جادو نے ہر ایک کا سحر رد کرکے اور جلد تر آگے بڑھ کے
ستگین گلشن جادو کے پکڑے دلربا اور کنیزین رونے لگین اور بصد نالہ و بکا کہنے لگین کہ اے زوزبانہ جادو
گلشن جادو کو چھوڑ دیجیے انکی کچھ خطا نہین ہی یہ لوح محفوظ آپکے گلے سے اُتار کے نہین لائی ہین زوزبانہ جادو
نے دلربا وغیرہ کی تقریر سنکے کہا تم سب کٹنیان ہو مجھے تم فریب و مکر کی گفتگو کرتی ہو مین اُس چھوکری کو ضرور
سزاے سخت دونگی یہ کہکر زوزبانہ جادو نے ایسا سحر کیا کہ گلشن جادو مع دلربا اور کنیزین غرق زمین
ہوگئین سحر زوزبانہ جادو مین گرفتار ہوگئین عمرو بن حمزہ نے تیغ آبدار لیکر زوزبانہ جادو پہ حملہ کیا اسنے بھی اُنپر سحر کیا
لیکن بوجہ لوح محفوظ کے سحر نے کچھ تاثیر نہ کی جب عمرو بن حمزہ قریب زوزبانہ جادو کے پہونچے زوزبانہ جادو
بھی سحر سے غرق زمین ہوگئی اسوقت عمرو بن حمزہ یونانی گلشن جادو کے گرفتار ہونے سے اسقدر اشکبار اور بیقرار ہوئے
کہ غش آگیا فرخ درخت سے اُترکے شاہزادے کے پاس آیا اور حال شاہزادے دیکھکر محزون ہوا یہان تو شاہزادے
کو غش آگیا ہی فرخ رو رہا ہی اور تدبیرین دفع غشی کی کر رہا ہی لیکن اب حال زوزبانہ جادو کا سنیے کہ زوزبانہ جادو
غرق زمین ہو کر اور گلشن جادو وغیرہ کو گرفتار کرکے اور اپنے ہمراہ لیکر فوراً طلسم نارنج مین پہونچی اور نارنج جادو
سے تمام حال گلشن جادو کے لوح محفوظ لیجانے کا بیان کیا نارنج جادو کو نہایت غصہ آیا پھر زوزبانہ جادو
نے ایک ساحرہ سے کہا کہ تو جلد جا اور زلزلہ جادو اور اُنکی دونون لڑکیون کو میرے پاس بلا لا ساحرہ گئی اور
زلزلہ جادو کے پاس پہونچی عرض کرنے لگی اے ملکہ جلد چلیے طلسم نارنج مین زوزبانہ جادو نے آپکو بلایا ہی
زلزلہ جادو نے پوچھا تجھے معلوم ہی کیون بلایا ہی ساحرہ نے عرض کیا جب آپ وہان چلیے گا آپ کو سب حال
معلوم ہوجائیگا زلزلہ جادو نے کہا ہر چند کہ مین اسوقت نہایت متردد ہون کہ میری لڑکی گلشن جادو
کل واسطے سیر کے گئی تھی ابھی تک نہین آئی ہی دل میرا نہایت پریشان ہی لیکن مین چلتی ہون یہ کہکے زلزلہ جادو

اپنی لڑکیون کو ہمراہ لیکر تخت سحر پر سوار ہوئی عقاب سحر اور طاؤس سحر پر تزلزل اور ازلال سوار ہوئین اور جلد تر ہمراہ اپنی مان کے طلسم نارنج مین پہونچین زلزلہ جادو نے طلسم نارنج مین جاکر دیکھا کہ گلشن جادو مع دلربا وغیرہ کے سحر زوزبانہ جادو مین گرفتار سب کھڑی ہین زوزبانہ جادو و نارنج جادو کے پاس بیٹھی ہے غصہ سے کانپ رہی ہے نارنج جادو کے بھی چہرے پر آثار غیظ ہویدا ہے زلزلہ جادو یہ حال دیکھکر گھبرا گئی غرض زوزبانہ کو تسلیم کرکے روبرو بیٹھی زوزبانہ جادو نے زلزلہ جادو سے کہا تمکو کچھ خبر بھی ہے کہ تمہاری اس چھوکری نے کیا کیا ہے زلزلہ جادو نے کہا نانی جان مجکو مطلق آگاہی نہین ہے آپ بیان کیجیے زوزبانہ جادو نے کہا تمہاری بیٹی نے ذوالنجام جادو وغیرہ کو قتل کرکے عمرو بن حمزہ کو رہا کردیا اور اس شاہزادے پر عاشق ہوئی اور اُسکے عشق مین ایسی دیوانی ہوئی کہ اُسکی بہتری کے واسطے کل شب کو میرے پاس آئی اور کہنے لگی میری طبیعت اچھی نہین ہے مین نے کہا پلنگ پر سو رہ یہ تمہاری لڑکی مکارہ پلنگ پر لیٹ رہی ہنگام شب جب مین سو رہی لوح محفوظ میرے گلے سے اُتار کے لیگئی اور شاہزادے کو جاکر دیدی ابتک لوح محفوظ اُسکے گلے مین تھی غرض جب صبح ہوئی اور مین بیدار ہوئی مین لوح اپنی نہ دیکھکر ازحد متحیر ہوئی آخر بعد دریافت معلوم ہوا کہ تمہاری لڑکی لیگئی ہے اور باغ شش گل کے متصل ایک مکان مین مصروف عیش نازنینان خوبرو کا گانا سن رہی ہے اور شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی کے پہلو مین بیٹھی ہے مین یہ حال دریافت کرکے باغ شش گل کی جانب گئی اور اس عیارہ اور مکارہ کو گرفتار کرکے ابھی لے آئی ہون اب میرے نزدیک یہی مناسب ہے کہ مین اسے آگ مین جلادون تاکہ پھر کوئی ایسی حرکت نہ کرے اگر یہ زندہ رہیگی تو اسیطرح عمرو بن حمزہ کو اور تحائف طلسم دیدیگی خصوصاً لوح طلسمی کو پھر ڈھونڈھکر شاہزادے کو دیدیگی ہرچند کہ حال اس طلسم کی لوح کا کسیکو نہین معلوم ہے کہ لوح کس جگہ ہے لیکن چھوکری شاہزادے کے عشق مین ضرور لوح لگائیگی اور لوح طلسم بھی مثل لوح محفوظ کے شاہزادے کو دیدیگی شاہزادہ لوح پاکر اس طلسم کو توڑ ڈالیگا اور ساحرون کو قتل کرائیگا خصوصاً مجکو اور نارنج جادو کو اور تمھین تہ تیغ کریگا اور اس طلسم کو تباہ اور برباد کریگا پس اسکا جلادینا ہی بہتر ہے اسکے جلادینے سے امید ہے کہ یہ طلسم برباد نہوگا اور سب ساحر زندہ رہینگے اور طلسم بھی نہ ٹوٹیگا ورنہ کوئی ساحرہ اور ساحر زندہ نہ رہیگا سب کو شاہزادہ قتل کریگا زلزلہ جادو گفتگوے زوزبانہ جادو سنکے نہایت اشکبار ہوئی اور الفت مادری سے بیتاب و بیقرار ہو گئی کہنے لگی کہ اے نانی جان ہرچند کہ میری لڑکی نے تقصیر کی تھی لیکن آپ جانتی ہین مین اس لڑکی کو نہایت پیار کرتی ہون اور اسے ازحد چاہتی ہون اگر آپ اسے جلادیجیے گا تو مجھے ازحد ملال ہوگا اور مین اسکے جلنے کے صدمے سے ہلاک ہو جاؤنگی آپ اسے قید کیجیے اور نہ جلایئے اب یہ ایسی خطا نہ کریگی اسنے یہ خطا نادانی سے کی ہے ابھی اسکا سن ہی کیا ہے بارہ تیرہ برس کی عمر ہے بیوقوف ازحد ہے میری خاطر سے اسکی خطا عفو کیجیے فقط براے تنبیہ قید کر دیجیے زوزبانہ جادو نے جواب دیا اے زلزلہ جادو اس مقدمے مین دخل نہ دے اور اپنی لڑکی کی سفارش نہ کر اس چھوکری کے جلادینے سے طلسم بچ جائیگا ہر ایک زندہ رہیگا اسکا جلادینا بہتر اور مناسب ہے یہ کہکے زوزبانہ جادو نے جملہ ساحران طلسم نارنج کو طلب کیا جب تمام ساحر اعلے اور ادنے جمع ہوئے زوزبانہ نے اُن سب سے بھی تمام حال گلشن جادو کا بیان کیا اور کہا مین چاہتی ہون کہ اس لڑکی کو آگ مین جلادون تم سب اس مقدمہ مین کیا کہتے ہو اکثر نے یہ کہا بہتر نہین ہے کہ گلشن جادو کو جلادیجیے ورنہ یہ طلسم برباد ہو جائیگا جب ساحرون سے زوزبانہ نے یہ تقریر سنی فوراً حکم کیا کہ لکڑیان ایک میدان مین جمع کی جائین بموجب حکم اکثر ساحرون نے میدان مین لکڑیان جمع کین اور لکڑیون پر آگ رکھدی زوزبانہ جادو نے حکم کیا کہ اب گلشن جادو کو لکڑیون پر بٹھا دو ساحران

غدار و نابکار گلشن جادو کو لیکر چلے اور نارنج جادو اور زوزبانہ جادو اور زلزلہ جادو و جملہ ساحرہ اور ساحر میدان کی طرف چلے اُسوقت زلزلہ جادو مادر گلشن جادو کی عجب کیفیت تھی دل بیقرار تھا آنسو آنکھون سے جاری تھے دمبدم نالہ و آہ کرتی تھی ہر ایک قدم زمین پر گری پڑتی تھی جادوگرنیان زلزلہ جادو کو سنبھالتی تھین اور سمجھاتی تھین کہ اسقدر نہ روئیے اب صبر کیجیے گلشن جادو کے مقدر مین یہی لکھا تھا جو سامری و جمشید کو منظور تھا وہی ہوا ہر چند زلزلہ جادو کو جادوگرنیان سمجھاتی تھین لیکن زلزلہ جادو کا رونا موقوف نہ ہوتا تھا زلزلہ جادو کا تو حال تحریر کیا گیا اب گلشن جادو کا حال لکھا جاتا ہی کہ جب ساحر گلشن جادو کو جلانے کے واسطے لیکر چلے اُسوقت گلشن جادو بے اختیار رونے لگی اور یہ خیال کرنے لگی کہ افسوس ہزار افسوس شاہزادے پر عاشق ہو کر مین چار روز بھی عیش نہ کیا فلک پیر نے یہ ظلم کیا حیف میرے نخل تمنا مین ثمر نہ آیا مین نے کچھ لطف شباب نہ اٹھایا دنیا سے پر ارمان ہی چلی امید دلی بر نہ آئی عاشق ہو کر ذرا بھی راحت نہ پائی اب آگ مین یہ ساحر مجکو جلا دینگے حسن و شباب کو خاک مین ملا دینگے بعد میرے جل جانے کے زوزبانہ جادو دیکھیے شاہزادے سے کسطرح پیش آتی ہی انکو قید کرتی ہی یا قتل کرتی ہی خداوند عالم شاہزادے کو زوزبانہ اور جملہ ساحران نابکار کی شر سے محفوظ رکھیے اور بچایے افسوس اسوقت کوئی ایسا نہین ہی کہ جو شاہزادے کے پاس جاے اور میری زبانی اور میری طرف سے یہ کہدے کہ ای شاہزادہ ذیجاہ اب آپ اپنی والدہ کے پاس یونان مین چلی جایے طلسم نارنج کے توڑنے کا خیال ہی دل مین نہ لایے سب ساحران نابکار آپ کے دشمن جان ہین حتی الامکان آپکو گرفتار کرینگے اور قتل کرینگے مجکو تو زوزبانہ جادو نے آپ سے محبت کرنے کی یہ سزا دی ہی کہ ساحر مجکو آگ مین جلانے کو لیے جاتے ہین اگر تکلیف نہ ہو تو ایکدم بھر کے واسطے چلے آیے اپنے عاشق کو جلتے ہوے دیکھ لیجیے مین بھی دقت اخیر آپکو دیکھ لون پھر ملاقات نہ ہوگی اگر بعد میرے جل جانے کے یہان آیے گا تو سواے خاک کے مجھے نہ پایے گا اور جب میرے جل جانے خبر سن پایے گا یا میری خاک ملاحظہ کیجیے گا تو اشکبار اور بیقرار نہ ہوجیے گا اور یہ تصور کیجیے گا کہ ایک خادم ہمارے نقش کف پا پر تصدق اور نثار ہوگئی ملکہ گلشن جادو یہی خیالات کر رہی تھی کہ ساحران نابکار میدان مین پہونچے اُسوقت زوزبانہ جادو نے بار دیگر اُن ساحرون سے کہا کہ گلشن جادو کو لکڑیون پر بٹھا دو اور جلد تر آگ مین جلادو ساحرون نے بموجب حکم گلشن جادو کو انبار ہیزم پر بٹھا دیا چونکہ اُسوقت تک اچھی طرح آتش شعلہ ور نہین ہوئی تھی جابجا لکڑیان آگ سے کیلی تھین دھوان ہو رہا تھا اس سبب سے گلشن جادو اُسوقت آگ سے نہ جلی جب ساحر گلشن جادو کو انبار ہیزم پر بٹھا کر ہٹ گئے اُسوقت گلشن جادو نے نہایت بیقرار اور اشکبار ہو کر سجدا اپنا بیت المقدس یا سوے قبلہ کیا اور جانب فلک دیکھکے بروح قلب درگاہ خدا مین اسطرح دعا کی کہ اے خالق بحر و بر ای معبود جن و بشر تو بخوبی واقف و آگاہ ہی کہ مین فی الحال مسلمان ہوئی ہون اور تیری یکتائی اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی پیغمبری کی معترف ہون اور یہ دولت دین اسلام شاہزادہ عمرو بن حمزہ علیہ السلام سے مجھے دستیاب ہوئی ہی خداوندا واسطہ تجکو اپنے پیغمبر حضرت ابراہیم کا کہ تو نے انہین آگ سے بچایا ہی مجھے بھی اس آگ سے محفوظ رکھ تو نے ہی ہر ایک آفت و بلا سے ہمیشہ خاص و عام کو بچایا ہی اور بچاتا ہی جب کوئی کسی مصیبت و بلا مین مبتلا ہوا ہی تو نے ہی اپنی قدرت کاملہ سے ہر ایک کو آفت بلا سے بچایا ہی بموجب نظم

یوسف پہ رہی بہت جفا ہی
جب ہاتھ لگے تو چھوٹے دم مین

آخر کو ہوئی نصیب شاہی
ایوب کی کٹتی کہین دوائین

یونس رہے حوت کے شکم مین
یعقوب کی کٹ گیئن بلائین

گلشن جادو درگاہ کبریا میں تضرع وزاری و چنانہ بیقراری کا دعا کر رہی تھی کہ آگ کے شعلے بلند ہونے لگے اور حرارت آتش سے تن نازک گلشن جادو کو صدمہ پہونچنے لگا دھوان اسقدر بلند ہوا کہ دیکھنے والون کو دوسرا آسمان دھوئین کا نظر آنے لگا تمام میدان مین دھوان ساحرون کو دکھائی دینے لگا اُسوقت ایک ساحر کہ نام اُسکا طوفان جادو تھا اور سب ساحرون کے درمیان مین وہ بھی کھڑا ہوا دیکھ رہا تھا اُسے گلشن جادو پر رحم آیا اور زلزلہ جادو کی اشکباری اور بیقراری دیکھ دیکھ کے خود بھی اشک آنکھون مین بھر لایا اور خیال کرنے لگا کہ اسوقت دھوان کثرت سے ہی تو اس دھوئین مین جاکر انبار ہیزم پر سے گلشن جادو کو اپنے گھر لیجا کسی ساحر کو خبر بھی نہ ہوگی اور اگر کوئی دیکھ لیگا تو اُسوقت دیکھا لیا جائیگا مین بھی دریاے سحر مین ہزارون ساحرون کو غرق کر دونگا یہ خیال کر کے طوفان جادو نے ایسا سحر کیا ہر کہ کسیکی نظر سے غائب ہوگیا اور انبار ہیزم پر سے گلشن جادو کو اُٹھا کر اپنے گھر لیگیا اور بصد عزت و حرمت اور بہ آرام و راحت اپنے گھر مین رکھا اور گلشن جادو سے عرض کرنے لگا کہ جبتک مین زندہ ہون کسی ساحر یا ساحرہ کی یہ مجال نہین کہ تمکو یہان سے لیجاسے یا کسیطرح کا تمھین صدمہ پہونچاے گلشن جادو نے بعد شکر خدا طوفان جادو سے خوش ہو کر کہا کہ تمنے مجھپر بڑا احسان کیا کہ انبار ہیزم سے مجکو اُٹھا لاے اگر تم مجکو نہ اُٹھا لاتے تو مین جل جاتی ملکہ جلکر خاک ہو جاتی طوفان جادو نے عرض کیا کہ اب آپ مجکو اپنا خادم اور جان نثار اور تابعدار سمجھکر یہین تشریف رکھیے جب شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی طلسم نارنج کو توڑ چکینگے اور نارنج جادو اور زوزبانہ جادو قتل ہو جائیگی اُسوقت مین آپکو شاہزادے کے پاس لیجاؤنگا یا شاہزادے کو آپکے حال سے اطلاع دونگا گلشن جادو یہ گفتگو طوفان جادو کی سنکے خاموش ہو رہی گلشن جادو تو طوفان جادو کے مکان مین ہر اسکا حال انشاء اللہ آئندہ لکھا جائیگا لیکن اب حال زلزلہ جادو مادر گلشن جادو کا لکھا جاتا ہر کہ جب طوفان جادو گلشن جادو کو لیگیا اُس ہنگامہ مین کسی ساحر نے طوفان جادو کو جاتے ہوے نہ دیکھا اور نہ خیال کیا جسوقت انبار ہیزم جلکر خاک ہوگیا زلزلہ جادو بیقرارانہ اشکبار سر پیٹتی ہوئی اور خاک اُڑاتی ہوئی قریب خاک انبار ہیزم کے گئی اُسوقت

نظم

ہوئی مصروف شیون اس بیان سے
یہ دن یہ سن یہ آغاز جوانی
یہ عالم بے نشان ہونا جہان سے

کہ ہر ہو گیا یہ قسمت رنگ لائی
یہ خواب ناز مرگ ناگہانی
کہان جائین کرین ہم کس سے فریاد

الفا ضائے تپ سوز نہان سے
غضب آئی ہوئی ہمکو نہ آئی
یہ ہر ارمان سفر کرنا جہان سے
دریغا حسرتا ای واے فریاد

جب خاک انبار ہیزم کے قریب زلزلہ جادو نے اپنا حال روتے روتے متغیر کیا اسوقت اکثر جادوگرنیان زلزلہ جادو کے قریب آئین اور اسطرح سمجھانے لگین کہ ای زلزلہ جادو اب صبر کرو اس رونے اور پیٹنے سے کیا ہوگا اب گلشن جادو تمھاری بیٹی اسی (فریاد و بکا) سے زندہ نہ ہو جائیگی جو خداوند سامری اور جمشید نے تمھاری بیٹی کی قسمت مین لکھا تھا وہ ہوا اب تم زمین پر سے اُٹھو اور چلو یہ کہکر جادوگرنیون نے زلزلہ جادو کو خاک سے اُٹھایا سب ساحر اور ساحرہ اپنے اپنے گھر کی جانب چلے گئے نارنج جادو نے بھی زلزلہ جادو اور تزلزل جادو اور ازلال جادو کو سمجھا کر اور دو تختون پر زلزلہ اور انکی بیٹیون کو سوار کر کے کہا کہ اب تم اپنے گھر جاؤ زلزلہ جادو مع اپنی دونون لڑکیون کے بہ نالہ و فغان و گریان اپنے گھر کی طرف روانہ ہوئی زلزلہ جادو اپنے گھر جاتی ہر لیکن اب حال عمرو بن حمزہ کی کا تحریر کیا جاتا ہر کہ عمرو بن حمزہ یونانی کو جو روتے روتے تالاب کے کنارے غش آگیا تھا اُسی عالم غشی مین عمرو بن حمزہ نے دیکھا کہ ایک مرد ضعیف تشریف لائے اور فرمانے لگے کہ ای شاہزادہ عمرو تم کیون اسقدر مغموم و ملول ہو جلد اُٹھو اور ہمت کو ہاتھ سے جانے نہ دو عاے دل تیرا با فضل الہٰی حاصل ہوگا یہ فرما کر بزرگ موصوف تشریف لیگئے

عمرو بن حمزہ کی بیہوشی دفع ہوئی ہوش آیا آنکھین کھول کر دیکھا کہ فرخ زمین پر بیٹھا ہی اور رو رہا ہی عمرو بن حمزہ یونانی
نے فرش خاک سے اٹھکے فرخ سے کہا عالم بیہوشی مین ایک بزرگ نے مجھسے فرمایا کہ تو کوہ بلا کی جانب جا وہان تیرا مقصد بر آئیگا
بس ای برادر تم اس قدر بیکل کیون ہوتے ہو فرخ نے عرض کیا ای شاہزادۂ ذیوقار ضرور کوہ بلا کی جانب تشریف لیچلیے انشاءاللہ
اب کا مدعا ضرور بر آئیگا عمرو بن حمزہ یہ تقریر فرخ کی سنکے سمت کوہ بلا چلے فرخ بھی ہمراہ ہوا بعد قطع منازل کے
ایک روز عمرو بن حمزہ یونانی ایک شہر کے دروازے پر پہونچے فرخ نے دروازے پر دیکھا کہ ایک کمان کیانی رکھی ہی اور
کئی توڑے زر سرخ کے بھی قریب اسکے رکھے ہین چونکہ فرخ فرزند خواجہ عمرو ہی اشرفیون کے توڑے دیکھکے بیتاب
و بیقرار ہوگیا اور منہ مین پانی بھر آیا فرخ زر سرخ کی طرف دیکھ ہی رہا تھا کہ شہباز شاہ کی سواری در شہر
سے جانب صحرا گئی بعد جانے شہباز شاہ کے فرخ اُس کمان کے قریب گیا اور جو ملازم بادشاہ در شہر پر موجود تھے
اُنسے پوچھنے لگا کہ یہ کمان یہان کیون رکھی ہی اور یہ توڑے زر سرخ کے قریب کمان کس سبب سے رکھے ہین ملازمان شاہ نے
جواب دیا کہ شہباز یکتاز مشرقی جو اس شہر کا بادشاہ ہی اُسی نے اس کمان کو یہان رکھوایا ہی اور حکم دیا ہی کہ جو شخص
اس کمان کو کھینچے وہ یہ توڑے زر سرخ کے لیلے فرخ کو طمع زر سرخ نے اسقدر بیتاب کیا کہ اسنے وہ کمان
اٹھالی اور ہر چند اُس کمان کو کھینچا مگر وہ کمان نہ کھنچی آخر مجبور و ناچار ہوکے رکھدی اور خیال کیا کہ یہ زر سرخ
میرے ہاتھ نہ آئیگا یہ خیال کرکے فرخ چلا ملازمان شاہ نے فرخ کو پکڑکے گرفتار کیا فرخ نے گھبراکے عمرو بن حمزہ یونانی
کو پکارا اور کہا دیکھیے ان لوگون نے مجھے بے قصور و خطا گرفتار کرلیا ہی عمرو بن حمزہ یونانی نے ملازمان بادشاہ کے پاس
جاکر پوچھا کہ تمنے فرخ کو کیون گرفتار کیا ہی اسنے تمھاری کیا خطا کی ہی ملازمان شاہ نے جواب دیا کہ اس شہر
کے بادشاہ کا یہی حکم ہی کہ جو شخص اس کمان کو کھینچے اُسے زر سرخ دیدو اور جس سے یہ کمان نہ کھنچے اُسے گرفتار کرلو
چونکہ اس شخص سے کمان نہ کھنچی ہمنے بموجب حکم بادشاہ اس شخص کو گرفتار کرلیا بادشاہ واسطے شکار کے گیا ہی جب وہ
صحرائے سبزہ زار سے آئیگا اسوقت ہم اس شخص کو سامنے بادشاہ کے لیجائینگے اگر اسکا دل چاہیگا تو چھوڑ دیگا ورنہ قید کریگا
یا قتل کریگا اگر آپکو اس شخص کی رہائی منظور ہی تو آپ اس کمان کو کھینچیے زر سرخ بھی لیجیے اور اس شخص کو بھی اپنے
ہمراہ لیجائیے کیونکہ یہی حکم بادشاہ ہی عمرو بن حمزہ یونانی نے یہ تقریر ملازمان شاہ کی سنکے کمان کو اٹھایا اور زور سے
جو اس کمان کو کھینچا تو اُس کمان کے تین ٹکڑے ہوگئے ملازمان شاہ یہ طاقت و قوت عمرو بن حمزہ کی دیکھکر نہایت متحیر ہوے
اور کہنے لگے کہ آپ نے کمان کو ایسا کھینچا کہ کئی ٹکڑے ہوگئے یہ کمان ایک مدت سے اسیطرح رکھی ہوئی ہی
بہت سے شجاع اور بہادرون نے اس کمان کو کھینچا کسی سے یہ کمان ذرا بھی نہ کھنچی آپ نے تو اسکو توڑ ڈالا
دیکھیے اب کیا ہوتا ہی یہ کہکے خاموش ہوئے عمرو حمزۂ یونانی نے تقریر ملازمان بادشاہ کی سنکے فرخ سے کہا کہ یہ
توڑے زر سرخ کے فقرا کو تقسیم کردو ہر چند کہ فرخ کا دل نہ چاہتا تھا لیکن بموجب کہنے عمرو حمزۂ یونانی کے کچھ
زر سرخ فقرا کو دے دیا اور کُل زر سرخ خود لے لیا جب فرخ زر مذکور فقرا کو تقسیم کرچکا اُسوقت شاہزادہ فرخ
کو ہمراہ لیکر جو شہر کے اندر داخل ہوا

**نظم**

ہو شگیر نون کی ہین کھلی دکانین — اڑتی ہین وہان عجب ہوائین
بیٹھے ہین لئے اک طرف کبابی — آئے ہوے وہان کئی شرابی
وہ گرم وہ سرخ تافتانین — میوون کی فراغتین جہان بین
انبار ہین تازہ تازہ موجود — سیب اور بہی انار وامرود
دیکھا عجب اژدہام مردم — ہر سمت ہجوم عام مردم
عالم وہ دکان جوہری پہ — جسطرح کہ برج ماہ واختر
پر نور شمامون کے وہ تھال — خورشید کی ملی ٹھیک دوپہر زوال
ہر حسین کی طرفہ آبداری — لیلی نے لگائی تھی نہاری
لوندشے کی گند زیادہ نایاب — ڈلیان مصری کی جیسے پرآب

عمرو بن حمزہ یونانی نے شہر کی سیر کرکے فرخ سے فرمایا دل چاہتا ہے کہ چند روز اسی شہر میں رہیں اور اچھی طرح اس شہر کی سیر کریں کوئی مکان بکرایہ ٹھہراؤ کہ اس مکان میں مقیم ہوں فرخ بموجب ارشاد شاہزادہ مکان کی تلاش کرنے لگا یکایک ایک شخص نے در شہر پر عمرو بن حمزہ یونانی کو کمان کھینچے ہوئے دیکھا تھا اور زور و قوت شاہزادہ ذیجاہ کو دیکھکر متحیر ہوگیا تھا اور اسکے کئی مکان شہر میں تھے فرخ نے جو اس شخص سے کرایہ کے مکان کو پوچھا اسنے کہا آپ میرے ہمراہ چلیے میرے کئی مکان ہیں انہیں سے ایک مکان میں آپ رہا کیجیے عمرو بن حمزہ مع فرخ اس شخص کے مکان میں گئے اسنے مکان میں فرش بچھوا کر تخت اور پلنگ وغیرہ سے جلد مکان کو آراستہ کر دیا عمرو بن حمزہ یونانی بیٹھے تھے کہ ایک شخص نے اسی مکان کے دروازے پر آکے اسطرح پکارا کہ جو شخص اس مکان میں فی الحال مقیم ہوا ہے جلد باہر آئے عمرو بن حمزہ مع فرخ اٹھے اور دروازے پر جاکر اس شخص سے پوچھنے لگے کہ تو کیوں پکارتا ہے تیرا ہم سے کیا کام ہے اسنے کہا میں ملازم وزیر کا ہوں وزیر شہر نے مجکو بھیجا ہے کہ جس شخص نے کمان توڑ ڈالی ہے اسے ہمارے پاس جلد لے آؤ لیس میں آپکی تلاش کرتے کرتے یہاں تک آیا ہوں اب آپ چلیے عمرو بن حمزہ نے فرمایا میں ابھی اس مکان میں آیا ہوں میری جانب سے وزیر سے کہدینا کہ شام تک میں تمہارے پاس آؤنگا ملازم وزیر نے کہا میں آپکو اسیوقت اپنے ہمراہ لیچلونگا مجھے وزیر بادشاہ شہر نے یہی کہا ہے کہ جس شخص نے کمان توڑ ڈالی ہے اسے ابھی اپنے ہمراہ لے آنا پس میں بموجب حکم وزیر ابھی آپ کو لیجاؤنگا عمرو بن حمزہ یونانی نے پھر اس شخص سے یہی فرمایا کہ ابھی میں نہ جاؤنگا شام تک وزیر بادشاہ سے ملاقات کرونگا ملازم وزیر نے برہم ہوکر کہا کہ اگر آپ ابھی بخوشی میرے ساتھ نہ چلیے گا تو میں آپ کو گرفتار کرکے لیجاؤنگا جسوقت ملازم وزیر نے یہ کہا عمرو بن حمزہ یونانی کو غصہ آیا کہ ایک طمانچہ اسطرح مارا کہ سر ملازم وزیر کا گردن سے جدا ہوگیا طمانچہ نے تیغ تیز کا کام کیا ملازم وزیر زمین پر گر کے فوراً مرگیا جب یہ خبر کوتوال شہر کو ہوئی کوتوال دو سو سپاہیوں کو ہمراہ لیکر آیا اسوقت عمرو بن حمزہ یونانی پھر اس مکان کے دروازے پر آئے کوتوال نے ارادہ گرفتار کرنے کا کیا عمرو بن حمزہ نے تلوار کھینچی اور کوتوال پر حملہ کیا کوتوال پیچھے ہٹا اور سپاہیوں سے کہنے لگا کہ تم سب ملکے اس شخص کو قتل کر ڈالو سپاہیوں نے بھی تلواریں کھینچیں کوتوال نے بھی شمشیر آبدار میان سے کھینچی تلوار چلنے لگی فرخ نے خنجر کھینچکر اور زمین پر لوٹ لگاکر سپاہیوں کے پاؤں قلم کرنا شروع کیے اکثر سپاہی تیغ آبدار شاہزادہ سے قتل ہوئے کچھ سپاہیوں کو فرخ نے ہلاک کیا جب یہ خبر وزیر شہر کو پہونچی فی الفور کئی ہزار سوار لیکر آیا اور عمرو بن حمزہ کو چار طرف سے گھیر لیا اسوقت شاہزادہ ذی وقار نے سواروں پر حملہ کیا اور تیغ تیز سے سواروں کو قتل کرنا شروع کیا جس سوار پر تیغ لگائی وہ سوار دو ٹکڑے ہوکر زمین پر گرا مثل ماہی بے آب خاک پر تڑپنے لگا تھوڑی دیر میں شاہزادہ ذیجاہ نے سیکڑوں سواروں کو قتل کیا زمین خون سواران نابکار سے رنگین کردی لاش پر لاش گرادی

نظم

جسے چھو گئی وہ بلا کی جھڑپ
گیا خاک پر مثل ماہی تڑپ
وہ جس صف پہ آئی صفائی ہوئی
قیامت کی تیغ آزمائی ہوئی
عجب تیز شہزادے کی تھی حسام
لگی قطع اور کرنے تمام
زمین پر گرے تن سے اتر اترکے سر
ہوا سے درختوں کے جون برگ تر

عمرو بن حمزہ یونانی ایک سمت سواروں کو قتل کرتے تھے اور ایک طرف فرخ کبھی گوپھن میں پتھر رکھکر سواروں کے سینہ پر مارتا تھا کبھی خنجر سے پیادوں کو ہلاک کرتا تھا سپاہی فرخ عیار کے قریب نہ آتے تھے اور خوف سے بھاگتے تھے فوج میں تہلکہ پڑا تھا ہر ایک سوار بھاگنے پر آمادہ تھا جسوقت تیغ شاہزادہ عالی وقار کی چمک سواران نابکار دیکھتے تھے جھجک جاتے تھے اور باہم کہتے تھے کہ یہ تیغ برق مثال ہے اپنا فرمن حیات اس سے بچنا محال ہے ابھی سیکڑوں سواروں کے سر اسنے کاٹے ہیں نخل قد اسکے بہل نے چھانٹے ہیں یہ وہ رہنما ہے کہ راہ عدم دکھلاتی ہے

بھاگو بھاگو دیکھو وہ پھر چمک کر آتی ہے سواران لشکر باہم یہ گفتگو کرتے تھے اور پیچھے ہٹے جاتے تھے اکثر سوار بھاگ گئے تھے بہت سے زخمی تھے ناگاہ شہباز یکہ تاز مشرقی فلکار کسیل کے در شہر پر آیا ملازموں نے دست بستہ عرض کیا کہ آج دو شخص حضور کے شہر میں تازہ وارد ہوئے ہیں انہیں سے ایک شخص نے یہ کمان کھینچکر توڑ ڈالی ہے اور وزیر کے ایک ملازم کو بھی مار ڈالا ہے اب کوتوال شہر اور وزیر سے لڑ رہا ہے صدہا کو اسنے قتل کیا ہے کوتوال اور وزیر بھاگا چاہتے ہیں شہر میں ایک آفت برپا ہے غل و شور ہو رہا ہے دوکانیں دکانداروں نے بند کر دی ہیں بازاریں سب بند ہیں رعایا بد حواس ہے حضور جلد تشریف لیجائیں جو مناسب وقت ہو جلد کریں ورنہ رعایا بھاگ جائیگی شہر خالی ہو جائیگا شہباز یکہ تاز اپنے ملازموں سے تمام حال سنکے گھبرا گیا اور جلد تر شہر میں آیا دیکھا تو فی الواقع تلوار چل رہی ہے کشتوں کے ڈھیر لاشوں کے انبار جابجا لگے ہیں زمین خون سے رنگین ہے کوتوال اور وزیر آمادہ بھاگنے پر ہیں شہباز یکہ تاز نے یہ حال جنگ دیکھکر کوتوال اور وزیر سے فرمایا کہ تم کیسے نامرد اور بزدل ہو کہ دو آدمیوں سے بھاگے جاتے ہو بس اب نہ بھاگو اور تلواریں یہاں میں کرلو لڑائی موقوف کرو وزیر اور کوتوال وغیرہ نے بموجب حکم بادشاہ تلواریں نیام میں رکھیں جب لڑائی موقوف ہوئی شہباز یکہ تاز خود گھوڑے کو بڑھا کر قریب عمرو بن حمزہ یونانی گیا اور بعد سلام کہنے لگا کہ آپ میرے ہمراہ تشریف لے چلیے ان نالائقوں سے آپ نہ لڑیے میں بہادروں کا نہایت قدردان ہوں کیونکہ مجکو بھی خاص و عام دلاور جانتے ہیں یہ کہکے عمرو بن حمزہ یونانی اپنے ہمراہ لیگیا اور دربار میں جاکر تخت حکومت پر بیٹھا اور شاہزادے کو عنقریب ایک کرسی جواہر نگار پر بٹھایا اور فرخ کو بھی موافق اسکے رتبہ کے ایک جگہ بیٹھنے کو حکم دیا پھر شہباز یکہ تاز نے ساقیان گلعذار کو طلب کیا جب ساقیان مہ جبین کشتیاں انگبین کی لیکر حاضر ہوئے ایک ساقی بادشاہ کے روبرو جام ہائے گلرنگ سے بھرکے لیگیا بادشاہ نے ساقی سے بایماو اشارہ کہا کہ جام بادۂ گلگون اس نوجوان کو دے ساقی ساغر صہبا سامنے شاہزادے کے لیگیا عمرو بن حمزہ یونانی نے مے کے پینے سے انکار کیا بادشاہ نے شراب کے نہ پینے کا سبب پوچھا شاہزادے نے صاف صاف کہدیا میں مسلمان ہوں جب تک تم مسلمان نہ ہوگے میں شراب نہ پیونگا شہباز یکہ تاز نے کہا میرا مسلمان ہونا تین شرطوں پر منحصر ہے شاہزادہ ذی وقار نے پوچھا وہ شرائط کیا ہیں بادشاہ نے کہا ایک شرط آپ پوری کر چکے ہیں یعنی کمان کھینچ چکے ہیں دوسری شرط یہ ہے کہ آپ مجھسے کشتی لڑیے اور مجھے زیر کیجیے اور تیسری شرط یہ ہے کہ کوہ بلا کی خبر لائیے جب تینوں شرطیں آپ پوری کیجیے گا اسوقت میں مسلمان ہونگا یہ کہکے بادشاہ نے کہا اگر آپ شراب نہیں پیتے کچھ طعام تناول کیجیے شاہزادہ نے جواب دیا کہ جب تک تم مسلمان نہ ہوگے میں شراب پیونگا نہ طعام تناول کرونگا بادشاہ نے کہا اگر آپ غذا بھی نوش نہیں کرتے تو اسوقت مجھسے کشتی لڑیے عمرو بن حمزہ یونانی کشتی لڑنے پر آمادہ ہوئے شہباز یکہ تاز تخت سے اٹھا اور بارگاہ میں عمرو بن حمزہ کو لیگیا اور فرش نرم پر شاہزادے سے کشتی لڑنے لگا شاہزادے نے بعد چار پہر کے شہباز یکہ تاز کو زیر کیا شہباز یکہ تاز نے زیر ہوکر صدق دل سے دین اسلام اختیار کیا اور کلمہ پڑھکر مسلمان ہوا اور کہنے لگا کہ شاہزادہ ذیجاہ میں مسلمان ہو چکا اب آپ کوہ بلا کی خبر لانے کے واسطے نہ جائیے گا شاہزادے نے جواب دیا اے شہباز یکہ تاز میں تو کوہ بلا کو بھول گیا تھا تم نے مجھے یاد دلایا میں تو وہاں ضرور جاؤنگا کیونکہ اگر میں وہاں جاؤنگا تو موافق ارشاد بزرگ میر اسکا مقصد دلی بر آئیگا شہباز یکہ تاز یہ تقریر شاہزادے کی سنکے مجبور رہا اور شاہزادے کو ہمراہ اپنے لیکر دار الامارۃ شاہی میں گیا اور نہایت خوبی اور تکلف سے شاہزادے کی دعوت و ضیافت کی

داستان جانا عمرو بن حمزہ یونانی کا کوہ بلا میں اور عاشق ہونا ملکہ مہ جبین نازنین پوش پر

## اور قتل کرنا زونہا نہ جادو کو مع دیگر حال

راویان شیرین مقال اس داستان بے مثال کو اسطرح بیان کرتے ہین کہ جب شہباز یکہ تاز مشرقی نے مسلمان ہو کر بخوبی شہزادہ ذیجاہ کی دعوت کی اور تمامی مردمان شہر کو مسلمان کیا اور کئی روز تک بزم عشرت آراستہ رکھی بعد کئی روز کے شہزادے نے عزم کوہ بلا کی طرف جانے کا کیا شہباز یکہ تاز نے منع کیا لیکن عمرو بن حمزہ یونانی نے کہنا شہباز یکہ تاز کا نہ مانا آخر مجبور و لاچار ہو کر مع امرا و وزرا وغیرہ ہمراہ رکاب شہزادہ ذیجاہ ہوا اور کوہ بلا کی طرف چلا جب جب شہزادہ بعد طے کرنے راہ کے کوہ بلا کے عنقریب پہونچا اُسوقت شہباز یکہ تاز سے رخصت ہوا شہباز یکہ تاز صدمۂ جدائی شہزادے سے اشکبار ہوا شہزادہ نے فرمایا اگر چاہا پروردگار عالم نے تو جلد آؤنگا یہ کہکے شہزادہ ذیجاہ فرخ کو ہمراہ لے کر کوہ بلا کی طرف روانہ ہوا شہباز یکہ تاز نے اپنے وزیر خوش تدبیر سے فرمایا کہ اب تو جاکر شہر کا انتظام کرتا وقتیکہ شہزادہ کوہ بلا سے پھر کے نہ آئیگا مین اسی جگہ مقیم رہونگا وزیر خوش تدبیر بموجب حکم بادشاہ شہر مین آیا اور انتظام شہر کرنے لگا اور شہباز یکہ تاز عنقریب کوہ بلا مقیم ہوا عمرو بن حمزہ یونانی جو شہباز یکہ تاز سے رخصت ہو کر روانہ ہوے بعد طے کرنے راہ کے پاس کوہ بلا کے پہونچے شہزادہ نے ہاتھ فرخ کا اپنے ہاتھ مین لیکر اور بسم اللہ کہکر درۂ کوہ مین قدم رکھا اور راہ طے کرنا شروع کی عمرو بن حمزہ دو چار ہی قدم آگے بڑھے تھے کہ راہ درۂ کوہ نظر سے ناپدید ہو گئی کیونکہ وہان اسقدر تاریکی تھی کہ سوائے تاریکی کے اور کچھ نظر نہ آتا تھا وہ تاریکی سیاہی شب فرقت سے بھی زیادہ بڑھی ہوئی تھی اور سیاہی دل کافر سے بھی ازحد زیادہ تھی تاریکی ظلمات اُس تاریکی کے آگے گویا روشن تھی ضیاے آفتاب خوف سے وہان نہ آتی تھی بموجب نظم

تاریکی وہان تھی ایسی چھائی ۔۔ دیتا تھا وہان نہ کچھ دکھائی ۔۔ ہوش اُڑتے تھے دیکھکر سیاہی ۔۔ پھیلی تھی ادھر اُدھر سیاہی
ڈائن بھی جگر کو کھا رہی تھی ۔۔ ہر سمت بلا ڈرا رہی تھی ۔۔ وہ شور کہ ہوش گرم پرواز ۔۔ سُنتا تھی کسی کی کون آواز
آوازین تھین وہ مہیب اللہ ۔۔ تھا گوش فلک بھی پنبہ ماہ ۔۔ وہ شور اگر سُنے شہ فرق ۔۔ مچھلی بھی ہو ڈر کے بحر مین غرق

فرخ نے جو یہ سیاہی دیکھی گھبرا کر عمرو بن حمزہ سے کہنے لگا کہ اے شہزادۂ ذیجاہ یہ عجب تاریکی ہے یہان تو کچھ نظر نہین آتا ہے میرا دم نکلا جاتا ہے روح جسم مین گھبراتی ہے جان گھبرا کر لب پر آتی ہے خوف کے باعث سے پہلو مین دل بیتاب ہے اگر تھوڑی دیر ایسی ہی سیاہی رہیگی مین تو مر جاؤنگا دم گھبرا کر نکل جائیگا شہزادہ نے جواب دیا اے فرخ مجھے بھی کچھ نظر نہین آتا ہے میرا دل بھی گھبراتا ہے تھوڑی دور اور چلو شاید روشنی نظر آئے فرخ نے عرض کیا مین تو قدم اُٹھاتا ہون لیکن بوجہ سیاہی اور خوف کے اچھی طرح قدم نہین اُٹھتا ہے غرض اسی طرح فرخ تقریر کرتا ہوا ہمراہ شہزادہ بصد مشکل آگے بڑھا بعد چار گھڑی راہ طے کرنے کے بہ افضال خالق شمس و قمر روشنی نظر آئی دل مضطر کو قرار ہوا حواس درست ہوے فرخ اور شہزادہ نے شکر خدا کیا عمرو بن حمزہ یونانی نے روشنی مین دیکھا کہ ایک صحراے سبزہ زار ہے اور دو کوہ ہین ایک کوہ فلک شکوہ یاقوت احمر کا ہے اور دوسرا پہاڑ زمرد کا ہے اور بیچ مین دونون پہاڑون کے ایک دریا رواں ہے عکس جو دونون پہاڑون کا آب دریا مین پڑتا ہے تو ایک طرف پانی سرخ اور ایک جانب پانی دریا کا زمردی نظر آتا ہے اور پانی اُس دریا کا نہایت صاف و شفاف ہے نظم

تھا صاف وہ مثل مہر انور ۔۔ غیرت دہ سلسبیل و کوثر ۔۔ اُس بحر کی دیکھے جو ترنین
صدقے کرے جوے شیر شیرین ۔۔ اُس بحر مین مچھلیان وہ گلگون ۔۔ جن پہ تھا نثار حوت گردون

شاہزادۂ ذیجاہ پہاڑون اور دریا کو دیکھکر حمد خالق بحر و بر کرنے لگا پھر جانب صحراے سبزہ زار بے اختیار

نظر کرکے سیر صحراے سبزہ زار کی کرنے لگا اور خوش ہونے لگا کیونکہ مثل اُس صحراے سبزہ زار کے شہزادہ نے کبھی کوئی صحرا سبزہ زار نہ دیکھا تھا عجیب وغریب وہ صحراے فرحت افزا تھا کہ نظم

دیکھا کہ ہر طرفہ دشت رنگین
پھولوں کی ہنسی نئی ادا کی
پھولوں پہ وہ قطرہاے شبنم

پھولوں سے چمن چمن ہی تزئین
خود جان ہوا ہوے ہوا کی
یاقوت پہ سوتیوں کا عالم

کلیوں کا وہ مسکرا کے کھلنا
آئینہ بہار فیض جا دید
انداز خرام کبک زیبا

پتوں کا دلوں کی طرح ہلنا
کچھ ابر تو کچھ شعاع خورشید
طاؤس کا رقص اک تماشا

شہزادہ ذیوقار صحراے سبزہ زار اور گلہاے خودرو کی سیر کر رہا تھا اور کبھی سوے کوہ و دریا دیکھتا تھا ہواے سرد سے دل کو فرحت بے اندازہ ہوتی تھی پھولوں کی خوشبو سے تمام صحرا بسا تھا اور معطر تھا شہزادہ بار بار فرحت کرتا تھا ای برادر عجب یہ مقام فرحت افزا اور راحت افزا ہی کوہ بلا نام اسکا کسنے رکھا ہی یہ تو وہ جگہ ہی کہ دل کو یہان فرحت حاصل ہوتی ہی شہزادہ فرخ سے یہ کہہ رہا تھا ناگاہ شہزادے نے دیکھا کہ اُسی صحراے سبزہ زار مین ایک چبوترہ سنگ مرمر کا سو اگز کے مربع مین ہی نہایت صاف وخوش قطع بنا ہوا ہی شہزادہ چبوترے کو دیکھ رہا تھا کہ دریا مین سے ایک مور پنکھی پیدا ہوئی عمرو بن حمزہ نے دیکھا کہ مور پنکھی پر ایک نازنین مہ جبین حسن مین غیرت دہ مہ یوسف جمال نارنجی رنگا ہوا پیرہن زیب تن کیے ہوے بیٹھی ہی ثابت ہوتا ہی کہ مہر انور شفق مین ہی زلفین اُسکی واسطے پریشان کرنے دل عاشق کے سراسر آمادہ ہین پیشانی نور سے معمور ہی شکن پیشانی موج دریاے نور وحسن کی ہی ابروے خمدار رشک تیغ آبدار ہین آنکھین غیرت سحر سامری ہین اور نرگس ہین ہر ایک غمزہ تیر دل دوز ہی رنگ رخسار رنگینی شرمندہ ہی تنگی دہن سے غنچہ گل خجالت

کرتے ہین مطلع رنگین دمضامین رنگین
غنچہ دہان جبین تبسم سے ہی لبریز دہن
سرمۂ دیدۂ بینش ہی سواد گیسو
جاہ نخشب مین ہی گویا مہ کامل روشن
شمع روشن ہی گلا شعلہ ہی رخ دود ہی زلف
حلقۂ طوق مرصع نہین زیب گردن
کہتے ہین شمس وقمر قمقمۂ نور ہین یہ
آشنا آنکھوں سے جس روز وہ انگیا ہو جاے

ذکر کیا انکی خندہ نہین تنگی کے سبب
آتش رشک سے انگار اہی ہر لعل یمن
جلوہ گر گنج زنخدان مین نہین اختر خال
مے گلگوں کی گلابی ہی وہ گوری گردن
خرمن ماہ مین ہی دانۂ انجم کی بہار
نظم وصف پستان کا اب کیا کوئی مشہور ہین
ہاتھ کس طرح سے ہو یقین کہ بہت دور ہین یہ

عرق غم سے ہین ہین تر دُرِ خوش آب عدن
وصف آب دُرِ دندان ولب لعلین کے
نور عینین بصیرت ہی بیاض گردن
رنگ پان پھوٹ نکلتا ہی صفائی دیکھو
آنکھین بادام ہین لب پستہ ہین اور سیب ذقن
علاوہ اسکے تعریف اُسکے پستان کی کیا لکھا
کہ پستان رس تحمل سے طور ہین یہ
طائر نور نظر سونے کی چڑیا ہو جاے

کمر اُسکی ایسی ہی کہ نظر نہین آتی ہی شکم ایک دریاے نور ہی ناف صاف ایک گرداب دریاے نور ہی وصف اُسکے زیر ناف کا صاف صاف قلم کیا تحریر کر سکے جاے شرم وحجاب ہی لیکن در پردہ تعریف زیر ناف قلم شوخ طبع رقم کرتا ہی عقلا سمجھ جائین نوجوان بیتاب وبیقرار ہو جائین بیت ہکو مضمون حیا خوب پسندیدہ ہین باد وسہ نو ہین نئے طور سے چسپیدہ ہین بازانو ایسے نرم ونازک ہین کہ دل عاشق اُن زانوون کو دیکھکر بیتاب ہو جاے اور کچھ خیال اپنے مطلب کا فوراً دل مین لاے ساق پا بیمثل ولاجواب ہین اور پاے نازک ورنگین ایسے ہین کہ دل عشاق کو مانند سبزہ پامال حنا پامال کرین شہزادہ ذیجاہ نازنین نارنجی پیرہن کو دیکھکر عاشق ہو گیا اور محو دیدار ہوا جب مور پنکھی کنارہ دریا آکر ٹھہری نازنین نارنجی پیرہن بصد ناز وادا اپنی وزیرزادی کا ہاتھ پکڑ کے مور پنکھی سے اُتری اور چند کنیزین وغیرہ بھی جو اُس نازنین کے ساتھ مور پنکھی پیتھین وہ بھی اُترین کنیزوں نے جلد جاکر چبوترے پر فرش بچھایا اور نگیرہ نہایت تحفہ چبوترے پر استادہ کیا اور بالاے فرش مسند زرین بچھائی اتنی دیر مین نازنین نارنجی لباس خرامان خرامان مسکراتی ہوئی قدم ناز سے اُٹھاتی ہوئی

اپنی وزیرزادی سے باتین کرتی ہوئی اور جانب صحراے سبزہ زار دیکھتی ہوئی چبوترے پر آئی اور مسند زرین پر بیٹھی
اُسوقت فرخ تھوڑی دور صحراے سبزہ زار کی سیر کرتا ہوا چلا گیا تھا اور عمرو بن حمزۂ یونانی ایک درخت کے نیچے کھڑے تھے
اور اُس نازنین کو دیکھ رہے تھے ناگاہ ایک کنیز کہ نام اُسکا صنوبر تھا اُسے پیشاب کرنے کی احتیاج ہوئی وہ کنیز شہزادے کو
نہ دیکھکر سامنے اُسی درخت کے بیٹھ گئی اور برہنہ ہوکر پیشاب کرنے لگی یکایک اُس کنیز نے شہزادے کو دیکھا جلد اُٹھ کھڑی
ہوئی اور ساری باندھ کے شہزادے سے بصد غضب کہنے لگی ارے تو کون ہو انسان ہو یا جن ہو یہان کیون آیا ہو
غضب کیا تو نے کہ میرے اُس عضو کو جسے آجتک کسی نے نہین دیکھا تھا تو نے اسوقت خوب گھور گھور کے دیکھا ہوگا
اور رال تیری عضو مذکور کو دیکھکر ٹپک پڑی ہوگی دل بیتاب ہو گیا ہوگا اور کچھ خیال بھی ضرور کیا ہوگا شہزادہ دیکھا
نے قسم کھاکر کہا اے عورت مین نے تجھے برہنہ نہین دیکھا مین اور طرف دیکھ رہا تھا تیری آواز سُنکے البتہ مین نے
تیری طرف اب دیکھا ہو تو مجھپر بیکار خفا ہوتی ہو مین انسان ہون مجھے جن کہتی ہو صنوبر نے جواب دیا او موے تو جھوٹھ
کہتا ہو تو نے ضرور وہ مقام اچھی طرح دیکھا ہوگا کیونکہ مین تیرے سامنے بیٹھی ہوئی پیشاب کر رہی تھی اب یہان سے
جاکر ہر ایک سے یہ حال بیان کریگا اور تصویر عضو مذکور کھینچکر ہر ایک نامحرم کو دکھائیگا میری ذلت و رسوائی
اور تیرے بیان کرنے سے زیادہ ہوگی عمرو بن حمزۂ یونانی نے کہا اے کنیز نہ تو مین نے تجھے برہنہ دیکھا ہو نہ
مین کسی سے تیرا حال بیان کرونگا تو ناحق مجھسے گفتگوے سخت کرتی ہو اگر اپنی زندگی تجھکو منظور رہی تو چلی جا ورنہ مجھے
غصہ آئیگا تو تجھے قتل کرونگا یا سزا اس بدزبانی کی دونگا صنوبر نے کہا او موے نگوڑے مجھکو یقین ہو کہ تو نے مجھے
ننگا کھلا دیکھا ہو تو مجھے کیا قتل کریگا اور سزا دیگا مین خود تجھے ہلاک کرتی ہون یہ کہکے صنوبر نے اپنی جھولی سے ایک
ترنج نکالا اور کچھ سحر پڑھ کے عمرو بن حمزۂ یونانی پر مارا ترنج شہزادے کے قریب آکر پھٹا اور شعلے نکلے لیکن عمرو بن حمزہ
کو مطلق ضرر نہ پہونچا کیونکہ انکے گلے مین لوح محفوظ باطل السحر تھی جب صنوبر نے دیکھا کہ میرے سحر نے کچھ اثر نہ کیا
اُسوقت صنوبر نے کہا او موے اب مجھے ظاہر ہوا کہ تو بھی بڑا ساحر ہو تو نے میرے سحر کو رد کر دیا جب
کئی مرتبہ صنوبر نے شہزادے کو نگوڑا اور موا کہا اور بدزبانی کی شہزادے کو کسی قدر غصہ آیا اور طرف صنوبر کے
قدم بڑھایا صنوبر نے خیال کیا کہ یہ شخص ساحر ہو اور نے تجھے ننگا دیکھ چکا ہو اب عاشق ہوکر آتا ہو یقین ہو کہ اپنا مدعاے
دل تجھ سے حاصل کریگا تجھے اسی جگہ خراب کریگا یہ خیال کرکے صنوبر بھاگی اور شہزادہ پیچھے صنوبر کے چلا صنوبر
جلد تر بھاگ کر پس پُشت نازنین نارنجی پیرہن جا کر چھپی شہزادہ ذیوقار بھی چبوترے پر پہونچا اب نازنین
نارنجی پیرہن نے جو شاہزادے کے روے زیبا پر نظر کی دیکھتے ہی عاشق ہو گئی اور پوچھنے لگی صاحب تم کون
ہو اور کہان سے آے ہو نام تمھارا کیا ہو میری کنیز کو کیون پکڑتے ہو اس سے تمھارا کیا مطلب ہو زبردستی کسی سے
مطلب نہین نکلتا ہو شہزادۂ ذیوقار نے کہا اے ملکہ آگاہ ہو کہ نام میرا عمرو بن حمزۂ یونانی ہو مین کوہ ملاکی سیر کے واسطے
آیا ہون اس کنیز نے مجھکو موا نگوڑا کئی مرتبہ کہا ہو ہرچند مین نے قسم کھا کر اس سے کہا کہ مین نے تجھے برہنہ نہین
دیکھا اسکو کسی طرح میرے کہنے کا یقین نہین آتا ہو مجھسے بدزبانی اسنے کی ہو مین اسکو سزا دونگا اور کچھ مجھکو اس سے
مطلب نہین ملکہ نے شاہزادے کے نام سے آگاہ ہوکر آہستہ اپنی وزیرزادی راحت افزا سے کہا کہ اس شہزادے کے
عشق مین میری بہن گلشن جادو نے اپنی جان دی یعنی جلا دی گئی ہو یہ شاہزادہ میری موی ہوئی بہن کے آب سے
دور پہلو مین بیٹھتا تھا اسکی جہان تک ہو سکے خاطر کرو اسکی خاطر کرنے سے میری بہن گلشن آرا کی روح خوش
ہوگی علاوہ اسکے یہ شاہزادہ یہان آیا ہو اپنی حمیت و مروت سے بعید ہو کہ اسے نہ بٹھائین اور دو ایک

جام مے اسے پلائین ای راحت افزا تو اور کسی بات کا خیال نہ کرنا مجھے اور باتون سے نفرت ہی راحت افزا نے بھی آہستہ
عرض کیا ای ملکہ گستاخی معاف مجھکو تو آپ کے چہرے پر آثار عشق شاہزادۂ ذیجاہ پاے جاتے ہین مجھسے آپ بیکار چھپاتی ہین
مین تو حضور کی خادمہ ہون ملکہ نے مسکرا کر جواب دیا کہ تو ہی اس شاہزادے پر عاشق ہو گئی ہو گی تیری رال اسکے حسن
بیمثال کو دیکھکر ٹپک پڑی ہو گی مین تو راہ و رسم عشق سے واقف ہی نہین لفظ عشق کے معنی نہین جانتی ہون ابھی تک
مجھکو معلوم نہین کہ عاشق کسکو کہتے ہین اور معشوق کسکو کہتے ہین اور باہم عاشق و معشوق مین کیا ہوتا ہی راحت افزا نے
چپکے سے عرض کیا حضور خطا معاف اب آپ جوان ہین نیک و بد سے آگاہ ہین سب باتون سے واقف ہین بظاہر
انکار کرتی ہین اور بالفرض اگر آپ دنیا کی باتون سے واقف نہین ہین تو اب آگاہ ہو جائیے گا ملکہ نے شرمندہ
ہو کر کہا تیرا خیال خام ہی مجھکو عشق سے کیا کام ہی یہ کہکے ملکہ مسند سے اُٹھی اور شاہزادۂ ذیوقار سے بصد شرم و حجاب
مسکرا کر کہنے لگی آئیے تشریف رکھیے بیت رواق منظر چشم من آشیانۂ تست ٭ کرم نما و فرود آ کہ خانہ خانۂ تست ٭ شہزادۂ
ذیوقار تقریر ملکہ کی سُنکے خوش ہوا اور مسند زرین پر پہلوے ملکہ مین بیٹھا ناگاہ فرخ بھی آیا اور راحت افزا پہ
عاشق ہوا اور راحت افزا بھی فرخ پر فریفتہ ہوئی غرض فرخ پہلوے راحت افزا مین بیٹھا راحت افزا
نے ناز سے کہا میری پہلو سے اُٹھ جا فرخ نے کہا مین تیرے پہلو سے نہ اُٹھونگا مجھے تیرے پہلو مین بیٹھنے سے راحت
زیادہ ملتی ہی غرض اسی طرح تا دیر گفتگوے ناز و نیاز رہی آخر ملکہ نے کنیزون سے پایا و اشارہ کیا جلد شراب لاؤ کنیزین
شیشے لے کر حاضر ہوئین ملکہ نے راحت افزا سے یہ اشارہ کیا کہ شاہزادے کو شراب پلا راحت افزا نے بھی یہ اشارہ
عرض کیا کہ شراب شاہزادے کو حضور ہی پلائین ملکہ نے بوجہ شرم و حیا کے شراب پلانے مین تامل کیا اُسوقت راحت افزا نے
عرض کیا ای ملکۂ عالم شیشے شراب کے تھوڑی دیر سے رکھے ہین شاہزادۂ ذیوقار کو شراب پلائیے کچھ باتین باہم کیجیے
حیا و شرم کو دور کیجیے انکی خاطر اسوقت ضرور کیجیے میرے عرض کرنے سے اپنے ہاتھ سے شراب شاہزادے کو پلائیے
اپنے مہمان کی خاطر شکنی نہ کیجیے ملکہ نے راحت افزا کے کہنے سے جام بلورین مئے گلگون سے بھرے اور ساغر مے
اپنے ہاتھ سے بصد ناز اُٹھا کر شاہزادے کو دینے لگی شاہزادے نے بیہوشی سے انکار کیا اُسوقت راحت افزا
نے عمرو بن حمزہ یونانی سے عرض کیا کہ ای شاہزادۂ ذیجاہ بسا تعجب ہی کہ ملکہ اپنے ہاتھ سے آپ کو جام شراب دیتی ہین
اور آپ انکار کرتے ہین قبل اسکے ہماری ملکہ نے کسی اعلی اور ادنی کو اپنے ہاتھ سے جام شراب نہین دیا ہی اسوقت
ملکہ از راہ مہمان نوازی اور میرے عرض کرنے سے آپ کو جام مے اپنے ہاتھ سے دیتی ہین آپ کو لازم ہی کہ جام صہبا ملکہ کے
دست نازک سے لیجیے آپ کو اپنے ہاتھ سے جام دیتی ہین آپ انکی خاطر سے شراب پی لیجیے ورنہ ہماری ملکہ رنجیدہ
ہونگی اور آپ کے شراب نہ پینے سے اُنھین ملال ہو گا ہمیشہ سے ملکہ ہماری نازک مزاج ہین ذرا سی بات پر ناراض
ہو جاتی ہین اور یہ کیونکہ نازک مزاج نہون دختر نیک اختر ملکہ نارنج جادو کی ہین حسن و جمال بھی خداوند سامری
اور جمشید اور خداوند دم خدیثہ نے ایسا دیا ہی کہ نام انکا ملکہ مہ جبین نارنجی پیرہن رکھا گیا ہی اکثر
مرد و زن انھین ملکہ مہ جبین نارنجی پوشش بھی کہتے ہین انھین کی والدہ مالک طلسم نارنج ہین
نانی ملکہ یہ نانی انکی ملکہ زوزبانہ جادو ہین اور یہ صحراے سبزہ زار اور کوہ و دریا اُنھین کے قبضہ مین ہین ملکہ
ہماری اکثر اسی صحرا مین براے تفریح طبع تشریف لاتی ہین اور اسی جگہ بیٹھتی ہین آج آپ یہان تشریف لاے ہین اور
بیٹھے ہین اور مجھکو خوف ہی کہ ملکہ زوزبانہ جادو کو آپکے تشریف لانے کی کوئی جا کر اطلاع نہ کرے اگر ملکہ زوزبانہ جادو یہان
آئینگی تو بڑا غضب ہو گا ہماری ملکہ کو اور آپ کو اور ہم سب کو یقین ہی کہ گرفتار کر لینگی پس آپ کو مناسب ہی کہ

کہ تاخیر نہ کیجیے جلد جام شراب ملکہ کے ہاتھ سے لیجیے اور شراب پی لیجیے تب شاہزادۂ عمرو بن حمزۂ یونانی نے یہ تقریر راحت افزا کی سُنی خیال کیا کہ یہ نازنین دُختر نارنج جادو ہی اور یہ صحرا زوربانہ جادو کے قبضہ مین ہی یہ خیال کرکے شاہزادے نے فرمایا مین اسوجہ سے شراب نہین پیتا ہون کہ میرا مذہب اور ہی اور تمھاری ملکہ کا مذہب اور ہی اگر تمھاری ملکہ کو مجھے شراب پلانا اور خوش کرنا منظور ہی تو مسلمان ہون ورنہ اُنھین اختیار ہی جب یہ گفتگو شاہزادۂ ذیجاہ ملکہ مہ جبین نے سُنی چونکہ ملکہ شاہزادے پر عاشق ہوچکی ہی اس سبب سے ملکہ مہ جبین نے راحت افزا سے آہستہ کہا کہ ای راحت افزا مجھے شاہزادے کا رنجیدہ خاطر ہونا گوارا نہین ہی کیونکہ یہ میرے مہمان ہین تو انسے پوچھ کہ اگر مسلمان ہون تو کسطرح مسلمان ہون راحت افزا نے بموجب ارشاد ملکہ مہ جبین شاہزادے سے پوچھا شاہزادے نے فرمایا جو شخص مسلمان ہونا چاہے اُسے لازم ہی کہ کلمہ پڑھے اور خدا کو وحدہ لاشریک جانے اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اپنا پیغمبر سمجھے ملکہ نے یہ سُنکے راحت افزا سے کہا تو انسے کہہ کہ ملکہ تمھاری خاطر سے مسلمان ہوتی ہین تم ملکہ کو کلمہ پڑھاؤ اور عقائد دین اسلام سے بخوبی آگاہ کرو راحت افزا نے جو کچھ ملکہ نے کہا شاہزادے سے عرض کیا عمرو بن حمزہ یونانی نے نہایت خوش ہوکر ملکہ مہ جبین نارنجی پیرہن کو کلمہ پڑھایا اور عقائد دین اسلام سے آگاہ کیا ملکہ کلمہ پڑھکر صدق دل سے مسلمان ہوئی پھر راحت افزا اور جملہ کنیزون وغیرہ نے دین اسلام اختیار کیا اور ہر ایک نے پڑھکر صدق دل سے مسلمان ہوئی جب ملکہ مہ جبین مسلمان ہوچکی شاہزادے نے جام شراب لیکر شراب پی اور خود بھی مئے گلگون ملکہ کو پلائی پھر تو دور ساغر مئے ناب بے دغدغۂ گردش ایام ہونے لگا ہر ایک شراب پینے لگا جب دماغ ملکہ کا بادۂ ناب سے گرم ہوا حجاب دور ہوا شاہزادے سے باتین کرنے لگی باہم اختلاط ہونے لگا اور اُسوقت بموجب حکم ملکہ مہ جبین نازنین عورتین ساز لے کر روبرو ملکہ آئین اور ساز بجانے لگین اور ایک نازنین یہ غزل گانے لگی غزل

بلبل دل گلرخون سے ملکے آزادی محال
شمع کی پروانہین رکھتی ہماری شام عشق
کب سے تھے اُمیدوار جوش کیف بیخودی
کہتی ہی کچھ زلف برہم کان مین پیغام عشق
اسکی خوش ہوتا ہی دل سُن سُنکے تدبیر وصال
ورنہ ظفین کام سے کیون کام ہم ناکام عشق

قہر ہی آغاز اُلفت مرگ ہی انجام عشق
خط ہی سبزہ خال دانہ زلف پُرخم دام عشق
چاہتا ہون عیش وغم کسواسطے لیل ونہار
اسطرف بھی ساقی مینوش کوئی جام عشق
خاک سے اپنی نہین اُٹھتے بگولے بے سبب
ہاے کچھ ہتا ہی کیا آکر خیال خام عشق

توبہ توبہ کرنے لے بھولے سے غافل نام عشق
مرکے بھی دشمن ہین زیر خاک لاکھون دل کے داغ
صبح حسن روے روشن شام تیرہ فام عشق
حُسن جانان ہی مخاطب آجکل اپنی طرف
کچھ ابھی باقی ہی شاید گردش ایام عشق
کچھ خلش دن رات ای تسلیم دل مین چاہیے

جسوقت غزل مرقوم نازنین مذکور نے بالحان داؤدی گائی یہ حال ہوا

بیت عشق بوک ہوے عجب بندھا رنگ بہ گالی جو ذرا دہ کو رسا رنگ

بعد اس غزل کے وہ مطربہ مذکور اور ایک غزل عاشقانہ گانے لگی ملکہ مہ جبین نارنجی پوش خوش ہوکر سُننے لگی ابھی نازنین گارہی تھی اور سب بیٹھے ہوے گانا سُن رہے تھے ناگاہ زوربانہ جادو شاہزادے کے صحرا مین آنے کی خبر سُنکے بصد قہر وغضب تخت پر سوار ہوکر اُس صحرا مین آئی اور ملکہ مہ جبین کو پہلوے شاہزادے مین بیٹھے ہوے دیکھکر نہایت غضبناک ہوئی اور قریب ملکہ آکر کہنے لگی کہ او گیسو بریدہ تو نے بھی مثل گلشن جادو کے اس شاہزادے سے محبت کی ہی اور پہلو مین شاہزادے کے بیٹھی ہوئی گانا سُن رہی اور ناچ دیکھ رہی ہی کچھ تجھکو حیا و شرم نہین آتی یہ کہکر زوربانہ جادو ملکہ مہ جبین کے پکڑنے کو چلی ملکہ تو زوربانہ جادو کے خوف سے بھاگی شاہزادے نے عالم نشۂ شراب مین تیغ کے قبضے پر ہاتھ ڈالا فرخ

دور بھاگ کر ایک درخت کے نیچے ٹھہرا اور گوپھن میں پتھر رکھکر زوزبانہ کے سر پر مارنے کا قصد کیا عمرو بن حمزہ تلوار کھینچکر دوڑے اُسی عالم مین زوزبانہ نے ایک نارنج سحر پڑھکے مارا نارنج قریب شاہزادے کے آکر شق ہوا اور دھواں اور شعلے اُسمین نکلے ہرچند کہ شعلے نے شاہزادے پر اثر نہ کیا لیکن شاہزادہ دھوئین مین پنہان ہوگیا اور جلد بوجہ تاریکی کے زوزبانہ تک نہ پہونچ سکا زوزبانہ نے شاہزادے پر نارنج مار کر چوٹی ملکہ مہ جبین کی پکڑی اور دو ایک طمانچے مارے اور قصد کیا کہ مہ جبین کو لیجائے اُسوقت راحت افزا بیقرار و بیتاب ہو کر دوڑی اور دست بستہ زوزبانہ جادو سے کہنے لگی کہ ای ملکہ آپ مہ جبین نارنجی پوش کو چھوڑ دیجیے طمانچے نہ مارئیے یہ بے قصور ہین انھون نے کوئی خطا نہین کی ہے ذرا آپ ٹھہر جائین جو کچھ مین عرض کرتی ہون آپ سنئین پھر آپ کو اختیار ہی جو چاہیے سزا دیجیے گا راحت افزا نے جو اشکبار و بیقرار ہو کر اسطرح دست بستہ زوزبانہ سے کہا وہ ٹھہر گئی اور پوچھنے لگی ای راحت افزا جلد کہہ کیا کہتی ہے راحت افزا نے قدم آگے بڑھا کے زوزبانہ کا زور سے گلا پکڑ کے دبا دیا زوزبانہ جادو کی زبان دہن سے نکل آئی سحر نہ کر سکی اور بوجہ پیرانہ سالی کے راحت افزا سے اپنے تئین چھڑا بھی نہ سکی راحت افزا نے زوزبانہ کو زمین پر گرا دیا اور شاہزادے کو آواز دی کہ ای شہزادہ ذی وقار جلد آئیے مین نے زور سے زوزبانہ جادو کا گلا دبایا ہے آپ آکر اسکو قتل کیجیے چونکہ اتنی دیر مین دھوان اور تاریکی دور ہو چکی تھی شہزادہ ذی وقار تیغ آبدار لے کر دوڑا ادھر سے فرخ نے پتھر مارا زوزبانہ کے سر پر پڑا شہزادے نے قریب پہونچ کر تیغ تیز سے زوزبانہ کو قتل کیا جسوقت زوزبانہ جادو قتل ہوئی ایسی سیاہ آندھی آئی کہ زمانہ تیرہ و تار ہو گیا پتھر برسنے لگے اور برف بھی فلک سے گرنے لگی ہوائے تیز چلنے لگی برق چمکنے لگی شور گیرو دار بلند ہوا بعد چار گھڑی کے وہ تاریکی اور آفت دفع ہوئی اور آواز آئی افسوس مردیم وجان دادیم و مطلب خود نہ رسیدیم حیف مارا مجھکو اور قتل کیا مجھکو کہ نام میرا زوزبانہ جادو تھا جب زوزبانہ جادو قتل ہو چکی اور تاریکی دور ہو چکی ملکہ نارنجی پوش پھر آکر اُس چبوترے پر بیٹھی اور فرخ اور راحت افزا وغیرہ بھی چبوترے پر بیٹھے ملکہ مہ جبین نے کہا ای شاہزادے اسوقت خدا نے خیر کی اور راحت افزا نے نہایت جسارت کر کے زوزبانہ کا گلا پکڑا ورنہ زوزبانہ جادو ہم سب کو گرفتار کر لیجاتی نہین معلوم قید کرتی یا مثل گلشن جادو کے ہم سب کو جلا دیتی سوائے شاہزادے کے سب کو مار ڈالتی یہ کہکے اور شاہزادے کے پہلو مین بیٹھکر پھر شراب پینے لگی اور خوش ہو کر شکر خدا کر کے ناچ دیکھنے لگی اور گانا سُننے لگی اُسوقت راحت افزا نے شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی سے عرض کیا کہ ای شاہزادہ ذیجاہ جبتو زوزبانہ جادو کو آپ نے قتل کیا تھا مین نے زوزبانہ جادو کے تخت پر یہ عصا رکھا ہوا دیکھا تھا مین نے یہ عصا اُٹھا لیا ہے لیجیے اب یہ عصا اپنے پاس رکھیے یقین ہے کہ یہ عصا اکثر جگہ آپ کے کام آئیگا شاہزادے نے وہ عصا راحت افزا سے لیلیا پھر شاہزادہ ایک مطربہ کا گانا سُننے لگا اور ناچ دیکھنے لگا چونکہ وہ صحرائے سبزہ زار سیرگاہ ہے اکثر دختران ملکہ زلزلہ جادو بھی ملکہ نارنجی پیرہن کے پاس صحرا مین برائے سیر آتی تھین اور باہم بیٹھکر سیر صحرائے سبزہ زار کرتی تھین اور شراب پی کر ناچ اور گانا نازنینان خوش گلو کا دیکھتی تھین اور سنتی تھین چلی جاتی تھین بی الحال گلشن جادو کو جو زوزبانہ جادو نے جلا دیا ہے اسی وجہ سے زلزلہ جادو اور تند لزل جادو اور ازلال جادو نہایت مغموم و ملول رہتی ہین جس روز ملکہ مہ جبین نارنجی پیرہن اُس صحرا مین بیٹھی ہوئی گانا سُن رہی تھی اور شاہزادہ عمرو بن حمزہ یونانی زوزبانہ کو قتل کر کے پہلوے ملکہ مہ جبین مین بیٹھے ہوے نازنین کا رقص دیکھ رہے تھے اُسی روز تند لزل جادو نے ازلال جادو اپنی بہن سے کہا کہ آج تو

ہمارا دل نہایت ہی غمگین ہی اگر اسوقت کوہ بلا کی طرف میرے ساتھ چلو اور صحراے سبزہ زار نی مجھے سیر کراؤ تو شاید تھوڑی
فرحت حاصل ہو اور رنج و غم میرے دل سے دور ہو ازلال جادو نے کہا ای بہن چلو مین تمھارے ہمراہ چلنے کو موجود
ہون زلزلہ جادو یہ گفتگو اپنی ہمشیرہ کی سُنکے فوراً تخت پر سوار ہوئی اور اپنی بہن کو بھی اپنے تخت پر بٹھایا جانب کوہ
مذکور چلی اور بعد قطع راہ جب قریب صحراے سبزہ زار کے پہونچین دیکھا کہ ملکہ مہ جبین نارنجی پوشش
پہلوے عمرو بن حمزہ یونانی مین چبوترے پر بیٹھی ہوئی ہی اور بخوشی وخرمی ناچ دیکھ رہی ہی تب زلزل جادو نے اپنی
بہن ازلال جادو سے کہا دیکھو بہن عجب رنگ دنیا ہی ہمکو اور تمھین گلشن جادو کے جل جانے کا رنج و ملال
ہی بہن مہ جبین شاہزادے کے پہلو مین بیٹھی ہوئی بخوشی وخرمی ناچ دیکھ رہی ہین مطلق انکو گلشن جادو کے
جلنے کا ملال نہین ہی بلکہ خوشی ہی شاید یہی چاہتی تھین کہ گلشن جادو مر جاے اور جل جاے تو ہم شاہزادے کے پہلو مین
بیٹھین اور لطف جوانی کے اُٹھائین یہ ہماری خالہ زاد بہن ہین اب تو ہمارے دشمنون سے بھی بدتر ہین انکو اسی
شاہزادے پر عاشق ہونا تھا اور کوئی دنیا مین مرد انکو کیا نہ ملتا تھا ای بہن یہ وہی شاہزادہ ہی جسکو خالہ نے باغ طلسم جادو
مین گرفتار کیا تھا اور ہمنے اور تمنے آتی جان کے ہمراہ جاکر دیکھا تھا اسی شاہزادے کے عشق مین ہماری بہن گلشن جادو
مسلمان ہوئی تھین اور زوزبانہ جادو کے گلے سے لوح محفوظ لاکر اسی شاہزادے کو دیدی تھی اور اسی وجہ سے
زوزبانہ جادو نے ہماری بہن کو جلا دیا ہی اور وہی لوح اب تک شاہزادے کے گلے مین موجود ہی افسوس
ہزار افسوس ہماری بہن گلشن جادو تو جلادی جاوین اور بی مہ جبین نارنجی پیرہن شاہزادے کے
ساتھ عیش وعشرت کرین خیر اسکا عوض ہم بھی انسے ضرور لینگے یہ کہکے زلزل جادو نے اپنی بہن ازلال جادو سے
کہا کہ ای بہن اب یہان سے گھر پلٹ چلو ہم تو یہان اس خیال سے آے تھے کہ غم و رنج دفع ہوگا یہان تو زیادہ تر
یہ حال دیکھکر دل کو صدمہ ہوا ازلال جادو نے جواب دیا ای بہن ہر چند صدمہ ازحد ہوگا لیکن اسوقت مہ جبین
کے پاس ضرور چلو اور کسی مکر وفریب سے مہ جبین بد آئین کو اور شاہزادے کو گرفتار کرو اور اپنی بہن
گلشن جادو کا انتقام ان دونون سے لو کیونکہ اسی شاہزادے کی وجہ سے ہماری بہن گلشن جادو جلادی گئی
ہی اور مہ جبین کو ہماری بہن کے مر جانے اور جل جانے کی ایسی خوشی ہوئی ہی کہ ناچ دیکھ رہی ہی زلزل جادو
نے یہ تقریر اپنی بہن کی سُنکے کہا اچھا چلو اور کسی تدبیر سے دونون کو گرفتار کرو القصہ باہم مشورہ کرکے جب یہ
دونون عنقریب چبوترے کے پہونچین ملکہ مہ جبین اپنی بہنون کو دیکھکر پہلوے شاہزادہ سے سروقد اُٹھی اور
انکی تعظیم کرکے اپنے قریب بٹھایا اور راحت افزا سے کہا کہ جلد کشتی بادۂ ناب کنیزون سے منگواؤ شراب ہماری
بہنون کو پلاؤ راحت افزا نے موافق حکم ملکہ کشتی شراب طلب کرکے جام صہبا زلزل جادو اور ازلال جادو
کو دیے اُنھون نے بعد عذر وانکار آخر شراب پی جب دماغ ملکہ کا بادۂ ناب سے گرم ہوا اسوقت مہ جبین
نے اپنی بہنون سے کہا کہ مین نے تو اس شاہزادۂ ذیجاہ کی ہدایت سے دین اسلام اختیار کیا ہی اور کوئی مطلب
غرض مجھکو شاہزادے سے نہین ہی تم مجھسے رنجیدہ نہو نا اور یہ خیال نہ کرنا کہ مہ جبین بھی ہماری بہن کی طرح
شاہزادے پر عاشق ہوئی ہی اور طالب وصل شاہزادہ ہی تمھوا ایسی باتون سے نفرت ہی مین کوچۂ عشق مین بھولے سے بھی
قدم نہین رکھتی صرف اس شاہزادے کے دین کو اچھا سمجھکے مسلمان ہوئی ہون تمھین بھی لازم ہی کہ مثل میرے
کلمہ پڑھکر دین اسلام اختیار کرو اور سامری وجمشید وغیرہ ان نالائقون پر لعنت کرو یہ سب جھوٹے ہین اور
ناحق دعوی خدائی کا کرتے ہین یہ سب بندے ہین اُس خداے عزوجل کے جسنے ان آسمانون اور زمینون کو پیدا کیا

اور مجھے اور تمھین اور کل موجودات کو خلق کیا ہی وہ وحدہ لاشریک ہی ہم سب حادث ہین اور وہ قدیم ہی اور
ہمیشہ سے ہی ہمیشہ رہیگا تیز لنزل جادو اور ازلال جادو نے تقریر ملکہ سُنکے جواب دیا کہ ہم مثل تمھارے نادان نہین
ہین کہ پونے دوسو خداوندون کو چھوڑ کر خدا ے نادیدہ کی پرستش کرین ہم مثل اپنے آبا و اجداد کے خداوندون
کی پرستش کرتے ہین اور سب کو اپنا خداوند جانتے ہین از انجملہ سامری جمشید کے اوصاف پر نظر کرو اور خداوند
دُم خبیثہ کی دُم کا خیال کرو جتنے تو دُم خبیثہ کی دُم دیکھی ہی کیسی خوشنما ہی منقش کا گُپھا لگا ہوا ہی پوست بھی ہمارے
خداوند مذکور کا عجیب وغریب ہی نور خداوند دُم خبیثہ کا حال کیا خوب روشن ہی صبح وقت خداوند روے زیبا
اپنا دکھاتے ہین ایک برق چمکاتے ہین علاوہ اسکے خداوند دُم خبیثہ باتین کرتے تھے ہم اُنکی تقریر سُنتے تھے
وہ ہماری بات کا جواب دیتے تھے کئی دفعہ گئے ہین اور ہم اب اُنکے پاس جا سکتے ہین پس ایسے دُم دار خداوند اور جملہ
خداوندون کو چھوڑ کے ایسے خدا کو جسے کبھی دیکھا بھی نہین اور گفتگو بھی اُس سے نہین کی ہی خلاف عقل ہی یہ سنکر ملکہ
مہ جبین نارنجی پیرہن نے جواب دیا کہ جن خداوندون کی تم تعریف کرتی ہو اکثر اُنمین ساحر ہین ہمسے اور تمسے وہ
سحر مین زیادہ ہین اسی سبب سے اُنسے عجائب وغرائب ظاہر ہوتے ہین دُم خبیثہ ایک زن ساحرہ ہی بد صورت
اور کریہ منظر بھی بدن پر بڑے شیر کی کھال لپیٹے رہتی ہی اکل و شرب مثل ہمارے تمھارے کرتی ہی ہم اُس سے بدرجہا بہتر
ہین کیونکہ وہ بدکار ہی فعل بد کرتی ہی غرض تمھارے سب ایسے ہی خداوند ہین ہر ایک اُنمین بیہودہ اور نالائق ہی
تمکو چاہیے کہ اُن سب خداوندون کو مثل میرے تم بھی باطل سمجھو اور خالق کون و مکان کو اپنا خدا جانو اور حضرت ابراہیم
علیہ السلام کو اپنا پیغمبر سمجھو تیز لنزل اور ازلال جادو نے کچھ خیال کر کے کہا اچھا ہم تمھارے کہنے سے مسلمان ہوتی
ہین تم ہمین کلمہ پڑھاؤ یا شاہزادے سے کہو کہ ہمکو کلمہ پڑھا کے مسلمان کرین ملکہ نے خوش ہو کر شاہزادے سے کہا شاہزادے
نے دونون کو کلمہ پڑھایا تیز لنزل اور ازلال جادو نے بمکر و فریب کلمہ پڑھا او رصدق دل سے مسلمان نہوئین بعد کلمہ پڑھنے
کے دختران زلزلہ جادو مہ جبین سے کہنے لگین کہ اب ہم یہین رہینگے اپنی ماں کے پاس نہ جاینگے یہ کہکے دونون نازنین و
خوش جمال کا گانا سننے لگین یہ تو گانا سُن رہی ہین لیکن اب حال زلزلہ جادو کا تحریر کیا جاتا ہی کہ گلشن جادو کو جو نوز بیخ
نے آگ مین جلا دیا تھا زلزلہ جادو نہایت غمگین رہتی تھی اور ہر وقت گلشن جادو کو یاد کر کے رویا کرتی تھی
ساحران نامی سمجھاتے ہین اور کہتے ہین کہ اے ملکہ اسقدر نہ روئیے ناچ دیکھا کیجیے نازنینان خوش گلو کا گانا سنا کیجیے
ذرا دل بہلایا کیجیے ورنہ ہلاک ہو جائیے گا اکثر لوگون سے سُنا ہی کہ خواجہ عمرو خوب گاتا ہی اور نے خوب بجاتا ہی اور یہ
بھی سُنا ہی کہ آپ نے اُسے گرفتار کیا ہی پس خواجہ عمرو کو شکل اصلی بنا کر کبھی نے سُنا کیجیے زلزلہ جادو نے موافق
کہنے ساحران نامی کے خواجہ عمرو کو شکل اصلی بنایا اور اپنے سحر مین گرفتار کر کے خواجہ سے کہا کہ ہمارے سامنے
نے بجاؤ اور کوئی غزل گاؤ خواجہ عمرو نے سلام کر کے کہا اے ملکہ میرے پاس نے نہین ہی اگر آپ نے منگوا دیجیے تو البتہ آپ کے
سامنے نے بجاؤن اور گاؤن ناظرین پر واضح ہو کہ ہر ایک چیز خواجہ کے پاس زنبیل مین رہتی تھی اور نے بھی زنبیل مین رہتی تھی
اور جب خواجہ گرفتار ہوتے ہین زنبیل خواجہ کے پاس نہین رہتی ہی غائب ہو جاتی ہی اور جب خواجہ رہا ہوتے ہین
پھر زنبیل خواجہ کے پاس آ جاتی ہی کیونکہ زنبیل ایک معجزہ کی شی ہی اسوجہ سے خواجہ عمرو نے زلزلہ جادو سے کہا کہ میرے
پاس نے نہین ہی زلزلہ جادو نے خواجہ عمرو کو نے منگا دی خواجہ عمرو نے بجانے لگے اور یہ غزل گانے لگے غزل

| | | |
|---|---|---|
| لگی ہی آگ دل سوز غم فرقت سے جلتا ہی | خبر دیتا ہی بیتابی کی جو آنسو نکلتا ہی | خدارا جلد لے آ کر خبر اے عیسی دوران |
| ترے بیمار کا اب کوئی دم مین دم نکلتا ہی | [illegible] وہ خوش ہو کہ نہین ہی کیا خبر اُسکو | کوئی ناشاد حسرت سے کف افسوس ملتا ہی |

وہ دن آئین کہ وہ پہلو مین ہون اور وصل کی شب ہو
نگر ہان ای خیال یار تجھسے جی بہلتا ہی
پس مردن بھی اُسکو اسقدر نفرت ہی ای رنگین

زمانہ سحر کا کب دیکھیے کروٹ بدلتا ہی
خدا شاہد کسی کی اور اُلفت ہو تو کافر ہو
ہماری قبر سے منہ پھیر کر وہ شوخ چلتا ہی

بجز غمخوار تنہائی نہ مونس ہی نہ ہمدم ہی
تمھین پہ جان جاتی ہی تمھین پہ دم نکلتا ہی

جسوقت خواجہ عمرو نے یہ غزل بہ الحان داؤدی نی بجا کر گائی جتنے ساحر اُسوقت بیٹھے تھے سب وجد مین آکر جھومنے لگے اکثر اُنمین سے خوش ہوکر خواجہ کی تعریف کرنے لگے خصوصاً ملکہ زلزلہ جادو صداے نی اور غزل مرقوم سُنکے نہایت خوش ہوئی اور مستون کے مانند جھومنے لگی اُسوقت اُسی کیفیت مین ملکہ زلزلہ جادو نے کشتی شراب کی طلب کی جب ساحر کشتی ہی لے کر آے خواجہ عمرو نے کہا ای ملکہ علاوہ گانے کے مین شراب بھی عجب کیفیت سے پلاتا ہون چوراسی گھنگھرو اپنے پانوٗن مین باندھتا ہون اور بزم مین عجب انداز سے ہر ایک شخص کو شراب پلاتا ہون اگر آپ مجھپر سے سحر دفع کر دیجیے تو مین آپ کو اسطرح شراب پلاؤن کہ کبھی کسی ساقی نے اُسطرح شراب آپ کو نہ پلائی ہوگی اور یہ آپ خیال نہ کیجیے گا کہ عمرو بھاگ جائیگا ای ملکہ مین آپ سے اقرار کرتا ہون کہ مین نہ بھاگونگا آپ ایسی ملکہ کو چھوڑ کر نہ جاؤنگا خدمتگذاری آپ کی اچھی طرح کرونگا مثل آپ کے دنیا مین کوئی قدردان میرا نہین ہی اب مین آپ کے پاس رہونگا جو کام آپ کہیے گا مین کرونگا مجھکو ہر ایک کام کرنا خوب آتا ہی اگر آپکو میرے بھاگ جانے کا یقین کامل ہو تو حصار سحر کر دیجیے تاکہ مین یہان سے نہ جاسکون زلزلہ جادو نے یہ گفتگو عمرو سے سُنی خیال کیا کہ عمرو نے میری اطاعت و فرمانبرداری اختیار کی ہی اور اقرار کیا ہی کہ مین یہان سے نہ جاؤنگا اب یقین ہی کہ یہ بھاگ کر نہ جائیگا یہ خیال کرکے ملکہ زلزلہ جادو نے سحر خواجہ پر سے دفع کر دیا اور کہا کہ ای خواجہ عمرو اب تمھین شراب ہمکو پلاؤ ہمنے تمپر سے سحر دفع کر دیا خبردار بھاگ کر کہین نہ جانا ورنہ پھر مین تمکو سحر مین گرفتار کرونگی اور پھر تمھارے قول و اقرار کا اعتبار نہ کرونگی خواجہ نے کہا ای ملکہ مین بھاگ کر ہرگز نہ جاؤنگا یہ کہکے خواجہ اُٹھے اور شیشہ شراب کا اُٹھا کر ایک پڑیا سفوف بیہوشی کی زنبیل سے بہ چالاکی نکال کر جلد تر شراب مین اسطرح ملائی کہ کسی نے نہ دیکھا جب خواجہ سفوف بیہوشی شراب مین ملا چکے اُسوقت اشعار عاشقانہ پڑھکر ملکہ زلزلہ جادو اور دیگر ساحرون کو شراب پلانے لگے جب ملکہ زلزلہ جادو اور جملہ ساحرون کو شراب پلا چکے پھر نی بجانے لگے اور ایک غزل گانے لگے تھوڑی ہی دیر مین جب ساحرون کو نشہ ہوا اور سفوف بیہوشی نے اپنا اثر دکھایا ہر ایک ساحر باہم گفتگوے سخت کرنے لگا اور آپس مین بحث و تکرار کرنے لگا آخر اُسی عالم نشہ مین واسطے لڑنے کے جو اُٹھے سب ساحر زمین پر گرے اور بیہوش ہوگئے اور ملکہ زلزلہ جادو بھی بیہوش ہوگئی خواجہ عمرو نے جلد ملکہ زلزلہ جادو کی زبان مین سوزن دے کر زنبیل مین داخل کیا اور جلد زلزلہ جادو کی شکل بنکے اور لباس اُسکا پہن کے تخت پر بیٹھے پھر سچ کے کچھ تخت سے اُٹھے اور ہر ایک ساحر کو رفع بیہوشی سُنگھا کر ہوشیار کیا ساحرون نے ہوشیار ہوکے پوچھا ای ملکہ عالم خواجہ عمرو کہان گئے ملکہ نقلی نے جواب دیا کہ خواجہ عمرو تم سب کو بیہوش کرکے چلے گئے مین نے عمداً اُنکو گرفتار نہین کیا جملہ ساحر یہ گفتگو ملکہ نقلی سنکر خاموش رہے اور خواجہ عمرو تخت پر بیٹھے

## داستان لانا گرفتار کرکے دُختران زلزلہ جادو کو شاہزادہ عمرو بن حمزہ کا اور ملکہ مہ جبین نارنجی پوش کو اور رہا کرنا خواجہ عمرو کا اور مسلمان ہونا زلزلہ جادو کا مع ساحرون کے اور حالات دیگر

راویان شیرین زبان اس داستان کو اسطرح بیان کرتے ہین کہ جب زلزل جادو اور زلال جادو و مہ پڑھکر بظاہر مسلمان ہوئین ملکہ مہ جبین نارنجی پیرہن اور عمرو بن حمزہ یونانی نہایت خوش ہوے اور ہر ایک نے یہی خیال کیا کہ دختران زلزلہ جادو صدق دل سے مسلمان ہوئی ہین بس ہر ایک شخص اُنکی طرف سے مطمئن ہوا اور کسی کو گمان بدی کرنے کا اُنکی جانب سے نہ رہا ایک روز دختران ملکہ زلزلہ جادو نے سفوف بیہوشی شراب مین ملا دیا جب وہ

شراب شاہزادے وغیرہ نے پی ہر ایک بیہوش ہوگیا دختران زلزلہ جادو نے لوح محفوظ شاہزادے کے گلے سے
اُتار کے اور پھر سب کو سحر مین گرفتار کرکے باہم خوش ہوئین تزلزل جادو نے اپنی بہن ازلال جادو سے کہا کہ اب ان
سب کو لیکر اپنی مان کے پاس چلئے جو وہ اپنے حق مین مناسب جانیگی وہ کریگی یہ کہکر تزلزل جادو نے سب کو دونون تختون پر
ڈال کر خود بھی اُنھین تختون پر سوار ہوئین اور بزور سحر دونون تختون کو بلند کرکے اور راہ طی کرکے اپنے گھر مین آئین
دیکھا کہ زلزلہ جادو تخت پر بیٹھی ہی دونون نے تسلیم کیا اور عرض کیا دیکھیے ہم شاہزادہ عمرو بن حمزۂ یونانی اور ملکہ مہ جبین
کو گرفتار کرکے لے آئے ہین یہ کہکے تمام حال اپنے جانے کا اور کیفیت ملکہ مہ جبین کے مسلمان ہونے کی اور جو کچھ حال گذرا
تھا ابتدا سے انتہا تک بیان کیا اور لوح محفوظ سامنے رکھدی ملکہ نقلی نے لوح محفوظ اُٹھا کر اور خوش ہو کر کہا کہ تمنے خوب کیا
جو انھین گرفتار کرکے لے آئین مین انکو سزاے سخت دونگی یہ کہکے ملکہ نقلی نے کہا شاہزادے کو ہوشیار کرو اور کچھ نہ
کرو تزلزل جادو نے عمرو بن حمزۂ یونانی کو ہوشیار کیا جب شاہزادے کو ہوش آیا دیکھا کہ ایک ساحرہ تخت پر بیٹھی ہی
اور روبرو اُسکے صدہا بڑے بڑے ساحر موافق اپنے مرتبہ اور رتبہ کے بیٹھے ہین ہر ایک ساحر بلاے بے درمان
اور آفت روزگار ہی شاہزادے نے ساحرہ اور ساحرون کو دیکھکر خیال کیا کہ تزلزل و ازلال نے دشمنی کی اور ہم
سب کو گرفتار کیا دیکھیے اب کیا ہوتا ہی یہان سے رہائی کیونکر ہوتی ہی بالفعل تو سحر مین گرفتار ہین دست و پا قابو مین نہین ہین
ورنہ ان ساحرون کو قتل کرتے یہ خیال کرکے عمرو بن حمزۂ یونانی خاموش بیٹھے رہے زلزلہ جادو نقلی نے عمرو بن حمزہ
کی طرف بصد عتاب دیکھکر کہا کہ اے عمرو بن حمزہ تمکو اس روز بد کی خبر نہ تھی اب کہو تمکو کسطرح مین قتل کرون شاہزادے نے
جواب دیا تمھین اختیار ہی ملکہ نقلی نے کہا تم تو طلسم ناپخ کو توڑنے کے واسطے آے تھے واہ خوب طلسم کو توڑا ان دونون
چھوکریون نے تمھین گرفتار کرلیا یہ کہکے ملکہ نقلی نے حکم کیا کہ جلد ساقیان گلعذار کشتیان شراب ناب کی لیکے
حاضر ہون اسوقت ہمکو از حد خوشی حاصل ہوئی ہی ہمین شراب پلائین اور سب ساحرون کو بھی شراب
پلائین ساقیان مہ جبین کشتیان شراب کی لے کر حاضر ہوے ملکہ نقلی نے ہر ایک شیشۂ شراب کو دیکھکر اور بچالاکی
ہر ایک شیشہ مین سفوف بیہوشی ملاکر حکم کیا کہ پہلے سب ساحرون کو شراب پلاؤ ساقیان مہ جبین نے ساحرون کو اور
تزلزل اور ازلال کو شراب پلائی تھوڑی دیر مین سب بیہوش ہوگئے اُسوقت عمرو نے نعرہ کیا منم خواجہ عمرو اور
نعرہ کرکے لوح محفوظ گلے مین شاہزادے کے ڈالدی شاہزادے نے خوش ہو کر خواجہ کو تسلیم کی اور پوچھا آپ
یہان کیونکر تشریف لاے ہی خواجہ نے تمام حال بیان کیا شاہزادے نے کہا اے عمرو جان آپ زلزلہ جادو کو
زنبیل سے نکالیے اور ہدایت کیجیے شاید مسلمان ہوجاے اور اطاعت اختیار کرے خواجہ عمرو نے بموجب کہنے
عمرو بن حمزہ کے زلزلہ جادو کو زنبیل سے نکال کر ہوشیار کیا اور حلقہ ہاے کمند سے ایک ستون مین مضبوط باندھا
اور کہا اے زلزلہ جادو آگاہ ہو کہ مین خواجہ عمرو ہون دیکھو سب کو بیہوش کیا ہی اور تمھین گرفتار کیا ہی اگر مین چاہون
تو سب کو اور تمھین ابھی قتل کرڈالون لیکن مین چاہتا ہون کہ تمھین قتل نہ کرون تمھین لازم ہی کہ اس شاہزادے کی
اطاعت کرو اور کلمہ پڑھکر صدق دل سے مسلمان ہو زلزلہ جادو نے اشارے سے کہا کہ مین کبھی مسلمان نہونگی جب
عمرو بن حمزہ نے دیکھا کہ زلزلہ جادو مسلمان ہونے سے انکار کرتی ہی اُسوقت عمرو بن حمزہ آگے بڑھے چونکہ تزلزل جادو
نے بوقت ہوشیار کرنے کے سحر بھی دفع کردیا تھا اور لوح محفوظ گلے مین تھی اس سبب سے عمرو بن حمزہ بے خوف و
خطر قریب ملکہ زلزلہ جادو کے گئے اور سوزن ملکہ کی زبان سے نکال کر اور حلقہ ہاے کمند سے کھول کر کہنے
لگے کہ اے ملکہ مین آپ کو بجاے اپنی والدہ کے جانتا ہون اب آپ کو اختیار ہی خواہ مجھے قید کیجیے یا قتل کیجیے

نہین

مین آپ کے روبرو کھڑا ہون اگر مناسب ہو مسلمان ہو جیے ملکہ زلزلہ جادو نے یہ گفتگو سے شاہزادہ سُنکے کہا اے شہزادہ
ذیجاہ مین تمہاری انکساری اور شیرین زبانی کے باعث سے مُطیع اسلام ہوتی ہون وگرنہ خواجہ عمرو کے کہنے
سے مطیع اسلام ہوتی یہ کہکے زلزلہ جادو نے شاہزادے سے کہا کہ اے شاہزادہ ذیوقار مین ابھی اسوجہ سے کلمہ نہین پڑھتی
ہون کہ ابھی مجھے تمہارے ہمراہ نارنج جادو سے لڑنا ہے اگر کلمہ پڑھلونگی اور بخوبی مسلمان ہوجاؤنگی تو سب سحر بھول جاؤنگی شاہزادے
نے کہا بات مناسب اور بہتر ہے ابھی کلمہ نہ پڑھیے یہ کہکے عمرو بن حمزہ سے عرض کیا کہ اے عمہ ذیجاہ اب ان سب ساحرون کو بھی
ہوشیار کیجیے خواجہ عمرو نے سب کو ہوشیار کیا جب تزلزل اور انزلال اور جملہ ساحرون کو معلوم ہوا کہ ملکہ زلزلہ جادو نے
اطاعت شاہزادے کی اختیار کی ہے اور مطیع ہوئی ہین اُسوقت تزلزل و انزلال جادو اور جملہ ساحر مطیع اسلام ہوے پھر
فرخ اور مہ جبین وغیرہ کو بھی خواجہ نے ہوشیار کیا فرخ نے آگاہ ہوکر شرف قدمبوسی خواجہ عمرو کا حاصل کیا
اور اپنے باپ کو دیکھا بعد اُسکے مہ جبین نے اشارۂ عمرو بن حمزہ سے خواجہ کو تسلیم کی خواجہ عمرو نے دعا دی جب سب
ہوشیار ہوچکے اور کئی ہزار ساحر مطیع اسلام ہوچکے اور زلزلہ جادو پوشاک پہنکے بیٹھ چکی اور راحت افزا
اور مہ جبین اور فرخ اور عمرو بن حمزہ وغیرہ بھی بیٹھ چکے اُسوقت خواجہ عمرو نے ملکہ زلزلہ جادو سے کہا کہ تم مجھکو
دو ساحر دو مین اُنکی شکلین تبدیل کرکے انھین نارنج جادو کے پاس لیجاؤنگا اور عیاری کرکے نارنج جادو کو
گرفتار کرونگا زلزلہ جادو نے دو ساحرون سے کہا کہ تم خواجہ عمرو کے ہمراہ جاؤ جو کچھ یہ کہتے ہین انکا فرمانا بسر و چشم
بجالاؤ ساحران مذکور روبرو ہوے خواجہ عمرو حاضر ہوے خواجہ عمرو نے رنگ روغن نکال کر ایک کو
شکل بصورت انزلال جادو دوسرے ایک ساحر کو بصورت ملکہ مہ جبین بنایا اور دوسرے کو بشکل شاہزادہ عمرو بن حمزہ
بنایا اور پوشاک و لباس پہناکر اور دونون ساحرون کو گرفتار کرکے ایک تخت پہ بیٹھے اور اُنسے کہا کہ تم سحر کرو تاکہ
یہ تخت بلند ہو جب ساحرون نے سحر کیا اور تخت بلند ہوا اُسوقت خواجہ عمرو نے کہا اب تم مجھکو نارنج جادو کے پاس
لیچلو وہان تم چپکے بیٹھے رہنا خبردار کچھ منھ سے نہ بولنا ساحرون نے عرض کیا بہت بہتر ہم خاموش بیٹھے رہینگے
یہ کہکے ساحرون نے سحر کیا تخت جانب طلسم نارنج جادو روانہ ہوا جب خواجہ عمرو نارنج جادو کے
پاس پہونچے سلام کرکے کہنے لگے کہ دیکھیے آپ کی صاحبزادی مہ جبین شاہزادے پہ عاشق ہوئی ہین مین ان دونون
کو گرفتار کرکے آپ کے پاس لے آئی ہون اب آپ کو اختیار ہے خواہ انکو چھوڑ دیجیے یا انکو قید کیجیے خواجہ عمرو نے
ابھی اسی قدر گفتگو کی تھی کہ نارنج جادو نے اوراق جمشیدی مین دیکھا معلوم ہوا کہ خواجہ عمرو بن اُمیہ ضمری
بشکل انزلال جادو ہین اور دو ساحرون کو مہ جبین اور عمرو بن حمزہ کی شکل و صورت کے مانند بناکر لائے ہین یہ دریافت
کرکے نارنج جادو نے سحر پڑھنا شروع کیا خواجہ عمرو نے چاہا کہ گلیم اوڑھکر غائب ہوجاؤن ناگاہ بوجہ سحر
نارنج جادو کے خواجہ کے پاؤن زمین نے پکڑلیے اور ہاتھ بے حس ہوگئے اُسوقت نارنج جادو نے شطرنج جادو سے
کہا کہ خواجہ عمرو اور ان ساحرون کو گرفتار کرو اور اپنی حفاظت و حراست مین انھین رکھو شطرنج نے موافق حکم
خواجہ عمرو اور اُن دونون ساحرون کو قید کیا ہرچند خواجہ عمرو نے نارنج جادو اور شطرنج جادو سے کہا
کہ مجھے چھوڑدو مین تو برائے امتحان یہان آیا تھا تم نے مجھے پہچان لیا اب مجھکو معلوم ہوگیا کہ مثل تمہارے
دُنیا مین کوئی ساحر نہین ہے اب مین کبھی نہ آؤنگا لیکن نارنج جادو اور شطرنج جادو نے خواجہ عمرو کو رہا نہ کیا
آخر خواجہ قید ہوے شطرنج جادو نے خواجہ عمرو کو قید کیا وہان ایک شب کو عمرو بن حمزہ یونانی نے
خواب مین دیکھا کہ ایک بزرگ تشریف لائے ہین اُنھون نے فرمایا کہ اے شاہزادہ ذیوقار اب تمھین

لوح طلسم نارنج کی جو فکر ہی تو قہقہہ جادو کو طلب کر کے اُس سے مانگو ہر چند کہ وہ بخوشی نہ دیگا لیکن بفضل خدا سے لوح تمکو ملجائیگی یہ فرماکر بزرگ موصوف نظر عمرو بن حمزۂ یونانی سے غائب ہو گئے عمرو بن حمزہ کی آنکھ کھلگئی دیکھا کہ وقت صبح صادق ہی شاہزادے نے اُٹھکر جلد وضو کیا اور نماز سحر پڑھی بعد پڑھنے نماز سحر کے جب زلزلہ جادو بیدار ہوئی اور جملہ ساحران نامی حاضر ہوے اُسوقت شاہزادے نے وہ خواب روبروے زلزلہ جادو وغیرہ بیان کیا ایک ساحرہ نے بیان خواب سُنکے شاہزادۂ ذیوقار سے کہا کہ اس خواب کو خیال تصور کیجیے یہ خواب بالکل سچا نہین ہی شاہزادہ تقریر ساحرہ سُنکے اسقدر برہم ہوا کہ وہی عصا زمرد بانہ جادو کا مخفی جو راحت افزا نے دیا تھا شاہزادے نے اُس ساحرہ پر مارا عصا ٹوٹ گیا اور ایک پرچۂ قرطاس اُس عصا سے نکلا شاہزادے نے اُس پرچۂ قرطاس کو پڑھا اُسمین لکھا تھا کہ لوح طلسمی قہقہہ جادو پاس ہی اور وہ ہر وقت لوح طلسمی کو اپنے پاس رکھتا ہی کسی وقت کسی جگہ نہین رکھتا ہی شاہزادۂ ذیجاہ عبارت پرچۂ قرطاس پڑھ کے خوش ہوا اور وہ پرچہ قرطاس زلزلہ جادو کو دکھایا اور کہا کہ آپ ابھی قہقہہ جادو کو بُلائیے اور لوح اُس سے طلب کیجیے ملکہ زلزلہ جادو نے ایک ساحرہ سے کہا کہ جلد جا اور قہقہہ جادو کو میرے پاس لے آ وہ ساحرہ گیا اور قہقہہ جادو کو اپنے ہمراہ لے آیا جب قہقہہ جادو روبروے ملکہ زلزلہ جادو آیا سلام کر کے بحکم ملکہ بیٹھ گیا عمرو بن حمزہ نے دیکھا کہ قہقہہ جادو نہایت کریہ منظر اور مُہیب صورت ہی اور لوح طلسمی اُسکی گردن مین لپٹی ہوئی ہی ساحر معزز ہی جب قہقہہ جادو بیٹھ چکا اور بعد مےکشی دماغ بھی بادۂ ناب سے گرم ہو چکا اُسوقت ملکہ زلزلہ جادو نے کہا کہ ای قہقہہ جادو مین نے تمھین اسواسطے بُلایا ہی کہ مین نے اس شاہزادۂ ذیوقار کی فرمانبرداری اختیار کی ہی اور مین مطیع اسلام ہوئی ہون اور تم جانتے ہو کہ مین بڑی بہن نارنج جادو کی ہون لہذا تمکو مناسب ہی اب لوح طلسم ہمکو دیدو اور مثل ہمارے مطیع اسلام ہو کر شاہزادۂ نامدار کی اطاعت و فرمانبرداری اختیار کرو اور سعادت کونین حاصل کرو اگر تم مجھکو لوح نہ دوگے تو مین تمھین ہلاک کرونگی قہقہہ جادو نے یہ تقریر ملکہ زلزلہ جادو کی سُنکے قہقہہ مارا اور کہنے لگا ای ملکہ مین مثل تمھارے نادان اور بے وقوف نہین ہون کہ سامری اور جمشید وغیرہ خداوندون کی پرستش نہ کرون میری جان تو نام سامری و جمشید اور دم خبیثہ وغیرہ خداوندون پر قربان ہی مین ہرگز ہرگز مطیع اسلام نہونگا اور لوح طلسمی جب تک مین زندہ ہون تو تمھین نہ دونگا ہر چند کہ تم بڑی بہن ملکہ نارنج جادو کی ہو لیکن لبوجہ مطیع اسلام ہونے کے میرے نزدیک کچھ تمھاری عزت و حرمت باقی نہ رہی اب مین تمھین بدترین جہان سے سمجھتا ہون اور تمکو ایک ادنی ساحرہ جانتا ہون تم مجھسے لوح کیا لیلوگی اور مجھے کیا قتل کروگی ابھی کچھ دنون سحر سیکھو اور یاد کرو میرا قتل کرنا بہت مشکل ہی مجھے کوئی ساحر قتل کر ہی نہین سکتا میرے اوپر سحر اثر کر ہی نہین سکتا دیکھو یہ لوح طلسم میرے گلے مین پڑی ہوئی ہی اگر تم ایسی ہزار جادوگرنیان مجھپر سحر کرینگی تو کیا ہوگا مین ہرگز سحر سے ہلاک نہ ہونگا تم ناحق مجھے ڈراتی ہو اور دھمکاتی ہو مین ہرگز تمسے نہین ڈرتا اگر تم مجھسے لڑوگی تو پچھتاؤگی میرے ہاتھ سے ہلاک ہوگی یہ نخوت تمھاری خاک مین ملجائیگی لوح طلسمی کسی طرح ہاتھ نہ آئیگی افسوس صد ہزار افسوس تم مطیع دین اسلام ہو کر اپنی چھوٹی بہن ملکہ نارنج جادو کی دُشمن ہوگئین چاہتی ہو کہ ملکہ نارنج جادو قتل ہو جاے اور طلسم نارنج ٹوٹ جاے اگر یہ خبر ملکہ نارنج جادو کو پہونچیگی تو وہ تمھین اسطرح سے قتل کریگی کہ تمھارے حال پر مُرغان ہوا اور ماہیان دریا افسوس کرینگی تمکو لازم ہی کہ مطیع دین اسلام اب نہو اور خداوند سامری

اور اگر خداوندوں کو سجدہ کرو اور عمرو بن حمزہ کو گرفتار کرکے ملکہ نارنج جادو کے حوالے کردو ورنہ انجام اس تمھاری
سرکشی کا اچھا نہ ہوگا ملکہ زلزلہ جادو نے جو گفتگوے قہقہہ جادو سنی نہایت غصہ آیا اور خیال کیا کہ اس نابکار کو
بدزبانی کی ضرور سزا دینا چاہیے اور لوح طلسم اس سے لے لینا چاہیے یہ خیال کرکے ملکہ زلزلہ جادو تخت سے اٹھی اور
جانب قہقہہ جادو چلی قہقہہ جادو نے خیال کیا کہ ملکہ زلزلہ جادو میری گفتگو سنکے خوف سے لرز گئی ہے اب میرے
پاس براے عذر آتی ہے قہقہہ یہ خیال کر رہا تھا کہ زلزلہ جادو قریب اسکے پہونچی اور ساحروں سے اشارہ کیا کہ اس
بدکردار کو گھیر لو اور زمین پر اسکو گرا کر لوح اسکے گلے سے اتار لو یہ اشارہ کرکے ملکہ نے ڈاڑھی قہقہہ جادو کی پکڑی اور
ایک طمانچہ مارا اور کہا او بیہودہ و بدکردار تو ہمسے گفتگوے سخت کرتا ہے خلاف ہمارے رتبہ کے ہمسے گفتگو کرتا ہے ہمارا حکم
بجا نہیں لاتا لوح طلسم نہیں دیتا اگر تجھے زندہ رہنا منظور ہو تو لوح طلسمی دیدے ورنہ میں تجھے ابھی قتل کردونگی
قہقہہ جادو نے ملکہ زلزلہ کی گفتگو سنکے فوراً ملکہ زلزلہ جادو کی چوٹی پکڑی اور کہا اے ملکہ تمنے مجھے بلا کر مارا ہے اور
ذلیل کیا ہے میں بھی تمہیں اسیوقت مار ڈالونگا یہ کہکر قہقہہ جادو نے چوٹی کھینچی اور ملکہ نے موے ریش پکڑ کے
جھٹکا دیا ساحران نامی جو اسوقت اس جگہ موجود تھے وہ سب اٹھے اور موافق اشارہ کرنے ملکہ کے کسی ساحر نے
قہقہہ جادو کا گلا اسطرح دبایا کہ دہن قہقہہ جادو کا کھل گیا زبان منہ سے باہر نکل آئی دم سینے میں رکنے لگا
آنکھیں حلقہ چشم سے باہر نکل آئیں کسی ساحر نے قہقہہ کے پاؤں پکڑ کے کھینچے تاکہ قہقہہ جادو زمین پر
گر پڑے کوئی ساحر دست و بازو سے لپٹا کوئی ساحر قوی ہیکل قہقہہ جادو کی کمر سے لپٹا کسی ساحرہ نے
موے سر قہقہہ جادو کے پکڑے کسی ساحرہ نے بآواز بلند ساحروں سے کہا کہ اے بھائیو اس ساحر نابکار پر سحر
نہ کرنا اسکے گلے میں لوح طلسمی ہے سحر تمھارا اثر نہ کریگا فرخ نے جو دیکھا کہ قہقہہ جادو کو سب ساحر گھیرے
ہوئے ہیں خیال کیا کہ یہ ساحر ایسا قوی ہے کہ اتنے ساحروں کے لپٹنے سے زمین پر نہیں گرتا ہے کوئی تدبیر ایسی
کرنا چاہیے کہ یہ ساحر نابکار زمین پر گرے اور بغیر قتل کیے ہلاک ہو جاے یہ خیال کرکے آپ بھی فرخ اس
مجمع میں گیا اور وہ اعضاے قہقہہ جادو پکڑے کہ جو مثل بیضہ مرغ کے جسم انسان میں نازک ہیں اور اسطرح
بقوت تمام ان اعضا کو دبایا کہ قہقہہ جادو کثرت درد و ایذا سے بیتاب و بیقرار ہوکے زمین پر گر پڑا
اور مانند ماہی بے آب زمین پر تڑپنے لگا اسوقت چوٹی ملکہ زلزلہ جادو کی دست قہقہہ جادو سے
چھوٹ گئی اسی ہنگامہ میں فرحت افزا معشوقہ فرخ نے قہقہہ جادو کے گلے سے لوح اتار کر
شاہزادے کے گلے میں ڈالدی اور عرض کیا اے شاہزادہ ذی وقار جلد تیغ آبدار سے اس ساحر
نابکار کو قتل کر ڈالیے شاہزادہ عمرو بن حمزہ نے موافق کہنے راحت افزا کے تیغ آبدار سے قہقہہ جادو
کو قتل کیا زلزلہ جادو اور جملہ ساحران نامی وغیرہ قہقہہ جادو کے قتل سے نہایت خوش ہوے جسوقت
قہقہہ جادو قتل ہوا اور زمین پر تڑپ کے مرگیا ایسی تاریکی ہوئی کہ جہان تیرہ و تار ہوگیا پیر قہقہہ جادو
کے سحر کے نالہ و فریاد کرنے لگے ہواے تند چلنے لگی اور پتھر اور برف گرنے لگی آواز آئی مارا مجکو اور قتل کیا
مجکو نام میرا قہقہہ جادو تھا جب تاریکی دفع ہوئی اور روے آفتاب نظر آیا ملکہ زلزلہ جادو نے
حکم دیا کہ لاش اس ساحر بد انجام کی یہاں سے اٹھا کر کہیں پھینکدو چند ساحروں نے بموجب حکم
ملکہ لاشہ قہقہہ جادو کا اٹھا کر ایک صحرا میں پھینکدیا جب لاشہ قہقہہ جادو کا اٹھ گیا ملکہ زلزلہ جادو
تخت پر بیٹھی اور عمرو بن حمزہ یونانی بھی بیٹھے اسوقت ساقیان خوبرو بحکم زلزلہ جادو کشتیان

شراب کی لیکر آئے اور جامہائے بلوریں مئے گلگون سے بھر بھر کے ملکہ اور عمرو بن حمزہ وغیرہ کو دینے لگے غرض ہر ایک شخص ساحر و غیر ساحر سرشار شراب پینے لگا بعد مےکشی کے ملکہ نے حکم کیا کہ نازنینان خوش گلو حاضر ہوان بمجرد حکم ملکہ نازنینان گل پیرہن وہشین مع اپنے سازندون کے حاضر ہوئین اور ملکہ اور شاہزادے کو بصد ادب آداب و تسلیم بجا لاکر موافق اپنے مراتب کے علحدہ بیٹھین پھر انمین سے بحکم ملکہ ایک نازنین غنچہ دہن نازک بدن روبرے ملکہ زلزلہ جادو اور شاہزادہ نیکخو بصد ناز و ادا ناچنے لگی اور دلربائی اہل بزم کو اپنے رقص سے خوش و مسرور کرنے لگی بعد ناچنے کے اس نازنین نے یہ غزل شروع کی غزل

دل رنجیدہ کتنا ہو پہ لاؤن بات نہیں
جوان دیرہ دونون کی طبیعت آہی جاتی ہے
شب وصلت کا جب مین چھیڑتا ہون تذکرہ کچھ بھی
مریض عشق کے چہرے پہ فرحت آہی جاتی ہے
برابر دوستی بننے کبھی دیکھی نہ دنیا مین
اگر آنے کو ہوتی ہے تو شامت آہی جاتی ہے

دلون مین کہتے سننے سے عداوت آہی جاتی ہے
جب آنکھین چار ہوتی ہین مروت آہی جاتی ہے
جب انکو دیکھتے ہین غیر سے ہم بولتے ہنستے
چرا لیتے ہین آنکھین انکو غیرت آہی جاتی ہے
ہر اک ساعت کی صحبت مین بنیگی دوستی کیونکر
کسی سبب سے کہین رنجش کی صورت آہی جاتی ہے
چھپانے سے نہین چھپتا ہے ریحان نشہ الفت

صفائی لاکھ ہو لیکن کدورت آہی جاتی ہے
نہین موقوف سن پہ دیکھکر صورت حسینوں کی
نہین کچھ واسطہ لیکن حرارت آہی جاتی ہے
سحر جب نام لیتے ہین کسی رشک مسیحا کا
کدورت بڑھتے بڑھتے دل کو نفرت آہی جاتی ہے
ہے کسی کی تاب و طاقت کیا جو بچ جائے محبت سے
ضرور آنکھون مین کچھ اس مہ کی رنگت آہی جاتی ہے

جب یہ غزل اس نازنین نے بہزار ناز و ادا گائی جملہ ساحر و ساحرہ اشعار غزل سنکے خوش ہوئے خصوصاً ملکہ زلزلہ جادو نہایت مسرور ہوئی اور شاہزادہ ذی وقار وغیرہ بھی خوش ہوئے وہ نازنین غزل گاکے بزم سے چلی گئی پھر اور ایک نازنین مہ جبین بصد ناز و ادا مع اپنے سازندون کے محفل مین حاضر ہوئی اور ملکہ اور شاہزادے کو آداب و تسلیم بجا لائی جب سازندون نے سازون کو موافق اپنی مرضی کے درست کر لیا نازنین ناچنے لگی اور غزلین عاشقانہ گانے لگی ساحران نامی اسکے سحر خوش آوازی مین گرفتار ہوگئے بیخود ہونے لگے اکثر ساحر اسکے نغمۂ دلکش کو سن سنکے جھومنے لگے جب وہ نازنین دو ور دیگر نازنینان زہرہ خصال پری تمثال ناچ اور گا چکین اور زر کثیر انعام مین لیکر جا چکین اسوقت ملکہ زلزلہ جادو نے خوش ہوکر شاہزادے سے کہا کہ اے شاہزادہ ذیجاہ الحمد للہ کہ قہقہہ جادو کو آپ نے قتل کیا اور لوح طلسمی ملکی آزر دے دل آپ کی برآئی شاہزادے نے فرمایا اے ملکہ زلزلہ جادو فی الحقیقت یکو لوح کے ملنے سے ازحد خوشی حاصل ہوئی اب میرا ارادہ ہے کہ ملکہ نارنج جادو تمھاری بہن سے مقابلہ کرون اور مرحلات طلسمی بافضال پروردگار فتح کرون آپ فقط میرے لشکر سے سحر نارنج جادو کا دفع کر دیجیے تاکہ مین اپنے ماموں صاحب رستم تاش بہادر کی قدمبوسی حاصل کرون اور سبکو ہمراہ لیکر جانب طلسم نارنج جادو جاؤن اور ساحرون کو قتل کرون ملکہ زلزلہ جادو نے کہا اے شاہزادۂ ذی وقار ہر چند کہ مین اپنی دختر نیکخو گلشن جادو کے الم مین مبتلا ہون لیکن مین بھی آپ کے ہمراہ چلونگی یہ کہکے ملکہ نے ساحران نامی سے کہا کہ اسوقت سے درستی سامان جنگ کرو اور کل یہان سے کوچ کر کے براے مقابلۂ نارنج جادو ہمارے ہمراہ چلو یہ کہکے ملکہ زلزلہ جادو نے دربار برخاست کیا ساحران نامی دربار سے اٹھے اور باہر دربار کے جاکر جملہ ساحرون کو حکم ملکہ سے آگاہ کیا ہر ایک ساحر حکم ملکہ سے واقف ہوا پھر ساحران نامی اپنے خیام مین داخل ہوے اور تیاری جنگ مین مصروف ہوئے اور سامان کوچ کا کرنے لگے علاوہ ساحران نامی کے ہر ایک ساحر اپنا سحر جگانے لگا بھٹیان چڑھنے لگین مرچین ہر طرف آگ پر جلنے لگین اگیا ن

روشن ہوئیں بیر آنے لگے ساحر ڈھیرو بجانے لگے سحر تیار کرنے لگے غرض تمام رات خوب تیاری ہوئی جب مثل معشوق تلون مزاج طبیعت شب بدلی یعنے ترک دہر نے تیغ مہر میدان افلاک میں چمکائی نظم

سپہر نیلگون نے رنگ بدلا ۔ ہوا روشن رخ مہر تجلا
اٹھا ردے سحر سے پردۂ شب ۔ در آیا مہ میان برج عقرب

وقت سحر ملکہ زلزلہ جادو نے برآمد ہو کر نفیر سحر بجائی جملہ ساحروں کو خبر ہوئی فوراً اثاثہ بارگاہ و خیام کا فیلان آتشین سحر پر جلد ترلا دا گیا جب ملکہ زلزلہ جادو تخت سحر پر سوار ہوئی اور شاہزادہ ذی وقار مرکب صبا رفتار پر سوار ہو چکا اور ملکہ مہ جبین نارنجی پوش اور راحت افزا اور تزلزل جادو اور اذلال جادو و جملہ کنیزیں تخت اور طاؤس سحر وغیرہ پر سوار ہو چکیں جملہ ساحر گروہ گروہ جوق جوق ہنس آتشین اور باز و بط وغیرہ طائران سحر پر سوار ہوئے نشانہائے نصرت اثر کھلے ابر سحر سرخ و زرد و سفید و سیاہ فلک پر چھا گئے برق سحر چمکنے لگی صدائے رعد آنے لگی غرض جب سب سوار ہو چکے ملکہ زلزلہ جادو نے تخت اپنا بڑھایا لشکر ساحران بہزار تجمل و شوکت عقب پشت ملکہ زلزلہ جادو صفوف بستہ بصد ادب روانہ ہوا عمرو بن حمزۂ یونانی نے بھی گھوڑا اپنا بڑھایا فرخ ہمراہ رکاب ہوا اسوقت روانگی لشکر لائق دید تھی ابر سحر سے آگے آگے پانی برستا جاتا تھا چھڑکاو زمین پر ہوتا جاتا تھا غبار ہر طرف ہوتا جاتا تھا نسیم سحر سے دلوں کو فرحت ہوتی تھی لشکر ساحران نامدار مثل باد بہار راہ صحرائے سبزہ زار سے جاتا تھا ساحر ہندوستان پرے باندھے ہوئے تھے پیشانیوں پر قشقے سفید و سرخ کے کھینچے ہوئے تھے کھنور چندن کے دیے ہوئے تھے اکثر ساحر پوڑیا سے ماتھے رنگین کیے تھے بھبوت رمائے ہوئے تھے ترسول چھاتیوں پر بنائے ہوئے تھے اسباب سحر جھولیوں میں بھرے ہوئے تھے و دمبدم اسمائے سامری و جمشید کی زبان پر جاری کرتے تھے کبھی ایسی باتیں کرتے تھے اور ہنستے ہوئے دلیرانہ پس پشت ملکہ زلزلہ جادو جاتے تھے و دمبدم سب عجائب و غرائب سحر کے دکھاتے تھے کہ فلک شعبدہ باز انکے نیرنگ و افسون کو دیکھ دیکھ کے دنگ ہوتا تھا آفتاب انکے سحر کے گولے دیکھکر تھراتا تھا مریخ فلک انکی سحر کی تیغیں دیکھکر ڈرتا تھا غرض لشکر ساحران بصد شان و شوکت جاتا تھا علاوہ ساحروں کے ہر ایک ساحرہ خوش انداز سر پا بازہ ناریل اور ترنج و نارنج اچھالتی ہوئی ابر سحر سے پھول اور موتی برساتی ہوئی مثل غنچہ مسکراتی ہوئی جاتی تھی نظم

چلیں اپنا جوبن دکھاتی ہوئیں ۔ وہ رال اور گوگل جلاتی ہوئیں
تہ ران تھے طاؤس آتش فشان ۔ سروں پر سیہ ابر کے سائبان
ہر اک ساحرہ تیز و شمشیرزن ۔ ہزاروں جسے یاد جادو کے فن
کسیکی بھری مانگ صندل سے تھی ۔ کسیکی بھری آنکھ کاجل سے تھی
برستے ہوئے ساتھ آتش کے تیر ۔ کہ تھا ڈر سے ترک فلک گوشہ گیر

ہنوز ملکہ زلزلہ جادو مع لشکر ساحران تھوڑی دور چلی تھی اور عمرو بن حمزۂ ذی وقار نے بھی تھوڑی راہ طے کی تھی کہ سامنے سے غبار عظیم بلند ہوا شاہزادے نے فرخ سے کہا بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ لشکر کثیر اسطرف آتا ہے ابھی عمرو بن حمزۂ یونانی فرخ سے کہہ رہے تھے کہ غبار ہوائے تند سے دفع ہوا شہباز یکہ تاز شرقی مع پچاس ہزار سواران جرار کے ظاہر ہوا شاہزادے نے دیکھا کہ آگے آگے شہباز یکہ تاز مرکب برق رفتار پر سوار ہے پس پشت پچاس ہزار سواروں کے پرے ہیں ہر ایک سوار یادگار رستم و اسفندیار ہے زرہیں پہنے ہوئے ہیں چار آئینے لگائے ہوئے ہیں تلواریں زیب کمر کیے ہیں تہور و شجاعت سبکے چہروں سے آشکار ہے رشک سام و نریمان ہر ایک سوار ہے صحرائے شجاعت کے شیر ہیں سب سوار ایسے بہادر و دلیر ہیں نظم

دل مین مرے یقین ہو کہ مبدا امین جسکھر تھی
بیستہ الخلا کو یاد کرے سام بار بار

للکارین وہ یلون کے تئین کھینچکر کٹار
نیلا زیادہ پانی سے ہو لنکے بس حضور

ڈر جاے اُنکے نعرون سے رستم سا پہلوان
ڈر لے ہر ایک اپنی سپر کو جاب دار

جب شہباز یکہ تاز مشرقی قریب تر آیا خود آ گیا شاہزادے کو دیکھکر اپنے مرکب سے اُترا لشکر ٹھہر گیا شاہزادے نے بھی مرکب کو روکا شہباز یکہ تاز نے عرض کیا کہ جب آپ داخل درہ کوہ بلا ہوے تھے مین قریب درہ کوہ مقیم ہوا تھا درہ کوہ کی جانب دیکھتا تھا سواے تاریکی کے اور کچھ نظر نہ آتا تھا بعد پہر بھر کے وہ تاریکی دفع ہو گئی درہ کوہ مین روشنی ہو گئی مین اُسی درہ کوہ سے نکل کے واسطے قدمبوسی کے چلا آیا ہون عمرو بن حمزہ نے یہ تقریر شہباز یکہ تاز کی سنکے خیال کیا کہ یقیناً وہ تاریکی سحر زوزبانہ جادو کی ہو جب وہ قتل ہو گئی سحر اُسکا برطرف ہو گیا یہ خیال کرکے شاہزادہ ذی وقار شہباز یکہ تاز کو ہمراہ لیکر جانب باغ شگفتہ روانہ ہوا اور مرکب تیز رو کو بڑھایا وہ سمند بادیہ پیما تیز روی مین رشک برق تھا اس سمند کی کیا تعریف کرون نظم

کہا مصور باد بہار نے اُس آن
کرونگا کیا مین بھلا جست و خیز کی تقریر
اسی رکاب کے بوسے کی آرزو ہی رہیگی

جہسار ہے کہ دور مین نقاش ایسے گلگون کی
اگر قیاس بھی ٹھہرے تو کھینچے تصویر
نہین ہو مرکز خاکی پہ اُسکی سرعت کا
نہ آیا اپنے تئین ماہ نو سمجھ کے حقیر

جو چاہین شکل بنائین تو کیا کرین تدبیر
نہ دیدنگا اُسکو مین تشبیہ برق دل آتش سے
سحر طبیعت معشوق کچھ تبدیل و تغییر

الحاصل عمرو بن حمزۂ یونانی ہمراہ شہباز یکہ تاز چلا شاہزادہ دیجاہ بعد طے کرنے راہ کے باغ شگفتہ مین آیا ملکہ زلزلہ جادو نے جملہ مردمان لشکر عمرو بن حمزۂ یونانی سے سحر کو دفع کیا ہر ایک جوان لشکر جو سحر نارنج جادو سے پتھر کا ہو گیا تھا بہ صورت اصلی ہوا سہیل شیر شکار اور لہراسپ بلند کمان شاہزادہ ذیشان کے قریب آئے اور آداب و تسلیم بجا لا کر دونون نے شرف قدمبوسی شاہزادۂ دیجاہ حاصل کیا بعد اسکے شاہزادہ ذی وقار اپنے ماموں زمتاش بہادر یونانی سے اور زمتاش بہادر عمرو بن حمزہ کو دیکھکر خوش ہوے اور حال پوچھا شاہزادے نے تمام کیفیت بیان کی زمتاش بہادر حال سنکے اور جاہ و حشم عمرو بن حمزہ دیکھکر خوش ہوے بعد اسکے شاہزادہ زلزلہ جادو اور شہباز یکہ تاز اور لہراسپ بلند کمان اور سہیل شیر شکار وغیرہ کو اپنے ہمراہ لیکر جانب طلسم نارنج روانہ ہوا اور بعد طے کرنے راہ کے بصد شوکت و حشمت مع لشکر ساحران و سپاہ نبرد ساحر عنقریب در طلسم نارنج پہونچے بارگاہ و خیام ایستادہ ہوے شاہزادۂ دیجاہ مع ملکہ مہ جبین نارنجی پوش اور فرخ ایک بارگاہ مین مقیم ہوا اور زلزلہ جادو مع اپنی دختروں کے دوسری بارگاہ مین مقیم ہوئی زمتاش بہادر بھی مع لہراسپ بلند کمان اور سہیل شیر شکار علیحدہ علیحدہ بارگاہ و خیام مین فروکش ہوے جملہ مردمان لشکر بھی خیام مین استراحت پذیر ہوے یہ خبر طائران سحر نے نارنج جادو کو دی کہ زلزلہ جادو مع دس ہزار ساحرون کے مطیع دین اسلام ہو کر ہمراہ شاہزادہ عمرو بن حمزہ بہ ارادۂ جنگ آئی ہے اور قریب طلسم مقیم ہے چونکہ قبل اسکے نارنج جادو کو زوزبانہ جادو اور قہقہہ جادو کے قتل ہونے کی خبر پہونچی تھی اور نارنج جادو نے ملکہ مہ جبین نارنجی پوش اپنی دختر کے مسلمان ہونے کی بھی خبر سُنی تھی اس سبب سے نارنج جادو نہایت مغموم و متردد تھی اب جو طائران سحر سے خبر سنی کہ شاہزادہ عمرو بن حمزہ مع فوج و لشکر قریب در طلسم آیا ہے اور مقیم ہے نارنج جادو کو نہایت غصہ آیا اور اپنے ماموں صورت نگار جادو سے کہا کہ جلد جاؤ اور سبکو سحر سے پتھر کا کرو صورت نگار جادو بموجب کہنے نارنج جادو کے در طلسم پر آیا اور سحر کرنے لگا لشکر عمرو بن حمزۂ یونانی مین سب غافل تھے یکایک شاہزادے نے دیکھا کہ ابر آیا اور بانی

